کرنے والی اور سادھو روپ دیوتاؤں کے کل کا مت کرنے والی شری درگا ہے سنت سماج روپی کھشیر ساگر کے لئے لکشمی جی کے سمان ہے اور سارے سنسار کا آدھار اچل دھرتی ماتا کے سمان ہے۔

جگ ہن گہوں مہی جگ جمنا سی۔ جیون مکت ہیتو جنو کاسی
رام ہ پریہ پاون تلسی سی۔ تلسی داس ہت ہیئے ہلسی سی

ترجمہ۔ جمدوتوں کے منہ پر سیاہی لگانے کے لئے سنسار میں جمنا جی کے سمان ہے۔ ارتھات جو لوگ رام کتھا کہتے ہیں یا سنتے ہیں انھیں یمدوت منہ نہیں دکھاتے ہیں اور جیووں کی مکتی داتا کاشی ہے۔ شری رام جی کو یہ پوتر تلسی کے سمان پیاری ہے۔ اور تلسی داس کیلئے ہلسی (تلسی داس جی کی ماتا کا نام) کے سمان ہردے سے اس کی بھلائی چاہنے والی ہے۔

شو پریہ میکل سیل ستا سی۔ سکل سدھی سکھ سمپتی راسی
سدگن سرگن انب ادتی سی۔ رگھوبر بھگتی پریم پرمتی سی

ترجمہ۔ شوجی کی پیاری میکل پربت کی پتری شری نربدا ندی کے سمان ہے۔ ساری سدھیوں، سکھوں اور مال و دولت کی راشی (ڈھیر) ہے۔ نیک صفات دیوتاؤں کے پیدا کرنے اور پالن پوشن کرنے کیلئے ماں ادتی کے سمان ہے۔ شری رگھوناتھ جی کی بھگتی اور پریم کی پرم سیما (آخری حد) ہی ہے۔

دوھا

رام کتھا مندا کنی چترکوٹ چت چارو
تلسی سبھگ سنیہ بن سیہ رگھوبیر بہارو (۳۱)

ترجمہ۔ رام کتھا مندا کنی ندی ہے۔ بھگتوں کا شدھ انتہ کرن مانو چترکوٹ ہے۔ اور ان کے ہردے میں بھگوان کے لئے جو پریم ہے وہ سہاونا پن ہے۔ جہاں پر یہ تینوں ہوں۔ وہاں ہی شری سیتا رام جی بہار کرتے ہیں۔

رام چرت چنتامنی چارو۔ سنت سومتی تیہ سبھگ سنگارو
جگ منگل گن گرام رام کے۔ دان مکت دھن دھرم دھام کے

ترجمہ۔ رام چندر جی کا سندر چرتر چنتامنی ہے سنتوں کی شدھ بدھی روپی ناری کا سندر شرنگار ہے۔ شری رام جی کے جو گن سموہ ہیں وہ جگت کا کلیان کرنے والے اور مکتی دھن دھرم اور پرم دھام کے دینے والے ہیں۔

سدگر گیان براگ یوگ کے۔ ببدھ وید بھو بھیم روگ کے
جننی جنک سیا رام پریم کے۔ بیج سکل برت دھرم نیم کے

ترجمہ۔ رام جی کے گن سموہ گیان براگ اور یوگ کے سچے گورو ہیں اور سنسار کے بھینکر روگوں کا ناش کرنے کے لئے دویہ وید اشونی کمار کے سمان ہے۔ سیتا رام کے پریم کے پتا ہیں۔ اور سمپورن برت دھرم کے نیم کے بیج ہیں۔

سمن پاپ سنتاپ سوک کے۔ پریہ پالک پرلوک لوک کے
سچو سبھٹ بھوپتی وچار کے۔ کنبھج لوبھ ادھی اپار کے

ترجمہ۔ یہ پاپ سنتاپ اور شوک کا ناش کرنے والے اور لوک پر لوک کے پیار سے پالک ہیں۔ گیان روپی راجہ کے بہادر وزیر ہیں اور لوبھ روپی اپار سمندر کے سکھا ڈالنے والے اگست منی ہیں۔

کام کرودھ کلی مل کرگن کے۔ کہری ساوک جن من بن کے
اتتھی پوجیہ پریہ تم پراری کے۔ کامد گھن دارد دواری کے

ترجمہ۔ بھگتوں کے من روپی بن میں رہنے والے کام کرودھ اور کلجگ کے پاپ روپی ہاتھیوں کو مارنے والے شیر کے بچے ہیں۔ شری شوجی کے پرم پیارے پوجیہ مہمان ہیں۔ دریدتا (غریبی کنگالی) روپی اگنی کو شانت کرنے والے و کامناؤں کو پورا کرنے والے میگھ ہیں۔

منتر مہا منی بشے بیال کے۔ مٹت کٹھن کو انک بھال کے
ہرن موہ تم دن کر کر سے۔ سیوک سال پال جلدھر سے

ترجمہ۔ وشے روپی سانپ کے لئے منتر (جادو) اور مہامنی (تریاق) ہیں۔ یہ بدھاتا کے لکھے ہوئے کٹھنتا سے نہ مٹنے والے برے لیکھوں یعنی بری قسمت کو بھی مٹا دینے والے ہیں۔ اگیان روپی اندھیرے کا ناش کرنے کے لئے مانو سوریہ کی کرنیں ہیں۔ اور سیوک روپی دھان کا پالن کرنے والے مانو جل برسانے والے بادل ہیں۔

ابھی مت دان دیوتر و بر سے۔ سیوت سلبھ سکھد ہری ہر سے
سوکوی سر دنبہ من اڑگن سے۔ رام بھگت جن جیون دھن سے

ترجمہ۔ کلپ برکش کی طرح سب منورتھوں کو پورا کرتے والے مہان دانی ہیں۔ سیوا کرنے میں ہری ہر کی طرح سُلبھ اور سُکھ دینے والے ہیں۔ انجھے کوی روپی سرورِتو کے من روپی آکاش کو شوبھا بڑھانے والے چمکتے تارا گنوں کے سمان ہیں۔ ورام جی کے بھگت جنوں کے تو جیون دھن ہی ہیں۔

سکل سُکرت پھل بھوربھوگ سے۔ جگ ہت نروپدھی سادھولوگ سے
سیوک من مانس ہر ال سے۔ پاون گنگ ترنگ مال سے

ترجمہ۔ کل نیک کرموں کے پھل بڑے سے بڑے بھوگ کے سمان ہے نشکام بھاؤ سے سنسار کی بھلائی کرنے والے مہان پُرشوں کے سمان ہیں۔ بھگتوں کے من سرورر کیلئے ہنس کے سمان ہیں۔ اور پوِتر کرتے والی شری گنگا جی کی لہر مالا کے سمان ہیں۔

دوھا

کُپتھ کوترک کچال کُل کپٹ دمبھ پاکھنڈ کہ
دہن رام گُن گرام جِمِ ایندھن انِل پرچنڈ (۲/۲۳)

ترجمہ۔ جیسے پرچنڈ اگنی ایندھن کو جلا ڈالتی ہے ویسے ہی رام جی کے پرگن سموہ دینے سودھ لوگوں چھوٹے بحث مباحثے برُے کرم۔ کلجگ کے دھوکے دمبھ اپیاچار کو جلا ڈالتے ہیں۔

رام چرت راکیس کر سرِس سُکھد سب کا ہُو
سجّن کومُد چکور چت ہت بسیکھی بڑلا ہُو! (۲/۳۲)

ترجمہ۔ رام چرت پورنماشی کے چندرما کی کرنوں کی طرح سبکو ہی سُکھ دینے والا ہے لیکن سجّن روپی کمودنی اور چکور کے چت کے لئے تو خاص طور پر ہت کرنے والا اور بہت ہی لابھ دینے والا ہے

چوپائی

کینہ پرشن جیہ بھانت بھوانی۔ جیہ بدھی شنکر کہا بکھانی
سوسب ہیتو کہب میں گائی۔ کتھا پربندہ وِچتر بنائی

ترجمہ۔ جس طرح شری پارتی جی نے شری شو جی مہاراج سے پرشن کیا۔ اور جس پرکار شری شو جی نے وِستار پورو ک اس کا اُتر دیا۔ وہ سب کارن میں وچتر انرالی عجیب و غریب اکتھا کی رچنا کرکے گا کر کہوں گا۔

جیہہ یہ کتھا سُنی نہیں ہوئی۔ جن آچرج کرے سُن سوئی
کتھا الوکِک سُن ہیں جے گیانی نہیں آچرج کرے اس جانی
رام کتھا کے متی جگ ناہیں۔ اس پرتیتی تن کے من ماہیں
نانا بھانتِ رام اوتارا ۔ رامائن ست کوٹی اپارا

ترجمہ۔ جس نے یہ رام کتھا پہلے نہ سُنی ہو وہ اُسے اب سُنکر حیران نہ ہوں جو گیانی جن اس الوکِک الوک سے نرالی ا کتھا کو سُنتے ہیں وہ یہ جان کر حیران نہیں ہوتے کہ اس سنسار میں رام کتھا کی کوئی حد نہیں ہے۔ اُن کے من میں ایسا وشواس ہوتا ہے۔ نانا پرکار کے رام اوتار ہیں۔ اور رامائن بھی سو کروڑ اپار ہیں۔

کلپ بھید ہری چرت سُہائے۔ بھانت انیک منی سُنہہ گائے
کرے نہ سنشئے اس اُر آنی۔ سُنئے کتھا سادر رتی مانی

ترجمہ۔ کلپ کے بھید انوسار مُنی جنوں نے انیک پرکار بھگوان کے سُندر چرتر کو گایا ہے۔ ہردے میں ایسا وچار کرکسی پرکار کا شک نہ کریں اور آنند چت ہوکر آدر سے اس کتھا کو سُنئے۔

دوھا

رام انت انت گُن امِت کتھا بستار
سُن آچرج نہ مانہیں جن کے بمل وچار (۳۳)

ترجمہ۔ رام انت ہیں اُن کے گُن بھی انت ہیں اور اُن کی لیلا کی کتھا کا وستار بھی اسیم (غیر محدود) لیکن جن کے وِچار شُدھ ہیں۔ ایسے سجّن پُرش اس وچتر کتھا کو سُن کر حیران نہیں ہوں گے۔

یہی بدھی سب سنشئے کر دوری۔ سِر دھر گُرپد پنکج دھوری
پُن سب ہی بنوؤں کر جوری۔ کرت کتھا جیہیں لاگ کھوری

ترجمہ۔ اس پرکار سب شک و شبہات (سنشئے) کو دُور کرکے اور گُرد دیو کے چرن کملوں کی دھول کو سر پر دھر کر ایک بار پھر دونوں ہاتھ جوڑ کر سب سجنوں سے بنتی کرتا ہوں جس سے کتھا کی رچنا میں کوئی دوش نہ لگنے جائے۔

سادر شِوہ نائی اب ماتھا۔ برنئوں بسد رام گُن گاتھا
سمّت سورہ سو اکتیسا ۔ کرئیوں کتھا ہری پد دھر سیسا

ترجمہ۔ اب شری شو جی مہاراج کو سادر پرنام کر کے شری رگھوناتھ

جی کے نرمل گنوں کی کتھا کا ورنن کرتا ہوں۔ سمت سولہ سو اکتیس
میں اس کتھا کا آرمبھ کرتا ہوں۔ اور آرمبھ کرنے سے پہلے شری
ہری کے چرن کملوں پر سر دھرتا ہوں۔

نومی بھوم بار مدھو ماسا۔ اودھ پوری یہ چرت پرکاسا
جیہی دن رام جنم شرتی گاویں۔ تیرتھ سکل تہاں چلی آویں

ترجمہ۔ ماہ چیت دن منگل وار نومی تیتھی کو شری اودھیا
جی میں اس چرتر کو پرکاشت کیا۔ جس دن شری رام چندر جی
کا جنم ہوا ہے وید کہتے ہیں۔ کہ اس دن سارے تیرتھ اودھیا
پوری میں آکر اکٹھے ہو جاتے ہیں۔

اسر ناگ کھگ نر منی دیوا۔ آئی کریں رگھوناتھ سیوا
جنم مہوتسو رچ ہیں سجانا۔ کریں رام کلی کیرتی گانا

ترجمہ۔ اسر ناگ۔ پکشی۔ نر منی اور دیوتا اودھ پوری میں
آکر شری رگھوناتھ جی کی سیوا کرتے ہیں۔ اور بدھیمان بھگت
جن شری رام جی کا جنم مہوتسو مناتے ہیں۔ اور ان کی سندر
کیرتی (بڑائی) کا گن گان کرتے ہیں۔

دوہا

مجہیں سجن برند بہو پاون سرجو نیر
جپ ہیں رام دھر دھیان اُر سندر شیام شریر (۳۴)

ترجمہ۔ سجنوں کے جھنڈ کے جھنڈ شری سرجو جی کے پوتر جل
میں اشنان کرتے ہیں۔ اور سندر شیام شریر کو ہردے میں دھیان
کر کے شری رام چندر جی کا دھیان کر کے رام نام کا جپ کرتے ہیں

چوپائی

درس پرس مجن ارو پانا۔ ہرئی پاپ کہہ بید پرانا
ندی پنیت امت مہما اتی۔ کہہ نہ سکیں سارد امل متی

ترجمہ۔ اس سرجو ندی کے درشن کرنے چھونے اشنان کرنے اور
اس کا جل پینے سے سب پاپ نشٹ ہو جاتے ہیں۔ ایسا وید پران
میں کہا ہے۔ یہ ندی پوتر ہے اور اس کی مہما کا کوئی انت نہیں
خود نرمل بدھی والی سروتی جی بھی اس کی اپار مہما کا ورنن نہیں کر
سکتی۔

رام دھام دا پری سہاونی۔ لوک سمست بدت اتی پاونی
چار کھان جگ جیو اپارا۔ اودھ تجیں تنو نہیں سنسارا

ترجمہ۔ یہ سندر اودھیا پوری رام کے پرم دھام کو دینے والی
ہے سارے لوگوں میں پرسدھ ہے اور بہت ہی پوتر ہے اس
برہمانڈ میں چار پرکار کے انت جیو ہیں۔ (سویدج۔ انڈج۔ جرایج
اور ادبھج) ان کی ویاکھیا پہلے کی جا چکی ہے) ان میں سے جو کوئی
بھی شری اودھیا میں مرتے سمے شریر چھوڑتے ہیں۔ وہ پھر اس
سنسار میں نہیں آتے ارتھات مکتی کو پراپت ہو جاتے ہیں۔

سب بدھی پری منوہر جانی۔ سکل سدھی پرد منگل کھانی
بمل کتھا کر کینہہ آرمبھا۔ سنت نساہیں کام مد دمبھا

ترجمہ۔ اس اودھیا پوری کو سب طرح سے سندر منوہر جان
کر اور سدھیوں کی داتا اور کلیان کی کھان جان کر میں نے اس
پری میں اس شبھ کتھا کا آرمبھ کیا ہے۔ جس کو سنتے ہی کام
مد اور پاکھنڈ متھیا چار سب ناس کو پراپت ہو جاتے ہیں۔

رام چرت مانس ایہی ناما۔ سنت شرون پائیے بشراما
من کر دشے انل بن جرئی۔ ہوئی سکھی جو ایہیں سر پرئی

ترجمہ۔ اس کتھا کا نام رام چرت مانس ہے جس کو کانوں سے
سنتے ہی آنند ملتا ہے۔ من روپی ہاتھی وشے روپی من میں لگی ہوئی
بھیانک آگ میں جل رہا ہے۔ اگر وہ اس کتھا سرو ور میں آن
پڑے تو سکھی ہو جاوے۔

رام چرت مانس منی بھاون۔ برچیو سمبھو سہاون پاون
تری بدھ دوش دکھ دارد داون۔ کلی کچال کلی کلش نساون

ترجمہ۔ رام چرت مانس منی جنوں کا من بھاتا ہے اس
سندر اور پرم پوتر رام چرت مانس کو شری شو جی نے رچا ہے
یہ تینوں پرکار کے دوشوں دکھوں اور دردر (نارکنگالی) کو دور
کرنے والا اور کلجگ کے کچالوں اور پاپوں کو نشٹ کرنے والا
ہے۔

رچی مہیش نج مانس راکھا۔ پائی سسمے شوا سن بھاکھا
تاتے رام چرت مانس بر۔ دھرو نام ہیے ہیر ہرش ہر

ترجمہ۔ اس سندر رام چرت مانس کو شو نے رچ کر اپنے
من میں رکھا اور کسی یوگیہ سمے پر شری پاربتی جی سے

کہا۔ اسی لئے ہی شو جی نے اپنے ہردے میں وچار کر اور پرسن چت ہو کر رام چرت مانس ایسا سُندر نام رکھا۔

کہیوں کتھا سوئی سُکھد سہائی۔ سادر سنہو سجن من لائی

★ ترجمہ۔ وہی سُندر اور سُکھ دینے والی رام کتھا میں کہتا ہوں ہے سجنوں بڑے آدر سے من لگا کر اس کو سنیئے۔

## دوھا

جس مانس جیہی بدھ بھیو جگ پرچار جیہی ہیتو
اب سوئی کہیوں پرسنگ سب سُمر اُما برش کیتو

★ ترجمہ۔ یہ رام لیش رُوپی مانس جس پرکار بنا اور جیسے اس کا سنسار میں پرچار ہوا۔ وہ سب پرسنگ میں شری شو جی اُما کا سمرن کر کے کہتا ہوں۔

شمبھو پرساد سُمتی ہیہ ہلسی۔ رام چرت مانس کوی تُلسی
کرئی منوہر متی انوہاری۔ سُجن سُچیت سُنی لیو سُدھاری

★ ترجمہ۔ شری شو جی کی کرپا سے میرے ہردے میں سُندر بُدھی کی سپھرتا ہوئی جس سے اس رام چرت مانس کا تُلسی داس کوی ہُوا نہیں تو کہاں میں اور کہاں یہ رام چرت اگادھ مانسرور۔ اب میں اپنی بُدھی مطابق اسے منوہر بناتا ہوں۔ ہے سجن گن شُدھ چت سے سُن کر آپ اسے خود سُدھار لیں۔

سومتی بھومی تھل ہردے اگادھو۔ وید پُران اُددھی گھن سادھو
برکھیں رام سُجس بر باری۔ مدھر منوہر منگل کاری

★ ترجمہ۔ نِرمل بُدھی بھومی تل (پرتھوی کی سطح) ہے۔ ہردہ اس میں گہرا استھان ہے وید پُران سمندر ہے۔ سادھو سماج اس سمندر سے اُٹھنے والے بادل ہیں جن کے مُکھ سے رام لیش رُوپی سندر منوہر میٹھی اور سب کلیانوں کو دینے والی بارش ہوتی ہے

لیلا سگُن جو کہیں بکھانی۔ سوئی سوچھتا کرئی مل ہانی
پریم بھگتی جو برنی نہ جائی۔ سوئی مدھرتا سُستیل تائی

★ ترجمہ۔ بھگوان کی سگن لیلا کو جو وستار سے کہتے ہیں وہی اس بارش سے برسی ہوئی جل کی شُدھتا ہے۔ جو گندگی کا ناش کرتی ہے۔ اور جس پریم بھگتی کا ورنن نہیں ہو سکتا۔ وہ اس جل کی مٹھاس اور ٹھنڈک ہے۔

سو جل سُکرت سال ہت ہوئی۔ رام بھگت جن جیون سوئی
میدھا مہِ گت سو جل پاون۔ سکِل شروَن مگ چلیو سُہاون
بھرہو سو مانس ستھل تھرانا۔ سُکھد سیت رُچی چارو چرانا

★ ترجمہ۔ وہ رام لیش رُوپی جل پُن رُوپی دھان کے لئے تو ہتکاری ہوتا ہی ہے۔ لیکن رام بھگتوں کا وہ جیون پران ہے وہ نرمل جل بُدھی رُوپی دھرتی پر گرا اور سُندر کانوں کے راستے سمٹ کر اندر چلا اور اُس سے سُندر مانسرور بھر کر پری پورن ہو گیا۔ اور وہ جب وہ جل ستھر ہو گیا اور بہت دنوں کا پرانا ہو گیا۔ تو شیتل سُندر من بھاتا اور سُکھ دائک ہو گیا۔

## دوھا

سُٹھی سُندر سنباد بر برچے بُدھی بچار
تیہی ایہی پاون سُبھگ سر گھاٹ منوہر چار (۳۶)

★ ترجمہ۔ پرم سُندر اور اُتم چار سنواد (مکالمے) جو اس کتھا میں بُدھی سے وچار کر رچے گئے ہیں مانو وہ اس پوتر سُندر سرور کے چار گھاٹ ہیں

سپت پربندھ سُبھگ سوپانا۔ گیان نین نرکھت من بھانا
رگھوپتی مہما اگن ابادھا۔ برنؤں سوئی بر باری اگادھا

★ ترجمہ۔ سات کانڈ اس مانسرور کی سات سیڑھیاں ہیں جنکو گیان رُوپی نیتروں سے دیکھتے ہی من پرسن ہو جاتا ہے۔ رگھوپتی جی کی نرگُن اور نرلیودھ (گُن اتیت اور بُدھی کا وشے نہ ہو) مہما کا ورنن ہے۔ وہ اس مانسرور کے سُندر جل کی اتھاہ گہرائی ہے۔

رام سیا جس سلِل سُدھا سم۔ اُپما بیچ بلاس منورم
پُرائن سگھن چارو چوپائی۔ جُگتی منجو منی سیپ سہائی

★ ترجمہ۔ شری رام چندر جی اور شری سیتا جی کا لیش امرت کے سمان جل ہے۔ اس میں جو اُپمائیں دی گئی ہیں۔ وہ لہروں کی منوہر کریڑا ہے سُندر چوپائیاں گھنی پھیلی ہوئی کملنیاں ہیں۔ اور یکتیاں (دلائل) سُندر موتی پیدا کرنے والی سیپیاں ہیں۔

چھند سورٹھا سُندر دوھا۔ سوئی بہورنگ کمل کل سوہا
ارتھ انوپ سبھاؤ سو بھاسا۔ سوئی پراگ مکرند سو باسا

★ ترجمہ۔ اس کونیا میں جو چھند اور سورٹھے اور سُندر دوہے ہیں مانو وہی اس سرووَر میں بھانت بھانت کے رنگ والے کمل شوبھا پا رہے ہیں۔ انوپم ارتھ (جن کی کوئی اُپما نہ بنے) اونچے بھاؤ اور سُندر بھاشا ہی مانو اس پھولوں کی رج رس اور خوشبو ہیں۔

سُکرت پنج منجل ال مالا۔ گیان براگ بچار مرالا
دُھنتی اوریب کبت گُن جاتی۔ مین منوہر تے بہو بھانتی

★ ترجمہ۔ کملوں کی شوبھا بھونروں اور ہنس سے ہوتی ہے۔ اسلئے کوی کہتے ہیں۔ کہ پُن کرموں کے سموہ بھونروں کی سُندر پنکتیاں یعنی قطاریں ہیں۔ اور گیان ویراگ وچار مانو ہنس ہیں کونیا کی دھونی (آواز گونج) وٹیڑھے ارتھ اور گُن اور جاتی ہی بھانت بھانت کی منوہر مچھلیاں ہیں

ارتھ دہرم کام آدِک چاری۔ کہب گیان وگیان بچاری
نورس جپ تپ جوگ براگا۔ تے سب جل چر چارو تڑاگا

★ ترجمہ۔ دھرم ارتھ کام موکھش یہ چاروں اور گیان وگیان دیہ چار کرکے کہنا۔ نورس جپ تپ یوگ اور ویراگ کی کتھائیں اس سرووَر میں رہنے والے سُندر جل چر ہیں۔

سُکرتی سادھو نام گُن گانا۔ تے وچتر جل بہگ سمانا
سنت سبھا چہوں دِش امرائی۔ شردھا رِتو بسنت سم گائی

★ ترجمہ۔ پُن آتما پرشوں وسادھو سماج کے نام اور گُنوں کا گان ہی مانو چاروں اور لگی ہوئی آموں کی باغیچیاں ہیں۔ اور شردھا کا بسنت رِتو کے سمان گان کیا ہے۔

بھگتی نروپن بِبدھ بدھانا۔ چھما دیا دم لتا بتانا
سم جم نیم پھول پھل گیانا۔ ہری پد رتی رس بید بکھانا
اور و کتھا انیک پرسنگا۔ تیئی سُک پک بہو برن وہنگا

★ ترجمہ۔ اور جو بھانت بھانت سے بھگتی کا نروپن (ذکر) اور چھما دیا دم (اندریوں کو قابو میں کرنا)

شم (من کا قابو کرنا)

چوری نہ کرنا اور تیاگ) نیم (شوچ یعنی صفائی سنتوش تپ ویدادِک شاستروں کا پڑھنا اور پوجا پاٹ) ہی اُن بیلوں میں لگے ہوئے پھول ہیں۔ اور گیان پھل ہے بھگوان کے چرن کمل میں جو پریتی ہے

وہی اُن گیان مئے پھولوں کا رس ہے ایسا ویدنے کہا ہے۔ اس رام چرتر مانس میں اور جو کتھائیں ہیں۔ مانو وہ رنگ برنگ کے طوطے اور کوئلیں آدِک پنچھی ہیں

دوھا

پُلک باٹکا باگ بن سُکھ سو بہنگ بہارو
مالی سُمن سنیہہ جل سینچت لوچن چارو (۳۷)

★ ترجمہ۔ کتھا میں جو روماںچ اُکسی پرسنگ کو پڑھ کر رونگٹے کھڑے ہوجانا ہوتا ہے وہی باغیچہ باٹکا اور بَن ہے اور جو سکھ ہوتا ہے۔ وہی سُندر پنچھیوں کا وِہار ہے۔ نرمل من ہی اس باغ کا مالی ہے۔ جو پریم روپی جل سے سُندر آنکھوں سے اُنکو سینچتا ہے۔

چوپائی

جے گاوہیں یہ چرت سنبھارے۔ تیئی ایہی تال چتر رکھوارے
سدا سنہیں سادر نر ناری۔ تیئی سُرور مانس ادھیکاری

★ ترجمہ۔ جو لوگ اس رام چرت مانس کو بڑی ساودھانی اور خوشی سے گاتے ہیں۔ وہی اس تالاب کے چتر رکھوالے ہیں۔ جو نر ناری اسے سدا آدر سے سُنتے ہیں۔ وہی اس سُندر مانس تر کے ادھیکاری دیوتا ہیں

اَتی کھل جے بِشئی بگ کاگا۔ ایہی سر نکٹ نہ جاہی ابھاگا
سنبک بھیک سیوار سمانا۔ ایہاں نہ بِشئے کتھا رس نانا

★ ترجمہ۔ جو مہادُشٹ وشئے بھوگ میں لپت بگلے اور کوّے ہیں وہ جو اس سرووَر کے نزدیک نہیں پھٹکتے کیونکہ یہاں گھونگھے مینڈک اور سیوار کے سمان وشئے رس کی نانا پرکار کی کتھائیں نہیں ہیں۔

تیہی کارن آوت ہیہ ہارے۔ کامی کاک بلاک بچارے
آوت ایہی سر اتی کٹھنائی۔ رام کرپا بنو آئی نہ جائی

★ ترجمہ۔ اِسی کارن وشئی کوّے اور بگلے بیچارے یہاں آتے ہوئے ہردے میں ہار مان جاتے ہیں۔ اسی سرووَر تک آنا کچھ آسان نہیں ہے بلکہ مہا کٹھن ہے۔ شری رام جی کی کرپا بغیر یہاں آیا ہی نہیں جاتا۔

کٹھن کو سنگ کوپنتھ کرالا۔ تنہہ کے بچن باگھ ہر بیالا
گریہہ کارج نانا جنجالا۔ تے اتی دُرگم سَیل بِشالا

★ ترجمہ۔ مہا کٹھن کوسنگ ہی بھیانک بُرا راستہ ہے اُن کسنگیوں کے بچن بھینکر باگھ شیر اور سانپ کے سمان ہیں۔ گھر کے کام کاج گرہستھ

جیون میں بھانت بھانت کے جنجال بہت ہی درگم (دشوار گزار) پہاڑوں کی چوٹیاں ہیں۔

بن بہو وشم موہ مد مانا ۔ ندی کوترک بھینکر نانا

★ترجمہ۔ پتر استری آدک میں موہ دھن و دولت ودیا آدک کا گرب اور جاتی کل کا ابھیمان یہ تینوں ہی مہا گھنے بن ہیں اور نانا پرکار کے کوترک پرلوک کیا ہے کون وہاں سے لوٹ کر آیا کس کے پاس سورگ کی چٹھی ہے۔ کہ وہاں سکھ ہے انیادی ہی بھیانک ندیاں ہیں۔

دوہا

جے شردھا سنبل رہت نہیں سنتن کر ساتھ
تنہہ کہوں مانس اگم ات جنہہیں نہ پریہ رگھوناتھ (۳۸)

★ترجمہ۔ جن کے پاس شردھا روپی راہ خرچ نہیں ہے اور جو سنت جنوں کا ست سنگ نہیں کرتے اور جن کو رگھوناتھ جی سے پریم نہیں ہے اُنکے لئے یہ مانس مہا اگم ہے۔ ارتھات شردھالو ست سنگی اور بھگوت پریمی پُرش ہی اس رام چرت مانس کے ادھیکاری ہیں اُنکے لئے یہی سُگم ہے۔

جو کر کشٹ جائے پنی کوئی۔ جاتہہ نیند جڑائی ہوئی
جڑتا جاڑ بکھم اُر لاگا ۔ گئیہو نہ مجن پائ ابھاگا

★ترجمہ۔ اس رام چرتر روپی مانسرودر کے نکٹ اگر کوئی کشٹ اُٹھا کر پہنچ بھی جائے تو وہاں جاتے ہی اُسے نیند روپی جوڑی آجاتی ہے۔ ہردے میں جڑتا روپی (موڑھتا روپی) جاڑہ لگنے لگتا ہے جسکے کارن وہ ابھاگا وہاں جاکر بھی اشنان کرنے سے ونچت (محروم) خالی ہاتھ رہتا ہے۔

کری نہ جائے سرمجن پانا۔ پھر آوئی سمیت ابھیمانا
جو بہور کوؤ پوچھن آوا۔ سر نندا کرتا ہی سمجھاوا

★ترجمہ۔ اس ابھاگے سے اس سرودر میں اشنان اور جل پان تو کیا نہیں جاتا۔ وہ ابھیمان سمیت وہاں سے لوٹ آتا ہے اگر اُس سے کوئی اپنے جن اس سرودر کا حال چال پوچھنے آتا ہے تو وہ اُسے سرودر کی نندا کر کے سمجھاتا ہے۔

سکل بگھن بیاپہیں نہیں تے ہی۔ رام سُکرپا بلوکہیں جے ہی
سوئی سادر سرمجن کرائی ۔ مہا گھور ترتے ناپ جری

★ترجمہ۔ یہ سارے وگھن اس سو بھاگیہ شالی منش کو نہیں دبا سکتے جس پر شری رام چندر جی کرپا درشٹی رکھتے ہیں۔ وہی سجن پُرش آدر اور پریم سے اس سرودر میں اشنان کرتا ہے اور مہا گھور تینوں تاپوں (۔۔) اور ادھیاتمک ادھی دیوک اور ادھی بھوتک تاپوں سے چھوٹ جاتا ہے۔

(من میں چنتا فکر وغیرہ سے جو تاپ بڑھتا ہے اسے ادھیاتمک تاپ کہتے ہیں۔ ہوا، بارش، دھوپ، سردی گرمی سے جو تاپ ہوتا ہے وہ ادھی دیوک تاپ ہے۔ اور کسی دوسرے بھوتک پرانی سے پشو پکشی کیٹ پتنگ وغیرہ سے جو شریر کو کشٹ پہنچتا ہے وہ ادھی بھوتک تاپ ہے)

تے نر یہ سر تجہیں نہ کاؤ ۔ جنہہ کے رام چرن بھل بھاؤ
جو نہائی چہہ اینہ سر بھائی ۔ سو ست سنگ کرو من لائی !

★ترجمہ۔ وہ پُرش اس سرودر کو کبھی بھی نہیں چھوڑتے جنکا شری رام جی کے چرنوں میں سچا پریم ہے۔ ہے بھائی جو سجن اس سرودر میں اشنان کرنا چاہتے ہیں۔ وہ من لگا کر ست سنگ کریں۔

اس مانس مانس چکھ چاہی ۔ بھئی کوی بدھی بمل اوگاہی
بھیو ہردے آنند اُچھاہو ۔ امگیو پریم پرمود پرباہو

★ترجمہ۔ اس مانس سرودر کو من کی آنکھوں سے دیکھکر اور اس میں غوطہ لگا کر کوی کی بدھی شدھ ہوگئی۔ اور ہردے میں آنند اور حوصلہ بھر گیا۔ اور پریم اور آنند کا پرواہ اُمڈ پڑا۔

چلی سُبھگ کویتا سرتا سو ۔ رام بمل جس جل بھرتا سو
سرجو نام سو منگل مولا ۔ لوک وید مت منجل کولا

★ترجمہ۔ اُس سے یہ سُندر کویتا روپی ندی چل نکلی شری رام جی کا نرمل یش روپی جل اس ندی میں بھرا ہے اس کا نام سرجو ندی ہے۔ اور یہ سمپورن کلیانوں کا مول ہے۔ لوک ... اور وید مت اس کے دو سہاونے کنارے ہیں۔

ندی پنیت سو مانس نندنی ۔ کلی مل ترن ترمول نکندنی

★ترجمہ۔ یہ سُندر مانس سرودر کی نندنی بڑی پوتر ندی ہے۔ اور کلجگ کے پاپ روپی تنکوں اور درختوں کو جڑ سے اکھاڑنے والی ہے

دوہا

شروتا تری بدھ سماج پُر گرام نگر دو ہو کول
سنت سبھا انوپم اودھ سکل سُمنگل مول (۳۹)

★ ترجمہ۔ تینوں پرکار کے شرقا اُتم ادھیکاری، مدھیکا ادھیکاری ادھم ادھیکاری) گنوں کا سماج اس ندی کے دونوں کناروں پر بسے ہوئے نگر، گرام، ... ہیں، سنت جنوں کی سبھا انوپم (جسکی کوئی اپما نہ ہو) رتھوا ... والے مثال) اور وہ پوری (ایودھیا) ہے جو سمپورن منگلوں کا مول ہے۔

رام بھگتی سُرسرتہی جائی۔ ملی سُکیرتی سرجُو سہائی
سانج رام سمر جسو پاون۔ ملیئو مہاند سون سُہاون

★ ترجمہ۔ رام بھگتی روپی گنگا جی میں سُندر کیرتی روپی سرجُو جی آ ملی چھوٹے بھائی لچھمن سہت شری رام چندر جی کے یُدھ یش روپی مہاند سون اس میں آ ملا۔

جگا بیچ بھگتی یودھنی دھارا۔ بہت سہت سوبرتی بچارا
رودھ ایہ ترا سک تموہائی۔ رام سروپ سندھو سموہائی

★ ترجمہ۔ جیسے گیان اور ویراگ کے بیچ بھگتی شوبھا پاتی ہے ویسے ہی شری گنگا جی کی دھارا سرجُو اور مہاندسون کے بیچ شوبھا پاتی ہے اس پرکار تین ملکر ہو کر تینوں تاپوں کو ڈرانے والی یہ تین مکھی ندی رام سروپ روپی سمندر کی اور بہہ رہی ہے۔

مانس مول ملی سُرسرہی۔ سُنت سُجن من پاون کرہیں
بیچ بیچ کتھا وچتر بھاگا۔ جنُ سرتیر تیر بن باگا!

★ ترجمہ۔ اس سرجو ندی کا مول مانس ہے اور یہ شری گنگا جی میں ملی ہے اس لئے یہ سننے والے سجنوں کو پوتر کرتی ہے اسکے بیچ بیچ میں بھانت بھانت کی وچتر کتھائیں ہیں۔ وہی ندی کے کنارے کے آس پاس کے بن اور باغ ہیں۔

اُما مہیش وِواہ براتی۔ تے جل چر اگنت بہو بھانتی
رگھوبر جنم آنند بدھائی۔ بھنور ترنگ منوہر تائی

★ ترجمہ۔ اس ندی میں جو بھانت بھانت کے بے شمار جل جیو ہیں وہ سب شری پاربتی اور شری شوجی کے بیاہ کے براتی ہیں بھگوان شری رگھوناتھ جی کے جنم کی آنند بدھائی ہی اس ندی کے بھنور اور ترنگوں کی منوہرتائی ہے۔

دوھا

بال چرت چہو بندھو کے بنج بِپُل بہو رنگ
نرپ رانی پرجن سکرت مدھوکر بار بہنگ (۴۰)

★ ترجمہ۔ چاروں بھائیوں کے بال چرت مانو اس میں کھلے ہوئے رنگ برنگ کے بہت سے کمل کے پھول ہیں۔ اور راجہ ورانی اور سمست انکے پریوار کے جو پنیہ کرم ہیں وہ بھونرا اور جل پکشی ہیں۔

سیا سوئمبر کتھا سُہائی۔ سرت سُہاون سو چھب چھائی
ندی ناو پٹو پرشن انیکا۔ کیوٹ کشل اتر سبیکا

★ ترجمہ۔ شری سیتا جی کے سوئمبر کی جو سہاونی کتھا ہے مانو وہی اس ندی میں سہاونی چھبی چھا رہی ہے اور جو اس میں انیکوں سُندر پرشن ہیں۔ مانو وہی اس ندی کی ناؤ ہیں اور اُن پرشنوں کے وویک یُکت اُتر ہی کشل کیوٹ ہیں۔ (یعنی ماہر ملاح ہیں)

سُنی انوکتھن پرسپر ہوئی۔ پتھک سماج سوہ سرسوئی
گھور دھار بھرگو ناتھ رسانی۔ گھاٹ سوبدھ رام بربانی

★ ترجمہ۔ اس کتھا کو سنکر جو آپس میں بکھان ہوتا ہے۔ مانو وہی اس ندی کے سہارے سہارے چلنے والے یاتریوں کا سماج شوبھا پا رہا ہے اور پرشرام جی کا کرودھ اس ندی کی بھینکر دھارا ہے اور شری رام چندر جی کی سُندر بانی ہی مانو اس ندی پر بندھے ہوئے گھاٹ ہیں

سانج رام وواہ اُچھاہو۔ سو شبھ اُمگ سکھد سب کاہو!
کہت سنت ہرشیں پلکاہیں۔ تے سکرتی من مُدت نہاہیں

★ ترجمہ۔ چھوٹے بھائیوں سہت شری رام چندر جی کے بیاہ کا اُتساہ ہی مانو اس کتھا روپی ندی کی کلیان کارنی اُمنگ ہے جو سب کو سُکھ دینے والی ہے۔ اسکے کہنے سُننے سے جو پرسن اور پلکت ہوتے ہیں۔ وہی پنیہ آتما ہیں۔ جو پرسن من ہو کر اس ندی میں اشنان کرتے ہیں

رام تلک ہت منگل ساجا۔ پرب جوگ جنو جُرے سماجا
کائی کُمتی کیکئی کیری۔ پری جاسو پھل بپت گھنیری

★ ترجمہ۔ شری رام چندر جی کے راج تلک کیلئے جو منگل ساج سجایا گیا۔ مانو وہی اس ندی پر پرب کے سمے اکٹھا ہوا یاتریوں کا سموہ ہے کیکئی کی کُبدھی (بری عقل) ہی اس ندی میں جمی ہوئی کائی ہے۔ جس کے پرنام سروپ بڑی بھاری مصیبت آ پڑی ہے

دوھا

سمن امت اُتپات سب بھرت چرت جپ جاگ
کلی اگھ کھل اوگن کتھن تے جل مل بک کاگ (۲۱۴)

★ترجمہ۔ شری بھرت جی کا چرتران سب اگنت اُتپاتوں (مصیبتوں تکلیفوں) کو شانت کرنے والا جپ یگیہ ہے کلجگ کے پاپوں اور دُشٹوں کے اوگنوں کی کتھائیں ہی اس ندی کے جل کا کیچڑ اور بگلے کوّے ہیں

کیرتی سرت چھہوں رتو روری۔ سمے سہاون پاون بھوری
ہم ہم سیل سُتا شو بیاہو۔ سسر سکھد پربھو جنم اُچھاہو

★ترجمہ۔ یہ کیرتی روپنی ندی چھ رتوؤں میں سُندر ہے سبھی سمے سُندر اور پوِتر ہے اور اس میں شِو جی اور ہم سُتا شری پاربتی جی کا بیاہ ہیمنت رتو ہے اور شری رام جی کا جنم کا اُتسو سُکھد ایک سسر رتو ہے (ہیمنت رتو موسم خزاں کو کہتے ہیں۔ اور سسر رتو موسم بہار کو)

برنب رام بباہ سماجو۔ سو مُد منگل مئے رتو راجو
گرشیم دسہہ رام بن گونو۔ پنتھ کتھا کھر آتپ پونو

★ترجمہ۔ شری رام دواہ سماج کا ورنن مانو آنند کلیان مئے رتو راج بسنت ہے شری رام جی کا بن میں جانا مانو گرم رتو ہے اور راستے کی کتھا ہی مانو بڑی دھوپ اور لو ہے۔

برشا گھور نشاچر راری۔ سُر کُل سال سو منگل کاری
رام راج سکھ بنئے بڑائی۔ سکھد سوئی سرد سہائی

★ترجمہ۔ راکشسوں کے ساتھ گھور یُدھ مانو برشا رتو (موسم برسات) ہے۔ جو دیوتا کل روپی دھان کے لئے بہت ہی اچھا کلیان کرنے والی ہے۔ رام راج کا جو سُکھ نمرتا اور بڑائی ہے۔ مانو وُہی شُدھ سُکھ دینے والی سرود رتو ہے۔

ستی سرومنی سیہ گُن گاتھا۔ سوئی گُن امل انوپم پاتھا
بھرت سبھاؤ سو شیتل تائی۔ سدا ایک رس برن نہ جائی

★ترجمہ۔ ستی شرومنی (ستی سرتاج) شری سیتا جی کے گنوں کی کتھا ہی اس کا جل شُدھ اور انوپم گُن ہے بھرت جی کا سبھاؤ اس جل کی شیتل تائی ہے جو سدا ایک رس رکھتی ہے اور جسکا ورنن کیا ہی نہیں جا سکتا۔

دوھا

اولوکن بولن ملن۔ پریتی پرس پرہاس
بھائپ بھلی چہو بندھو کی جل مادھوری سباس

★ترجمہ۔ چاروں بھائیوں کا آپس میں دیکھنا۔ بولنا۔ اور ملنا اور آپس میں ایک دوسرے سے پریم کرنا۔ ہنسنا اور سُندر بھائی پنا اس جل کی مدھرتا (مٹھاس) اور سوگندھ (خوشبو) ہے

چوپائی

آرت بنے دینتا موری۔ لگھوتا للت سُبار نہ تھوری
ادبھت سلل سُنت گن کاری۔ آس پیاس منو مل ہاری

★ترجمہ۔ میری آرتی وِنتی اور دینتا ریے چارگی (اس سُندر نرمل جل کا اتی انت ہلکا پن ہے (جو جل ہلکا ہوتا ہے سو گُن کاری ہوتا ہے) اسلئے کوی کہتے ہیں۔ کہ یہ جل انوکھا ہے اور سُنتے ہی گُن کرتا ہے اور جگت کے درآشا روپی پیاس اور من کے وکاروں کو ہرتا ہے

رام سو پریمہہ پوشت پانی۔ ہرت سکل کلی کلش گلانی
بھو شرم سوشک توشک توشا۔ سمن درت دکھ دارد دوشا

★ترجمہ۔ یہ جل سُندر رام پریم کو پُشٹ کرتا ہے کلجگ کے کل پاپوں اور اُن سے ہونے والی گلانی کو ہر لیتا ہے بھو شرم ارتھات جنم مرن کے سکھا دینے والا ہے اور سنتوش کو بھی سنتشٹ کرنے والا ہے اور برائیوں دُکھوں، درد نارکنگالی (دوشوں کا ناشک ہے۔

کام کوہ مد موہ نساون۔ بمل ببیک براگ بڑھاون
سادر مجن پان کئے تے۔ مٹیں پاپ پرتاپ ہیے تے

★ترجمہ۔ یہ جل کام کرودھ مد اور موہ کا ناش کرنے والا ہے اور شُدھ گیان اور ویرکت بھاؤ کا بڑھانے والا ہے۔ آدر پوروک اسمیں اشنان کرنے اور پینے سے اسکے پرتاپ سے ہردے کے سب پاپ اور سنتاپ مٹ جاتے ہیں

جنہہ ایہہ بار نہ مانس دھوئے۔ تے کائر کلی کال بگوئے
ترکھت نرکھی روی کر بھو باری۔ بھرہیں مرگ جم جیو دکھاری

★ترجمہ۔ جن ابھاگے پُرشوں نے اس رام چرت روپی مانسرودر کے جل میں اپنے انتہ کرن کو دھو کر شُدھ نہیں کیا وہ کائر کلجگ کے دوارا ٹھگے اور مارے گئے جیسے پیاسا ہرن سورج دیو کی کرنوں

تپائی گئی ریتیلی زمین کی چمکتی ریت کو بھرم کو جل سمجھ کر اپنی پیاس
بجھانے کیلئے اُسکی اور دوڑتا ہے۔ اور آگے سے آگے سے اس آشا
پر بھاگا جاتا ہے کہ جل ملا کہ ملا اور اس بھرم میں پڑا مہا دکھی ہوتا ہے
ویسے ہی یہ دُکھیاری جیو کلی کال کا مارا سُواد شبوں اور بھوگوں میں
آنند سکھ کی تلاش کرتا ہوا بھٹکتا اور دکھی ہوتا ہے۔

منی انوہار سُبار گُن گنی من انہوائی
سمر بھوانی شنکر نہہ کہہ کوی کتھا سہائی (۴۳)

★ ترجمہ۔ اپنی بدھی کے انوسار اس شریشٹھ جل کے گُنوں کو وچار
کر اور اس میں اپنے من کو نہلا کر اور شری بھوانی اور شنکر کو سُمرن کر کے
کوی تلسی داس سندر کتھا کہتا ہے۔

اب رگھوپتی پد پنکروہ ہیہ دھر پائی پرساد
کہیوں جگل منی بریہ کر ملن سو بھگ سنباد (۴۳ کھ)

★ ترجمہ۔ اب شری رگھوناتھ جی کے پدکملوں کو اپنے ہردے میں
دھارن کر کے اور اُن کی کرپا کو پراپت کر کے دونوں منی وروں
کے ملن کا سُندر سنواد کہتا ہوں۔

بھردواج منی بسہیں پریاگا۔ تنہہیں رام پد اتی انوراگا
تاپس سم دم دیا ندھانا۔ پرمارتھ پتھ پرم سجانا

★ ترجمہ۔ شری بھردواج منی پریاگ میں بستے ہیں اُنکا شری رام
جی کے چرنوں میں اتی انت پریم ہے۔ تپسوی من سنیمی جیت
اندریہ اور دیا ندھان ہیں۔ اور پرمارتھ کے مارگ میں چتر پروین ہیں

ماگھ مکر گت روی جب ہوئی۔ تیرتھ پتہہ آو سب کوئی
دیو دنج کنر نر شرینی۔ سادر مجہیں سکل تربینی

★ ترجمہ۔ ماگھ ماس میں سوریہ دیو جب مکر راشی پر آتے ہیں اور سب
لوگ تیرتھ راج پریاگ کو آتے ہیں۔ دیوتا۔ دیت کنر اور منشوں
کے سموہ سب آدر پوروک تربینی میں اشنان کرتے ہیں۔

پوجہیں مادھو پد جل جاتا۔ پرسا کھے بٹو ہر کھیں گاتا
بھردواج آشرم اتی پاون۔ پرم رمیہ منی ور من بھاون

★ ترجمہ۔ شری وینی مادھو جی کے پدکملوں کو پوجتے ہیں۔ اور اکشے
بٹ کا سپرش کر کے پرسن ہوتے ہیں۔ بھردواج جی کا آشرم بہت
ہی پوتر منوہر اور منی جنوں کے من کو لُبھانے والا ہے۔

تہاں ہوئے مُنی رشی سماجا۔ جاہیں جے مجن تیرتھ راجا
مجہیں پرات سمیت اچھاہا۔ کہہیں پرسپر ہری گن گاہا

★ ترجمہ۔ اس تیرتھ راج پریاگ میں رشی منیوں کا جو سماج
اشنان کرنے جاتا ہے وہ سب بھردواج آشرم میں ٹھہرتے ہیں
پراتکال بڑے اتساہ سے اشنان کرتے وہ آپس میں بھگوان کے
گنوں کی کتھائیں کہتے ہیں۔

دوہا

برہم نروپن دھرم بدھی برنہیں تتو بھاگ
کہہیں بھگتی بھگونت کے سنجت گیان براگ (۴۴)

★ ترجمہ۔ برہم نروپن دھرم بدھی اور تتو وبھاگ کا ورنن کرتے
ہیں۔ اور گیان ویراگ سے بھگتی کا کتھن کرتے ہیں۔

چوپائی

ایہی پرکار بھر ماگھ نہاہیں۔ پنی سب نج نج آشرم جائیں
پرتی سمبت اتی ہوئے آنندا۔ مکر مجّہ گونے منی برندا

★ ترجمہ۔ اس پرکار ماگھ اشنان کر کے سب اپنے اپنے آشرم کو
چلے جاتے ہیں۔ ہر سال وہاں ایسا ہی آنند ہوتا ہے مکر میں اشنان
کر کے رشی منی چلے جاتے ہیں۔

ایکبار بھر مکر نہائے۔ سب منیش آشر منہہ سدھائے
یاگیہ ولکیہ منی پرم بلیکی۔ بھردواج راکھے پد ٹیکی

★ ترجمہ۔ ایک بار پورے مکر بھر اشنان کر کے منی گن اپنے اپنے آشرموں
کو واپس لوٹ گئے تھا گیانی منی یگیہ ولکیہ جی کو بھردواج منی نے
چرن پکڑ کر وہاں ٹھہرالیا۔

سادر چرن سروج پکھارے۔ اتی پنیت آسن بیٹھارے
★ کر پوجا منی سوبش بکھانی۔ بولے اتی پنیت مردو بانی

ترجمہ۔ آدر سے اُن کے چرن کمل دھوئے اور اتی انت شدھ آسن
پر انکو بٹھایا۔ پوجا کر کے منی یگیہ ولکیہ جی کے سُندر یش کا ورنن کیا۔ اور
پھر اتی انت پوتر اور میٹھی باتی سے بھردواج بولے۔

ناتھ ایک سنشے بڑ مورے۔ کرگت وید تتو سب تورے
کہت سو موہے لاگت بھے لاجا۔ جوں نہ کہوں بڑ ہوئے اکاجا

★ترجمہ۔ ہے ناتھ میرے من میں ایک بڑی بھاری شنکا ہے۔ ویدوں کا سمپورن تتو آپ کی مٹھی میں ہے۔ اِس شنکا کو کہتے ہوئے مجھے بھی اور شرم آتی ہے۔ اگر میں نہ کہوں تو بڑی بھاری ہانی ہوتی ہے

دوھا

سنت کہیں اس نیتی پربھو شرتی پُران مُنی گا د
ہوئے نہ بِمل ببیک اُر گرسن کئے دُرا وَ (۴۵)

★ترجمہ ہے پربھو سنت ایسی نیتی کہتے ہیں۔ اور وید پُران منی جنوں کا بھی یہی مت ہے کہ گرُو سے کوئی بات چھپا کر رکھنے سے ہردے میں شُدّھ گیان پرکاش نہیں ہوتا۔

اس وِچار پرگٹیو نِج موہو۔ ہرہُو ناتھ کر جن پر چھوہو
رام نام کرامِت پربھاوا۔ سنت پُران اپنشد گاوا

★ترجمہ۔ ایسا وِچار کرکے میں اپنے موہ اگیان کو آپ کے سامنے پرگٹ کرتا ہوں ہے ناتھ مجھ سیوک پر دیا کرکے اِس موہ واگیان کو نوارن کیجئے رام نام کا انت پربھاو ہے جسکو سنت پُران اور اپنشدوں نے گایا ہے۔

سنت جپت شمبھُو ابناشی۔ شِو بھگوان گیان گن راشی
آکر چار جیو جگ اہی ہیں۔ کاسی مرت پرم پد لہہیں

★ترجمہ۔ گیان اور گُنوں کی راشی اوِناشی بھگوان شِو شمبھو اس رام نام کا سدا جپ کرتے ہیں۔ سنسار میں چار جاتی کے جیو ہیں کاشی میں کے مرنے سے سبھی پرم دھام کو پراپت ہوتے ہیں۔

سوپی رام مہما منی رایا۔ شِو اُپدیش کرت کردایا
رام کون پربھو پوچھؤں توہی۔ کہو بجھائے کرپاندھی موہی

★ترجمہ۔ ہے مُنی راج وہ بھی رام نام کی ہی مہما ہے کیونکہ شِوجی مہاراج کاشی میں شریر چھوڑنے والوں کو دیا کرکے رام نام کا اُپدیش کرتے ہیں ہے پربھو میں آپ سے یہ پُوچھتا ہُوں کہ وہ رام نام کون ہے جس کے نام کی اتنی مہما ہے۔ آپ کرپاندھان ہیں۔ مجھے بھلی بھانت سمجھا کر کہیئے

ایک رام اودھیش کُمارا۔ تن کر چرت بدت سنسار
ناری برہ دُکھ لہیو اپارا۔ بھیؤ روشُورن راون مارا

★ترجمہ۔ ایک رام تو اودھ کے راجا دشرتھ کا بیٹا ہے جنکے چرتر کو سارا سنسار جانتا ہے۔ جس نے ناری ویوگ میں بڑا ہی دُکھ اُٹھایا۔ اور کرودھ یکت ہو کر یُدھ میں راون کو مار ڈالا۔

دوھا

پربھو سوئی رام کہ اپر کوؤ جاہی جپت تری پورار
ستیہ دہام سربگیہ تم کہھو بِبیک بچار (۴۶)

★ترجمہ۔ ہے پربھو وہی رام ہیں یا اور کوئی دوسرے ہیں جنکو شری شوجی مہاراج جپتے ہیں آپ سچائی کا بھنڈار ہیں سب کچھ جاننے والے ہیں۔ آپ گیان وچار کرکے کہتے ہیں۔

چوپائی

جیسے مٹے مور بھرم بھاری۔ کہہو سو کتھا ناتھ بستاری!
جاگ بلِک بولے مُسکائی۔ تمہہی بدِت رگھو پتی پربھوتائی

★ترجمہ۔ ہے ناتھ! جس طرح بھی میری اس بھاری شنکا کا نوارن ہو وہ کتھا وِستار سے کہیئے۔ یاگیہ بلکیہ جی مسکرا کر بولے شری رگھوپتی کی پربھوتائی کو آپ جانتے ہیں۔

رام بھگت تم من کرم بانی۔ چترائی تمہاری میں جانی
چاہہو سُنئے رام گن گوڑھا۔ کینہو پرشن منہو اتی موڑھا

★ترجمہ۔ تم من بچن کرم سے رام بھگت ہو۔ میں نے تمہاری چترائی کو جان لیا۔ تمہیں شری رام جی کے گوڑھ گُنوں کے سننے کی ابھیلاشا ہے اِسلئے اپنے آپکو اگیانی پرگٹ کرکے مجھ سے ایسا تم نے پرشن کیا ہے۔

تات سنو سادر من لائی۔ کہھؤں رام کے کتھا سہائی
مہاموہ مہیشیسو بِشالا۔ رام کتھا کالِکا کرالا

★ترجمہ۔ ہے تات تم آدر پُوروک ساودھان ہو کر سُنو میں تمہیں رام کی پوتر کتھا کہتا ہوں۔ یہ اگیان بھاری پربل مہی شاسر ہے اور شری رام جی کی کتھا اُسے مارنے والی بھینکر کالی جی ہے۔

رام کتھا ششی کرن سمانا۔ سنت چکور کرہیں جنہہ پانا
ایسے سنشے کینہہ بھوانی۔ مہادیو تب کہا بکھانی

★ترجمہ۔ شری رام چندر جی کی کتھا چندرماں کی شیتل کرن کے سمان ہے جسے سنت روپی چکور پان کرتے ہیں۔ ایسی ہی شنکا شری بھوانی نے کی تھی۔ اور شری مہادیو جی نے وِستار سے شنکا نوارن ارتھ اُتر دیا تھا

دوھا

کہیوں سو مُتی انو ہار اب اُما سنبھو سنبا د
بھیو سمے جیہہ ہیتو جیہہ سُن مُنی مٹئیں بِشاد (۴۸)

★ ترجمہ۔ اب میں اپنی بُدھی کے انوسار بھوانی اور شری مہادیو جی میں جو سنواد ہوا کہتا ہوں۔ وہ جس سمے اور جس کارن درشن ہوا اُسے ہے مُنی تم سُنو۔ تمہارا اِنواد سب مِٹ جائے گا۔

چوپائی

ایک بار تریتا یگ ماہیں۔ سنبھو گئے کُمبھج رشی پاہیں
سنگ ستی جگ جننی بھوانی۔ پوجے رشی اکھلیشور جانی

★ ترجمہ۔ ایک بار تریتا یگ میں شری شوجی اگست رشی کے پاس گئے اُنکے پاس جگ جننی بھوانی ستی جی بھی تھیں۔ رشی نے سمپورن جگت کے ایشور جان کر اُن کی پوجا کی۔

رام کتھا مُنی برج بکھانی۔ سُنی مہیش پرم سکھ مانی!
رشی پوچھی ہری بھگتی سہائی۔ کہی سنبھو ادھیکاری پائی

★ ترجمہ۔ مُنی اگست نے رام کتھا کا دستار سے ورنن کیا اور شری شوجی نے سُنکر پرم سکھ مانا۔ پھر رشی نے شری شوجی سے سندر ہری بھگتی پوچھی اور شری شوجی نے ادھیکاری جان کر بھگتی کا رہسیہ (راز) اگست مُنی پر کھول دیا۔

کہت سنت رگھوپتی گن گاتھا۔ کچھ دن تہاں رہے گری ناتھا
مُنی سن بِدا مانگی تری پوراری۔ چلے بھون سنگ دچھ کماری

★ ترجمہ۔ شری رگھوناتھ جی کے گنوں کی کتھائیں کہتے سُنتے شوجی مہاراج کچھ دنوں تک وہاں رہے پھر مُنی سے وداع مانگ کر دچھ کماری شری ستی جی کے ساتھ اپنے مکان کو چلے۔

تیہی اوسر بھنجن مہی بھارا۔ ہری رگھوبنس لینہہ اوتارا
پتا بچن تج راج اداسی۔ دنڈک بن بچرت ابناسی

★ ترجمہ۔ انھیں دنوں پرتھوی کا بھار دُور کرنے کیلئے شری ہری نے رگھوکل میں اوتار لیا اور اَبناسی بھگوان اس سمے اپنے پتا کے بچنوں کا پالن کرتے ہوئے راج پاٹ چھوڑ کر سادھو بھیس میں دنڈک بن میں وچر رہے تھے۔

دوھا

ہردے بچارت جات ہر کیہہ بدھ درشن ہوئے!
گپت روپ اوتریو پربھو گئے جان سب کوئے (۴۸)

★ ترجمہ۔ شری شوجی مہاراج ہردے میں وچار کرتے جا رہے تھے کہ بھگوان کے درشن کس پرکار ہوں۔ بھگوان نے گپت روپ میں اوتار دھارن کیا ہے۔ اگر میں اُن کے پاس گیا تو سب لوگ جان جائیں گے اور انکے گپت روپ میں اوتار لینے کا بھید کھل جائیگا

سورٹھا

سنکر ار اتی چھوبھ ستی نہ جانہہ مرم سوئی
تلسی درشن لوبھ من ڈرو لوچن لالچی (۴۸ کھ)

★ ترجمہ۔ شوجی کے ہردے میں اتی انت بیاکُلتا تھی ستی اس بھید کو نہیں جانتی تھی۔ تلسی داس جی لکھتے ہیں۔ کہ پربھو کے درشنوں کے لئے شری شوجی کے نیتر للچا رہے تھے لیکن من ہی من میں بھید کُھلنے کا ڈر تھا۔

چوپائی

راون مرن منج کر جانچا۔ پربھو بدھی بچن کینہہ چہیسانچا
جوں نہیں جاؤں رہی پچھتاوا۔ کرت بچار نہ بنت بناوا

★ ترجمہ۔ "میری موت منش کے ہاتھ سے" ایسا راون نے برہما جی سے بر لیا تھا۔ پربھو برہما جی کے بچن کو سچ کرنا چاہتے تھے۔ اگر میں اُنکے درشنوں کے لئے پاس نہ جاؤں تو من میں بڑا پچھتاوا رہے گا۔ شوجی یہ وچار کرتے تھے لیکن کسی فیصلے پر نہ پہنچ سکے

ایہی بدھی بھئے سوچ بس ایسا۔ تے ہی سمے جائے دس سیسا
لینہہ نیچ مارچ ہی سنگا۔ بھیو ترت سوئی کپٹ کورنگا

★ ترجمہ۔ اس پرکار شوجی چنتا مگن ہو گئے۔ اسی سمے راون نے جا کر نیچ مارچ کو ساتھ لیا۔ اور وہ مارچ فوراً کپٹ کا ہرن بن گیا۔

کر چھل موڑھ ہری ویدیہی۔ پربھو پربھاؤ تس بدت نہ تیہی
مرگ بدھ بندھو سہت ہری آئے۔ آشرم دیکھ نین جل چھائے

★ ترجمہ۔ اُس مورکھ نے اس پرکار چھل کر سیتا کو ہر لیا۔ اُسے پربھو کے پربھاؤ کا ذرا بھی گیان نہ تھا۔ مرگ کو مار کر لچھمن سہت شری رام جب واپس آئے تو آشرم کو خالی دیکھ کر اُن کے نیتروں میں جل بھر آیا۔

برہ بکل نر او رگھورائی۔ کھوجت بپن پھرت دوؤ بھائی
کب ہوں جوگ بیوگ جائیں۔ دیکھا پرگٹ برہ دُکھ تاکیں

★ترجمہ. بنشوں کے سمان برہ میں بیاکل ہوکر شری رگھوناتھ جی سمیت چھوٹے بھائی لچھمن کے بن میں سیتا جی کو تلاش کرتے ہوئے گھوم رہے ہیں جس بھگوان میں سپنے میں کسی سے سنجوگ و بوگ نہیں ہے پراکرت درشٹی سے ان میں پرتیکش برہ دکھ دیکھا گیا۔

دوھا

اتی وچتر رگھوپتی چرت جانیں پرم سجان
جے متی مند بموہ بس ہردے دھریں کچھ آن (۴۹)

★ترجمہ. شری رگھوناتھ جی کا چرتر اتی انت وچتر ہے اسکو پرم بھگتی پروین جن ہی جانتے ہیں لیکن موڑھ متی موہ کے وشی بھوت ہوئے منش من میں کچھ کی کچھ کلپنا کر بیٹھتے ہیں۔

چوپائی

شمبھو سمے تہی رامہہ دیکھا۔ اپجا ہیہہ اتی ہرکھ بشیکھا
بھری لوچن چھبی سندھو نہاری۔ کسمے جان نہ کینہہ چن ہاری

★ترجمہ. اسی سمے شری شوجی نے رام بھگوان کو دیکھا۔ انکے ہردے میں ہرش اور آنند امڈ آیا۔ ان شوبھا کے ساگر شری رام چندر جی کو انھوں نے خوب جی بھر کے دیکھا لیکن یوگیہ سمیہ نہ جانکر انسے میل جول نہیں کیا۔

جے سچدانند جگ پاون۔ اس کہی چلیو منوج نساون
چلے جات شو ستی سمیتا۔ پن پن پلکت کرپا نکیتا

★ترجمہ. ہے جگت پوتر کرنے والے سچدانند بھگوان آپ کی جے ہو ایسا کہہ کر کام دیو کا ناش کرنے والے شری شوجی چل دیے کرپا ندھان شری شوجی ستی سمیت بار بار درشن آنند میں پلکت چلے جا رہے تھے

ستی سو دشا شمبھو کی دیکھی۔ اراپجا سندیہو بشیکھی
شنکر جگت بندھ جگدیشا۔ سر نر منی سب ناوت سیشا

★ترجمہ. ستی جی نے شری شوجی مہاراج کی یہ آنند مئے دشا (حالت) دیکھی تو انکے من میں یہ سندیہ ہوا کہ شری شوجی تو جگت کے پوجنیہ ہیں وہ جگت کے ایشور ہیں دیو منش منی جن سب انکے آگے مستک جھکا کر پرنام کرتے ہیں۔

تنہہ نرپ ست کینہہ پرناما۔ کہی سچدانند پر دھاما
بھئے مگن چھبی تاسو بلوکی۔ اج ہوں پریتی اررہت نہ روکی

★ترجمہ. انھوں نے ایک راجکمار کو سچدانند پر دھام کہہ کر پرنام کیا اور انکی شوبھا کو دیکھ کر وہ پریم میں ایسے لین ہو گئے ہیں کہ ابتک انکے ہردے میں پریتی روکنے سے بھی نہیں رکتی۔

دوھا

براہم جو بیاپک برج اج اکل انیہہ ابھید
سو کہ دیہہ دھر ہوئی نر جاہی نہ جانت وید (۵۰)

★ترجمہ. جو برہم ویاپک. مایا اتیت. اجنما. کلا اتیت بھیار ہت اور بھید رہت ہے جس کی مہما کو وید بھی نہیں جانتے۔ کیا وہ شریر دھارن کر کے نربھیس میں پرگٹ ہو سکتا ہے۔

چوپائی

وشنو جو سر ہت نرشو دھاری۔ سوؤ سرگیہ جتھا ترپراری
کھوجئی سو کہ اگیہ او ناری۔ گیان دھام شری پتی اسراری

★ترجمہ. دیوتاؤں کی بھلائی کیلئے شری وشنو بھگوان جو نر شریر دھارن کرتے ہیں۔ وہ وشنو بھگوان تو شوجی کی طرح سروگیہ ہیں۔ وہ گیان دھام لکشمی پتی اور اسروں کے شترو بھگوان وشنو بھلا اگیانیوں کی طرح استری کو بن میں کھوجیں گے۔

ہر شمبھو گر اپنی ہر کھا نہ ہوئی۔ شو سرگیہ جان سب کوئی
اس سنشے من بھئو اپارا۔ ہوئے نہ ہردہ پربودھ پرچارا

★ترجمہ. شری شوجی کی بانی بھی جھوٹ نہیں ہو سکتی وہ سروگیہ ہیں۔ سارا سنسار جانتا ہے۔ اس طرح کی اپار شنکا ستی کے من میں اٹھ کھڑی ہوئی انھوں نے بہت زور لگایا لیکن من نہ سمجھا ارتھات وہ شنکا نہ گئی۔

جدپی پرگٹ نہ کہیو بھوانی۔ ہر انتریامی سب جانی
سن ہی ستی تو ناری سبھاؤ۔ سنشے اس نہ دھرئے ارکاؤ

★ترجمہ. اگرچہ ستی جی نے اس شنکا کو پرگٹ کر کے نہیں کہا لیکن پھر بھی انتریامی شو بھگوان اس کے من کی سب جان گئے وہ بولے ہے ستی تمہارا ناری سبھاو ہے۔ ایسی شنکا من میں کبھی نہ رکھنی چاہیے

جاسو کتھا کمبھج رشی گائی۔ بھگتی جاسو میں منہی سنائی
سوئی مم اشٹ دیو رگھو بیرا۔ سیوت جاہی سدا متی دھیرا

★ترجمہ. جس کی کتھا اگست منی نے گائی۔ اور جنکی بھگتی میں نے منی کو سنائی وہی میرے اشٹ دیو شری رگھوویر جی ہیں جنکی گیانی منی سدا سیوا کیا کرتے ہیں۔

چھند

منی دھیر جوگی سدھ سنتت بمل من جے ہی دھیاویں

کہہ نیتی نگم پران آگم جاسو کیرتی گاوہیں
سوئی رام بیاپک برہم بھون نکائے پتی مایادھنی
اوترلواپنے بھگت ہت نج تنتر نت رگھو کل منی

★ ترجمہ۔ گیانی منی سِدّھ یوگی نرنتر شُدّھ انتہہ کرن سے جنکا دھیان کرتے ہیں. اور وید پران اور شاستر جنکی کیرتی کا گان کرتے ہیں وہی رام بھگوان سرو ویاپک برہم سکل برہمانڈوں کے ادھی پتی مایا پتی پرم سوتنتر ہیں انھوں نے اپنے بھگتوں کے کلیان ارتھ رگھو کل کے منی روپ میں اوتار دھارن کیا.

سورٹھا

لاگ نہ ار اپدیش جدپی کہیو شو بار بہو
بولے بہس مہیش ہر مایا بل جان جہیہ (۵۱)

★ ترجمہ۔ اگرچہ شو جی نے بار بار سمجھایا لیکن پھر بھی منی جی کے ہردے میں انکا یہ اپدیش نہ بیٹھا. تب شو جی اپنے چت میں بھگوان کی مایا کا بل جان کر مسکراتے ہوئے بولے.

چوپائی

جو تمہریں من اتی سندیہو. تو کن جائی پریکشا لیہو
تب لگ بیٹھ اہوں بٹ چھاہیں. جب لگ تم اہیہو موہی پاہیں

★ ترجمہ۔ جو تمہارے من میں یہ بہت بڑا سندیہہ ہے کہ بار بار سمجھانے سے بھی نہیں دور ہوتا. تو تم کیوں جا کر پریکشا (امتحان) نہیں لیتی پریکشا لیکر تمہارے واپس لوٹ آنے تک میں اس بڑ برکش کی چھایا میں بیٹھا رہوں گا.

جیسے جائے موہ بھرم بھاری. کرہو سو جتن بیبیک بچاری
چلی ستی شو آئیسو پائی. کرہیں بچار و کروں کا بھائی

★ ترجمہ۔ جس بچار سے تمہارے من کا یہ موہ جنت بھرم دور ہو جائے وہی اپائے تم سوچ سمجھ کر کرنا شو جی کی آگیا پاکر ستی چلی اور من میں وچار کرنے لگی کہ کیا اپائے کیا جائے ارتھات کس ڈھنگ سے پریکشا لی جائے

اِہاں شمبھو اس من انومانا. دکھش ستا کہوں نہیں کلیانا
مورہو کہیں نہ سنشے جاہیں. بدھی برپت بھلائی ناہیں

★ ترجمہ۔ اِدھر شو جی نے اپنے من میں یہ انومان کیا کہ دکھش کنیا شری ستی جی کا اس میں بھلا نہیں ہے. جب میرے سمجھانے سے بھی اس کی شنکا دور نہ ہوئی تو سمجھو کہ یہ اس کا در بھاگیہ ہے اب ستی جی کی بھلائی نہیں ہے.

ہوئی ہے سوئے جو رام رچ راکھا. کو کر ترک بڑھاوے ساکھا
اس کہہ لگے جپن ہر ناما. گئی ستی جہاں پربھو سکھ دھاما

★ ترجمہ۔ جو رام کی اچھا ہے وہی ہوگا. ویرتھ ترک کرکے اد لیلوں میں پڑ کر کون اس شاکھا کو بڑھاتا پھرے ایسا کہہ کر شری شو جی رام نام کا جپ کرنے لگے. اور ستی جی وہاں چلی گئی. جہاں سکھ کے دھام شری رام چندر جی تھے.

دوہا

پنی پنی ہردے بچار و کر دھر سیتا کر روپ
آگے ہوئی چلی پنتھ تیں جہہ آوت نر بھوپ

★ ترجمہ۔ بار بار من میں وچار کر سیتا جی کا روپ دھارن کر کے ستی اس مارگ کے سامنے ہو کر چلی جس مارگ سے شری رام چندر جی منشوں کے راجہ آرہے تھے.

چوپائی

لچھمن دیکھ اما کرت ویشا. چکت بھئے بھرم ہردے وشیشا
کہہ نہ سکت کچھو اتی گمبھیرا. پربھو پربھاؤ جانت متی دھیرا

★ ترجمہ۔ لچھمن جی ستی کے بدلے ہوئے بھیس کو دیکھ کر حیران رہ گئے اور انکے من میں بھرم پیدا ہو گیا. وہ بہت گمبھیر ہو گئے. اور کچھ کہہ نہ سکے. دھیر بدھی لچھمن پربھو شری رام چندر جی کے پربھاؤ کو جانتے تھے.

ستی کپٹ جانیو سر سوامی. سبھ درسی سب انتر یامی
سمرت جاہی مٹے اگیانا. سوئی سروگیہ رام بھگوانا

★ ترجمہ۔ دیوتاؤں کے سوامی سب کو دیکھنے والے اور سب کے ہردے کی بات جاننے والے بھگوان شری رام چندر جی نے ستی کے کپٹ کو جان لیا جن کے سمرن کرنے سے اگیان مٹ جاتا ہے. وہی سروگیہ بھگوان شری رام چندر جی ہیں.

ستی کینہہ چہہ تہوں دراؤ. دیکھ ہو ناری سبھاؤ پربھاؤ
نج مایا بل ہردے بکھانی. بولے بہس رام مردو بانی

★ ترجمہ۔ استری کے سبھاؤ کے پربھاؤ کو تو دیکھو کر سروگیہ سر و انتر یامی بھگوان کے سامنے بھی ستی جی چھپاؤ کیا چاہتی ہیں. اپنی مایا کی شکتی کا ہردے میں وچار کر کے مسکراتے ہوئے شری رام چندر جی میٹھی بانی سے بولے.

جور پان پربھو کینہ پرناموہ پتا سمیت لینہہ نج ناموہ
کہیو بہور کہاں برش کیتوہ بپن اکیلی پھرہو کیہی ہیتو

★ ترجمہ۔ پہلے پربھو نے دونوں ہاتھ جوڑ کر ستی کو پرنام کیا۔ اور پتا سمیت اپنا نام بتایا۔ پھر پوچھا کہ برش کیتو شیو جی کہاں ہیں؟ تم یہاں اکیلی بن میں کس لئے گھوم رہی ہو۔

دوھا

رام بچن مرڈو گوڑھ سنی اپجاتی سنکوچو
ستی سبھیت مہیش پہیں چلیں ہردے بڑی سوچو (۵۲)

★ ترجمہ۔ شری رام چندر جی کے مِل اور گوڑھ بچنوں کو سنکر ستی جی کو بڑا سنکوچ ہوا اندیشہ ہوا، وہ ڈرتی ڈرتی ہردے میں بڑی چنتا کرتی ہوئی شیو جی کے پاس چلی۔

چوپائی

میں شنکر کر کہا نہ مانا۔ نج اگیان رام پر آنا
جائی اُتراب دیہوں کاہا۔ اُر اپجاتی داروں داہا

★ ترجمہ۔ کہ میں نے شری شیو جی مہاراج کا کہنا نہ مانا۔ اور اپنا اگیان شدھ وگیان کا سروپ شری رام چندر جی پر روپت کیا۔ اب میں شیو جی مہاراج کو جا کر کیا اُتر دوں گی۔ ایسا سوچتے سوچتے ستی جی کے ہردے میں بھیانک جلن پیدا ہو گئی۔

جانا رام ستی دکھ پاوا۔ نج پربھاؤ کچھو پرگٹی جناوا
ستی دیکھ کوتک مگ جاتا۔ آگے رام سہت شری بھراتا

★ ترجمہ۔ شری رام چندر جی نے جانا کہ ستی نے دکھ پایا ہے۔ تب انہوں نے اپنا کچھ پربھاؤ پرگٹ کر کے دکھایا۔ ستی جی نے مارگ میں جاتے یہ کوتک دیکھا۔ کہ رام چندر جی لچھمن جی اور سیتا سمیت آگے چلے جا رہے ہیں۔

پھر چتوا پاچھیں پربھو دیکھا۔ سہت بندھو سیا سندر بیشا
جنہہ چتوہیں تہاں پربھو آسینا۔ سیوہیں سدھ منیش پروینا

★ ترجمہ۔ پھر پیچھے کی طرف مڑ کر دیکھا تو وہاں بھی سندر بھیس میں پربھو کو سیتا کو لچھمن سمیت دیکھا۔ وہ جدھر کو نگاہ کرتی ہیں اُدھر ہی پربھو براجمان ہیں۔ اور چتر سدھ منی جن اُن کی سیوا کر رہے ہیں۔

# بال کانڈ
## حصہ دوئم
### پہلا سوپان

دیکھے شو بدھی وشنو انیکا۔ امت پربھاؤ ایک تے ایکا
بندت چرن کرت پربھو سیوا۔ بدھ بیش دیکھے سب دیوا

★ ترجمہ۔ ستی جی نے انیک شو برہما وشنو دیکھے ایک سے ایک کا پربھاؤ بڑھ کر ہے۔ انھوں نے یہ بھی دیکھا کہ بھانت بھانت کے بھیس دھارن کئے سبھی دیو سموہ شری رام جی کی چرن بندنا اور سیوا کر رہے ہیں۔

دوھا

ستی بدھاتری اندرا دیکھیں امت انوپ
جہہ جہہ بیش اجادی سر تہی تہی تن انوروپ (۵۴)

★ ترجمہ۔ ستی جی نے اگنت بے شمار انوپم بے مثال ستی برہمانی اور اندرانی دیکھیں جس جس روپ میں برہما شو آدی دیو تھے۔ اسی کے انوکول ان کے ساتھ اُن کی یہ سب شکتیاں استریاں بھی دیکھیں

دیکھے جہاں تہاں رگھوپتی جیتے۔ شکتن سہت سکل سر تیتے
جیو چراچر جو سنسارا۔ دیکھے سکل انیک پرکارا

★ ترجمہ۔ ستی جی نے جہاں جہاں جتنے رگھوپتی دیکھے۔ وہاں وہاں اپنی شکتیوں سہت اتنی ہی دیو سموہ کو بھی دیکھا سنسار میں جو چراچر جیو ہیں۔ وہ بھی انیک پرکار کے سب دیکھے۔

پوجہیں پربھو دیو بہو بیکھا۔ رام روپ دوسر نہیں دیکھا
اولوکے رگھوپتی بہوتیرے۔ سیتا سہت نہ بیش گھنیرے

(1) II

★ ترجمہ۔ ستی جی نے یہ دیکھا کہ جتنے دیوتا شری رام چندر جی کو پوجتے ہیں انکے تو انیک بھیس ہیں لیکن رام کا روپ اور بھیس دوسرا نہیں ہے اگرچہ سیتا سہت شری رام چندر جی بھی بہت سے دیکھے لیکن ان کے انیک بھیس نہیں تھے۔

سوئی رگھوبتی سوئی لچھمن سیتا۔ دیکھی ستی اتی بھئی سبھیتا
ہردے کمپ تن سدھ کچھو ناہیں۔ نین موند بیٹھی مگ ماہیں

★ ترجمہ۔ سب جگہ وہی رام وہی لچھمن اور وہی سیتا جی ایسا دیکھ کر ستی جی بھے بھیت ہو گئیں۔ انکا من کانپنے لگا شریر کی سدھ نہ رہی وہ آنکھیں بند کر کے مارگ میں بیٹھ گئیں۔

بہور بلوکیؤ نین اگھاری۔ کچھو نہ دیکھ تہاں دچھ کماری
پنی پنی نائی رام پد سیسا۔ چلیں تہاں جہاں رہے گریشا

★ ترجمہ۔ ستی جی نے جب پھر آنکھیں اگھاڑ کر دیکھا تو کچھ بھی نہ تھا۔ بار بار انھوں نے شری رام جی کے چرنوں میں مستک جھکایا پھر وہاں چلیں جہاں پر شری شو جی براجمان تھے۔

دوھا

گئیں سمیپ مہیش تب ہنس پوچھی کشلات
لینہہ پریکھشا کون بدھی کہو ستیہ سب بات (۵۵)

★ ترجمہ۔ جب شو کے پاس پہنچی تو انھوں نے ہنس کر کشل پوچھی پھر کہا کہ سچ سچ کہو تم نے کس پرکار سے بھگوان شری رام چندر جی کی پریکھشا لی۔

سنی سمجھ رگھوبیر پربھاؤ ۔ بھے بس شوسن کینہہ دُراؤ
کچھو نہ پرچھا لینہہ گوسائیں ۔ کینہہ پرنام تمہاری نائیں

★ ترجمہ ۔ شری رام جی کے پربھاؤ کو جان کر ستی سہم گئیں تھی ایسی ڈر کے مارے انھوں نے شو جی سے یہ بھید چھپائے رکھا اور کہا کہ ہے سوامی میں نے کچھ بھی پریکشا نہیں لی کیول آپ کی طرح انھیں پرنام کر کے چلی آئی

جو تم کہا سو مرکھا نہ ہوئی ۔ مورے من پرتیت انی سوئی
تب شنکر دیکھیو دھر دھیانا ۔ ستی جو کینہہ چرت سب جانا

★ ترجمہ ۔ جو آپ نے کہا وہ کیا کبھی جھوٹا ہو سکتا ہے میرے من میں یہ بڑا وشواس ہے ۔ تب شو جی نے دھیان دھر کر دیکھا ۔ اور ستی نے جو چرتر پریکشا لینے کے لئے کیا تھا سو سب جان لیا ۔

بہر رام مایا ہی سر نادا ۔ پریرِ تہہ جیہہ جھوٹ کہادا
ہر اچھا بھاوی بلوانا ۔ ہردے بچارت شمبھو سجانا

★ ترجمہ ۔ پھر رام چندر جی کی مایا کو مستک نوایا جس سے پریرت ہو کر ستی جی نے جھوٹ بولا ۔ شو مہاراج نے من میں وچار کیا کہ بھگوان کی اچھیا روپی بھاوی بڑی پربل ہے ۔

ستی کینہہ سیتا کر ویشا ۔ شو اُر بھیو بشاد بشیشا !
جوں اب کروں ستی سن پریتی ۔ مٹے بھگتی پنتھ ہوئے انیتی

★ ترجمہ ۔ یہ جان کر ستی جی نے سیتا جی کا بھیس بنایا تھا ۔ شو جی کے ہردے میں بڑا کلیس ہوا وہ وچار کرنے لگے کہ اگر اب میں ستی جی سے پریتی کروں تو بھگتی مارگ نشٹ ہو جائیگا ۔ اور بڑا انیائے ہوگا

دو پرم پنیت نہ جائے تج کئے پریم بڑ پاپ
ہا پرگٹ نہ کہت مہیش کچھو ہردے ادھک سنتاپ (۵۶)

★ ترجمہ ۔ ستی پرم پوتر ہے اس لئے اُس کا تیاگ کبھی نہیں کیا جا سکتا ۔ پریم کرنے میں بڑا پاپ ہوتا ہے ۔ شو جی پرگٹ کر کے کچھ نہ کہا ۔ لیکن اُن کے ہردے میں بڑا سنتاپ ہے ۔

چوپائی

تب شنکر پربھو پد سر ناوا ۔ سمرت رام ہردے اس آوا
ایہی تن ستہہ بھینٹ موہے ناہیں ۔ شو سنکلپ کینہہ من ماہیں

★ ترجمہ ۔ اس چنتا میں بیاکل ہو کر شو جی نے پربھو شری رام چندر جی کے پد کملوں میں سر نوایا ۔ اور انکا سمرن کرتے ہوئے انکے ہردے میں یہ وچار اُٹھا کہ جس شریر سے ستی جی نے سیتا جی کا روپ دھارن کیا ہے اس شریر سے مجھ کو اُن سے پتی پتنی روپ میں بھینٹ کرنا ٹھیک نہیں ہے یہ سنکلپ شو جی نے اپنے من ہی من میں کر لیا ۔

اس بچار شنکر متی دھیرا ۔ چلے بھون سمرت رگھوبیرا !
چلت گگن بھئی گرا سُہائی ۔ جے مہیش بھلی بھگتی درڑھائی

★ ترجمہ ۔ دھیر متی شری شو جی ایسا وچار کر کے اور شری رگھوناتھ جی کا سمرن کرتے ہوئے اپنے بھون کیلاش جی کو چلے ۔ چلتے سمے آکاش بانی ہوئی کہ ہے شو آپ کی جے ہو آپ نے اپنے بھگتی مارگ کو بھلی بھانت ورڈھ کر دکھایا ۔

اَس پرن تم بن کرے کو آنا ۔ رام بھگت سمرتھ بھگوانا
سن نبھ گرا ستی ارسوچا ۔ پوچھا شوہی سمیت سکوچا

★ ترجمہ ۔ ایسا کٹھن پرن تمہارے بغیر اور کون کر سکتا ہے آپ رام بھگت ہیں ۔ سمرتھ ہیں ۔ اور بھگوان ہیں ۔ یہ آکاش بانی سُن کر ستی جی کے ہردے میں چنتا ہو گئی انھوں نے ڈرتے ڈرتے شری شو جی سے پوچھا ۔

کینہہ کون پرن کہہ ہو کرپالا۔ ستیہ دھام پربھو دین دیالا
جدپی ستی پوچھا بہو بھاتی۔ تدپی نہ کہیو ترپر آراتی

★ ترجمہ۔ ہے کرپالو پربھو کہیے آپ نے کون سا پرن کیا ہے۔؟ آپ ستیہ کے دھام دین دیال پربھو ہیں۔ اگرچہ ستی جی نے بہت پرکار سے پوچھا لیکن ترپوراری شو جی چپ رہے۔ کوئی اُتر نہ دیا۔

دوھا

ستی ہردے انومان کینہہ سب جانیو سربگیہ
کینہہ کپٹ میں شمبھو سن ناری سہج جڑ اگیہ (۵۷)

★ ترجمہ۔ ستی جی نے ہردے میں یہ انومان کیا کہ سروگیہ شو جی سب کچھ جان گئے ہیں۔ میں نے شری شو جی سے کپٹ کیا ہے ناری سبھاؤ سے ہی جڑ اور بے سمجھ ہوتی ہے۔

سورٹھا

جل پئے سرس بکائی دیکھو پریتی کی ریتی بھلی
بلگ ہوئے رس جائی کپٹ کھٹائی پرت پنی (۵۷ کھ)

★ ترجمہ۔ کوی کہتے ہیں کہ دیکھو پریم کی کیسی انوکھی پریت ہے جل دودھ کے ساتھ ملا ہوا دودھ کے ہی بھاؤ بکتا ہے۔ اگر دودھ میں کپٹ روپی کھٹائی پڑ جائے تو دودھ پھٹ جاتا ہے۔ پانی الگ ہو جاتا ہے۔ اور دودھ میں کچھ رس بھی نہیں رہتا۔

چوپائی

ہردے سوچو سمجھت نج کرنی چنتا امت جائی نہیں برنی
کرپا سندھو شو پرم اگادھا۔ پرگٹ نہ کہیو مور اپرادھا

★ اپنی ہی کرنی کو سمجھ کر ستی جی کے من میں بڑی سوچ ہے اتنی اپار چنتا ہے کہ جس کا ورنن ہی نہیں کیا جا سکتا۔ انہوں نے من ہی من میں کہا کہ شری شو جی کرپا کے اتھاہ سمندر ہیں۔ انھوں نے میرے اپرادھ کو پرگٹ کر کے نہیں کہا۔

سنکر رکھ اولوکی بھوانی۔ پربھو موہے تجیو ہردے اکولانی
نج اگھ سمجھ نہ کچھو کہہ جائی۔ تپئی اواں اِوا اُر ادھیکائی

★ شری ستی جی نے شو جی کا مکھ دیکھ کر جان لیا کہ پربھو نے میرا تیاگ کر دیا ہے۔ یہ جان کر وہ بہت بیاکل ہو گئیں اپنا اپرادھ سمجھ کر کچھ کہا تو جاتا ہی نہیں ہے کنتو کمہار کے آوے کی طرح ہردے اندر ہی اندر جلتا ہے۔

ستی ہی سسوچ جانی برش کیتو کہیں کتھا سندر سکھ ہیتو
برنت پنتھ ببدھ اتہاسا۔ وشوناتھ پہنچے کیلاشا

★ کرپالو بھگوان شو جی ستی جی کو بیاکل دیکھ کر اس کے سکھ ارتھ سندر کتھا کہنے لگے۔ اس پرکار مارگ میں بھانت بھانت کے اتہاسوں کو کہتے ہوئے وشوناتھ کیلاش جا پہنچے۔

تہاں پنی شمبھو سمجھ پن آپن۔ بیٹھے بٹ تر کر کملا سن
شنکر سہج سروپ سنوارا۔ لاگی سمادھی اکھنڈ اپارا

★ تب وہاں شو جی نے اپنے کو یاد کر کے بڑ برکش کی چھایا میں کملاسن (پالتھی مار کر) لگا کر بیٹھ گئے۔ شو جی اپنے سبھاوک سروپ میں سنفت ہو گئے۔ اور اُن کی اکھنڈ اور اپار سمادھی لگ گئی

دوھا

ستی بسہیں کیلاش تب ادھک سوچو من ماہیں
مرم نہ کوئی جان کچھو جگ سم دوس سرا ہیں (۵۸)

★ ستی جی تب کیلاش پر باس کرنے لگیں۔ اُن کے من میں بڑا بھاری دکھ تھا۔ اس بھید کو کوئی نہیں جانتا تھا۔ کہ اُنکا ایک ایک دن جگ کے سمان ویتیت ہوتا ہے۔

چوپائی

نت نو سوچ ستی ار بھارا۔ کب جیہوں دکھ ساگر پارا
میں جو کینہہ رگھوپتی اپمانا۔ پن پتی بچن مرکھا کر جانا

★ ستی جی کے ہردے میں نت نیا بھاری سوچ ہو رہا تھا کہ میں اس دکھ روپی سمندر کا پار کب پاؤں گی۔ میں نے جو شری رگھوناتھ جی کا اپمان کیا ہے۔ وہ اپنے پتی کے بچن کو بھی جھوٹ جانا

سو پھل موہے بدھاتا دینہا۔ جو کچھو اُچت رہا سوئی کینہا
اب بدھی اس بوجھیے نہیں تو ہی۔ شنکر بمکھ جیاوسی موہی

★ سو اس اپرادھ کا پھل بدھاتا نے مجھے دیا ہے جو کچھ انھوں نے اُچت سمجھا وہی کیا ہے ہے بدھاتا اب تجھ کو اُچت نہیں ہے جو شنکر سے بمکھ کر کے مجھے جلا رہا ہے کہی نہ جائے کچھو ہردے گلانی۔ من مہہ رامہہ سمر سیانی
جو پربھو دین دیال کہاوا۔ آرتی ہرن وید جس گاوا

★ ترجمہ. ستی جی کے ہردے کی گلانی (روحانی ندامت) کچھ کہی نہیں
جاتی دکھ لوارن کا اور کوئی اُپائے نہ دیکھ کر انھوں نے رام کا سمرن کیا
کہا کہ ہے پربھو آپ جو دین دیالو کہلاتے ہیں۔ اور آپ دکھوں کے
ہرنے والے ہیں۔ ایسا آپ کا یش وید بھگوان نے گایا ہے۔

تو میں بنے کردں کر جوری۔ چھوٹت بیگ دیہہ یہ موری
جو مورے شِو چرن سنیہو۔ من کرم بچن ستیہ برت ایہو

★ تو میں ہاتھ جوڑ کر آپ سے بنتی کرتی ہوں کہ میری یہ دیہہ
جلدی ہی چھوٹ جائے۔ یدی میرے من میں شِو جی کے چرنوں سے
پریم ہے۔ اور من بچن کرم سے یہی میرا ستیہ برت ہے۔

دوھا

تو سم درسی سُنیئے پربھو کریئو سو بیگ اُپائے
ہوئی مرنو جیہیں بنہیں شرم دُسہہ بپتی بہائے (۵۹)

★ تو ہے سمدرشی پربھو سنیے اور جلدی ہی آپ ایسا کوئی
اُپائے کیجئے جس سے میری مرتیو ہو جائے اور بنا کسی محنت کے
یہ اسہہ (ناقابل برداشت) بپتی دور ہو جائے۔

چوپائی

ایہی بدھی دکھت پرجیس کماری۔ اکتھنیہ دارون دکھ بھاری
بتیں سمبت سہس ستاسی۔ تجی سمادھی شمبھو اوبی ناشی

★ اس پرکار دکھش ستا شری ستی جی جو کہ مہا دکھی ہے۔ اور
اُسکے دکھ اتنے بھاری اور اسہہ ہیں۔ کہ جسکا ورنن نہیں کیا جا سکتا
کو دکھ سہتے سہتے ایک ہزار ستاسی برس بیت گئے۔ تب شری شو
جی اوناشی پربھو نے اپنی سمادھی کا تیاگ کیا۔

رام نام شِو سمرن لاگے۔ جانیؤ ستی جگت پتی جاگے
جائی شمبھو پد بندنو کینہا۔ سن مکھ شنکر آسن دینہا

★ شِو جی رام نام کا جاپ کرنے لگے تب ستی جی نے جانا کہ جگت
پتی جاگ پڑے ہیں۔ انھوں نے جا کر شِو جی کے چرنوں میں
پرنام کیا۔ شِو جی نے اپنے سامنے ان کو بیٹھنے کے لئے آسن
دیا۔

لگے کہن ہری کتھا رسالا۔ دچھ پرجیس بھئے تیہی کالا
دیکھا بدھی بچار سب لائک۔ دچھہیہ کینہہ پرجاپتی نائک

★ تب شِو جی بھگوان ہری کی رسیلی کتھا کہنے لگے۔ اُسی کال میں
ستی کے پتا دکھش پرجاپتی ہوئے۔ برہما جی نے سب پرکار سے
انہیں یوگیتا دیکھ کر انھیں پرجاپتیوں کا سوامی بنا دیا۔

بڑا دھیکار دکھش جب پاوا۔ اتی ابھیمان ہردے تب آوا
نہیں کو ؤاس جنما جگ ماہیں۔ پربھوتا پائی جاہی مد ناہیں

★ جب دکھش نے اتنا بڑا ادھیکار پایا تو اس کے ہردے میں بہت
ہی ابھیمان ہو گیا۔ پربھوتا کا سبھاو ہی ابھیمان ہے۔ ایسا کوئی منش
سنسار میں پیدا نہیں ہوا جس کو پربھوتا پا کر ابھیمان نہ ہوا ہو

دوھا

دکھش لئے منی بوئی سب کرن لگے بڑ جاگ
نیوتے سادر سکل سُر جے پاوت مکھ بھاگ (۶۰)

★ دکھش نے جب منی بلا لیئے اور وہ ایک بڑا یگیہ کرنے لگے جو دیوتے
یگیہ میں بھوگ پانے کے ادھیکاری تھے۔ انکو آدر سہت نمنترن کیا

چوپائی

کنر ناگ سدھ گندھروا۔ بدھینہ سمیت چلے سُر سروا
وشنو برنچی مہیش بہائی۔ چلے سکل سُر یان بنائی

★ کنر ناگ سدھ گندھرب اور سب۔ دیوگن اپنی اپنی استریاں
سمیت یگیہ شالا کی اور چلے۔ وشنو برہما اور شری شو جی کو چھوڑ سب
دیوتا اپنے اپنے بمان سجا کر چلے۔

ستی بلو کے بیوم بمانا۔ جات چلے سُندر بدھی نانا
سُر سُندری کریں کل گانا۔ سُنت شروَن چھوٹیں منی دھیانا

★ نانا پرکار کے سُندر بمان آکاش میں جاتے ہوئے ستی نے دیکھے
دیو سُندریاں ان بمانوں میں بیٹھی سُندر گان کرتی جاتی تھیں
جس کو سنکر منی جنوں کے دھیان چھوٹ جاتے تھے۔

پوچھیو تب شِو کہیو بکھانی۔ پتا یگیہ سنی کچھو ہرشانی
جو مہیش موہی آئیس دیہی۔ کچھو دن جاہی رہوں مس ایہی

★ تب ستی نے شری شو جی سے اُن بمانوں کے جانے کا کارن
پوچھا۔ انھوں نے سب دکھش یگیہ سمبندھی باتیں بتا دیں پتا
کے یگیہ کا سماچار سُن کر ستی بڑی پرسن ہوئی۔ من ہی من میں یہ

وِچار کرنے لگی۔ کہ اگر شوجی مجھے آگیا دیں تو میں اسی بہانے سے پتا کے گھر کچھ دن رہ آؤں۔

پتی پرتیاگ ہردے دُکھ بھاری۔ کہئی نہ نج اپرادھ بچاری
بولی ستی منوہر بانی۔ بھئے سنکوچ پریم رس سانی

★ پتی دوارا اپنا تیاگ کیا جانے پر اس کے ہردے میں بڑا بھاری دُکھ تھا لیکن وہ اپنا اپرادھ سمجھ کر کچھ کہتی نہ تھی۔ آخر ستی جی ڈر سنکوچ (اندیشہ) اور پریم رس سے بھرپور میٹھی بانی سے شوجی سے بولیں

دوھا

پتا بھون اُتسو پرم جو پربھو آیسو ہوئے
تو میں جاؤں کرپائے تن سادر دیکھن سوئے (١)

★ ہے پربھو! دیکھو میرے پتا کے گھر ایسا بڑا اُتسو ہو رہا ہے اگر آپ کی آگیا پاؤں تو ہے کرپا ندھان میں بھی آدر سہت اسے دیکھنے جاؤں

چوپائی

کہے ہو نیک مور من بھاوا۔ یہ انوچت نہیں نیوت پٹھاوا
دکھش سکل نج ستا بلائی۔ ہمرے بیر تمہیں بسرائی

★ شوجی نے کہا تم نے بھلی بات کہی ہے یہ میرے من کو اچھی لگی ہے لیکن انہوں نے تمہیں نیوتا نہیں بھجوایا۔ تمہارے پتا دکھش نے تمہارے بغیر اپنی سبھی لڑکیوں کو بلایا ہے۔ کنتو ہمارے ساتھ ویر بھاو رکھنے کے کارن انھوں نے تمہیں بھی بھلا دیا ہے۔

برہم سبھا ہم سن دُکھ مانا۔ تہی تے اجہوں کریں اپمانا
جو بن بولیں جاہو بھوانی۔ رہی نہ سیل سنیہہ نہ کانی

★ ایک بار تمہارے پتا جی برہما جی کی سبھا میں مجھ سے دُکھ مان گئے تھے۔ اسلئے اس سمے سے لے کر اب تک ہمارا اپمان ہی کرتے آئے ہیں۔ اگر تم بن بلائے ہی جاؤ گی تو نہ تو شیل سنیہہ ہی رہےگا۔ نہ مان ہی رہے گا بلکہ الٹا تمہارا اپمان ہو گا۔

جدپی مِتر پربھو پتو گرو گیہا۔ جائیے بنو بولیہو نہ سندیہا
تدپی بِرودھ مان جنہہ کوئی۔ تہاں گئے کلیان نہ ہوئی

★ یدپی اس میں کوئی سندیہہ نہیں۔ کہ اپنے مِتر سوامی گرو کے گھر بنا بلائے بھی جانا چاہئیے تتھاپی ان میں سے بھی جو کوئی

وِرودھ مانتا ہو اس کے گھر جانے میں بھلائی نہیں ہے

بھانتی انیک شمبھو سمجھاوا۔ بھاوی بس نہ گیان اُر آوا
کہہ پربھو جاہو جو بن ہی بلائے۔ نہیں بھلی بات ہمارے بھائے

★ اس پرکار شوجی نے ستی کو انیک بھانت سے سمجھایا لیکن بھاوی وش اس کے ہردے میں کچھ بھی گیان نہ آیا۔ پھر شوجی نے کہا کہ اگر بنا بلائے جاؤ گی۔ تو ہمارے خیال میں یہ اچھی بات نہ ہو گی۔

دوھا

کہی دیکھا ہر جتن بہو رہے نہ دچھ کماری
دئے مکھیہ گن سنگ تب بدا کینہہ ترپراری (٦٢)

★ شوجی نے بہت پرکار سے سمجھا کر دیکھ لیا لیکن جب وہ کسی طرح بھی نہ مانی تب انھوں نے اپنے مکھیہ گنوں کو ساتھ دیکر ستی کو وداع کر دیا

چوپائی

پتا بھون جب گئیں بھوانی۔ دکھش تراس کاہو نہ سنمانی
سادر بھلے ملی اک ماتا۔ بھگنی ملی بہت مسکاتا۔

★ ستی جب اپنے پتا کے گھر پہنچی تو ان کے پتا دکھش کے ڈر کے مارے کسی نے ان کا آدر نہ کیا۔ کیول ایک ماتا ہی آدر سے ملی بہنیں بہت مسکراتی ہوئی ملیں

دکھش نہ کچھو پوچھی کشلاتا۔ ستی بلوکی جرے سب گاتا
سنتی جائی دیکھیو تب جاگا۔ کتہوں نہ دیکھ شمبھو کر بھاگا

★ دکھش نے تو ستی جی کی کشل نہ پوچھی بلکہ ستی کو دیکھ کر اسکے انگ سب جل اُٹھے تب ستی نے جا کر یگیہ دیکھا۔ تو وہاں کہیں بھی شوجی کا بھاگ دکھائی نہ دیا

تب چت چڑھیو جو شنکر کہیو۔ پربھو اپمان سمجھ اُر دہیو
پاچھل دُکھ نہ ہردے اس بیاپا۔ جس یہ بھیو مہا پرتاپا

★ تب جو کچھ شوجی نے کہا تھا۔ وہ سب چت میں سما گیا شوجی کا انادر دیکھ کر ستی کا ہردے جل اُٹھا پتی دوارا تیاگ کیا جانے پر بھی اُنکے ہردے میں اتنا بڑا دُکھ نہ دیا پایا تھا جتنا مہان دُکھ اس سمے پتی کے کارن ہوا۔

یدپی جگ دارون نانا۔ سب تے کٹھن جاتی اپمانا
سمجھ سو ستی بھوانی کر ودھا۔ بہو بدھی جننی کینہہ پربودھا

★ اگرچہ سنسار میں انیک پرکار کے بھیانک دُکھ ہوتے ہیں

لیکن سب سے کٹھن جاتی ایمان ہے یہ سمجھ کر ستی کو بڑا کرودھ ہو گیا۔ اُن کی ماتا نے انھیں بہت پرکار سے سمجھایا۔

دوھا

شِو ایمان نہ جائے سہہ ہردے نہ ہوئی پربودھ
سکل سَمبھہ سیٹھی ہٹک تب بولی بچن سکرودھ (۶۴)

★ شِوجی کا ایمان ستی جی سے سہن نہ ہو سکا۔ ماتا کے سمجھانے پر بھی اُن کے ہردے میں بودھ نہ ہوا۔ تو سمپورن سبھا کو ہٹھ پورک ڈانٹ کر کرودھ بھرے لہجے میں بولیں۔

چوپائی

سنہو سبھاسد سکل مُنیندا۔ کہی سُنی جنہہ شنکر نندا
سو پھل تُرت لہب سب کاہو۔ بھلی بھانتی پچھتاب پِتا ہو

★ اے سبھاسد و سب مُنیشورو سنو جنہوں نے شِوجی مہاراج کی نندا کی یا سُنی ہے۔ اس کا پھل تُرنت ہی سب کو مِل جاویگا اور میرا پِتا بھی بھلی بھانت اپنے کئے پر پچھتا دے گا۔

سنت سمبھو شری پتی اپوادا۔ سُنیئے جہاں تہاں اس مریادا
کاٹیئے تاسو جیبھ جو بسائی۔ شرون موندِ نہ تو چلیئے پرائی

★ ایسی مریادہ ہے کہ جہاں سنت شِوجی و شری وِشنو جی کی نندا ہوتی ہو۔ وہاں اس نندا کو سُننے والا اگر سامرتھ رکھتا ہو تو نندا کرنے والے کی جیبھ کاٹ ڈالے لیکن اگر یہ سامرتھ نہ ہو تو وہاں سے کان بند کر کے بھاگ جائے۔

جگدآتما مہیش پراری۔ جگت جنک سب کے ہتکاری
پِتا مند متی نِندت تے ہی۔ دچھ شُکر سمبھو یہ دیہی

★ تری پور ویتنہ کو مارنے والے بھگوان شِوجی سمپورن جگت کے آتما ہیں، جگت کے پِتا اور ——— بھلائی چاہنے والے ہیں میرا موڑھ متی پِتا اُنکی نندا کرتا ہے۔ اور میری یہ دیہہ اسی دکھش کے ویرج سے پیدا ہوئی ہے۔

تجہو تُرت دیہہ تہی ہیتو۔ اُر دھر چندر مولی برش کیتو
اس کہی جوگ اگنی تنو جارا۔ بھیو سکل مکھ ہاہاکارا

★ اس لئے چندرماں کو للاٹ پر دھارن کرنے والے برش کیتو شِوجی کا ہردے میں دھیان کر کے اگر میرا شریر شِو نندک دکھش کے ویرج سے پیدا ہوا ہے، ایسی اس دیہہ کو تُرنت ہی تیاگ دونگی۔ ایسا کہہ کر ستی جی نے یگیہ کی اگنی میں اپنا شریر جلا ڈالا۔ تب یگیہ شالا میں ہاہاکار مچ گیا۔

دوھا

ستی مرن سُنی سمبھو گن لگے کرن مکھ کھیس
یگیہ ودھونس بلوک بھرگو رچھا کینہہ مُنیش (۶۴)

★ ستی جی کا بھسم ہونا سنکر شِوجی کے گن اس یگیہ کو ودھونس نشٹ بھرشٹ کرنے لگے۔ یگیہ ودھونس ہوتے دیکھ کر مُنیشور بھرگو جی نے رُودر گنوں کو ہٹا کر اس کی رکشا کی۔

چوپائی

سماچار سب سنکر پائے۔ بیر بھدر کر کوپ پٹھائے
یگیہ ودھنس جائی تنہہ کینہا۔ سکل سُرنہہ بدھی دنت پھلو دینہا

★ بھرگو جی کے بھیجے ہوئے اپنے رُودر گنوں کے مکھ سے سب سماچار سُنکر شِوجی نے بڑے کرودھ میں آ کر بیر بھدر کو کیلاش سے ہردوار کو بھیجا۔ انہوں نے وہاں جا کر یگیہ ودھونس کر ڈالا اور سب دیوتاؤں کو مناسب دنڈ دیا۔

بھئی جگ بدت دچھ گتی سوئی۔ جس کچھو سمبھو بمکھ کے ہوئی
یہ اتہاس سکل جگ جانی۔ تاتے میں سنکشیپ بکھانی

★ دکھش کی لوک پرسدھ وہی گتی ہوئی جو شِو دروہیوں (شِو کے دشمن) کی ہوتی ہے۔ اس اتہاس کو سارا سنسار جانتا ہے اس لئے میں نے اس کا سنکشیپ ورنن (مختصر بیان) کیا ہے۔

ستی مرت ہری سن بر مانگا۔ جنم جنم شِو پد انوراگا
تے ہی کارن ہم گری گرہہ جائی۔ جنمی پاروتی تنو پائی

★ ستی نے دیہہ تیاگ کے سمے بھگوان ہری سے یہ بر مانگا تھا کہ میرا جنم جنم میں شِوجی کے چرنوں میں پریم ہو۔ اسی کارن وہ پاربتی کا شریر دھارن کر کے ہماچل کے گھر جا کر جنمی۔

جب تے اُما سیل گرہہ جائیں۔ سکل سدھی سمپتی تہاں چھائیں
جنہہ تنہہ مُنن سو آشرم کینے۔ اُچت باس ہم بھودھر دینہے

★ جس دن سے اُما ہماچل کے گھر میں پیدا ہوئی اسی دن سے اُنکے گھر ساری سدھیاں اور سمپتیاں چھا گئیں مُنی جنوں نے جہاں تہاں

وِچار کرنے لگی۔ کہ اگر شو جی مجھے آگیا دیں تو میں اسی بہانے سے پتا کے گھر کچھ دن رہ آؤں۔

پتی پرتیاگ ہردے دکھ بھاری۔ کہی نہ نج اپرادھ بچاری
بولی ستی منوہر بانی ۔ بھئے سنکوچ پریم رس سانی

★ پتی دوارا اپنا تیاگ کیا جانے پر اس کے ہردے میں بڑا بھاری دکھ تھا لیکن وہ اپنا اپرادھ سمجھ کر کچھ کہتی نہ تھی۔ آخر ستی جی ڈر سنکوچ (اندیشہ) اور پریم رس سے بھرپور میٹھی بانی سے شو جی سے بولیں

دوھا

پتا بھون اُتسو پرم جو پربھُو آیسو ہوئے
تو میں جاؤں کرپائے تن سادر دیکھیں سوئے (۱)

★ ہے پربھو! دیکھو میرے پتا کے گھر ایسا بڑا اتسو ہو رہا ہے اگر آپ کی آگیا پاؤں تو ہے کرپا ندھان میں بھی آدر سہت اسے دیکھنے جاؤں

چوپائی

کہے ہو نیک مور من بھاوا۔ یہ انو چت نہیں نیوت پٹھاوا
دکھش سکل نج ستا بلائی۔ ہمرے ویر تمہیں بسرائی

★ شو جی نے کہا تم نے بھلی بات کہی ہے یہ میرے من کو اچھی لگی ہے لیکن انہوں نے تمہیں نیوتا نہیں بھجوایا۔ تمہارے پتا دکھش نے تمہارے بغیر اپنی سبھی لڑکیوں کو بلایا ہے۔ کنتو ہمارے ساتھ ویر بھاو رکھنے کے کارن انھوں نے تمہیں بھی بھلا دیا ہے۔

برہم سبھا ہم سن دکھ مانا۔ تہی تے اجھوں کریں اپمانا
جو بن بولیں جاہو بھوانی۔ رہی نہ سیل سینہہ نہ کانی

★ ایک بار تمہارے پتا جی برہما جی کی سبھا میں مجھ سے دکھ مان گئے تھے۔ اسلئے اس سمے سے لے کر اب تک ہمارا اپمان ہی کرتے آئے ہیں۔ اگر تم بن بلائے ہی جاؤ گی تو نہ تو شیل سینہہ ہی رہے گا۔ نہ مان ہی رہے گا بلکہ الٹا تمہارا اپمان ہو گا۔

جدپی متر پربھو پتو گرو گیہا۔ جائیے بنو بولیہو نہ سندیہا
تدپی برودھ مان جنہہ کوئی۔ تہاں گئے کلیان نہ ہوئی

★ یدپی اس میں کوئی سندیہہ نہیں۔ کہ اپنے متر سوامی گرو کے گھر بنا بلائے بھی جانا چاہیئے۔ تتھاپی ان میں سے بھی جو کوئی ورودھ مانتا ہو اس کے گھر جانے میں بھلائی نہیں ہے

بھانتی انیک شمبھو سمجھاوا۔ بھاوی بس نہ گیان اُر آوا
کہہ پربھو جاہو جو بن ہی بلائے۔ نہیں بھلی بات ہمارے بھائے

★ اِس پرکار شو جی نے ستی کو انیک بھانت سے سمجھایا لیکن بھاوی وش اس کے ہردے میں کچھ بھی گیان نہ آیا۔ پھر شو جی نے کہا کہ اگر بنا بلائے جاؤ گی۔ تو ہمارے خیال میں یہ اچھی بات نہ ہو گی۔

دوھا

کہی دیکھا ہر جتن بہو رہے نہ دچھ کماری
دئے مکھیہ گن سنگ تب بدا کینہہ ترپراری (۶۲)

★ شو جی نے بہت پرکار سے سمجھا کر دیکھ لیا لیکن جب وہ کسی طرح بھی نہ مانی تب انھوں نے اپنے مکھیہ گنوں کو ساتھ دیکر ستی کو وداع کر دیا

چوپائی

پتا بھون جب گئیں بھوانی۔ دکھش تراس کاہو نہ سنمانی
سادر بھلے ملی اک ماتا۔ بھگنی ملی بہت مسکاتا۔

★ ستی جب اپنے پتا کے گھر پہنچی تو اُن کے پتا دکھش کے ڈر کے مارے کسی نے اُنکا آدر نہ کیا۔ کیول ایک ماتا ہی آدر سے ملی بہنیں بہت مسکراتی ہوئی ملیں

دکھش نہ کچھو پوچھی کشلاتا۔ ستی بلوکی جرے سب گاتا
ستی جائی دیکھیو تب جاگا۔ کت ہوں نہ دیکھ شمبھو کر بھاگا

★ دکھش نے تو ستی جی کی کشل تک نہ پوچھی بلکہ ستی کو دیکھ کر اُسکے انگ سب جل اُٹھے تب ستی نے جاکر یگیہ دیکھا۔ تو وہاں کہیں بھی شو جی کا بھاگ دکھائی نہ دیا

تب چت چڑھیو جو شنکر کہیو۔ پربھو اپمان سمجھ اُر دہیو
پاچھل دکھ نہ ہردے اس بیاپا۔ جس یہ بھیو مہا پرتاپا

★ تب جو کچھ شو جی نے کہا تھا۔ وہ سب چت میں سما گیا شو جی کا انادر دیکھ کر ستی کا ہردے جل اُٹھا۔ پتی دوارا تیاگ کیا جانے پر بھی اُنکے ہردے میں اتنا بڑا دکھ نہ دیا پایا تھا جتنا مہان دکھ اُس سمے پتی کے کارن ہوا۔

یدپی جگ دارون نانا۔ سب تے کٹھن جاتی اپمانا
سمجھ سو ستی بھوانی کرودھا۔ بہو بدھی جننی کینہہ پربودھا

★ اگرچہ سنسار میں انیک پرکار کے بھیانک دکھ ہوتے ہیں

لیکن سب سے کٹھن جاتی ایمان ہے یہ سمجھ کر ستی کو بڑا کرودھ ہو گیا۔
اُن کی ماتا نے انیک بہت پرکار سے سمجھایا۔

دوھا

شِو ایمان نہ جائے سہہ ہردے نہ ہوئی پربودھ
سکل سبھہ ہٹھی ہٹھک تب بولی بچن سکرودھ (۶۲)

★ شِوجی کا ایمان ستی جی سے سہن نہ ہو سکا۔ ماتا کے سمجھانے پر بھی اُن کے ہردے میں بودھ نہ ہوا۔ تو سمپورن سبھا کو ہٹھ پورو ک ڈانٹ کر کرودھ بھرے لہجے میں بولیں۔

چوپائی

سنہو سبھاسد سکل مُنیندا۔ کہی سُنی جنہہ شنکر نندا
سو پھل ترت لہب سب کاہو۔ بھلی بھانتی پچھتاب پتا ہو

★ اے سبھاسدو سب مُنیشورو سنو جنہوں نے شِوجی مہاراج کی نندا کی یا سُنی ہے۔ اس کا پھل ترنت ہی سب کو مل جاویگا اور میرا پتا بھی بھلی بھانت اپنے کیئے پر پچھتا دے گا۔

سنت سمبھو شری پتی اپوادا۔ سُنیئے جہاں تہاں اس مریادا
کاٹیئے تاسو جیبھ جو بسائی۔ شروَن موندِ نہ تو چلیئے پرائی

★ ایسی مریادہ ہے کہ جہاں سنت شِوجی و شری وِشنو جی کی نندا ہوتی ہو۔ وہاں اس نندا کو سُننے والا اگر سامرتھ رکھتا ہو تو نندا کرنے والے کی جیبھ کاٹ ڈالے لیکن اگر یہ سامرتھ نہ ہو تو وہاں سے کان بند کر کے بھاگ جائے۔

جگدآتما مہیش پراری۔ جگت جنک سب کے ہتکاری
پِتا مند متی نندت تے ہی۔ دچھ شکر شمبھو یہ دیہی

★ تِری پور ویتھ کو مارنے والے بھگوان شِوجی سمپورن جگت کے آتما ہیں۔ جگت کے پِتا اور ——— بھلائی چاہنے والے ہیں میرا مورڑھ متی پِتا اُنکی نندا کرتا ہے۔ اور میری یہ دیہہ اسی دکھش کے ویرج سے پیدا ہوئی ہے۔

تجہو ترت دیہہ تہی ہیتو۔ اُردھر چندر مولی بر شکیتو
اس کہی جوگ اگنی تنو جارا۔ بھیو سکل مکھ ہاہا کارا

★ اس لئے چندرماں کو للاٹ پر دھارن کرنے والے تر سکیتو شِوجی کا ہردے میں دھیان کر کے اکی میرا شریر شِو نندک دکھش کے ویرج سے پیدا ہوا ہے۔ میں اس دیہہ کو ترنت ہی تیاگ دونگی۔ ایسا کہہ کر ستی جی نے یگیہ کی اگنی میں اپنا شریر جلا ڈالا۔ تب یگیہ شالا میں ہاہا کار مچ گیا۔

دوھا

ستی مرن سُنی شمبھو گن لگے کرن مکھ کھیس
یگیہ ودھونس بلوک بھرگو رچھا کینہہ مُنیش (۶۴)

★ ستی جی کا بھسم ہونا سُنکر شِوجی کے گن اس یگیہ کو ودھونس نشٹ بھرشٹ کرنے لگے۔ یگیہ ودھونس ہوتے دیکھ کر مُنیشور بھرگو جی نے رُودرگنوں کو ہٹا کر اس کی رکشا کی۔

چوپائی

سماچار سب سنکر پائے۔ بیر بھدّر کر کوپ پٹھائے
یگیہ ودھنس جائی تنہہ کینہا۔ سکل سرنہہ بدھی دنت پھلو دینہا

★ بھرگوجی کے بھیجے ہوئے اپنے رُدرگنوں کے مُکھ سے سب سماچار سُنکر شِوجی نے بڑے کرودھ میں آکر بیربھدر کو کیلاش سے ہردوار کو بھیجا۔ انہوں نے وہاں جا کر یگیہ ودھونس کر ڈالا اور سب دیوتاؤں کو مُنیتھا یوگیہ ڈنڈ دیا۔

بھئی جگ بدِت دچھ گتی سوئی۔ جس کچھو شمبھو بمکھ کے ہوئی
یہ اتہاس سکل جگ جانی۔ تاتے میں سنکشیپ بکھانی

★ دکھش کی لوک پرسدھ وہی گتی ہوئی جو شِو دروہیوں (شِو کے دشمن) کی ہوتی ہے۔ اس اتہاس کو سنسار جانتا ہے اس لئے میں نے اس کا سنکشیپ ورنن (مختصر بیان) کیا ہے۔

ستی مرت ہری سن بر مانگا۔ جنم جنم شِو پد انورا گا۔
تے ہی کارن ہم گری گرہ جائی۔ جنمی پاروتی تنو پائی

★ ستی نے دیہہ تیاگ کے سمے بھگوان ہری سے یہ بر مانگا تھا کہ میرا جنم جنم میں شِوجی کے چرنوں میں پریم ہو۔ اسی کارن وہ پاربتی کا شریر دھارن کر کے ہماچل کے گھر جا کر جنمی۔

جب تے اُما سیل گرہہ جائیں۔ سکل سِدھی سمپتی تہاں چھائیں
جنہہ تنہہ مُنن سو آشرم کینے۔ اُچت باس ہم بھودھر دینہے

★ جس دن سے اُما ہماچل کے گھر میں پیدا ہوئی اسی دن سے اُنکے گھر ساری سِدھیاں اور سمپتیاں چھا گئیں مُنی جنوں نے جہاں تہاں

سُندر آشرم بنا لئے۔ اور ہماچل نے انکو رہنے کے لئے یوگیہ ستھان دیا

دوھا

سدا سُمن پھل سہت سب دُرم نو نانا جاتی
پرگٹیں سُندر سیل پر منی آگر بہو بھانتی (۶۵)

★ پاربتی کے جنم کے پربھاؤ سے نانا پرکار کے نئے نئے برکھش سدا پھل اور پھولوں سے لدے ہوئے اس سندر پربت پر پیدا ہو گئے۔ اور بہو پرکار کی سُندر منیوں کی کانیں اس پربت پر سب کہیں پرگٹ ہو گئیں۔

چوپائی

سرِتا سب پنیت جل بہہیں۔ کھگ مرگ مدھپ سُکھی سب رہہیں
سہج بیر سب جیون تیاگا۔ گری پر سکل کریں انوراگا

★ ساری ندیوں میں پوتر جل بہتا ہے اور پشو پنچھی اور بھونرے آدک سب سُکھی رہتے ہیں۔ سب جیووں نے اپنا اپنا سبھاوک ویر چھوڑ دیا۔ اور پربت پر سب آپس میں پریم کرنے لگے۔

سوہ سیل گرجا گرہہ آئے۔ جمِ جن رام بھگتی کے پائے
نِت نوتن منگل گرہہ تاسو۔ برہما آدک گاویں جسو جاسو

★ پاربتی جی کے جنم لینے سے ہماچل کے گھر ایسی شوبھا بڑھی کہ جیسے بھکت رام بھگتی کو پاکر شوبھایمان ہوتا ہے اس کے گھر نت پرتی نئے نئے منگل آنند ہونے لگے جس کا برہما آدک گاتے ہیں

نارد سماچار سب پائے۔ کوتک ہیں گری گیہہ سدھائے
سیل راج بڑ آدر کینہا۔ پد پکھاری بر آسن دینہا

★ نارد جی کو یہ سب سماچار معلوم ہوئے تو وہ سادھارن ہی ہماچل کے گھر چلے گئے۔ پربت راج نے انکا بڑا آدر ستکار کیا اور چرن دھوکر ان کو سُندر آسن دیا۔

ناری سہت منی پد سر نادا۔ چرن سلل سب بھون سنچادا
نج سوبھاگیہ بہت گری برنا۔ سُتا بولی میلی منی چرنا

★ ہماچل نے اپنی استری سمیت مُنی کے چرنوں میں سیس جھکایا۔ اور ان کے چرنودک (وہ جل جس سے پاؤں دھوئے گئے) کو سارے گھر میں چھڑک کر پوتر کیا ہماچل نے اپنے سوبھاگیہ کی بہت سراہنا کی اور پتری کو بلا کر ان کے چرنوں پر رکھ دیا۔

دوھا

تری کالگیہ سروگیہ تم گتی سروتر تمہار
کہو سُتا کے دوش گن منی بر ہردے بچار (۶۶)

★ ہے منی شریشٹھ! آپ تینوں کالوں (بھوت ورتمان بھوشیہ) کی باتیں جانتے ہیں اور سروگیہ ہیں۔ سرو تر آپ کی پہنچ ہے۔ سو آپ میری اس کنیا کے گن دوش ہردے میں وچار کر کہیے۔

چوپائی

کہہ منی بہسی گوڑھ مردو بانی۔ سُتا تمہاری سکل گن کھانی
سُندر سہج سوشیل سیانی۔ نام اُما امبکا بھوانی

★ جب نارد جی نے مسکراتے ہوئے گوڑھ کومل بانی سے کہا تمہاری یہ کنیا سمپورن گُنوں کی کان ہے۔ یہ سُبھاؤ سے ہی سُندر سوشیل اور چتر ہے۔ اُما۔ امبکا اور بھوانی یہ اس کے نام ہیں

سب لچھن سمپن کماری۔ ہوئے ہی سنتت پیا ہی پیاری
سدا اچل ایہی کر اہی باتا۔ ایہی تیں جسو پیہہیں پتو ماتا

★ یہ کنیا سب لکشنوں سے پری پورن ہے یہ اپنے پتی کو سدا ہی پیاری ہوگی۔ اس کا سہاگ سدا اچل رہے گا۔ اور تم ماتا پتا کا سنسار میں بڑا یش ہوگا۔

ہوئی ہی پوجیہ سکل جگ ماہیں۔ ایہی سیوت کچھو درلبھ ناہیں
ایہی کر نام سُمر سنسارا۔ تیہ چڑھیہیں پتی برت اسی دھارا

★ سب سنسار اس کی پوجا کریگا۔ اس کی سیوا کرنے سے کوئی ایسا پدارتھ نہیں جو نہ ملے۔ اس کے نام کا سُمرن کر کے سنسار میں استریاں پتی برت روپی تلوار کی تیز دھار پر چڑھ جائیں گی۔

سیل سُلچھن سُتا تمہاری۔ سُنہو جے اب اوگن دوئے چاری
اگن امان ماتو پتو ہینا۔ اُداسین سب سنشے چھینا

★ ہے پربت راج تمہاری یہ کنیا شُبھ لکشنوں سے یُکت ہے۔ اب اس کے جو دو چار اوگن ہیں اُن کو بھی سُنو اگن رہت مان رہت جس کا کوئی پتا نہ ماتا۔ ویرکت سنشے رہت۔

دوہا

جوگی جٹل اکام من نگن امنگل بیش
اس سوامی ایہی کہاں ملیہن پری ہست اسی ریکھ (۶۷)

اور جوگی جٹا دھاری. نشکام من والا. ننگا اور امنگل بھیس والا ایسا پتی اس کو ملے گا. ایسی ریکھا اس کے ہاتھ میں پڑی ہے.

سنی منی گرا ستیہ جیہہ جانی. دکھ دمپت ہی اما ہرشانی
نارد ہوں یہ بھید نہ جانا. دسا ایک سمجھب بلگا نہ

★ نارد منی کے بچنوں کو سنکر اور ہردے میں سچ مانکر ہماچل اور اس کی پتنی مینا کو بہت دکھ ہوا لیکن پاربتی جی پرسن ہوئیں نارد بھی اس بھید کو نہ جان سکے کیونکہ سب کی باہری دشا ایک سی ہونے پر بھی بھیتر کی سمجھ الگ الگ ہے.

سکل سکھیں گرکی جا گری مینا پلک شریر بھرے جل نینا
ہوئی نہ مرشا دیور شی بھاشا. اما سو بچنو ہردے دھر راکھا

★ ساری سکھیاں پاربتی ہماچل اور مینا ان سب کے شریر پلکت تھے. سبھی کے نیتروں میں آنسوں بھر آئے تھے. سکھیوں ہماچل اور مینا کی آنکھوں میں آنسو اس لئے کہ انھیں دکھ ہوا. اور پاربتی جی کی آنکھوں میں آنند کے آنسو تھے). دیورشی کے بچن جھوٹ نہیں ہو سکتے. یہ وچار کر کے پاربتی جی نے ان بچنوں کو من میں دھارن کر لیا

اپجیو شو پد کمل سنیہو. ملن کٹھن من بھا سندیہو
جان کواوسر پریتی درائی. سکھی اچھنگ بیٹھی پنی جائی

★ تب سے ہی پاربتی جی کو شو جی کے چرن کملوں میں پریتی ہو گئی لیکن من میں یہ سندیہہ رہا کہ ان کا ملنا کٹھن ہے. کسمے سمجھ کر پاربتی جی نے اپنے اس پریم کو چھپا لیا اور پھر وہ سکھی کی گود میں جا کر بیٹھ گئی.

جھوٹ نہ ہوئے دیورشی بانی سوچیں دمپتی سکھی سیانی
اردھر دھیر کہئی گری راؤ. کہو ناتھ کا کریے اپاؤ

★ دیورشی کی بانی جھوٹ نہیں ہو سکتی ایسا وچار کر پربت راج اور مینا اور ساری چتر سکھیاں چنتا مگن ہو گئیں. کہ یہ تو بڑا انرتھ ہو گا من میں دھیرج دھر پربت راج نے کہا. کہ ہے ناتھ کہیئے اس کا کیا اپائے کیا جائے.

## دوہا

کہہ منیس ہمونت سنو جو بدھی لکھا للار
دیو درج نر ناگ منی کوؤ نہ میٹن ہار (۶۸)

★ منیشور نے کہا ہے پربت راج سنو جو کچھ بدھاتا نے قسمت میں لکھ دیا ہے. اسے کوئی بھی دیو. دانو. نر ناگ منی نہیں مٹا سکتا

## چوپائی

تدپی ایک میں کہوں اپائی. ہوئے کرے جو دیو سہائی
جس بر و میں برنیوں تمہہ پائی. ملی ہی امہہ تس سنسے ناہیں

★ تو بھی ایک اپائے بتلاتا ہوں اگر دیو سہایک ہو تو وہ سدھ ہو جائے گا اس میں کوئی شک نہیں کہ اس کو ور تو ویسا ہی ملے گا جیسے کہ میں نے کہا ہے

جے جے بر کے دوش بکھانے. تے سب شو پہہ میں انومانے
جو وواہ شنکر سن ہوئی. دوشو گن سم کہہ سبو کوئی

★ جو جو میں نے ور کے دوش کہے ہیں میرے وچار میں تو وہ لچھن شو جی میں ہیں. اگر اس کا شو جی کے ساتھ بیاہ ہو جائے تو ان کے دوشوں کو بھی سنسار پرم گنوں کے سمان ہی کہے گا.

جو اہی سیج سین ہری کرہیں. بدھ کچھ تنہہ دوش دھریں
بھانو کر سانو سرب رس کھاہیں. تنہہ کہنہ مند کہت کوؤ ناہیں

★ جیسے وشنو بھگوان شیش ناگ کی سیج پر سوتے ہیں. بدھی مان لوگ ان کو کوئی دوش نہیں لگاتے سوریہ اور اگنی دیو سبھی بھلے اور برے رسوں کو بھکشن کر ڈالتے ہیں. لیکن ان کو کوئی برا بھی نہیں کہتا.

شبھ اراشبھ سلل سب بہئی. سرسر کوؤ اپنیت نہ کہہ ای
سمرتھ کو نہیں دوش گوسائیں. روی پاوک سرسری کی ناہیں

★ شری گنگا جی میں برا اور بھلا سب جل بہتا ہے لیکن اسے کوئی اپوتر نہیں کہتا. سورج اگنی اور گنگا کے سمان سامرتھ والوں کو کوئی دوش نہیں ہوتا.

## دوھا

جو اس ہسی نسا کرہیں نر جڑ بببک ابھیمان
پرہیں کلپ بھر نرک میں جیو کہ ایش سمان (۶۹)

★ بدی مورکھ منش ابھیمان وش ہو کر اس پرکار ہنسی اڑاتے ہیں تو وہ کلپ بھر کے لئے نرک میں پڑ جاتے ہیں. کہ جیو بھی کہیں ایشور کے سمان ہو سکتا ہے.

## چوپائی

سرسری جل کرت بارونی جانا. کبہوں نہ سنت کریں تیہی پانا
سرسری ملے سو پاون جیسے. ایس انیس ہی انترو تیسے

★ گنگا جل سے تیار کی گئی مدرا (شراب) کو جان کر بھی سنت لوگ

کبھی اس کا پان نہیں کرتے۔ پر وہی مدرا (شراب) گنگا جی میں مل جانے
پر جیسے پوتر ہو جاتی ہے۔ ایشور اور جیو میں بھی ویسا ہی بھید ہے۔
(جو ایشور کا انش ہے تو بھی ایشور سے بمکھ جیو کا کوئی آدر نہیں کرتا اور
جب وہ جیو ایشور پر پریم میں مگن ہو کر شدھ اور سامرتھ ہو جاتا ہے تو وہ
بھگوان کے سمان پوجا جاتا ہے۔

سمبھو سہج سمرتھ بھگوانا۔ ایہی وواہ سب بدھی کلیانا
دراراد ھیہ پے اہہیں مہیسو آسو توش پنی کیئے کلیسو

★ شری شوجی تو سبھاو سے ہی سامرتھ وان بھگوان ہیں۔ اگر
ان سے اس کنیا کا وواہ ہو جائے تو سب پرکار سے کلیان ہی ہوگا
پرنتو شوجی کی آرادھنا بڑی کٹھن ہے۔ پھر بھی وہ گھور تپ کرنے سے
سنتشٹ ہو جاتے ہیں۔

جو تپ کرے کماری تمہاری۔ بھاوی میٹ سکیں تر پراری
یدپی بر انیک جگ ماہیں۔ ایہہ کہہ شو تج دوسر ناہیں

★ یدی تمہاری یہ کنیا تپ کرے تو شوجی مہاراج اس کی بھاوی
(بری قسمت) کو مٹا سکتے ہیں۔ یدپی سنسار میں انیک ور ہیں تتھاپی
تمہاری اس پتری کے لئے شوجی کے بغیر اور دوسرا ور نہیں ہے۔

بردانک پرنتارت بھنجن۔ کرپا سندھو سیوک من رنجن!
اچھت پھل بنو شو اور ادھے۔ لہئیں نہ کوٹی جوگ جپ سادھے

★ شوجی ور کے داتا ہیں۔ آرت پرانیوں کے دکھوں کا ناش کرنے والے
ہیں۔ کرپا کے ساگر اور سیوکوں کے منوں کو پرسن کرنے والے ہیں۔ ان
کی آرادھنا بنا کروڑوں لوگ جپ کرنے سے بھی منورتھ پورے نہیں
ہوتے۔ وہی ایک ماتر اچھت پھلوں کے دینے والے ہیں۔

دوھا

اس کہہ نارد سمر ہری گری جہیں دینہہ اسیس
ہوئی ہی یہ کلیان اب سنسے تجہوں گریش (۷۰)

★ ایسا کہہ کر بھگوان کا سمرن کر کے نارد جی نے شری پاربتی جی کو آشیرواد
دیا اور کہا کہ ہے پربت راج اب کلیان ہی ہوگا۔ اب تم سب سندیہوں
کا تیاگ کر دو۔

چوپائی

کہی اس برہم بھون منی گیو۔ آگل چرت سنہو جس بھیو
پتی ہی ایکانت پائی کہہ مینا۔ ناتھ نہ میں سمجھے منی بینا

★ ایسا کہہ کر نارد منی برہم لوک کو چلے گئے۔ اب آگے جو چرتر ہوا اسے
سنو۔ پتی کو اکیلا پا کر پاربتی جی کی ماتا مینا بولی کہ ہے ناتھ میں نے منی
نارد جی کے بچنوں کو نہیں سمجھا۔

جو گھر بر کل ہوئے انوپا۔ کریئے وواہ سنا انوروپا
نہ تا کنیا بروُ رہو کنواری۔ کنت اُما مم پران پیاری

★ اگر اپنی کنیا کے انوکول گھر ور اور کل اُتم ہو تو بیاہ کیجئے نہیں تو لڑکی چاہے
کنواری رہے کیونکہ ہے سوامی پاربتی مجھ کو پرانوں سے بھی پیاری ہے

جو نہ ملے بر گری سجا جو گو۔ گری جڑ سہج کہہیں سب لوگو
سوئی بچار پتی کرہو بیاہو۔ جہیں نہ بہور ہوئے اُر داہو

★ یدی پاربتی کے لئے کہیں یوگیہ ور نہ ہو تو سب لوگ کہیں گے کہ
پربت تو سبھاو سے ہی موڑھ ہوتے ہیں۔ سوچ وچار کر بیاہ کرنا تاکہ
بعد میں ہردے میں سنتاپ ہو۔

اس کہی پری چرن دھر سیسا۔ بولے سہت سنیہہ گریشا
بر پاوک پرگٹے ششی ماہیں۔ نارد بچن انیتھا ناہیں

★ ایسا کہہ کر مینا اپنے پتی ہماچل کے چرنوں پر سیس دھر کر گر پڑی
تو بڑے پریم سے پربت راج بولے۔ ہے رانی بھلے ہی چندر ماں میں
اگنی پرکٹ ہو جائے انا ممکن ممکن ہو جائے، پرنتو نارد جی کے بچن
جھوٹے نہیں ہو سکتے۔

دوھا

پریہ سوچو پری ہرہو سب سمرہو شری بھگوان
پاربتی ہی نرمیو جہی سوئی کرے کلیان (۷۱)

★ ہے پریہ چنتا کرنا چھوڑ کر بھگوان کا سمرن کرو جنہوں نے پاربتی
جی کو اُتپن کیا ہے وہ بھگوان اس کا کلیان کریں گے۔

چوپائی

اب جو تمہیں سنا پر نیہو۔ تو اس جائی سکھاون دیہو
کرے سو تپ جیہیں مل ہیں مہیسو۔ آن اپائے نہ مٹے کلیسو

★ ہے رانی اگر تمہیں کنیا سے پریم ہے تو اسے جا کر یہ
اپدیش دو کہ وہ ایسا تپ کرے جس سے شوجی مل جائیں
اس کے بغیر اور کسی اپائے سے یہ کلیش مٹنے والا نہیں ہے۔

نارد بچن سگربھ سہیتو ۔ سندر سب گن ندھی برش کیتو ۔
اس بچار تمہہ تجھوا سنکا ۔ سبھی بھانتی شنکر اکلنکا

★ نارد جی کے بچنوں کا ارتھ گوڑھ و گمبھیر ہوتا ہے ۔ وہ بے مطلب کی کوئی بات نہیں کہتے ۔ شو جی سمپورن گنوں کے بھنڈار ہیں ایسا وچار کر تم شنکا کو دور کرو ۔ شو جی سب طرح سے نش کلنک ہیں ۔

سنی پتی بچن ہرشی من ماہیں ۔ گئی ترت اٹھی گرجا پاہیں
اُمہہ بلو کی نین بھر باری ۔ سہت سینہہ گود بیٹھاری

★ پتی جی کے بچن شنکر مینا پرسن چت ہو اٹھی اور ترنت پاربتی جی کے پاس گئی ۔ پاربتی کو دیکھ کر اُن کی آنکھوں میں جل بھر آیا اسے بڑے پریم سے گود میں بٹھا لیا ۔

بارہیں بار لیتی اُر لائی ۔ گدگد کنٹھ نہ کچھو کہی جائی
جگت ماتو سرگیہ بھوانی ۔ ماتو سکھد بولیں مردو بانی

★ پھر بار بار اُسے اپنے ہردے سے لگانے لگیں ۔ گدگد کنٹھ کے کارن کچھ کہا نہ جاتا تھا ۔ پریم سے مینا کا گلا بھر آیا تھا ۔ جگت ماتا شری پاربتی جی تو سرو گیہ ہیں ۔ ماتا کو سکھ دینے والی کومل بانی سے بولیں ۔

دوہا

سنو مات میں دیکھ اس سپن سناؤں توئے
سندر گور سبپر بر اس اپدیسیو موئے (۷۲)

★ ہے ماتا سنو! میں تمہیں سناتی ہوں ۔ میں نے آج ایک سوپن (خواب) دیکھا ہے ۔ اس سوپن میں مجھے ایک سندر گورے رنگ والے شریشٹھ برہمن نے ایسا اپدیش کیا ہے ۔

چوپائی

کرہی جائی تپو سیل کماری ۔ نارد کہا ستیہ بچاری
مات پتہہ پنی یہ مت بھاوا ۔ تپ سکھ پر دکھ دوس نساوا

★ کہ ہے پاربتی تم جاکر تپ کرو ۔ نارد جی نے جو کہا ہے اُسے ستیہ سمجھو ۔ تمہارے ماتا پتا کو بھی یہ بات بھائی ہے کیونکہ تپ سکھ دینے والا اور دکھوں دوشوں کا ناش کرنے والا ہے

تپ بل رچیئی پرپنچ بدھاتا ۔ تپ بل وشنو سکل جگ تراتا
تپ بل شمبھو کرہیں سنگھارا ۔ تپ بل شیش دھرئی مہی بھارا

★ تپ کے بل سے ہی برہما شرشٹی کو رچتے ہیں ۔ اور تپ کے بل سے ہی وشنو سارے جگت کا پالن کرتے ہیں ۔ اور تپ کے ہی بل سے شمبھو رودر روپ سے جگت کی پرلے کرتے ہیں ۔ اور تپ کے ہی بل سے شیش جی پرتھوی کا بھار اٹھائے ہوئے ہیں ۔

تپ آدھار سب سرشٹی بھوانی ۔ کرہی جائی تپو اس جیہ جانی
سنت بچن بسمت مہتاری ۔ سپن سنائیو گری ہی ہنکاری

★ ہے بھوانی تپ ہی ساری سرشٹی کا آدھار ہے ۔ من میں ایسا جان کر تو تپ کر ۔ ایسا پاربتی جی کا سوپن ورتانت سن کر مینا کو بڑا آشچریہ ہوا اور اس نے اپنے پتی ہماچل کو بلا کر سوپن کا سارا حال سنایا ۔

مات پتا بہو بدھی سمجھائی ۔ چلیں اُما تپ ہت ہرشائی
پریہ پریوار پتا اُر ماتا ۔ بھئے بکل مکھ آو نہ باتا

★ ماتا پتا کو بہت پرکار سمجھا کر پاربتی جی پرسن چت ہو کر تپ کرنے کے لئے چلیں ۔ پیارا پریوار پتا ماتا سمیت سب بیاکل ہو گئے اور اُس کے بیوگ کے دکھ سب کے گلے بھر آئے کسی کے منہ سے بات نہ نکلتی تھی ۔

دوہا

بید شرا منی آئے تب سبھے کہا سمجھائے
پاروتی مہما سنت رہے پربودھیں پائے (۷۳)

★ تب وید شرا نامک منی وہاں آئے ۔ انھوں نے سب کو پاربتی جی کی مہما سمجھائی جسے سن کر سب کو پربودھ ہو گیا ۔ ارتھات سب کے ڈر اور سندیہہ دور ہو گئے ۔ پاربتی کی مہما پر وچار کر کے سب کا شوک دور ہو گیا ۔

چوپائی

اُر دھر اُما پران پتی چرنا ۔ جائے بپن لاگیں تپ کرنا
اتی سکمار نہ تن تپ جوگو ۔ پتی پد سمری تجیو سب بھوگو

★ اب تو پاربتی جی اپنے ہردے میں اپنے پران پتی شری شو جی کے چرنوں کا دھیان کر کے بن میں جاکر تپ کرنے لگیں ۔ پاربتی جی کا اتی انت سکمار شریر تپ کے یوگیہ نہیں تھا ۔ تو پتی کے چرنوں کا سمرن کر کے انھوں نے سارے بھوگ تیاگ دئے ۔

نت نو چرن اُپج انوراگا. بسری دیہہ تپ ہیں من لاگا
سنبت سہس مول پھل کھائے. ساگ کھائی ست برش گنوائے

★ پاربتی جی شو جی کے چرنوں میں نت نیا پریم بڑھانے لگیں. تپ میں من ایسا مگن ہوگیا. کہ شریر کی بھی کچھ سُدھ نہ رہی. ایکہزار برس تک انھوں نے کند مول پھل کھائے. اور سو برس ساگ کھاکر ہی گزار دیے.

کچھ دن بھوجن باری بتاسا. کئے کٹھن کچھ دن اُپباسا
بیل پتر ماہی پری سُکھائی. تین سہس سنبت سوئی کھائی

★ اس کے بعد کچھ دن جل اور وایو کا ہی بھوجن کیا. اور پھر کچھ دن کٹھور اُپواس کیئے. جو بیل پتر سوکھ کر دھرتی پر گر پڑتی ہے تین ہزار سال انھیں کھایا.

پنی پرہرے سکھانیو پرنا. اُمہی نام تب بھیو اپرنا
دیکھی اُمہی تب کھین شریرا. برہم گرا بھے گگن گمبھیرا

★ پھر سوکھے بیل پتر کھانے بھی چھوڑ دیے. تب سے ہی پاربتی کا نام اپرنا ہوا. تپ سے کھشین شریر (کمزور دُربل) دیکھ کر آکاش سے گمبھیر برہم بانی ہوئی.

دوہا

بھیئو منورتھ سپھل تو سن گری راجکماری
پری ہرو دُسہہ کلیس سب اب ملیہہیں ترپوراری (٧٤)

★ ہے پربت راج کی راجکماری سُنو تمہارا منورتھ سپھل ہوا تو اب اسہہ کٹھن تپوں اور برتوں کو چھوڑ دے اب تجھے شو جی ملیں گے.

چوپائی

اس تپ کاہو نہ کینہہ بھوانی. بھئے انیک دھیر مُنی گیانی
اب اُر دھرہو برہم بر بانی. ستیہ سدا سنتت شُچی جانی

★ ہے بھوانی سنسار میں انیک دھیر منی گیانی ہوئے ہیں پرنتو ایسا کٹھور تپ کسی نے نہیں کیا. اب تم ہردے میں اس برہم بانی کو سدا ستیہ اور شُدھ جان کر دھارن کرو.

آوَیں پتا بولاون جب ہی. ہٹ پری ہر گھر جائیہو تب ہی
ملہیں تمہیں جب سپت رشی سا. جانیہو تب پرمان باگیسا

★ جب تمہارے پتا تمہیں بُلانے آویں. تب تم ہٹھ چھوڑ کر گھر چلی جانا. اور جب تمہیں سپت رشی ملیں تب اس بانی کو ٹھیک جاننا.

سنت گرا بدھی گگن بکھانی. پلک گات گری جا ہرشانی
اُما چرت سُندر میں گاوا. سُنہُوں سمبھو کر چرت سہاوا

★ آکاش سے کہی ہوئی اس برہم بانی کو سُنکر پاربتی جی اتی انت پرسن ہوگئیں. اور ان کا شریر خوشی کے مارے پلکت ہوگیا. یگیہ والک بھردواج جی سے کہتے ہیں. کہ ہے بھردواج میں نے پاربتی جی کا سندر چرتر تمہیں سنایا. اب شو جی کا سُہاونا چرتر سُنیئے.

جب تے ستی جائی تنو تیاگا. تب تے شو من بھیئو براگا
جپیں سدا رگھونایک ناما. جہں تہں سنہیں رام گن گراما

★ جب سے ستی نے جاکر شریر تیاگ کیا تب سے شو جی کے من میں ویراگ ہوگیا. وہ سدا شری رگھوناتھ جی کے نام کا جپ کرنے لگے اور اِدھر اُدھر شری رام جی کے گُن سموہ کی کتھائیں سُننے لگے. (٧٥)

چدانند سُکھ دھام شو بگت موہ مد کام
بچرہیں مہی دھر ہردے ہری سکل لوک ابھی رام

★ چدانند سُکھ دھام. موہ مد اور کام سے رہت شو جی سمپورن لوگوں کو آنند دینے والے بھگوان شری رام چندر جی کو ہردے میں دھارن کر کے دھیان مگن ہو پرتھوی پر وچرنے لگے.

چوپائی

کت ہوں مُنن اپدیش گیانا. کت ہوں رام گُن کرہیں بکھانا
یدپی اکام تدپی بھگوانا. بھگت برہ دُکھ دُکھت سجانا

★ کہیں تو وہ مُنیوں کو گیان اُپدیش کرے اور کہیں رام گنوں کا بکھان کرتے تھے. یدپی شو بھگوان کام رہت ہیں. تو بھی وہ اپنے بھگت کے ویوگ کے دکھ سے دُکھی ہیں.

ایہی رہی گئو کال بہو بیتی. نت نو ہوئے رام پد پریتی
نیم پریم سنکر کر دیکھا. اچل ہردے بھگتی کی ریکھا

★ اس پرکار بہت کال بیت گیا شو جی کی شری رام چندر جی کے چرنوں میں نت نئی پرتی بڑھ رہی ہے شو جی کے نیم پریم اور اننیہ بھگتی کو جب شری رامچندر جی نے دیکھا

پرگٹے رام کرتگیہ کرپالا. روپ شیل ندھی تیج بسالا
بہو پرکار شنکرہی سراہا. تمہہ بن اس برت کو نربا ہا

★ تو اپکار ماننے والے کرپالو روپ اور شیل کے ساگر مہان تجسوی بھگوان شری رام چندر جی پرگٹ ہوئے انہوں نے بہت پرکار سے شنکر جی کی سراہنا کی اور کہا کہ تمہارے بنا ایسا کٹھن برت کوئی نہیں کر سکتا ہے.

بھو پد دھی رام شِو ہی سمجھاوا۔ پاربتی کر جنم سنادا
اتی پنیت گر بچا کی کرنی۔ بستر سہت کر پاندھی برنی

★ شری رام چندر جی نے بہت پرکار سے شوجی کو سمجھایا اور پاربتی کے جنم کا سماچار سنایا۔ کرپاندھان شری رام چندر جی نے وستار پوروک پاربتی جی کی پوتر کرنی کا ورنن کیا۔

دوھا

اب بنتی مم سنہو شو جو مو پر نج نیہو ! !
جائے بواہو سیل جہی یہ موہے مانگیں دیہو (۷۶)

★ پھر شری رام چندر جی نے شوجی سے کہا ہے شوجی اب آپ میری بنتی سنیے۔ اگر آپ کا مجھ پر سنیہہ ہے تو آپ جاکر پاربتی جی کے ساتھ بیاہ کر لو یہ بچن میں آپ سے مانگتا ہوں۔

چوپائی

کہہ شو یدپی اچت اس ناہیں۔ ناتھ بچن پنی میٹی نہ جاہیں
سر دھر آئس کریے تمہارا۔ پرم دھرم یہ ناتھ ہمارا

★ شوجی نے اتر دیا کہ ہے بھگوان یدپی یہ اچت (مناسب) نہیں ہے۔ تو بھی ہے ناتھ آپ کے بچن مٹائے نہیں جا سکتے آپ کی آگیا سر ماتھے پر یہی میرا پرم دھرم ہے۔

مات پتا گر پربھو کی بانی۔ بنہیں بچار کریے شبھ جانی
تم سب بھانت پرم ہتکاری۔ آگیا سر پر ناتھ تمہاری

★ ماتا پتا گرو اور سوامی کی بات کو بغیر وچارے ہی شبھ جانکر کرنا چاہیے پھر آپ تو سب پرکار سے میرے پرم ہتیشی ہیں۔ ناتھ آپ کی آگیا سر ماتھے

پربھو توشیو سن شنکر بچنا۔ بھگتی بیبیک دھرم یت رچنا
کہہ پربھو ہر تمہار پرن رہیو۔ اب ار راکھیہو جو ہم کہیو

★ پربھو شری رام چندر جی شوجی کے بھگتی وویک دھرم یکت بچنوں کو سنکر بڑے پرسن ہوئے پربھو نے کہا ہے شوجی آپ کا پرن پورا ہو گیا۔ اب ہم نے جو کچھ کہا ہے اسے ہردے میں رکھنا

انتردھیان بھئے اس بھاکھی۔ شنکر سوئی مورتی ار راکھی
تبھی سپت رشی شو پہیں آئے۔ بولے پربھو اتی بچن سہائے

★ یہ کہہ کر بھگوان شری رام چندر جی انتردھیان ہو گئے۔ شوجی نے ان کا وہی روپ ہردے میں دھارن کر لیا۔ اس سمے سپت رشی شوجی کے پاس آئے اور پربھو مہادیو جی ان سے سندر بچن بولے

دوھا

پاربتی پہ جائے تم پریم پریچھا لیہو
گرہی پریرتی پٹھیہو بھون دور کرہو سندیہو (۷۷)

★ آپ لوگ پاربتی کے پاس جاکر ان کی پریم پریکشا لیں اور ہماچل کو کہہ کر پاربتی کو گھر بھجوائیں اور ان کے سندیہہ کو دور کیجیے۔

رشی گوری دیکھی تہاں کیسی۔ مورت منت تپسیا جیسی
بولے منی سنو سیل کماری۔ کرہو کون کارن تپو بھاری

★ رشیوں نے وہاں جاکر پاربتی جی کو کیسی دیکھا مانو وہ تپسیا کی ساکھشات مورتی ہو۔ منی بولے ہے سیل کماری سنو تم کس لئے ایسا گھور تپ کر رہی ہو۔

کیہی اورادھہو کا تمہ چہہو۔ ہم سن ستیہ مرم کن کہو
کہت بچن من اتی سکوچائی۔ ہنسیہو سنی ہمار جڑتائی

★ تم کس دیوتا کی آرادھنا کرتی ہو۔ اور اس سے کیا پھل چاہتی ہو۔ ہم سے سچ سچ سب بھید کیوں نہیں کہتی۔ پاربتی جی نے کہا۔ ہے منیشور وبھید کہتے ہوئے میرے من میں یہ سنکوچ ہوتا ہے کہ آپ لوگ میری مورکھتا کو سن کر میری ہنسی اڑائیں گے۔

منو ہٹھ پرا نہ سنئی سکھاوا۔ چہت باری پر بھیت اٹھاوا
نارد کہا ستیہ سوئی جانا۔ بن پنکھن ہم چہہیں اڑانا

★ میرا من ایسا ہٹ پکڑ گیا ہے کہ کسی کے اپدیش کو سنتا ہی نہیں پانی پر دیوار اٹھانا چاہتا ہے۔ نارد جی نے جو کہہ دیا اسے سچ مانکر میں بنا پروں کے ہی اڑنا چاہتی ہوں۔

دیکھو منی اودیوک ہمارا۔ چاہیے سدا شو جی بھرتارا (۷۸)

★ ہے منیوں! میرے اگیان کی اور تو درشٹی کریں۔ کہ میں شوجی کو ہی اپنا پتی بنانا چاہتی ہوں۔

دوہا

سنت بچن بہسے رشی گرکی سنبھو تب دیہہ ! !
نارد کر اپدیش سن کہہو بسیو کسو گیہہ

★ پاربتی جی کے بچن سنکر رشی ہنس پڑے۔ اور کہا کہ تمہارا شریر پربت ہی سے تو پیدا ہوا ہے۔ اس لئے تم ایسی الٹی بات کیوں

سوچ رہی ہو۔ اشچرج ہی کیا ہے۔ بھلا یہ تو بتاؤ کہ نارد کا اُپدیش سُن کر آج تک کس کا گھر بسا ہے۔

چوپائی

دکھش ستن اُپدیشو جائی۔ تن پھر بھون نہ دیکھا آئی
چتر کیتو کر گھر ان گھالا۔ کنک کسپو کر پنی اس حالا

★ نارد جی نے دکھش کے پُتروں کو جاکر اُپدیش کیا تھا جس سے اُنھوں نے پھر لوٹ کر گھر کا کبھی مُنہ نہ دیکھا۔ چتر کیتو کو ایسا اُپدیش دیا کہ اس کا خانہ ہی تباہ کر دیا۔ اور پھر ہرنیکشپ کا بھی یہی حال ہوا۔

نارد سکھ جے سنہیں نر ناری۔ اوسی ہوہیں تج بھون بھکاری
من کپٹی تن سجن چینہا۔ آپو سرس سب ہی چہہ کینہا۔

★ جو استری پُرش نارد کے ایسے اپدیش اور شکشا کو سنتے ہیں۔ وہ اوشیہ گھر بار تیاگ کر بھکاری بن جاتے ہیں۔ انتہہ کرن میں تو اُن کے کپٹ ہے اور شریر پر سادھو پُرشوں کے سے چن دھارن کر رکھے ہیں۔ وہ تو اپنی طرح ہی سب کو بنانا چاہتا ہے۔

تیہی کے بچن مانی بسواسا۔ تم چاہ ہو پتی سہج اداسا
نرگن نلج کو بیش کپالی۔ اکُل اگیہہ دگمبر بیالی

★ ایسے کپٹی کے بچنوں پر وشواس کر کے تم ایسا پتی چاہتی ہو جو سُبھاؤ سے ہی اُداسین گُن ہین نرلج بُرا بھیس دھاری نرکپالوں کی مالا پہننے والا۔ ورن آشرم رہت بے گھر ننگا اور شریر پر سانپوں کو لپیٹے رکھنے والا ہے۔

کہہو کون سکھ اس بر پائے۔ بھل بھولی ہو ٹھگ کے بورائے
پنچ کہیں شوستی وداہی۔ پنی اوڈ بر مرائن تاہی

★ کہو ایسا ور پانے سے تمہیں کونسا سُکھ ملے گا۔ اس ٹھگ نارد کے بہکانے سے تم کیسی بھولی پنچ لوگوں کے کہنے سے شو جی نے پہلے تو ستی سے بیاہ کر لیا۔ اور پھر اُسے تیاگ کر مروا ڈالا

دوھا

اب سکھ سووت سوچ نہیں بھیک مانگ بھو کھاہیں
سہج ایکا کنہہ کے بھون کبہوں کہ ناری کھٹا ہیں (۷۹)

★ ستی جی کو مروا کر اب شو جی بے کھٹکے سکھ سے سوتے ہیں۔ من میں کچھ چنتا نہ رہی۔ گھر گھر بھیک مانگ کر کھاتے ہیں۔ ایسے سُبھاؤ ایکانت باسیوں کے گھر بھی کیا کسی استری کا نرواہ ہو سکتا ہے۔

چوپائی

اجہوں مانہو کہا ہمارا۔ ہم تمہہ کہوں بر ونیک بچارا
اتی سندر سچی سکھد سوشیلا۔ گاوہیں بید جاسو جس لیلا

★ اب بھی تم ہمارا کہنا مانو ہم نے تمہارے لئے بہت اچھا ور وچار کیا ہے۔ جو کہ بہت ہی سُندر داتا اور سوشیل ہے جس کے یش کی لیلا وید بھی گاتے ہیں۔

دوشن رہت سکل گن راسی۔ شری پتی پر بیکنٹھ نواسی
اس بر تمہی ملاؤ آنی۔ سُنت بہسی کہہ بچن بھوانی!

★ دلاور دوشوں سے رہت سارے گُنوں کی راشی لکشمی کا سوامی اور بیکنٹھ پری کا رہنے والا ہے۔ ایسا اتم ور ہم تمہیں ملا دیں گے۔ رشیوں کے ایسے بچن سُن کر پاربتی جی ہنس کر بولیں۔

ستیہ کہیہ ہو گری کی بھو تنو ایہا۔ ہٹھ نہ چھوٹ چھوٹے بر دیہا
کنک پُنی پکھان تے ہوئی۔ جار یہوں سہجو نہ پری ہر سوئی

★ آپ نے یہ بالکل سچ کہا ہے کہ میرا شریر پربت سے پیدا ہوا ہے اس لئے ہٹھ نہ چھوٹے گا۔ شریر بھلے ہی چھوٹ جائے۔ سونا بھی تو پتھر سے پیدا ہوتا ہے۔ سونا جلانے پر بھی اپنے سبھاوک رنگ اور سورن اپنے کو نہیں چھوڑتا۔

نارد بچن نہ میں پری ہاروں۔ بسو بھون اجر سو نہیں ڈروں!
گرو کے بچن پر تیتی نہ جیہی۔ سپنے ہوں سگم نہ سکھ سدھی تے ہی

★ میں نارد جی کے بچنوں کو نہیں چھوڑوں گی۔ گھر بس جائے یا اُجڑ جائے مجھے اس کی کوئی پرواہ نہیں۔ جس کو گرو کے بچنوں پر شردھا نہیں ہے اُسے سوپن میں بھی سکھ سدھی (آسانی سے پراپت) نہیں ہوتی۔

دوھا

مہادیو اوگن بھون بشنو سکل گن دھام
جیہی کر منو رم جاہی سن تیہی تیہی سن کام (۸۰)

★ مہادیو جی اوگنوں کے گھر ہیں۔ اور وشنو سمپورن سد گنوں کے بھنڈار ہیں۔ پر جس کا من جس میں رم گیا۔ اُسے تو اُسی سے کام ہے دوسرے سے کیا مطلب۔

چوپائی

جو تم ملتے ہو پربھو پرتھم منیشا۔ سُنتیتوں سکھ تمہاری دھر شیشا
اب ہیں جنم شمبھو ہیت ہارا۔ کو گن دوشن کرے بچارا

★ ہے منیشورو! اگر آپ پہلے ملتے تو میں آپ کے ان اپدیش کو سر ماتھے پر رکھتی لیکن اب تو میں نے اپنا جنم شوجی کے نمت ہار دیا ہے پھر گن اور دوش کا نرنہ کون کرے۔

جو تمہرے ہٹھ ہردے بشیکھی۔ رہی نہ جائی بنو کئے بربیکھی
تو کوتکھیں آلس ناہیں۔ بر کنیا انیک جگ ماہیں

★ یدی آپ کے ہردے میں بہت ہی ہٹھ ہے کہ آپ سے اچھا ہو گیہ ور ملائے بنا نہیں جاتا تو کھیل تماشہ کرنے والوں کو آلسیہ تو ہوتا نہیں۔ ور اور کنیا سنسار میں بہت ہیں اور کہیں جا کر یہ کھیل کھیلئے۔

جنم کوٹی لگ رگر ہماری۔ برئیوں شمبھو نو رہوں کنواری
تجوں نہ نارد کر اپدیسو۔ آپو کہیں ست بار مہیسو

★ میرا تو کروڑوں جنموں تک یہی ہٹ رہے گا کہ یا تو شو جی کو وروں گی نہیں تو کنواری ہی رہوں گی۔ اگر خود مہادیو جی بھی آکر سو بار کہیں۔ تو بھی میں نارد کا اپدیش نہ چھوڑوں گی۔

میں پا پرئیوں کہی جگدمبا۔ تم گریہہ گوہو بھئو بلنبا
دیکھ پریم بولے منی گیانی۔ جے جے جگد مبکے بھوانی

★ پھر جگت جننی پاربتی جی نے کہا کہ میں آپ کے پاؤں پڑتی ہوں آپ اپنے گھروں کو جائیے بہت دیر ہوگئی ہے پاربتی جی کا سچا پریم دیکھ کر گیانی منی بولے جگ جننی ہے بھوانی آپ کی جے ہو۔ جے ہو۔

## دوہا

تم مایا بھگوان شو سکل جگت پتو مات
نائی چرن سر منی چلے پنی پنی ہرشت گات (۸۱)

★ آپ مایا ہیں اور شو بھگوان ہیں آپ دونوں کل برہمانڈ کے ماتا پتا ہیں ایسی استتی کر کے منیوں نے انکے چرنوں میں سر نوایا اور وہاں سے چل دیئے پاربتی جی کے پریم کو دیکھ کر انکا من بڑا ہی پرسن تھا

## چوپائی

جائی منن ہم ونتو پٹھائے۔ کری بنتی گر جہر گریہہ لائے
بہور سپت رشی شو پہیں جائی۔ کتھا اما کی سکل سنائی

★ منیوں نے جا کر پربت راج ہماچل کو پاربتی جی کے پاس بھیجا اور وہ بنتی کر کے انھیں گھر لے آئے پھر سپت رشی شوجی کے پاس گئے۔ اور انھیں پاربتی جی کی ساری کتھا کہہ سنائی۔

بھئے مگن شو سنت سنیہا۔ ہرشی سپت رشی گونے گیہا
من تھر کر تب شمبھو سجانا۔ لگے کرن رگھونایک دھیانا

★ پاربتی جی کے پریم کو سن کر شو جی آنند میں مگن ہو گئے سپت رشی پرسن ہو کر اپنے گھر کو چلے گئے۔ تب شری شوجی من کو ایکاگر کر کے شری رگھوناتھ جی کا دھیان کرنے لگے۔

تارک اسر بھئو تیہہ کالا۔ بھج پرتاپ بل تیج بشالا
تیہیں سب لوک لوک پتی جیتے۔ بھئے دیو سکھ سمپتی ریتے

★ اس کے ایک تارک نام دیت پیدا ہوا جس کا بھجابل اور پرتاپ و تیج بہت وشال تھا۔ اس نے سب لوک اور لوک پال جیت لیئے اور سب دیوتا لوگ سکھ اور سمپتی سے خالی ہو گئے۔

اجر امر سو جیت نہ جائی۔ ہارے سر کر بدھ لرائی
تب برنچی سن جائی پکارے۔ دیکھے بدھی سب دیو دکھارے

★ وہ اجر اور امر ہی تھا کسی سے جیتا نہ گیا۔ دیوتا لوگ اس کے ساتھ بہت طرح کی لڑائیاں لڑ کر ہار مان بیٹھے۔ تب انھوں نے برہما جی کے پاس جا کر پکار کی اور برہما جی نے دیوسموہ کو دکھی دیکھ کر

## دوہا

سب سن کہا بجھائی بدھی دنج بدھن تب ہوئی
شمبھو شکر سمبھوت ست ایہی جیتے رن سوئی (۸۲)

★ برہما جی نے سب کو سمجھا کر کہا کہ اس دیت کا مرن تب ہوگا۔ جب شو جی کے ویرج سے پتر اتپن ہوگا۔ وہی بس دیت کو یدھ میں جیتے گا۔

## چوپائی

مور کہا سن کرہو اپائی۔ ہوئی ہی ایشور کرے سہائی
ستی جو تجی دکش مکھ دیہا۔ جنمی جائی ہماچل گیہا

★ میری بات سن کر یہ اپائے کیجئے آپ کا کام بن جائے گا ایشور سہایتا کریں گے ستی جی نے دکش کے یگیہ میں اپنے شریر کا تیاگ کر دیا تھا۔ اب وہ پاربتی کے نام سے ہماچل کے گھر جنمی ہے۔

**تہہ تپ کینہہ شمبھو تپی لاگی. شو سمادھی بیٹھے سب تیاگی**
**یدپی اہی اسمنجس بھاری. تدپی بات ایک سنہو ہماری**

★ شو جی کو پتی روپ میں پراپت کرنے کے لیئے انھوں نے تپ کیا ہے. ادھر شو جی سب کچھ چھوڑ کر سمادھی لگائے بیٹھے ہیں. یدپی یہ تو بڑے اسمنجس (بے میل یے جوڑ نامناسب) کی بات ہے تتھاپی میری ایک بات سنو.

**پٹھ ہو کام جائی شو پاہیں. کرے چھوبھ سنکر من ماہیں**
**تب ہم جائے شو ہ سرنائی. کرواؤب بیاہو برئی آئی**

★ کام دیو جی کو شو جی کے پاس بھیجو. وہ جا کر ان کے من میں کھشوبھ (چنچل پن. بیاکلتا) پیدا کرے. (تب انکی سمادھی بھنگ کردے) تب ہم جا کر شو جی کے چرنوں میں سر جھکا کر انھیں راضی کر کے ان کا وواہ کراویں گے.

**اہی بدھی بھلے ہیں دیو ہت ہوئی. مت اتی نیک کہیو سب کوئی**
**استتی سرن کینہہ اتی ہیتو. پرگٹیو بکھم بان جھکھ کیتو**

★ اس پرکار ہی تمہارا بھلی بھانت ہت ہو گا. یہ سن کر سبھی نے کہا کہ آپ کی یہ سنمتی (اصلاح) بہت اچھی ہے تب تو دیوتاؤں نے کام دیو کی بڑی استتی کی. اپنے پانچوں بانوں (شبد سپرش. روپ رس گندھ) سمیت مچھلی کے چہن جھنڈ والا کام دیو پرگٹ ہوا.

دوھا

**سرن کہی نج بپت سب سنی من کینہہ بچار**
**شمبھو وِرودھ نہ کشل موہی بہس کہیو اس مار (۸۳)**

★ دیوتاؤں نے اپنی سب بپتی اسے کہہ سنائی اسے سنکر کام دیو نے وچار کیا اور ہنس کر دیوتاؤں سے کہا کہ شو جی سے وِرودھ کرنے میں میری کشل (خیر) نہیں ہے.

چوپائی

**تدپی کرب میں کاج تمہارا. شرتی کہہ پرم دھرم اپکارا!**
**پرہت لاگ تجئی جو دیہی. سنتت سنت پرشنسہیں تیہی**

★ تو بھی میں تمہارا کام کروں گا کیونکہ شرتی کہتی ہے کہ پر اپکار ہی پرم دھرم ہے دوسروں کے بھلے کے لیئے جو اپنا شریر تیاگ دیتا ہے. سنت لوگ سدا اس کی پرشنسا کرتے ہیں.

**اس کہی چلیو سبہہ سرنائی. سمن دھنش کر سہت سہائی**
**چلت مار اس ہردہ بچارا. شو وِرودھ دھرو مرن ہمارا!**

★ ایسا کہہ کر اور سب کو ڈنڈوت پرنام کر کے اپنے ہاتھ میں پھولوں کے دھنش کو لے کر سمیت اپنے سہائکوں (البسنت رتو) سب راگ راگنی الپسرائیں سوگندھ آرک) کے چلا چلتے سمے کام دیو نے اپنے من میں وچار کیا کہ شو جی کے وِرودھ میں میری مرتیو اوشیہ ہو گی.

**تب آپن پربھاؤ بستارا. نج بس کینہہ سکل سنسارا**
**کوپیو جبھی باری چر کیتو. چھن مہوں مٹے سکل شرتی سیتو**

★ تب تو اس نے اپنا پربھاو پھیلایا. اور سب سنسار کو اپنے وش میں کر لیا جس سمے وہ مچھلی چنہوں دھوج والا کام دیو کپت ہوا (کرودھ میں آیا) جس سمے چھن بھر میں وید مریادا روپی پل ٹوٹ گیا. (ارتھات ویدوں کی مریادا مٹ گئی.)

**برہمچریہ برت سنجم نانا. دھیرج دھرم گیان بگیانا**
**سداچار جپ جوگ براگا. سبھے ببیک کٹک سب بھاگا**

★ برہمچریہ برت. سنیم نانا پرکار کے دھیرج، دھرم گیان وگیان سداچار جپ یوگ وبرکت بھاو. آدک وویک کا سارا لشکر کام دیو سے بھئے بھیت ہو کر بھاگ گیا.

چھند

**بھاگیو وویک سہائے سہت سو سبھٹ سنجگ ہی مرے**
**سدگرنتھ پربت کندرن مہوں جائی تیہی اوسر دُرے**
**ہونہار کا کرتار کو رکھوار جگ کھر بھرو پرا**
**دوئی ماتھ کہی رتی ناتھ جیہی کہوں کوپی کر دھنو سر دھرا**

★ وویک اپنے سہائکوں سمیت بھاگ گیا. اس کے بلکاری یودھا دھیرج دھرم گیان آدک (یدھ بھومی سے پیٹھ دکھا گئے) سب وید پران آدک سدگرنتھ پربتوں کی کندراؤں (غاروں) میں جا چھپے (ارتھات سداگیان وچار گرنتھوں میں ہی لکھا رہ گیا اس کا آچرن چھوٹ گیا) سارے سنسار بھر میں کھل بلی مچ گئی. کہ ہے بھگوان کیا ہونے والا ہے. ہماری کون رکھشا کریگا ایسا دو سرا کون ہے جس کے لیئے رتی ناتھ کام دیو نے کپت ہو کر ہاتھ میں دھنش بان دھارن کیا ہے.

دوھا

جے سجیو جگ اچر چر ناری پُرش اس نام
تے نج نج مریاد تجی بھئے سکل بس کام (۸۴)

★ سنسار میں استری پُرش نام والے جتنے چراچر پرانی تھے۔ وہ سب اپنی اپنی مریادا کو چھوڑ کر کام کے وش میں ہو گئے۔

چوپائی

سب کے ہردے مدن ابھیلاشا۔ لتا نہاری نوہیں ترو ساکھا
ندی اُمگ امبُدھ کہوں دہائی۔ سنگم کرہیں تالاب تلائی

★ سب جیووں کے ہردے میں کام چیشٹا پیدا ہوئی یہ دیکھ کر درختوں کی شاخیں جھکیں۔ ندیاں اُمنگ اُمنگ کر سمندر کی طرف دوڑیں اور تالاب تلائیں پرسپر ملنے جلنے لگیں۔

جہاں اس دشا جڑن کی برنی۔ کو کہہ سکے سچتن کرنی
پشو پنچھی نبھ جل تھل چاری۔ بھئے کام بش سمے بساری

★ جب جڑ جیو سمودائے کی ایسی دشا ہو گئی۔ وہاں چیتن جیووں کی کرنی کا تو کہنا ہی کیا۔ پشو پنچھی ارتھات آکاش اور پرتھوی دونوں پر وچرنے والے جیو اپنا اپنا سمے بھول کر سب کے سب اندھے ہو گئے۔

مدن اندھ بیاکل سب لوکا۔ نس دن نہیں اولوکہیں کوکا
دیو دنج نر کنّر بیالا۔ پریت پساچ بھوت بیتالا

ان کی دشا نہ کہیوں بکھانی۔ سدا کام کے چیرے جانی
سدّھ وِرکت مہامنی جوگی۔ تے پی کام وش بھئے بیوگی

★ سب لوگ کام میں اندھے ہو کر وِیاکل ہو گئے۔ چکوا چکوی کو بھی دن رات کی تمیز نہ رہی۔ دیو دیبت۔ منش۔ کنّر ناگ۔ بھوت پریت بشاچ رچنڈال) آدک کی دشا کا تو کہنا ہی کیا یہ تو سدا کام کے غلام ہیں۔ کنتو سدّھ وِرکت مہامنی اور یوگی لوگ بھی کام کے وش میں ہو کر استری کے برہ میں تڑپنے لگے۔

چھند

بھئے کام وش جوگیش تاپس پامرن کی کو کہے
دیکھیں چراچر ناری مئے جے برہم مے دیکھت رہے
ابلا بلو کہیں پُرش مے جگ پُرش سب ابلا مہم
دو گھڑی برہمانڈ بھیتر کام کرت کوتک ایہم

★ جب یوگی تپسوی بھی کام کے وش ہو گئے تو پامر پرانیوں کی تو گنتی ہی کیا۔ جو برہم گیانی چراچر جگت کو برہم روپ سے دیکھتے تھے وہ اسے استری روپ میں دیکھنے لگے۔ استریاں سارے سنسار کو پُرش روپ میں اور پُرش سارے سنسار کو استری روپ میں دیکھنے لگے۔ دو گھڑی تک سارے برہمانڈ میں کام دیو کا یہ تماشا رہا۔

سورٹھا

دھری نہ کاہو دھیر سب کے من من رج ہرے
جے راکھے رگھوبیر تے اُبرے تہی کال مہوں (۸۵)

★ کسی نے بھی من میں دھیرج نہ رکھی کام دیو نے سب کے من ہر لیئے اُس سمے کیول وُہ ہی کام دیو کے پربھاؤ سے بچے جن کی شری رگھوناتھ جی نے رکھشا کی (کام دیو کے اس کوتک کو درشٹانت روپ دیکر کوئی یہ بتلاتے ہیں۔ کہ جب سنسار میں یا مانو سماج میں وشے بھوگ ہی ایک ماتر جیون کا دھیہ ہو جاتا ہے تو کل وید مریادا۔ دھرم مریادا۔ لوگ مریادا اُڑ جاتی ہے کام کے بغیر اور کچھ دکھائی ہی نہیں دیتا۔ سماج میں اناچار وبھچار وغیرہ کا ڈھونگ بڑھ جاتا ہے۔ اور کام اندھ ہو کر جب آپس میں لڑائی جھگڑے بڑھتے ہیں۔ تو ہاہاکار مچ جاتی ہے۔ اس سمے اس ساری بپتا اور کلیش سے بچنے کا ایک ماتر اپائے بھگوت بھگتی ہے

چوپائی

اُبھئے گھری اس کوتک بھیئو۔ جو لگ کام سمبھو پہنہ گیئو
شِوہ بلو کی سنسکیئو مارو۔ بھیو جتھا تتھی سب سنسارو

★ چمتکار دو گھڑی تک رہا۔ جب تک کہ کام دیو۔ مہادیو جی کے پاس نہ پہنچا۔ شو جی کو دیکھ کر کام دیو شنکا میں پڑ گیا۔ اور تب سارا سنسار پہلے کی بھانت ستھر ہو گیا۔

بھئے تُرت سب جیو سکھارے۔ جم مد اُتر گئے متوارے
رودر ہ دیکھی مدن بھے مانا۔ دُرادھرش درگم بھگوانا

★ جیسے متوالے لوگ نشہ اُتر جانے پر شانت چت ہو جاتے ہیں۔ ویسے ہی ترنت سب جیو سُکھی ہو گئے۔ شو بھگوان جن پر وجے پانا اتی انت کٹھن ہے۔ و جن کا پار پانا بھی مہا کٹھن ہے کو دیکھ کر کام دیو ڈر گیا۔

گُپُت لاج کچھُوکری نہیں جائی مرن ٹھان من پچے سی پائی
پرگٹسِ ترت رُچر رِتو راجا ۔ کسومِت نو تر وراج براجا

★ ناکام لوٹ جانے میں شرم محسوس ہوتی ہے اور کیا کچھ نہیں جا سکتا ۔ کام دیو نے اپنے مرتے کا نسچے کرکے اپائے سوچا ۔ ترنت ہی مہاون بسنت رُت کو پرگٹ کیا ۔ پھولے ہوئے نئے درختوں کی قطاریں شوبھا پانے لگیں ۔

بن اُپبن باپکا تڑاگا ۔ پرم سبھگ سب سا بھاگا
جنہہ تنہہ جنو اُمگت انوراگا ۔ دیکھی موئے ہُوں من من جاگا

★ بن و باغ و باؤلی و تالاب اور سب دشا کے وبھاگ سہاونے ہو گئے ۔ ادھر اُدھر مانو پریم ہی اُمڈنے لگا ۔ جسے دیکھ کر مُردہ دلوں میں بھی کام دیو جاگ پڑا ۔

چھند

جاگئی منو بھو موئے ہُوں من بن سبھگتا نہ پر کہی
سیتل سو گندھ سو مند ماروت مدن انل سکھا سہی
بکسے سرنہہ بہو کنج گنجت پُنج منجل مدھو کرا
کل ہنس پک سُک سرس رو کر گان ناچہیں اپچھرا

★ مرے ہوئے دلوں میں کام دیو جاگنے لگا ۔ بن کی سُندرتا کہی نہیں جا سکتی کام اگنی کا سچا متر شیتل سگندھت اور مند پون چلنے لگا ۔ سروروں میں انیکوں کمل کھل گئے جس پر سندر بھونرو کے جھُنڈ گونج رہے ہیں ۔ راج ہنس کوئل اور طوطے سُریلی بولی بولنے لگے اور اپسرائیں گانے اور ناچنے لگیں ۔

دوھا

سکل کلا کری کوٹی بدھی ہاریو سین سمیت
چلی نہ اچل سمادھی شِو کوپیو ہردے نکیت (۸۶)

★ اس پرکار کام دیو سینا سمیت کروڑوں اُپائے کرکے بھی ہار گیا ۔ پر شوجی کی سمادھی اچل رہی ۔ ارتھات انکا من چلائیمان نہ ہُوا ۔ تب کام دیو کُپت ہو اٹھا ۔

چوپائی

دیکھی رسال بٹپ برساکھا ۔ تیہی پر چڑھیو مدن من ماکھا
سمن چاپ نج سر سندھانے ۔ اتی رس تاکی شرون لگ تانے

★ تب کام دیو آم کی درخت کی ایک شاخ دیکھ کر اس پر چڑھ گیا ۔ من میں اس کے کرودھ بھرا ہوا تھا ۔ اس نے پھولوں کے دھنش پر اپنے پانچوں بان چڑھائے اور اتی انت کرودھ میں آکر تاک کر انھیں اپنے کان تک تان لیا ۔

چھانڈے بِکھم بسکھ ارلاگے ۔ چھوٹی سمادھی شمبھو تب جاگے
بھیو الیس من چھوبھ بسیکھی ۔ نین اُگھار سکل دسی دیکھی

★ کام دیو نے بہت ہی زہریلے بان چھوڑے جو شوجی کے ہردے میں لگے ۔ اُن کی سمادھی ٹوٹ گئی ۔ اور بھگوان شوجی جاگ پڑے ۔ اُن کے من میں بہت کشوبھ ریل چل ۔ بیاکلتا ہُوا انھوں نے آنکھیں کھول کر چاروں دشاؤں کی اور دیکھا ۔

سو رکھ پلّو مدن بلو کا ۔ بھیئو کوپ کمپیو ترئے لوکا
تب شِو تیسر نین اُگھارا ۔ چت وت کام بھیو جر چھارا

★ آم کے پتوں میں کام دیو کو چھپا دیکھ کر شوجی کو بڑا کرودھ ہُوا اُن کے کرودھ سے تینوں لوک کانپ اٹھے ۔ تب شو جی نے اپنا تیسرا نیتر کھولا ۔ اس کے دیکھتے ہی کام دیو جل کر بھسم ہو گیا ۔

ہاہاکار بھیو جگ بھاری ۔ ڈرپے سر بھئے اُسر سکھاری
سمجھی کام سکھُو سو چہیں بھوگی ۔ بھئے اکنٹک سادھک جوگی

★ سنسار میں بھاری ہاہاکار مچ گیا ۔ دیوتا ڈر گئے اور دیت سُکھی ہوئے ۔ بھوگی لوگ کام سُکھ کو یاد کرکے سوچ کرنے لگے اور سادھک یوگی نشکنٹک ہو گئے ۔ اُن کے مارگ میں کوئی رکاوٹ نہ رہی ۔

چھند

جوگی اکنٹک بھئے پتی گتی سنت رتی مور چھت بھئی
رودتی بدت بہو بھانتی کرونا کرت شنکر پہیں گئی
اتی پریم کر بنتی بیدھ بدھی جور کر سنمکھ رہی
پربھو آسوتوش کرپال شِو ابلا نرکھی بولے سہی

★ یوگی جن نشکنٹک ہو گئے ۔ کام دیو کی استری رتی اپنے پتی کی یہ گتی سُن کر مور چھت ہو گئی ۔ روتی چلاتی اور بھانت بھانت کے ولاپ کرتی شوجی کے پاس گئی ۔ بڑے پریم کے ساتھ انیک پرکار سے بنتی کرکے ہاتھ جوڑ کر شوجی کے پاس کھڑی ہو رہی ۔ جلدی ہی پرسن ہونے والے کرپالو مہادیو جی ابلا کو دیکھ کر سُندر بچن بولے ۔

بھلا مہاراجہ دشرتھ کے رن دھیر بانکے پتروں کا یدھ میں کون مقابلہ کر سکتا ہے۔

## چوپائی

پُرتھم ہو جنی گال بجائی۔ من مود کنہہ کی بھوکھ تیائی!
سکھ ہماری سُنی پرم پنیتا۔ جگد مبا جانہو جیاں سیتا

کیوں دیر تھ گال بجا کر موت کو دعوت دیتے ہوئے بھلا کہیں من کے لڈوؤں سے بھی بھوک کی ترِپتی ہوتی ہے ہماری پرم پونیہ شکتشا کو سُن کر اپنے ہردے میں سیتاجی کو جگت کی ماتا سمجھو۔

جگت پتا رگھوپتی ہی بچاری۔ بھری لوچن چھبی لے ہو نہاری
سندر سکھد سکل گن راسی۔ اے دوؤ بند ھو سمبھو اُر باسی

اور شری رگھوناتھ جی کو جگت پتا جان کر نیتروں سے جی بھر کر ان کی شوبھا کو دیکھ لو۔ یہ سماں پھر نہیں ہاتھ آنے کا سُندر سکھدائیک۔ سارے گنوں کے بھنڈار یہ دونوں بھائی شوجی کے ہردے میں نِواس کرتے ہیں۔

سُدھا سمندر سمیپ بہائی۔ مرگ جلو نِرکھی مر ہو کت دھائی
کر ہو جائی جاکہوں جوئی بھاوا۔ ہم تو آجو جنم پھلو پاوا

پاس آئے ہوئے امرت کے سمندر کو چھوڑ کر تم جھوٹے مرگ جل (سراب) کو دیکھ کر کیوں دوڑتے ہو جس کی جیسی اچھیا ہے ویسا ہی کرو۔ ہم نے تو آج اپنے جنم کو سپھل کر لیا۔

اسی کہی بھلے بھوپ انوراگے۔ روپ انوپ بلوکن لاگے
نیکھیں سُر سنیھ چڑھے بمانا۔ برشہیں سمن کر ہیں کل گانا

ایسا کہہ کر سادھو سبھاؤ راجہ پریم سے بھرپور ہو کر بھگوان کے اُتم روپ کو دیکھنے لگے۔ دیوتا لوگ آکاش پر سے بمانوں پر بیٹھے ہوئے پربھو کے درشن کر رہے ہیں اور سُندر گان کرتے ہوئے پھول برسا رہے ہیں۔

## دوہا

جانی سوادسر و سیات بیھٹی جنک بولائی
چتر سکھیں سُندر سکل سادر چلیں لوائی

شبھ سماں جان کر راجہ جنک نے سیتاجی کو بلا بھیجا۔ سب چتر اور سُندر سکھیاں سیتاجی کو بڑے آدر سے ساتھ لے کر یگیہ شالا کی اور چل پڑیں۔

## چوپائی

سیا سو بھا نہیں جائی بکھانی۔ جگد مبکا روپ گن کھانی
اُپما سکل موہی لگھو لاگیں۔ پراکِرت ناری انگ انوراگیں

سیتاجی کی شوبھا کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ وہ اننت کوٹی برہمانڈوں کی ماتا ہے۔ اور سب روپ اور گن اسی میں سے پرگٹ ہوتے ہیں۔ اُن کی شوبھا کو کس ستسارک وستو کی اُپمادی جائے کیونکہ سب روپ اور گن تو اُن سے پیدا ہوتے ہیں۔ اُن کی اُپما تو پراکرت استری کے انگوں کو دی جا سکتی ہے۔ انہیں سے پرگٹ ہوئے نام روپی ستسارک وستوؤں کی اُپمادیکر کون اپنی ہنسی کروائے اور ان تچھ وستوؤں کی اُپمادیکر کو ان کا اپمان کر کے کون پاپ کا بھاگی بنتا پھرے۔

سیا برنیئے تیئی اُپمادیئی۔ ککبی کہائی اجسو کو لیئی
جوں پٹ ترئیے تیا سم سیا۔ جگ اسی جلتی کہاں کمنیا

ان سنسارک وستوؤں کی سیتاجی کے ورنن میں اُپمادے کر کون اپنے آپ کو بُرا شاعر کہا جائے ارتھات کون اپنی شاعری کو دھبہ لگائے اور بے عزتی اور بدنامی کون مول لے۔ کوئی بھی اچھا شاعر جگت جننی سیتاجی کو تچھ سنسارک وستوؤں کی اُپمادینے کا الوجیت (نامناسب) کاریہ نہیں کریگا۔ اگر کسی استری کیساتھ سیتاجی کی اُپمادی جائے تو تینوں لوکوں میں ایسی سُندر کون یوتی (جوان استری) ہے۔ جس سے کہ ان کی تُلنا کی جائے۔

گرا مکھر تن اردھ بھوانی۔ رتی اتی دُکھتا تنو پتی جانی

**یش بارُدی بندھو برجیہی ۔ کہئے رماسم کہی بدیہی**

سرسوتی جی سندر تو ہیں۔ لیکن انہیں بہت زیادہ بولنے اور کہنے کی عادت ہے ۔ شری پاربتی جی آدھ ناری ہیں ۔ ارتھات اُن کے آدھے انگ استری کے ہیں اور باقی آدھے انگ پُرش شوجی کے ہیں ۔ جب سے کام دیو کے شریر کو شوجی نے بھسم کیا ۔ تب سے اُسے نیا شریر ہان کر اُن کی استری رتی جو پرم سندر ہیں ۔ دُکھی ہوئی پھرتی ہے ۔ لچھمی جی جڑ سمندر سے پیدا ہوئیں اور وِش اور شراب بھی دونوں سمندر سے پیدا ہوئے اس لئے جس لچھمی کے وِش شراب جیسے اپوتر بندھو ہوں ۔ وہ بھلے ہی سُندر ہو۔ ستیا جی کی تلنا نہیں کر سکتی ۔ جب یہ دیو استریاں بھی کسی نہ کسی سازش یا تُرٹی کے کارن ستیا جی کی تلنا نہیں کر سکتیں تو پھر سنسارک استریوں کی تو بات ہی کیا!

**جَوں چھبی سُدھا پیوندھی ہوئی ۔ پرم رُوپ مئے کچھپ سوئی**
**سو سنگار جو مندر وسنگارو ۔ متھے پانی پنکج نج مارو**

شری لچھمی جی کے پرگٹ ہونے کی کتھا پرانوں میں اس طرح لکھی ہے کہ اِن کا جنم کھشیر ساگر (کھارے سمندر) سے ہوا تھا ۔ اس کھشیر ساگر کو منتھن کرنے کے لئے بھگوان وشنو نے کچھوے کا روپ دھارن کیا تھا ۔ مندراچل پربت سے متھانی کا کام لیا گیا ہو ۔ اس متھانی کو گھمانے والی رسی کی جگہ باسکی ناگ سے رسی کا کام لیا گیا ۔ رسی کے ایک سرے کو دیوتا اور دوسرے کو دیئت پکڑ کر سمندر کو منتھن کرنے لگے تو اس سمندر سے جو رتن نکلے اُن میں سے ایک رتن تو یہ لچھمی جی تھیں اور شراب وِش بہن تینوں میں سے تھے شری لچھمی جی کی پیدائش کے یہ سارے کارن کچھوا، باسکی ناگ ۔ دیئت سب سُبھاؤ سے ہی اپوتر تیز اسُندر ہیں ۔ اور اُن کو پرگٹ کرنے میں کتنا کشٹ پرشرم کرنا پڑا ۔ ایسے اسُندر کارنوں سے پیدا ہوئی ۔ لچھمی جی کی سُندتا کیسا تہ کیسے اُپمادی جاسکتی ہے (کوی شری تُلسی کہتے ہیں کہ اگر ان سُبھاوک اسُندر کارنوں کی بجائے اَدُبھت کھارے سمندر کے ستھان پر شوبھا رُوپی امرت کا سمندر ہو ۔ اور مندراچل جیسے کٹھور پہاڑ کے ستھان پر سنگار رُوپی پربت کی متھانی ہو ۔ اور منتھن کرنے والی دیوتا اور دَیتوں (جن کے ہاتھ ایک دوسرے کے خون سے رنگے ہوئے ہیں) کے ستھان پر خود کام دیو اِسے اپنے کر کملوں سے متھے ۔

دوہا

**ایہی بدھی اُپجے لچھمی سُندرتا سُکھ مول**
**تدپی سکوچ سمیت کبی کہیں سیا سم تول**

اس پرکار کا میل ملنے سے جب سُندرتا اور سُکھ کا مول لکشمی پیدا ہو تو بھی کوئی لوگ سنکوچ سے ہی (تامل سے) اُسے ستیا جی کی برابری کا درجہ دیں گے (کیوں؟ کوی ایسے سُندر کارنوں سے پیدا ہوئی لکشمی کو کیوں ستیا جی کے سمان نہ کہیں گے ۔ کوی نے بڑا گوڑھ دارشنک پرشن اٹھایا ہے ۔ ستیا جی بھگوان کی انادی شکتی ہیں ۔ شکتی شکتیمان سے سروتھا ابھن ہوتی ہے ۔ بھگوان سدا ستیہ ابر لور تن شیل اور ایک رس ہیں ۔ اس لئے اُن کی شکتی میں بھی یہی گن ہونے چاہئیں ۔ اور یہ سُندر کارن جو لکشمی کی پیدائش میں کلپت کئے گئے ہیں سب تری گُن آتمک ہیں جس سے سب انتیہ کھشن بھنگر ہیں ۔ اس لئے دُکھ کے مول ہیں اور ستیا جی نتیہ ستیہ اور سچدانند سروپ ہے ۔ اس لئے ان کارنوں سے پیدا ہوئی لکشمی کی ستیا جی کو اُپما دینے میں کوئی سنکوچ ہی کریں گے)

چوپائی

**چلیں سنگ لے سکھیں سیانی ۔ گاوت گیت منوہر بانی**
**سوہ نول تنو سُندر ساری ۔ جگت جننی اتولت چھبی بھاری**

چتر سکھیاں ستیا جی کو ساتھ لے کر چلیں ۔ کومل بانی سے سُندر گیت گاتی جاتی ہیں ۔ ستیا جی کے نازک شریر پر سُندر ساڑھی شوبھت ہے ۔ جگت ماتا کی بھاری شوبھا کی تلنا کون کر سکتا ہے

**بھوشن سکل سیدیش سہائے ۔ انگ انگ رچی سکھیہ بنائے**

رنگ بھومی جب سیا پگو دھاری ۔ دیکھی روپ موہے نر ناری

سب بھوشن (زیورات) اپنی اپنی جگہ شوبھا پا رہے ہیں۔ انگ انگ میں سُندر ڈھنگ سے سجا کر سکھیوں نے انہیں پہنایا ہے۔ جب سیتاجی نے رنگ بھومی میں چرن رکھے تو ان کے دِویہ سروپ کو دیکھ کر سب نر ناری موہت ہو گئے۔

ہرشی سُر نہہ دُندُوبھیں بجائی ۔ برشی پرسُون اپچھرا گا ہیں

پانی سروج سوہے مالا ۔ اوچٹ پچتے سکل بھو آلا

دیوتاؤں نے پرسن ہو کر نقارے بجائے۔ پھول برسا کر اپسرائیں گانے لگیں۔ سیتاجی کے کمل سے کومل ہاتھوں میں جے مالا شوبھا پا رہی ہے۔ سب راجاؤں نے اچانک چکت ہو کر اُن کی طرف دیکھا۔

سیا چکت چت رام ہی چاہا ۔ بھئے موہ بس سب نرناہا

مُنی سمیپ دیکھے دوؤ بھائی ۔ لگے للکی لوچن ندھی پائی

سیتاجی چکت چت سے شری رام چندر جی کو دیکھنے لگیں۔ سب راجہ لوگ موہ کے وش ہو گئے۔ سیتاجی نے مُنی کے پاس بیٹھے ہوئے دونوں بھائیوں کو دیکھا۔ ان کے نیتر اپنے خزانے (شری رامچندر جی کو) پا کر للچا کر وہیں ستھر ہو گئے۔

دوہا

گرجن لاج سماجُ بڑ دیکھی سیا سکچانی

لاگی بلوکن سکھینہ تن رگھوبیر ہی اُر آنی

پرنتو گرو جنوں کی لاج سے اور بہت بڑے سماج کو دیکھ کر سیتاجی کو لجّا آئی۔ وہ شری رام چندر جی کی منوہر مورتی کو اپنے ہردے میں دھارن کر کے سکھیوں کی طرف دیکھنے لگیں۔

چوپائی

رام روپ ار سیہ چھبی دیکھیں ۔ نر ناریہ پری ہری نمیشیں

سوچہیں سکل کہت سکچائیں ۔ بِدھی سن بنے کریہہ من مانہیں

شری رام چندر جی کے سُندر روپ اور سیتاجی کی مہان شوبھا کو دیکھ کر سب نر ناریوں کی آنکھیں کُھلی کی کُھلی رہ گئیں۔ سب نر ناری اپنے اپنے من میں سوچتے ہیں پر کہتے ہیں ڈرتے ہیں۔ من ہی من میں وہ سب بدھاتا سے نمرتا پرارتھنا کرتے ہیں۔

ہرو بدھی بیگی جنک جڑتائی ۔ متی ہماری اسی دیہی سُہائی

بنو بچار پنو تجی نرناہو ۔ سیا رام کر کرے بواہو

ہے بدھاتا جنک کی مورکھتا کو ہر لیجئے۔ اور ہماری سی سُندر سوچ سمجھ اُسے دیا کیجئے۔ کہ وہ نیاو چار کئے ہی اپنے کٹھن برت کو چھوڑ کر سیتاجی اور شری رامچندر جی کا وواہ کر دیں۔

جگو بھل کہی ہی بھاو سب کاہو ۔ ہٹھ کیتھے انت اُر داہو

ایہی لالساں مگن سب لوگو ۔ برُو سانورو جانکی جوگو

سنسار اس کی سراہنا کرے گا کیونکہ یہی بات سب کے من کو بھاتی ہے۔ ہٹھ کرنے سے تو انت میں چھاتی ہی جلے گی۔ سب لوگ اسی لالسا میں مگن ہیں کہ سانولے رنگ کا ور تو سیتاجی کے ہی لوگیہ ہے۔

تب بندی جن جنک بولائے ۔ بردا ولی کہت چلی آئے

کہہ نرپ جائی کہہو پن مورا ۔ چلے بھاٹ ہیاں ہرشو نہ تھورا

اتنے میں راجہ جنک کے بھاٹوں کو بلایا۔ جو ان کے ونش کی کیرتی (خاندانی عظمت) گاتے ہوئے چلے آئے۔ راجہ جنک نے کہا کہ میرا پرن (میری شرط) سب راجاؤں کو پکار کر سنا دو۔ بھاٹ ہردے میں اتی پرسن ہو کر رنگ بھومی میں گئے۔

دوہا

بولے بندی بچن بر سُنہو سکل مہی پال

پن بدیہہ کر کہہیں ہم بھجا اٹھائی بسال

بھاٹ شریشٹھ بچن بولے۔ ہے پرتھوی کی پالنا کرنے والے راجہ مہاراجاؤ۔ ہمارے بچن کان دے کر سُنو۔ ہم اپنی وشال بھجا اٹھا کر اپنے مہاراجہ جنک کا پرن کہتے ہیں۔

چوپائی

نرپ بھیج بلوبدھنو سو دھنو ٹرائو ۔ گرئے کٹھور بدت سب کا ہو
راد لوباتو مہابھٹ بھارے ۔ دیکھی سراسن گونہیں سدھارے

راجاؤں کا بھجابل (قوت بازو) چندر ماہے اور یہ شوجی کا دھنش راہو ہے ۔ یہ بڑا بھاری کٹھور ہے ۔ اس لئے سب جانتے ہیں راون اور باناسر جیسے مہا بھارتی یودھا بھی اس دھنش کو دیکھ کر چپکے سے ہی چلے گئے ۔ چھونے تک کی ہمت نہ ہوئی ۔

سوئی پراری کو ڈنڈ کٹھورا ۔ راج سماج آجو جوئی تورا
تری بھون جے سمیت یدہی ۔ بن ہیں بچار برئی ہٹھی تیہی

اسی شوجی کے کٹھور دھنش کو آج اس راج سماج میں جو کوئی بھی توڑے گا ۔ تینوں لوکوں کی وجے (فتح) کے ساتھ ہی جانکی جی اس کے گلے میں جے مالا ڈال کر اسے اپنا ور بغیر سوچے ہٹھ پوروک (نہ چاہتے ہوئے بھی) سویکار کریں گی ۔

سنی پن سکل بھوپ ابھیلاسے ۔ بھٹ مانی اتسیہ من ماکھے
پری کر باندھی اٹھے اکلائی ۔ چلے اشٹ دیونہہ سرنائی

جن کے من میں سوئمبر جیتنے کی ابھیلاشا تھی ۔ جو اپنی ویرتا کے گھمنڈ میں تھے ۔ ایسا راجہ لوگ پرت سن کر من میں بہت ہی تلملائے کمر کس کر اکلا کر (تڑپ کر کلیش کھا کر) اٹھے اور اپنے اشٹ دیوؤں کو پرنام کر کے چلے ۔

تمکی تاکی تکی سو دھنو دہریں ۔ اٹھئی نہ کوئی بھانتی بلو کرہیں
جنہہ کے کچھو بچار من ماہیں ۔ چاپ سمیپ مہیپ نہ جاہیں

وہ تمک تمک کر شوجی کے دھنش کی اور تاکتے ہیں ۔ اس کی اس کی اور ٹکٹکی لگا کر اسے پکڑتے ہیں ۔ کروڑوں پرکار سے بل کا پریوگ کرتے ہیں (طاقت آزمائی کرتے ہیں) پر وہ دھنش اٹھتا ہی نہیں ۔ جن راجاؤں کے من میں کچھ وچار ہے وہ تو دھنش کے نزدیک ہی نہیں گئے ۔

دوہا

تمکی دھرہیں دھنو موڑھ نرپ اٹھئی نہ چلہیں لجائی
من ہی پائی بھٹ باہو بل ادھکو ادھکو گروائی

وہ موڑھ راجہ تمک کر دھنش کو پکڑتے ہیں ۔ پر نتو جب نہیں اٹھتا تو شرم کے مارے سر نیچا کر کے چل دیتے ہیں ۔ مانو یودھاؤں کے بھجابل کو پا کر دھنش ادھک سے ادھک بھاری ہوتا جاتا ہے

چوپائی

بھوپ سہس دس ایک ہی بارا ۔ لگے اٹھاون ٹرئی نہ ٹارا
ڈگئی نہ شمبھو سراسنو کیسیں ۔ کامی بچن ستی منو جیسیں ۔

تب دس ہزار راجہ ایک ساتھ ہی دھنش کو اٹھانے لگے پرنتو دھنش نہیں ہلتا ۔ شوجی کا وہ دھنش اپنی استھتی سے کیسے نہیں ڈگمگاتا ہے ۔ جیسے کامی پرش کے بچنوں سے ستی استری کا من کبھی نہیں ڈگمگاتا ہے

سب نرپ بھئے جوگو اپہاسی ۔ جیسیں بنو براگ سنیاسی
کیرتی بجے بیرتا بھاری ۔ چلے چاپ کر برسیں ہاری

سب راجہ اپہاس کے لوگ ہو گئے ۔ (یعنی مذاق کا موضوع بن گئے) جیسے ویراگ کے بنا سنیاسی کیول ہنسنے کے ہی لوگیہ ہوتا ہے ۔ جنم بھر کی کیرتی ، وجے اور بڑی ویرتا ان سب کو وہ دھنش کے ہاتھوں مجبوراً گنوا کر چلے گئے ۔

شہری ہت بھئے ہاری ہیا ۔ بیٹھے ہنج ہنج جائی سماجا
نرپنہ بلوکی جنک اکلانے ۔ بولے بچن روش جنو سانے

راجہ لوگ ہار مان کر من میں شو بھاہین ہو کر اپنی سماج میں جا بیٹھے ۔ راجاؤں کی یہ دشا دیکھ کر راجہ جنک کلیش کھا گئے اور ایسے بچن بولے جو کرودھ میں ڈوبے ہوئے تھے ۔

دیپ دیپ کے بھوپتی نانا ۔ آئے سنی ہم جو پنو ٹھانا
دیو دنج دہری منج سریرا ۔ بپل بیر آئے رن دھیرا

دیش دیش کے انیکوں راجہ میرے کئے ہوئے پرن کو سن کر آئے ۔ دیوتا اور راکشس بھی منش کا بھیس دھارن کر کے

آئے۔ اِن کے علاوہ اور بھی بہت سے رن دھیر یودھا آئے۔

دوہا

کنوری منوہر بجے بڑی کیرتی اتی کمنیہ
پاونی ہار برنچی جنور چیو نہ دھنو دینہ

پرنتو کسی سے دھنش نہ ہلا۔ ایسا جان پڑتا ہے کہ منوہر کنیا، بڑی وجے اور اتی اتت سندر کیرتی کو دھنش توڑ کر پراپت کرنے والا برہما جی نے کوئی منش پیدا ہی نہیں کیا۔

چوپائی

کہہو کاہی یہ لابھ نہ بھاوا۔ کاہوں نہ سنکر چاپ چڑھاوا
رہو چڑھاؤں توڑب بھائی۔ تلو بھری بھومی نہ سکے چھڑائی

کہو۔ یہ لابھ کس کو اچھا نہیں لگتا؟ پرنتو کسی نے بھی شو جی کے دھنش کا چلہ نہ چڑھایا۔ توڑنا تو در کنار کوئی تِل بھر بھی بھومی سا سے نہ کھسکا سکا۔

اب جنی کو و مکھے بھٹ مانی۔ بیر بہین مہی میں جانی
تجہو آس نج نج گرہ جاہو۔ لکھا نہ بدھی بیدیہی بیاہو

اب کوئی ویر تا کی ڈینگ مارنے والا نہ تلملائے ہیں۔ میں نے جان لیا۔ کہ پرتھوی ویروں سے خالی ہو گئی ہے۔ آشا چھوڑ دو اور اپنے اپنے گھروں کو چلے جاؤ۔ بدھاتا نے سیتا جی کے بھاگیہ میں وواہ لکھا ہی نہیں۔

سکرت جائی جو پن پری ہرؤں۔ کنوری کنوری رہیو کا کروں
جو جنیتوں بنو بھٹ بھومی بھائی۔ تو پن کری ہتو نہ ہنسائی

اگر پرن توڑتا ہوں۔ تو پنیہ کرموں کا ناش ہو جاتا ہے اس لئے میرا کچھ بس نہیں ہے۔ کنیا کنواری ہی رہے۔ اگر میں جانتا ہوں کہ پرتھوی ویروں سے خالی ہو چکی ہے تو میں کبھی بھی پرن کر کے اپنی ہنسی نہ کرواتا۔

جنک بچن ستی سب نر ناری۔ دیکھی جانکی ہی بھئے دکھاری

ماکھے لکھن کٹل بھئیں بھوہیں۔ ردپٹ پھرکت نین رسو ہیں

جنک کے بچن سن کر سب استری پرش جانکی جی کی اور دیکھ کر بڑے دکھی ہوئے۔ پرنتو لکشمن جی تلملا اٹھے اور ان کی بھویں تن گئیں۔ ہونٹ پھڑکنے لگے اور نیتر کرودھ سے انگارہ ہو گئے۔

دوہا

کہی نہ سکت رگھو بیر ڈر لگے بچن جنو بان
نائی رام پد کمل سر بولے گرا پرمان

رام چندر جی کے ڈر کے مارے کچھ کہہ تو سکتے نہیں۔ پرنتو راجہ جنک کے بچن تو بان کے سمان لگے۔ جو سہے نہیں جاتے تھے۔ تب لکشمن جی شری رام چندر جی کے چرن کملوں میں سیس جھکا کر یتھارتھ بچن بولے۔

چوپائی

رگھو بنسنہہ مہوں جہاں کوؤ ہوئی۔ تیہیں سماج اس کہہ نہ کوئی
کہی جنک جسی انوچت بانی۔ وِدیہ مان رگھو کل منی جانی

جس سماج میں رگھو کل ونشیوں میں سے کوئی بھی موجود ہوتا ہے اس سماج میں کوئی ایسی انوچت (نامناسب) بانی نہیں کہتا۔ جیسی کہ راجہ جنک نے رگھو کل بھوشن شری رام چندر جی کی موجودگی جانتے ہوئے بھی آج کہی ہے۔

سُنہو بھانو کل پنکج بھانو۔ کہیوں سبھاؤ نہ کچھو ابھیمانو
جوں تمہاری انوساسن پاؤں۔ کندک اِو برہمانڈ اٹھاؤں

ہے سورج ونش روپی کمل کے سورج! سنئے۔ میں سہج سبھاؤ سے کہتا ہوں کچھ ابھیمان نہیں کرتا ہوں۔ اگر آپ کی آگیا پاؤں۔ تو اس برہمانڈ کو گیند کی طرح اٹھا لاؤں۔

کاچے گھٹ جیہی ڈاروں پھوری۔ سکیوں میرو مولک جمی توری
تو پرتاپ مہما بھگوانا۔ کو باپرو پناک پرانا

اور اسے۔ کچے گھڑے کے سمان پھوڑ ڈالوں۔ میں سمیرو پربت

کو مولی طرح توڑ سکتا ہوں۔ ہے بھگوان! آپ کے پرتاپ کی
مہما سے یہ بیچارہ دھنش تو چیز ہی کیا ہے۔

ناتھ جانی اس آئیسو ہوؤ۔ کوتک کرؤں بلو کے سوؤ
کمل تال جمی چاپ چڑھاؤں۔ جو جن ست پرمان نے دھاؤں

ایسا جان کر ہے سوامی! اگر آگیا ہو تو کچھ تماشہ کروں لائے
بھی دیکھیے کمل کی ڈنڈی کے سمان اس دھنش کو اٹھا کر سو یوجن دوڑا چلا جاؤں۔

دوہا

توروں چھترک ونڈ جمی تو پرتاپ بل ناتھ
جوں نہ کروں پر وپد ستھ کر نہ دھروں دھنو بھاتھ

ہے ناتھ! آپ کے پرتاپ کے بل سے برساتی چھتے کے
سمان اس دھنش کو توڑ ڈالوں۔ اگر ایسا نہ کرسکوں تو پربھو آپ
کی سوگندھ کھا کر کہتا ہوں کہ پھر میں دھنش اور ترکش کو کبھی
ہاتھ میں بھی نہ لوں گا۔

چوپائی

لکھن سکوپ بچن جے بولے۔ ڈگمگانی مہی وگ گج ڈولے
سکل لوگ سب بھوپ ڈرانے۔ سیا ہیاں ہرش جنکو سکچانے

جب ایسے کرودھ سے بھرے بچن لکشمن جی بولے۔ تب
پرتھوی ڈگمگانے لگی۔ اور دِشاؤں کے ہاتھی کانپنے لگے
سارے لوگ اور راجہ سبھی بھیت ہو گئے۔ سیتا جی من میں
پرسن ہوئیں اور راجہ جنک ڈر گئے۔

گرو رگھوپتی سب منی من ماہیں۔ مدت بھئے پنی پنی پلکا ہیں
سین ہیں رگھوپتی لکھنو نیوارے پریم سمیت نکٹ بیٹھارے

گورو وشوامتر جی۔ شری رگھوناتھ جی اور سب منی
ن میں پرسن ہو گئے اور بار بار پلکت ہونے لگے۔ شری
رام چندر جی نے لکشمن جی کو اشارے سے چپ کرایا۔ اور پریم
سے اپنے پاس بٹھالیا۔

وشوامتر سمے سبھ جانی۔ بولے اتی سنیہہ مئے بانی
اٹھہو رام بھنج ہو بھو چاپا۔ میٹ ہو تات جنک پری تاپا

تب وشوامتر جی نے شبھ سماں جان کر پریم مئی کومل بانی
سے کہا ہے۔ رام! اٹھو شو جی کے دھنش کو توڑو اور ہے تات! راجہ جنک کے (دکھ) کو دور کرو۔

سنی گرو بچن چرن سر ناوا۔ ہرش وشاد نہ کچھ اُر آوا
ٹھاڈھ بھئے اٹھی سہج سبھائیں۔ ٹھولی جا مرگ راج لجائیں

گورو کے بچن سن کر شری رام چندر جی نے اُن کے چرنوں
کو پرنام کیا۔ اُن کے من میں نہ ہرش تھا۔ نہ شوک دکھ، سہج
سبھاؤ ہی اٹھ کھڑے ہوئے اور اپنی چال سے جوان شیر کو
بھی لجایا۔

دوہا

اُدتی ادے گری منچ پر رگھوبر بال پتنگ
بکسے سنت سروج سب ہرشے لوچن بھرنگ

منچ رُوپی اودے چل پربت پر رگھوبر رُوپی بال سوریہ
کے نکلتے ہی بھگت روپی کمل کھل اٹھے اور تپداسیوں کے
نیتر رُوپی بھنورے آنند ہو گئے۔

چوپائی

نرپنہہ کیری آسا نسی ناسی۔ بچن نکھت اولی نہ پرکاسی
مانی مہیپ کمد سکچائے۔ کپٹی بھوپ الوک لکانے

راجاؤں کی آشا روپی رات نشٹ ہو گئی۔ اُن کے بچن
روپی تارا منڈلی چمکنے سے بند ہو گئی۔ ابھیمانی راجہ کمد کی بھانت
مرجھا گئے۔ اور کپٹی راجہ الو کی طرح کونوں میں جا چھپے۔

بھئے بسوک کوک منی دیوا۔ برسہیں سمن جناوہیں سیوا
گر پد بندی سہت انوراگا۔ رام منہتہ سن آئیسو ماگا

منی اور دیوتا روپی چکوے شوک رہت ہو گئے۔ پھول برسا

وہ اپنی سیوا اور گت کرنے لگے۔ بڑے پریم سے گرو کو نمسکار کر کے
شری رامچندر جی نے منیوروں سے آگیا مانگی۔

سبھ ہیں چلے سکل جگ سوامی۔ مت منجو بر کنجر نامی
چلت رام سب پر نر ناری۔ پلکت پوری تن بھئے سکھاری

جگت کے ایشور شری رامچندر جی سندرتا نے شریشٹھ ہاتھی کی
سبھاوک چال سے شری رامچندر جی کو چلتے دیکھ کر نگر واسی نر
ناریوں کے دل خوشی اور سکھ کے کارن شریر کے رونگٹے..
کھڑے ہو گئے۔

بندی پتر سر سکرت سنبھارے۔ جوں کچھ پنیہ پربھاو ہمارے
توں شیو دھنو مرنال کی ناہیں۔ تورہوں رام گنیس گوسائیں

ان نگر واسیوں نے پتر اور دیوتاؤں کی پرارتھنا کر کے اپنے
اپنے پُن کرموں کو یاد کر کے کہا کہ یدی ہمارے پُنیہ کرموں
کا کچھ بھی پربھاو ہو تو ہے گنیش گوسائیں۔ اس شیو جی کے
دھنش کو شری رام کمل کی ڈنڈی کے سمان توڑ ڈالیں۔

دوہا

رام ہی پریم سمیت لکھی سکھنہ سمیپ بولائی
سیتا ماتو سنیہ بس بچن کہہ اپی بلکھائی

شری رامچندر جی کو پریم کے ساتھ دیکھ کر اور سب سکھیوں
کو اپنے پاس بلا کر سیتا جی کی ماتا پریم وش ہو کر یہ درد بھرے
بچن بولی۔

چوپائی

سکھی سب کوتک دیکھنہارے۔ جیو کہاوت ہتو ہمارے
کوو نہ بجھائی کہہ ای گر پاہیں۔ اے بالک اسی ہٹھ بھلی ناہیں

ہے سکھی! جو ہمارے بڑے ہتو (ہمدردی کرنے والے) کہلاتے
ہیں وہ بھی جب تماشا دیکھنے والے ہیں کوئی بھی گرو وشوامتر کے
پاس جا کر نہیں سمجھاتا کہ رام ابھی بالک ہیں۔ ان کے لئے ایسا
ہٹھ اچھا نہیں۔

راون بان چھوا نہیں چاپا۔ ہارے سکل بھوپ کری داپا
سو دھنی راج کنور کر دیہیں۔ بال مرال کی مندر لیہیں

راون اور بانا سُر نے جس دھنش کو ہاتھ نہیں لگایا اور جس
دھنش نے بڑے بڑے ابھیمانی راجاؤں کا ابھیمان چور چور
کر دیا۔ اس دھنش کو نازک بدن راجکمار کے ہاتھ میں دے
رہے ہیں۔ بال ہنس بھی کہیں سندرا چل اٹھا لیتے ہیں۔

بھوپ سیانپ سکل سہرانی۔ سکھی بدھی گتی کچھو جاتی نہ جانی
بولی چتر سکھی مردو بانی۔ تیج ونت لگھو گنیے نہ رانی

گیان وان راجہ بھی اس سمے اپنی ساری بدھی کھو بیٹھے ہے
سکھی! بدھاتا کی گتی کچھ جانی نہیں جاتی ہے۔ چتر سکھی کومل
بچن بولی۔ ان کو چھوٹے نہ جانیے۔ بڑے تیجسوی راجکمار ہیں

کہا کمبھج کہا سندھو اپارہ۔ سوشیو سجسو سکل سنسارا
ربی منڈل دیکھت لگھو لاگا۔ ادیت سو تری بھون تم بھاگا

کہاں تو گھٹ پتر اگست اور کہاں اپار سمندر۔ اس کو انہوں
نے سکھا ڈالا جن کی سارے سنسار میں یش و کیرتی پھیلی ہوئی
ہے۔ سورج منڈل دیکھنے میں تو چھوٹا لگتا ہے لیکن اس کے ادے
ہوتے ہی تینوں لوکوں کا مہا اندھکار کافور ہو جاتا ہے۔

دوہا

منتر پرم لگھو جاسو بس بدھی ہری ہر سر سرب
مہامت گج راج کہوں بس کر انکس کھرب

منتر بہت ہی چھوٹا ہوتا ہے لیکن اس کے وش میں برہما وشنو شیو
اور سبھی دیوتا ہیں۔ مہامست ہاتھی کو چھوٹا سا آنکس وش میں کر لیتا ہے

چوپائی

کام کُسم دھنو سایک لینہے۔ سکل بھون اپنیں بس کینہے
دیبی تجئے سنسو اس جانی۔ بھنجب دھنش رام سنو رانی

کام دیو نے نازک پھولوں کے دھنش بان کو لے کر سارے لوگوں

کواپنے وش میں کر رکھا ہے سے دیوی! الیسا جان کر ساری شنکا دُور کرو۔ ہے رانی شنو! بارام جی دھنش کو ضرور توڑیں گے۔

سکھی بچن سُنی بھے پرتیتی۔ مٹا بشاد بڑھی اتی پریتی

تب رام ہی بلوکی بیدیہی۔ سبھے ہردین ہنوتی جیہی تیہی

سکھی کے بچن سن کر رانی کو وشواس ہو گیا۔ سب سنتاپ مٹ گیا۔ اور رام جی کے پریم بہت بڑھ گیا۔ سیتیا جی رام چندر جی کو دیکھ کر ڈرتے ہوئے من سے جس تس دیوتا کی آرادھنا کرنے لگیں۔

من ہیں من منادا اکلانی۔ ہو ہو پرسن مہیس بھوانی

کرہو سپھل آپنی سیوکائی۔ کری ہتو ہرہو چاپ گروآئی

وہ تڑپتی ہوئی من ہی من میں دیوتاؤں کو منانے لگی ہے شِو پاربتی! مجھ پر پرسن ہو جائیے ہیں نے جو آج تک آپ کی سیوا کی ہے اُسے سپھل کرئیے۔ مجھ پر کرپا کر کے دھنش کے بھاری پن کو دور کیجیے۔

گن نایک بردایک دیوا۔ آجو لگیں کینہوں تو سیوا

باربار بنتی سُنی موری۔ کرہو چاپ گروتا اتی تھوری

ہے گنوں کے سوامی اور ور دان دینے والے دیوتا شری گنیش جی! میں نے اس سمے کے لئے ہی تمہاری سیوا کی ہے میری بار بار اس پرارتھنا کو سن کر دھنش کے بھاری پن کو ہلکا کر دیجیے۔

دیکھی دیکھی رگھوبیر تن سُر منا دو ہری دھیر

بھرے بلوچن پریم جل پلکاولی سریر

شری رگھوناتھ جی کے مُکھ کو دیکھ کر سیتیا جی دھیرج دھر کر دیوتاؤں کی آرادھنا کر رہی ہیں۔ اُن کے نیتروں میں پریم جل بھرا ہے اور شریر پُلکت ہو رہا ہے۔

نیکیں ترکھی نین بھری شوبھا۔ پتو پتو سمری بہوری منو چھوبھا

اہے تات داروتی ہیٹھ ٹھانی۔ سمجھت نہیں کچھو لابھو نہ یانی

پہلی پرکار نیتر بھر کر شری رام جی کی شوبھا دیکھی پھر پتا کے پرن کو یاد کر کے من میں بڑی بیاکل ہوئی۔ او ہو! پتا جی نے کیسا کٹھن پرن اٹھاتا ہے۔ ایسا ہٹھ کرتے ہوئے لابھ اور پانی کی کچھ وچار ہی نہیں۔

سچو سبھے سکھ دیئی نہ کوئی۔ بدھ سماج بڑا انوچت ہوئی

کہاں دھنو کلس ہو چاہی کٹھورا۔ کہاں سیامل مردوگات کسورا

منتری بھی ڈر کے مارے انہیں کچھ نہیں سمجھاتے بدھی مانوں کی سماج میں یہ بڑا انوچت ہو رہا ہے۔ کہاں تو بجر سے بھی بڑھ کر کٹھور دھنش اور کہاں یہ کومل شریر سُندر سانولا راج کمار۔

بدھی کیہی بھانتی دھروں اُر دھیرا۔ سرس سمن کن بیدھئے ہیرا

سکل سبھا کے متی بھے بھوری۔ اب موہی سمجھو چاپ گتی توری

ہے بدھاتا! میں کس پرکار من میں دھیرج دھروں۔ سرس کے پھول کے کن سے کہیں ہیرے میں سوراخ ہو سکتا ہے یا ساری سبھا کی بدھی باولی ہو گئی ہے۔ ہے شو جی کے دھنش! اب تو مجھے ایک ماتر تیرا ہی آسرا ہے۔

نج جڑتا لوگنہ پر ڈاری۔ ہو ہی ہرو رگھو پتہیں تہاری

اتی پری تاپ سیہ من ماہیں۔ کو نمیش جگ ستے سم جاہیں

تم اپنی جڑتا لوگوں پر ڈال کر شری رگھوناتھ جی کو دیکھ کر ہلکے ہو جاؤ۔ اس طرح سیتا جی کے من میں بڑا ہی سنتاپ ہو رہا ہے نمیش کا ایک لو بھی سو یگوں کے سمان بیت رہا ہے۔

پربھو ہی چتی پتی چتوبھی راجت لوچن لول

کھیلت منسج مین جگ جنو بدھو منڈل ڈول

پربھو شری رام چندر جی کو دیکھ کر اور پھر پرتھوی کو دیکھتی ہوئی سیتا جی کے چنچل نیتر اس پرکار شوبھا دے رہے ہیں۔ مانو کام دیو دو مچھلیوں کا روپ بنا کر چندر منڈل ہنڈولے میں جھولتا ہو

گرا آر لینی مُکھ پنکج رد کی۔ پرگٹ نہ لاج نِسا ابلو کی
لوچن جلُو رہ لوچن کونا۔ جیسیں پرم کرپن کر سونا

اس کی بانی رُوپی بھونری کو مُکھ رُوپی کمل نے روک رکھا ہے بڑے پرُشوں کی لاج رُوپی رات کو دیکھ کر نہ کمل کھلتا ہے اور نہ بھونری اڑتی ہے۔ نیتروں کا جل نیتروں کے کونے ہی رہ جاتا ہے۔ جیسے کسی مہا کنجوس کا سونا کونے ہی میں گڑا رہ جاتا ہے۔

سکُچی بیاکُلتا بڑی جانی۔ دھری دھیر جُو پرتیتی اُر آنی
تن من بچن مور پنو سَاچا۔ رگھوپتی پد سروج چِتو راچا
تو بھگوان سکل ار باسی۔ کری ہی موہی رگھوبر کے داسی
جیہی کین جیہی پر ستیہ سنیہو۔ سو تیہی ملئی نہ کچھو سندیہو

من میں بڑھی ہوئی وِیاکلتا کو دیکھ کر سیتا جی سکما گئیں۔ پھر دھیرج دھر کر من میں یہ وِشواس لائیں۔ کہ اگر تن من بچن سے میرا پرن سچا ہے اور پربھو شری رگھوپتی ناتھ جی کے چرن کملوں میں میرا سچا پریم ہے تو ہے گھٹ گھٹ واسی بھگوان! مجھے شری رگھوناتھ جی کی داسی بنا دیجئے۔ جس کا جس پر سچا پریم ہوتا ہے۔ وہ اُسے مل ہی جاتا ہے اس میں کچھ بھی سندیہہ نہیں۔

پربھو تن چِتی پریم تن ٹھانا۔ کِرپا ندھان رام سبُو جانا
سِیاہی بلو کی تِیکو دھنو کیسیں۔ چِتو گرڑ لگھو بیالہی جیسیں

پربھو شری رام چندر جی کی اور دیکھ کر سیتا جی نے شریر کے دوارا پریم ٹھان لیا۔ ارتھات اور سب بھروسے چھوڑ کر پربھو کے پرتی سچے پریم پر ہی ایک ماتر بھروسہ کر لیا۔ کرپاندھان شری رامچندر جی نے یہ سب کچھ جان لیا۔ سیتا جی کو دیکھ کر انہوں نے دھنش کو ایسے تاکا جیسے پکشی راج گرڑ بہت ہی چھوٹے سے سانپ کو گھرنا کی درشٹی (نظرِ حقارت) سے دیکھتا ہے۔

دوہا

لکھن لکھیو رگھو بنس منی تاکیو ہر کو ڈنڈد
پُلکی گات بولے بچن چرن چاپی برہمانڈد

لکشمن جی نے جب دیکھا کہ رگھوکل منی شری رام چندر جی نے شو جی کے دھنش کی طرف تاکا ہے تو وہ شریر سے پلکت ہو کر برہمانڈ کو چرنوں سے دبا کر یہ بچن بولے۔

دسی کنجر ہو کمٹھ اہی کولا۔ دھرہو دھرنی دھری دھیر ڈولا
رامُو چہہیں سنکر دھنو تورا۔ ہو ہو سجگ سُنی آیسو مورا۔

ہے دشاؤں کے ہاتھیو! ہے کچھپ! ہے شیش! ہے باراہ! دھیرج دھر کر دھرتی کو دھارن کر رکھو جس سے وہ نہ ڈولنے پائے شری رامچندر جی شنکر کے دھنش کو توڑ رہے ہیں۔ میری آگیا سن کر تم سب سچیت ہو جاؤ۔

چاپ سمیپ رامُو جب آئے۔ نر نارنہہ سُر سکرت مناۓ
سب کر سنسو ار اگیانو۔ مند مہی پنہہ کر ابھیمانو
بھرگو پتی کیری کرب گرداۓ۔ سُر مُنی برنہہ کیری کدرائی
سیا کر سوچ جنک پچھتاوا۔ رانہہ کر دارُن دُکھ دادا
سمبھو چاپ بڑ بوہتو پائی۔ چڑھے جائی سب سنگو بنائی
رام باہو بل سندھو اپارو۔ چہت پارو نہیں کوؤ کڑ ہارو

جب دھنش کے پاس شری رام چندر جی آئے تو سب نر ناریوں نے دیوتاؤں اور اپنے پنیہ کرموں کو منایا۔ سب کا سندیہہ اور اگیان، ادھم راجاؤں کا ابھیمان۔ پرشو رام جی کا بھاری گھمنڈ دیوتا اور شریشٹھ منیوں کا ڈر۔ سیتا جی کی چنتا۔ جنک کا پچھتاوا۔ اور رانیوں کے دارُن دُکھ کی بھاری اگنی۔ یہ سب شو جی کے دھنش کو بڑا بھاری جہاز جان کر ایک ساتھ سب اُس پر چڑھ بیٹھے یہ سب شری رام جی کے بھجا بل رُوپی اپار سمندر کے پار جانا چاہتے ہیں۔ پرنتو کوئی ملاح نہیں ہے۔

دوہا

رام بلو کے لوگ سب چِتر لکھے سی دیکھی

پھنئیے رسیا کر پائیں جانی بکل بسیکھی

شری رامچندر جی نے سب لوگوں کو دیکھا۔ تو وہ سب چیتر لکھے سے ہی دکھائی دیئے (تصویر کی سی بے حس و حرکت کی حالت میں) پھر کرپا ندھان پربھو نے سیتا جی کی طرف دیکھا تو ان کو بھی بہت ہی بیاکل جانا۔

## چوپائی

دیکھی بپل بکل بیدیہی۔ نمش بہات کلپ سم تیہی
ترشت باری بنو تنو تیاگا۔ موئیں کرای کا سدھا تڑاگا

رام چندر جی نے جانکی جی کو بہت ہی بے چین دیکھا۔ انہیں ایک ایک پل کلپ کے سمان بیت رہا تھا۔ اگر کوئی پیاس سے بیاکل پانی کو نہ پا کر شریر تیاگ دے تو اس کے مر جانے پر امرت کے تالاب سے بھی کیا لابھ ہوگا۔

کا برشا سب کرشی سکھانیں۔ سمے چوکیں پُنی کا پچھتانیں
اس جیاں جانی جانکی دیکھی۔ پربھو پلکے لکھی پریتی بسیکھی

کھیتی کے بالکل سوکھ جانے پر بارش کس کام کی۔ سماں گنوا کر پھر پچھتانے سے کیا لابھ۔ من میں ایسا وچار کر پربھو شری رام چندر جی نے جانکی جی کی طرف دیکھا اور ان کی بہت بڑی پریتی کو دیکھ کر پربھو پرسن ہو گئے۔

گرہی پرنامو منہیں من کینہا۔ اتی لاگھو اٹھائی دھنو لینہا
دمکیو دامنی جمی جب لیئو۔ پنی نبھ دھنو منڈل سم بھیو

انہوں نے من ہی من میں گرو کو پرنام کیا اور اس کے تھ ہلکی سی وستو کی طرح بڑی پھرتی سے اٹھا لیا۔ جب ہاتھ میں لیا تو وہ دھنش بجلی کی طرح چمکا اور پھر آکاش منڈل جیسا ہو گیا دا تنہات آکاش میں مل کر آکاش جیسا ہو گیا۔

لیت چڑھاوت کھینچت گاڑھیں۔ کاہوں نہ لکھا دیکھ سبو ٹھاڑھیں
تیہی چھن رام مدھیہ دھنو تورا۔ بھرے بھون دھنی گھور کٹھورا

کب اٹھایا کب چڑھایا۔ کب زور سے کھینچا اسے کسی نے نہیں دیکھا سب نے شری رامچندر جی کو دھنش اٹھائے کھڑا دیکھا۔ اسی چھن شری رام جی نے دھنش کو درمیان سے توڑ دیا۔ جس کے ٹوٹنے کی بھینکر کٹھور آواز سے سب لوگ گونج اٹھے۔

## چھند

بھرے بھون گھور کٹھور رو ربی باجی تجی مارگ چلے
چکرہیں دگ گج ڈول مہی اہی کول کورم کلملے
سُر اسُر منی کر کان دینہے سکل بکل بچارہیں
کو دنڈ کھنڈیو رام تلسی جیتی بچن اچارہیں

بھینکر کٹھور آواز سے تینوں لوک بھر گئے۔ سورج کے گھوڑے راستہ چھوڑ کر چلنے لگے۔ دشاؤں کے ہاتھی چنگھاڑنے لگے۔ دھرتی کانپنے لگی شیش ناگ باراہ اور کچھپ سب کلملا اٹھے۔ دیوتا راکشس منی سب کانوں پر ہاتھ دھر کر سب بیاکل ہو کر وچارنے لگے تلسی داس جی کہتے ہیں۔ کہ جب انہوں نے یہ جان لیا کہ دھنش کو شری رام چندر جی نے توڑ دیا تو سب شری رام چندر جی کی جے جے کہنے لگے۔

سورٹھا

شنکر چاپو جہاجو ساگر رگھوبر باہو بلو
بوڑ سو سکل سماج چڑھا جو پرتھم ہیں موہ بس

شِو جی کا دھنش جہاز ہے۔ شری رگھوناتھ جی کی بھجاؤں کا بل سمندر ہے۔ وہ سارا سماج جو موہ وش جہاز پر پہلے چڑھا تھا ڈوب گیا۔

## چوپائی

پربھو دو چاپ کھنڈ مہی ڈارے۔ دیکھی لوگ سب بھئے سُکھارے
کوسک روپ پیونِدھی پاون۔ پریم باری اوکاہو سہاون
رام روپ راکیسو نہاری۔ بڑھت بیچی پلکا ولی بھاری

باجے نبھ گہے لسانانا۔ دیوبدھوناچہیں کری گانا

پربھو نے دھنش کے ان دونوں ٹکڑوں کو زمین پر ڈال دیا۔ یہ دیکھ کر سب لوگ سکھی ہوئے۔ وشوامتر روپی پرم پوتر سمندر ہے جس میں پریم روپی سہاونا اتھاہ جل بھرا ہے۔ رام روپی پورن چندرما کو دیکھ کر پلکاولی روپی (جوار بھاٹا۔ مدوجزر) بھاری لہریں بڑھنے لگیں آکاش میں بڑے زور زور سے نقارے بجنے لگے۔ اور دیوتاؤں کی استریاں گا گا کر ناچنے لگیں۔

برہمادک سر سدھ منیسا۔ پربھو ہی پرشنسہیں دیہیں اسیسا
برسہیں سمن رنگ بہو مالا۔ گاوہیں کنر گیت رسالا

برہما آدی دیوتا، سدھ اور منیشور پربھو شری رام چندر جی کو آشیرواد دے کر ان کی استتی کرتے ہیں۔ اور رنگ برنگے پھولوں کی مالائیں برسا رہے ہیں۔ کنر لوگ سریلے گیت گا رہے ہیں

رہی بھون بھری جے بانی۔ دھنش بھنگ دھنی جات نہ جانی

مدت کہیں جہاں تہاں نرناری۔ بھنجیو رام سمبھو دھنو بھاری

تینوں لوک جے جے کار کی آواز سے بھرپور ہو گئے۔ اس جے جے کار کی اونچی آواز کی گونج میں دھنش ٹوٹنے کی آواز سنائی نہیں دیتی جہاں تہاں سب نرناری پرسن من ہو کر کہہ رہے ہیں۔ کہ شری رام چندر جی نے شو جی کے دھنش کو توڑ دیا ہے

دوہا

بندھی ماگدھ سوت گن برود بدہیں متی دھیر
کرہیں نچھاوری لوگ سب ہے گج دھن منی چیر

بندھی جن ماگدھ اور بہت لوگ شری رگھوناتھ جی کے یش کیرتی سمپورن کر رہے ہیں۔ اور سب لوگ گھوڑے، ہاتھی دھن جواہرات اور بستر نچھاور کر رہے ہیں۔

چوپائی

جھانجھی مرنگ سنکھ سہنائی۔ بھیری ڈھول دندبھی سہائی

باجہیں بہو باجنے سہائے۔ جہاں تہاں جبتنہہ منگل گائے

جھانجھ مردنگ، سنکھ، شہنائی، بھیری، ڈھول اور سندر نقارے آدی وانیک پرکار کے سندر باجے بجنے لگے اور جوان استریوں نے جہاں تہاں منگل گیت گائے۔

سکھنہہ سہت ہرشی اتی رانی۔ سوکھت دھان پرا جنو پانی
جنک لہیو سکھو سوچو بہائی۔ پیرت تھکیں تھاہ جنو پائی

سکھیوں سمیت رانی خوشی کے مارے پھولا نہیں سماتی مانو دھان کی سوکھی کھیتی پر جل برسا ہو۔ جنک جی نے چنتا چھوڑ کر سکھ پراپت کیا۔ مانو تیرتے تیرتے تھکے ماندے پرش کو آرام کرنے کے لئے کوئی اتھاہ مل گئی ہو۔

شری ہت بھئے بھوپ دھنو ٹوٹے۔ جیسیں دوس دیپ چھبی چھوٹے
سیا سکھی برنئے کیہی بھاتی۔ جنو چاتکی پائی جلو سواتی

دھنش کے ٹوٹنے پر راجہ شوبھا ہین ہو گئے۔ جیسے دن میں دیپک شوبھا ہین ہو جاتے ہیں۔ سیتا جی کے سکھ کا ورنن کس پرکار کریں، مانو چاتکی (ماده پپیہا) نے سواتی کا جل پا لیا ہو۔

رام ہی لکھن بلوکت کیسیں۔ سسہی چکور کسور کو جیسیں
تنا نند تب آیسو دینہا۔ سیتا گمن رام پہیں کینہا

لکشمن جی شری رام چندر جی کو ایسے دیکھ رہے ہیں جیسے کہ پورن چندرما کو چکور کا بچہ دیکھ رہا ہو۔ راج پروہت نے آگیا دی اور سیتا جی رام چندر جی کے پاس چلیں۔

دوہا

سنگ سکھیں سندر چتر گاوہیں منگل چار
گونی بال مرال گتی سشما انگ اپار

سندر چتر سکھیاں ان کے ساتھ منگل گیت گاتی جا رہی ہیں سیتا جی بال ہنس کی چال سے چلیں۔ انگ انگ پر اپار شوبھا چھائی ہوئی ہے۔

## چوپائی

سکھیہہ مدھیہ سیا سوہتی کیسیں۔ چھبی گن مدھ مہا چھبی جیسیں
کر سروج جے مال سہائی۔ بسو بجے سوبھا جیہیں چھائی

سکھیوں کے بیچ میں سیتا جی کیسے شوبھا پا رہی ہیں۔ جیسے بہت سی شوبھاؤں میں مہا شوبھا شوبھا پا رہی ہو ہاتھ کملوں میں سُندر جے مال ہے جس پر وشو وجے کی شوبھا چھائی ہوئی ہے

تن سکوچ من پرم اچھاہو۔ گوڑھ پریم لکھی پرنہ کاہو
جائی سمیپ رام چھبی دیکھی۔ رہی جنو کنور چتر اورپکھی

سیتا جی کے تن میں سنکوچ ہے۔ پر من میں پرم اُتساہ ہے اُنکا گپت پریم کسی کو جان نہیں پڑتا ہے۔ جب پاس جا کر شری رام چندر جی کی شوبھا دیکھی۔ تب تو سیتا جی چتر میں لکھی سی رہ گئیں۔ اتھات ایسے کھڑی رہ گئیں۔ جیسے بے جان پتھر کی مورتی ہو۔

چتر سکھیں لکھی کہا بجھائی۔ پہراو ہو جے مال سہائی
سنت جگل کر مال اٹھائی۔ پریم بس پہرائی نہ جائی

سیتا جی کی ایسی سکتے کی سی حالت دیکھ کر چتر سکھیوں نے انہیں سمجھا کر کہا کہ سُندر جے مالا شری رام کو پہنا دو۔ یہ سن کر سیتا جی نے دونوں ہاتھوں سے جے مالا اُٹھائی پرنتو پریم کے وش ہونے سے وہ پہنائی نہیں جاتی۔

سوہت جنو جگ جلج سنالا۔ سسی ہی سبھیت دیت جے مالا
گاوہیں چھبی اونو کی سہیلی۔ سیاں جے مال رام ار میلی

جے مالا اٹھائے ہوئے سیتا جی کے دونوں ہاتھ ایسے شوبھا پا رہے ہیں مانو ڈالیوں سمیت دو کھلے ہوئے کمل ڈرتے ڈرتے چندرماں کو جے مالا دے رہے ہوں۔ یہ شوبھا دیکھ کر سکھیاں گیت گانے لگیں۔ تب سیتا جی نے شری رام جی کے گلے میں جے مالا ڈال دی۔

### دوہا

رگھوبر اُر جے مال دیکھی دیو برسہیں سُمن
سکچے سکل بھوآل جنو بلو کی رَبی کمد گن ۱۱

شری رگھوناتھ جی کے گلے میں جے مالا دیکھ کر دیوتا پھول برسانے لگے۔ سارے راجہ لوگ ایسے مرجھا گئے۔ جیسے سورج کو دیکھ کر کمدوں کا سموہ مرجھا گیا ہو۔

## چوپائی

پُر اَرُو بیوم باجنے باجے۔ کھل بھے مِلن سادھو سب راجے
سُر کِنّر نر ناگ منیسا۔ جے جے جے کہی دیہیں اسیسا

نگر اور آکاش میں باجے بجنے لگے۔ دُشٹ لوگ مرجھا گئے اور سادھو سبھاؤ سجن پرسن ہو گئے۔ دیوتا۔ کنّر۔ منش۔ ناگ اور منیشور جے جے کہہ کر آشیرواد دینے لگے۔

ناچہیں گاویں بِبُدھ بدھوٹیں۔ بار بار کسما نجلی چھوٹیں
جہاں تہاں بپر بید دُھنی کرہیں۔ بندی بر داولی اُچرہیں

دیو انگنائیں آنند بھری ناچنے اور گانے لگیں اور بار بار ہاتھوں سے پھول برسانے لگیں۔ برہمن لوگ جہاں تہاں وید دھن گانے لگے اور بھاٹ لوگ رگھو ونش کے یش گان گانے لگے۔

مہی پاتال ناگ جسو بیاپا۔ رام بری سیا بھنجیو چاپا
کرہیں آرتی پُر نر ناری۔ دیہیں نچھاوری بت بساری

رام چندر جی نے دھنش کو توڑ کر سیتا جی کو بیاہ لیا۔ یہ یش پرتھوی پاتال اور سورگ آدی تینوں لوگوں میں چھا گیا جنک پر کے واسی سب استری پرش رام چندر جی کی آرتی اتار رہے ہیں۔ اور اپنی دھن شکتی سے زیادہ دان دے رہے ہیں۔

سوہت سیا رام کے جوری۔ چھبی سنگار منہوں ایک ٹھوری
سکھیں کہہیں پربھو پد گہو سیتا۔ کرتی نہ چرن پرس اتی بھیتا

اُس سمے سیتا اور شری رام کی جوڑی ایسی شوبھائمان ہو رہی ہے۔ مانو شوبھا اور شرنگار اکٹھے ہو گئے ہوں۔ سکھیوں نے سیتا جی کو کہا۔ کہ ہے سیتا۔ پربھو کے چرن چھوؤ۔ سیتا جی اتی

انت بھے بھیت ہوتی۔ ان کے چرن نہیں چھوتیں دیکھئے اس بات
کاہے کہ پربھو چرن چھوکر اہلیہ سکھشٹھ کو چلی گئی تھی۔ سیتاجی
ڈرتی ہیں۔ کہ کہیں پربھو کے چرن چھونے سے بھی بیکنٹھ کو نہ
چلی جاؤں۔ انہیں بھگوان کا ویوگ اسہہ ہے۔

## دوہا

گوتم تیہ گتی سرتی کری نہیں پرستی پگ پانی
من بہسے رگھو بنس منی پریتی الوکک جانی

گوتم رشی کی پتنی اہلیہ کی گتی کو یاد کرکے سیتاجی بھگوان
کے چرنوں کو ہاتھ نہیں لگاتی ہیں۔ سیتاجی کی اس الوکک
پریتی کو دیکھ کر شری رام چندر جی من میں ہنسے۔

## چوپائی

تب سیادیکھی بھوپ ابھیلاشے۔ کورکپوت موڑھ من ماکھے
اٹھی اٹھی پہری سناہ ابھاگے۔ جہاں تہاں گال بجاون لاگے

تب کچھ دشٹ۔ کپوت۔ موڑھ راجہ لوگ من میں طیش کھاکر سیتا
جی کو پراپت کرنے کے لئے للچا اٹھے۔ وہ ابھاگے اپنے اپنے آسنوں
سے اٹھ اٹھ کر کوچ (زرہ بکتر) پہن کر گال بجا بجا کر لڑنے کے
لئے للکارنے لگے۔

لیہو چھڑائی سیا کہہ کوؤ۔ دھری باندھو نرپ بالک دوؤ
توڑیں دھنش چاڑ نہیں سرئی۔ جیوت ہم ہی کنوری کو برئی

کوئی کہتا ہے کہ سیتا کو جبراً چھین لو۔ اور دونوں راجکماروں
کو پکڑ کر باندھ لو۔ کیول دھنش توڑنے سے ہی کام نہیں چلیگا
ہمارے جیتے جی سیتاجی کو کون ورن کر سکتا ہے۔

جوں بدھ ہو کچھو کرے سہائی۔ جیتہو سمر سہت دوؤ بھائی
سادھو بھوپ بولے سنی بانی۔ راج سماج ہی لاج لجانی

اگر راجہ جنک ان کی کچھ سہائتا کریں تو یدھ میں ان دونوں
راجاؤں سمیت اس کو بھی جیت لو۔ یہ بچن سن کر سادھو سبھاؤ
راجہ بولے۔ کیسے موڑھ ہو۔ تم نے اس راج سبھا کی شان کو ہی بٹہ

لگا دیا۔

بلو پرتاپ بیرتا بڑائی۔ ناک پناکہی سنگ سدھائی
سوئی سورتا کہ اب کہوں پائی۔ اس بدھی تو ان بدھی مہی سی پائی

ارے نرلجو۔ تمہارا بل۔ تمہارا پرتاپ۔ ویرتا۔ بڑائی اور مان
سمان تو دھنش کے ساتھ ہی جاتا رہا۔ اب وہی ویرتا ہے یا اور
کہیں سے پراپت کی ہے۔ تمہاری ایسی دشٹ بدھی ہے۔ تبھی تو
بدھاتا نے تمہارے مکھوں پر ہی کالکھ لگادی ہے۔

## دوہا

دیکھو رام ہی نین بھری تجی ارشیا مد کوہو
لکھن روشو پاد کو پربل جانی سبھ جنی ہو ہو

ایرشا د مد گھمنڈ اور کرودھ کو تیاگ کر جی بھر کر نینوں
سے شری رام کے درشن کر لو۔ اور لچھمن جی کے کرودھ کو پرچنڈ
جوالا جان اس میں بھسم ہونے والے پروانے نہ بنو۔

## چوپائی

بینتیہ بلی جمے چہہ کاگو۔ جمے سسو چہے ناگ اری بھاگو
جمے چہہ کسل اکارن کوہی۔ سب سمپد اچھے سو دروہی
لوبھی لولپ کل کیرتی چہہ ای۔ اکلنکتا کی کامی لہہ ای
ہری پد بمکھ پرم گتی چاہا۔ لس تمہارا لالچو نرنا ہا

جیسے گرڑ کی بلی کو کوا چاہے شیر کے شکار کو خرگوش چاہے بنا
کارن ہی کرودھ کرنے والا اپنی بھلائی چاہے شِو جی ورودھی
سنسار میں سکھ اور سمپدا چاہے ابھی لالچی سندرتش وکیرتی
چاہے۔ کامی پرش بنا کلنک (بے داغ چین) رہنا چاہے۔ اور
سری بھگوان کے چرنوں سے بمکھ ہو کر منش مکتی کی آشا رکھے
تو جیسے یہ سب اسمبھو ہے ویسے ہی سیتا کے لئے تمہارا یہ
منورتھ نشپھل ہے۔

کولاہلو سنی سیا سکانی۔ سکھیں لوائی گئیں جہاں رانی

**رامُو سبھا اُن چلے گروپاہیں۔ سیا سنیہو برنت من ماہیں**

شور و غل سُن کر سِیتا جی ڈر گئیں۔ تب سکھیاں اُنھیں اُن کی ماتا کے پاس لے گئیں۔ شری رام چندر جی سِیتا جی کے پریم کی سراہنا من ہی من میں کرتے ہوئے سہج سبھاؤ گرو وشوامتر جی کے پاس چلے۔

**راتہہ سہت سوچ لبیں سیا راب دھون بدھی ہی کاہ کرنی آ**
**بھوپ بچن سُنی اِت اُت تکہیں۔ لکھنو رام ڈر بولی نہ سکہیں**

رانیوں کے سہت سیتا جی چنتا مگن ہو گئی کہ نہ جانے بِدھاتا اب کیا قہر کرنے والے ہیں۔ راجاؤں کے بچن سُن کر لکشمن اِدھر اُدھر تکتے ہیں۔ پرنتو رام کے ڈر کے مارے بول نہیں سکتے۔

### دوہا

**ارُن نین بھرکُٹی کُٹل چتوت نرپنہہ سکوپ**
**من ہوں مت گج گن نرکھی سنگھ کسور ہی چوپ**

لال آنکھیں اور ٹیڑھی بھوئیں کر کے کرودھ سے بھرے ہوئے لکشمن جی راجاؤں کی طرف اس طرح دیکھ رہے ہیں جیسے مست ہاتھیوں کے جھنڈ کو دیکھ کر جوان شیر کو جوش آ گیا ہو۔

### چوپائی

**کھربھرو دیکھی بکل پُرناری۔ سب ملی دیہیں مہیپن گاریں**
**تیہیں اوسر سُنی سو دھنو بھنگا۔ آئیو بھرگو کل کمل پتنگا**

کھلبلی دیکھ کر نگر کی استریاں بیاکل ہو گئیں اور سب مل کر راجاؤں کو گالیاں دینے لگیں اتنے میں ہی دھنش کے ٹوٹنے کی آواز سُن کر بھرگو کل روپی کمل کے سورج پرشورام جی وہاں آ دھمکے۔

**دیکھی مہیپ سکل سکچانے۔ باج جھپٹ جنو لوا لُکانے**
**گوری سریر بھوتی بھل بھراجا۔ بھال بسال ترپُنڈ براجا**

ان کو آیا دیکھ کر سب راجہ لوگ ڈر گئے۔ مانو باز کی جھپٹ سے بٹیر چھپ گئے ہوں۔ گورا شریر ہے اور اس پر بھسم کھلی سج رہی ہے چوڑے ماتھے پر بھسم کا تلک بہت ہی شوبھا دے رہا ہے۔

**سیس جٹا سسی بدن سہاوا۔ رس بس کچھک ارُن ہوئی آوا**
**بھرکُٹی کٹل نین رس راتے۔ سہجہوں چتوت منہوں رساتے**

سر پر جٹائیں ہیں۔ سُندر چندرماں کا سا مکھ ہے جس کی رنگت کرودھ کے مارے کچھ لال سی سُندر ہو گئی ہے۔ ترچھی بھوئیں ہیں اور آنکھیں کرودھ سے انگارہ ہو گئی ہیں۔ جب وہ سہج سبھاؤ سے بھی اپنی درشٹی ڈالتے ہیں۔ تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کرودھ سے دیکھ رہے ہیں۔

**برشبھ کندھ اُر باہُو بِسالا۔ چارُو جنیو مال مرگ چھالا**
**کٹی مُنی بسن تنو دوئی باندھے۔ دھنو سر کر کُٹھار وکل کاندھے**

بیل کے سمان اونچے کندھے ہیں۔ چھاتی اور بھجائیں وشال ہیں۔ سُندر جنیو پہنا ہوا ہے گلے میں مالا ہے اور مرگ چھالا لئے ہوئے ہیں۔ کمر میں مُنیوں کا بستر لگا اور دو ترکش باندھے ہوئے ہیں۔ ہاتھ میں دھنش بان اور کندھے پر پھرسا (کلہاڑہ) رکھے ہوئے ہیں۔

### دوہا

**سانت بیشو کرنی کٹھن برنی نہ جائی سروپ**
**دھری مُنی تنو جنو بیر رس آئیو جہاں سب بھوپ**

بھیس تو شانت ہے پرنتو کرنی (عمل) بہت کٹھن ہے ایسے سروپ کا ورنن نہیں کیا جاتا۔ مانو ویر رس ہی مُنی کا شریر دھارن کر کے راجاؤں کی سماج میں آ گیا ہو۔

### چوپائی

**دیکھت بھرگو پتی بیش کرالا۔ اُٹھے سکل بھے بکل بھوآلا**
**پتو سمیت کہی کہی نج ناما۔ لگے کرن سب دنڈ پرناما**

پرشورام جی کے وکرال بھیس کو دیکھ کر سب راجہ بھے سے بیاکل ہو گئے۔ اور پتا سمیت اپنے اپنے نام لے لے۔ ڈنڈوت

پرنام کرنے لگے۔

جیہی سبھائیں چتوہیں ہِت جانی۔ سو جانئی جنو آئی کھٹائی
جنک بہوری آئی سِر ناوا۔ سیا بولائی پرنامو کراوا

ہت سمجھ کر بھی سہج سبھاؤ سے پرشو رام جی جس کی اور دیکھتے ہیں۔ وہ سمجھتا ہے کہ میرے جیون کے دن پورن ہو گئے (یعنی میری موت آگئی) پھر جنک جی نے آکر سر نوایا اور سیتا جی کو بُلا کر پرشرام جی کو پرنام کروایا۔

آسیش دینہہ سکھیں ہرشانیں۔ نج سماج لے گئیں سیانیں
بسوامتر و ملے پُنی آئی۔ پد سروج میلے دوؤ بھائی

پرشورام جی نے سیتا کو آشیرواد دیا۔ سکھیاں آشیرواد سُن کر پرسن ہو کر سیتا جی کو اپنے سماج میں لے گئیں۔ پھر وشوامتر جی آکر ان سے ملے اور انہوں نے رام اور لکشمن دونوں .. راجکماروں کو ان کے چرنوں پر گرا دیا۔ اور کہا۔

رام لکھنو دسرتھ کے ڈھوٹا۔ دینہہ اسیس دیکھی بھل جوٹا
رام ہی چتئی رہے تھکی لوچن۔ روپ اپار مار مد موچن

یہ دونوں راجکمار رام اور لکشمن راجہ دسرتھ کے پتر ہیں۔ پرشو رام جی نے سُندر جوڑی دیکھ کر آشیرواد دیا۔ کام دیو کے مد کو چور کرنے والے شری رام چندر جی کے اپار سروپ کو دیکھ کر پرشو رام جی تیز نیتر نہ ہو گئے۔

دوہا

بہوری بلوکی بدیہہ سُن کہہ ہو گاہ اتی بھیر
پوچھت جانی اجان جمی بیاپیو کوپ سریر

پھر سب طرف دیکھ کر جان بوجھ کر انجان کی طرح راجہ جنک سے پوچھتے ہیں۔ کہ کہو۔ یہ بڑی بھاری بھیڑ کیسی ہے شریر غصے سے لال پیلا ہو رہا تھا۔

چوپائی

سماچار کہی جنک سنائے۔ جیہی کارن مہیپ سب آئے
سُنت بچن پھری انت نہارے۔ دیکھے چاپ کھنڈ مہی ڈارے

راجہ جنک نے وہ سب سماچار کہہ سُنائے جس کارن سب راجہ وہاں آئے تھے۔ بچن سن کر پرشورام جی نے پھر کر دوسری طرف دیکھا تو دھنش کے ٹکڑے پرتھوی پر پڑے ہوئے دیکھے

اتی رِس بولے بچن کٹھورا۔ کہو جڑ جنک دھنش کے تورا

بیگی دیکھا موڑھ نت آجو۔ الٹوں مہی جنہہ لہی تورا جو

اتی انت غصہ میں بھر کر وہ کٹھور بچن بولے۔ ارے جڑ جنک! کہو اس دھنش کو کس نے توڑا ہے اسے جلدی دکھاؤ۔ نہیں تو ہے موڑھ جہاں تک تیرا راجیہ ہے وہاں تک کی پرتھوی الٹ دوں گا

اتی ڈر اُتر دیت نرپ ناہیں۔ کُٹل بھوپ ہرشے من ماہیں
سُر مُنی ناگ نگر نر ناری۔ سوچہیں سکل تراس اُر بھاری

ڈر کے مارے راجہ جنک کو کچھ جواب نہ بن پڑا۔ یہ دیکھ کر دُشٹ راجے من میں بڑے ہی پرسن ہوئے۔ دیوتا منی۔ ناگ اور نگر واسی نر ناری من میں سہمے ہوئے بڑی چنتا کرنے لگے۔

من پچھتاتی سیا مہتاری۔ بِدھی اب سنوری بات بگاری
بھرگو پتی کر سُبھاؤ سُنی سیتا۔ اردھ نمیش کلپ سم بیتا

سیتا جی کی ماتا من میں پچھتاتی ہیں کہ بدھاتا نے سب کام بنا کر بگاڑ دیا ہے۔ پرشوتم رام جی کے سبھاؤ کو سُن کر سیتا جی کو آدھا چھن بھی کلپ کے سمان بیتنے لگا (گزرنے لگا)

دوہا

سبھے بلوکے لوگ سب جانی جانکی بھیرو
ہردے نہ ہرش وشاد کچھو بولے شری رگھو بیرو

تب سب لوگوں کو ڈرے ہوئے اور سیتا جی کو سہمی ہوئی دیکھ کر شری رگھونا جی بولے۔ انکے من میں ہرش تھا نہ دکھ ارنہات شانت سہج سبھاؤ ہی بولے۔

# ماسٔ پارائنٔ ۔ نواںٔ وِشرام

## چوپائی

ناتھ سمبھو دھنو بھنجن ہارا ۔ ہوہی کوؤ ایک داس تمہارا
آیسو کاہ کہئے کن موہی ۔ سُنی رسائی بولے مُنی کوہی

ہے سوامی ! شوجی کے دھنش کو توڑنے والا آپ ہی کا کوئی ایک سیوک ہوگا۔ کیا آگیا ہے۔ مجھ سے کیوں نہیں کہتے۔ یہ سُن کر کرودھی مُنی غصے سے جل بھن کر بولے۔

سُنہو رام جیہیں سو دھنو تورا
سہس باہو سم سو رِپُو مورا

سیوک تو وہ ہوتا ہے جو سیوا کا کام کرے شترو کا کام کر کے تو لڑائی ہی کرنی چاہیئے۔ ہے رام سُنو ! جس کسی نے شوجی کے دھنش کو توڑا ہے وہ سہسرا بُہو کے سمان میرا شترو ہے

سو بلگاؤ بہائی سماجا ۔ نہ تے مارے جیہیں سب راجا
سُنی مُنی بچن لکھن مُسکانے ۔ بولے پرسُودھری اپمانے

سو ابھی اس سماج کو چھوڑ کر الگ ہو جائیے۔ نہیں تو اس کے ساتھ سب راجہ مارے جائیں گے۔ مُنی کے بچن سُن کر لکشمن جی مُسکرائے اور پرشو رام جی کا اپمان کرتے ہوئے بولے۔

بہو دھنُہیں توری لریکائیں ۔ کبہوں نہ اسی رِس کینہہ گوسائیں
ایہی دھنو پر ممتا کیہی ہیتو ۔ سُنی رسائی کہہ بھرگو کُل کیتو

ہے گوسائیں ! بال پن میں ہم نے بہت سی دھنوہیاں (دھنش کا چھوٹا نام) توڑ ڈالیں۔ پرنتو ایسا کرودھ آپ نے کبھی نہ کیا تھا۔ نہ جانیں اس دھنش پر آپ کی ممتا کس ہیتو سے ہے لچھمن کے ان بچنوں کو سُن کر بھرگو کُل کیتو پرشرام جی غصے میں لال پیلے ہو کر بولے۔

## دوہا

رے نرپ بالک کال بس بولت توہی نہ سنبھار
دھنوہی سم ترِپراری دھنو بدت سکل سنسار

ارے راج پُتر ! کال کے وش ہونے سے تجھے بولنے کی بھی تمیز نہیں ہے کیا شوجی کا دھنش ان سادھارن دھنوہی سمان ہے۔ یہ تو سارے سنسار میں مشہور ہے۔

## چوپائی

لکھن کہا ہنسی ہمرے جانا ۔ سُنہو دیو سب دھنش سمانا
کا چھتی لابھ جیرن دھنو تورین ۔ دیکھا رام نئے کے بھورین

لکشمن جی نے ہنس کر کہا، ہے دیو ! سُنیئے۔ ہماری سمجھ میں تو سبھی دھنش ایک سے ہی ہیں۔ پُرانے دھنش کو توڑنے میں کیا لابھ اور ہانی ہے ؟ شری رام چندر جی نے تو اس کے نئے ہونے کا دھوکہ اٹھا کر دیکھا تھا۔

چھوئت ٹوٹ رگھوپتی ہو نہ دوشو ۔ مُنی بِنو کاج کریئے کت روشو
بولے چِتئی پرسو کی اورا ۔ رے سٹھ سُنے ہی سبھاؤ نہ مورا

پھر یہ تو ہاتھ لگانے ہی ٹوٹ گیا۔ اس میں شری رگھوناتھ جی کا بھی کوئی دوش نہیں ہے۔ ہے مُنی ! آپ بنا کارن کے ہی کیوں کرودھ کرتے ہو۔ پرشو رام جی نے اپنے پھرسے کی اور دیکھ کر کہا۔ ارے دُشٹ تو نے میرا سبھاؤ نہیں سُنا۔

بالک بولیں بدھوں نہیں توہی ۔ کیول مُنی جڑ جانہی موہی
بال برہمچاری اتی کوہی ۔ بسو بدت چھتری کُل دروہی

بالک جان کر میں تجھے نہیں مارتا ہوں ارے مورکھ۔ کیا تو نے مجھے نرا منی ہی سمجھ رکھا ہے۔ میں بال برہمچاری ہوں اور اتی انت کرودھی ہوں۔ کھشتریہ ونش کا سارے سنسار میں پرسدھ شترو ہوں۔

بھج بل بھومی بھوپ بنو کینہی۔ بپل بار مہی دیون دینہی
سہسباہو بھج چھید نہارا۔ پرسو بلو کو مہیپ کمارا

اپنے بھج بل سے (قوت بازو سے) میں نے پرتھوی کو راجاؤں سے خالی کر دیا۔ اور بہت بار برہمنوں کو اسے دے ڈالا سہسر باہو کی بھجاؤں کو کاٹنے والے میرے اس پھرسے کو ہے۔ راجکمار تو دیکھ لے۔

دوہا

ماتو پتاہی سوچ بس کرسی نہیں کسور
گربھنہ کے اربھک دلن پرسو مور اتی گھور

ہے راجکمار تو اپنے ماتا پتا کو سوچ میں مت ڈال۔ میرا پھرسا اتی انت بھیانک ہے جو گربھ کے بچوں کا بھی ناش کرنے والا ہے۔

چوپائی

بہسی لکھن بولے مردو بانی۔ اہو منیسو مہا بھٹ مانی
پنی پنی موہی دکھاد کٹھارو۔ چہت اڑاون پھونکی پہارو

لکشمن جی ہنس کر کومل بچن بولے۔ اہو منیشور کو تو اپنے بڑا بھاری یودھا ہونے کا ابھیمان ہے مجھے بار بار کٹھار دکھا رہے ہیں۔ مانو پھونک سے پہاڑ اڑانا چاہتے ہیں۔

ہہاں کمہڑ بتیاں کو دنا ہیں۔ جے ترجنی دیکھی مری جاہیں
دیکھی کٹھار و سراسن بانا۔ میں کچھو کہا سہت ابھیمانا

یہاں کوئی کمہڑے کی بتیاں (چھوٹا کچا پھل) نہیں ہیں جو انگلی کو دیکھتے ہی مرجھا جائیں۔ کٹھار اور دھنش بان کو دیکھ کر ہی میں نے کچھ ابھیمان سہت کہا تھا۔

بھرگو ست سمجھی جنیو۔ بلو کی۔ جو کچھ کہو سہیوں رس روکی
سر مہی سر ہر بچن اروگائی۔ ہمریں کل ان پر نہ سرائی

بھرگو ونشی سمجھ کر اور گلے میں جنیو دیکھ کر جو کچھ آپ نے کہا وہ میں نے غصے کو ضبط کر کے سب سہن کر لیا۔ دیوتا برہمن بھگوان کے بھگت اور گائے۔ ان پر رگھو کل میں بہادری نہیں دکھائی جاتی۔

بدھیں پاپ اپکیرتی ہاریں۔ مارت ہوں پا پریے تمہاریں
کوٹی کلس سم بچنو تمہارا۔ بیرتھ دھرہو دھنو بان کٹھارا

ان کو مارنے سے پاپ لگتا ہے اور ان سے ہار جانے پر اپ یش (بدنامی۔ رسوائی) ہوتا ہے۔ آپ کا تو ایک ایک بچن ہی کٹھور کروڑوں بجروں کے سمان ہے۔ پھر یہ دھنش بان اور کٹھور کلہاڑے کا ویرتھ بوجھ کیوں اٹھائے پھرتے ہو۔

دوہا

جو بلوکی انوچت کہیوں چھمہو مہامنی دھیر
سنی سروش بھرگو بنس منی بولے گرا گمبھیر

آپ کے اس طرح کے شستر دھاری بھیس کو دیکھ کر میں نے اگر کچھ نامناسب بات کہہ دی ہو تو اسے ہے دھیر منی اکشما کیجئے یہ سن کر بھرگو ونش منی پرشو رام جی کرودھ بھری گمبھیر بانی بولے

چوپائی

کوسک سنہو مند یہو بالکو۔ کٹل کال بس نج کل گھالکو
بھانو بنس راکیس کلنکو۔ نپٹ نرنکس ابدھ اسنکو

ہے وشوامتر جی اسنو۔ یہ بالک بڑا مودھ متی ہے۔ کٹل ہے کال کے وش ہو کر یہ اپنے کل کا ناش کرنے والا ہے۔ سورج ونشی چندرما میں کلنک ہے۔ یہ انڈ دونڈ کی پرواہ نہ کرنے والا ادھی ہین اور نڈر ہے۔

کال کولو ہو یہی چھن ماہیں۔ کہیوں پکاری کھوری موہی ناہیں
تمہہ ٹکیو جو چہو ابارا۔ کہی پرتاپ بلو روشو ہمارا

کشن کھیر میں یہ موت، کا نوالہ ہو جائے گا۔ میں پکار کر کہتا ہوں، پھر مجھے دوش نہ دینا۔ تم اگر اس کو بچانا چاہتے ہو۔ تو ہمارے بتانے والے اور گرو وسید کو بلا کر اسے منع کر دو۔

لکھن کہیو منی سجسو تمہارا۔ تمہی اچھت کو برنے پارا
اپنے منہ تمہہ آپنی کرنی۔ بار انیک بھانتی بہو برنی

لکشمن جی نے کہا۔ ہے منی آپ کے ہوتے ہوئے آپ کے سُیش کا ورنن اور کوئی دوسرا کون کر سکتا ہے؟ آپ نے اپنے مکھ سے ہی اپنی کرنی کا انیک بار بہت بھانت سے ورنن کیا ہے

نہیں سنتوشتو نال بنی کچھو کہہو۔ جنی رس روکی دسہہ کچھ سہو
بیر برتی تمہہ دھیر اچھوبھا۔ گاری دیت نہ پاؤ ھوشوبھا

اگر پھر بھی دل کو سنتوش (صبر) نہیں تو پھر کچھ کہہ ڈالئے من میں کرودھ کو دبا کر اسہہ پیڑا کو مت سہن کیجئے۔ آپ ویر برت دھارن سنیم بدّھی اور دھیرج وان ہیں۔ گالیاں دینے میں آپ کی شوبھا نہیں ہے۔

## دوہا

سور سمر کرنی کرہیں کہی نہ جناوہیں آپو
ودّیہ مان رن پائی رپو کایر کتھہیں پرتاپو

شور ویر تو یدھ میں لڑا کرتے ہیں۔ کیول باتیں کا بکوار کر کے ہی اپنے آپ کو ویر نہیں تیلاتے۔ یدھ بھومی میں شترو کو حاضر پا کر کایر ہی اپنی ویرتا کی ڈینگیں مارا کرتے ہیں۔

## چوپائی

تمہہ تو کال ہانک جنو لاوا۔ بار بار موہی لاگی بولاوا
سُنت لکھن کے بچن کٹھورا۔ پرسو سُدھاری دھرو کر گھورا

آپ بار بار مرتیو کو بلاتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے آپ کی ہانک پر لگا ہوا ہے (یعنی آپ بار بار مجھے مارنے کی دھمکی دیتے ہیں اور مجھے کال دش ہوا تیلاتے ہیں کیا کال دیو آپ کے اشارے پر ناچتا ہے جسے میرے لئے جب بھی چاہو ہانک لگا کر بلا لو) لچھمن جی کے اُن کٹھور

بچنوں کو سن کر پرشو رام جی نے بھیانک پھرسے کو سنبھال کر اپنے ہاتھ میں لے لیا اور بول اٹھے۔

اب جنی دیہی دوش موہی لوگو۔ کٹو بادی بالکو بدھی جوگو
بال بلوکی بہت میں بانچا۔ اب یہو مرنی بار بھا سانچا

ہے لوگو! مجھے اب کوئی دوش نہ دینا یہ کڑوے بچن بولنے والا بالک مار ڈالنے کے ہی لائق ہے۔ بالک جان کر میں نے اسے بہت بچایا۔ پر اب تو نشچیہ ہی یہ موت کے منہ میں آ گیا ہے۔

کوسک کہا چھمئے اپرادھو۔ بال دوش گن گنہیں نہ سادھو
کھر کُٹھار میں اکرن کوہی۔ آگیں اپرادھی گرو درُدھی

انز دیت چھوڑوں بن مارین۔ کیول کوسک سیل تمہاری
نہ تالا بہی کاٹی کٹھاریں۔ گروہی ارن ہوتیوں شرم تھوریں

وشوامتر جی نے کہا۔ اپرادھ کشما کیجئے۔ سادھو لوگ بالک کے گن اور دوش نہیں گنتے ہیں۔ پرشو رام جی بولے تیز دھار کا کلہاڑا میں دیا رہت اور کرودھی۔ اور یہ میرے گرو کا نرد ہی (مخالف دشمن۔ برائی کرنے والا) اور اپرادھی میرے سامنے کھڑا ہے اور اُتر دیئے جا رہا ہے۔ پھر بھی میں اسے بنا مارے چھوڑتا ہوں سو ہے وشوامتر کیوں یہ آپ کا ہی لحاظ ہے نہیں تو اس تیز دھاری کٹھور کٹھار سے کاٹ کر سہج ہی میں گرو کے رن سے مکت ہو جاتا۔ (یعنی گرو سمبندھی اپنے کرتویہ کا پالن کر کے ان کا قرضہ چکا دیتا۔

## دوہا

گادھی سونو کہہ ہرِدے ہنسی منی ہی ہری اری سوجھ
ایمیہ کھانڈ نہ اکھمیہ اجہوں نہ بوجھ ابوجھ !!

وشوامتر جی من ہی میں ہنس کر کہتے ہیں کہ منی کو ہر طرف ہریاول ہی ہریاول نظر آ رہی ہے۔ یعنی رام لکشمن کو بھی سادھارن کھشتریوں کی طرح آسانی سے جیتے جانے والے کبھی سمجھ رہے ہیں) کنتو یہ تو فولاد کا کھانڈا ہیں۔ رس کی کھانڈ نہیں ہیں۔ کہ آسانی سے

منہ میں گھل جاوے۔ افسوس ہے کہ اپنے سامنے شیو جی کے کٹھور دھنش کو ان کے دوارہ ٹوٹا ہوا جان کر بھی بے سمجھ منی نے انکے پربھاؤ کو نہیں سمجھا

## چوپائی

کہہو لکھن منی سیل تمہارا۔ کو نہیں جان بدت سنسارا
ماتا پتہی ارن بھے نیکین۔ گرور تور ہا سو چوڑ چی کیں

لکشمن جی نے کہا ہے منی۔ آپ کے شیل کو کون نہیں جانتا۔ آپ ماتا پتا کے رن سے تو بھلی پرکار مکت ہو چکے (پرشورام جی نے اپنے باپ کی آگیا سے اپنی ماتا کو مار دیا تھا) لکشمن جی اس گھٹنا کو سنکیت کرکے منی کو چڑا رہے ہیں۔ کہ آپ نے ماتا پتا کے رن کو بھلی بھانت چکا یا ہے۔ اب کیول گرو کا رن چکانا باقی ہے۔ سو اس کے من میں بڑی چنتا لگی ہوئی ہے۔

سو جنو ہمرے ہی ماتھے کاڈھا۔ دن چل گئے بیاج بڑ باڈھا
اب آنئے بیو ہریا بولی۔ ترت بیوں میں تھیلی کھولی

سو گرو کا قرضہ آپ نے ہمارے ذمہ لگا دیا ہے۔ بہت دن بیت گئے اس لئے بیاج بھی بہت بڑھ گیا ہوگا۔ اب کسی حساب کرنے والے کو بلا لیجئے تو میں ترنت ہی تھیلی کھول کر ادا کر دوں گا۔

سنی کٹو بچن کٹھار سدھارا۔ ہائے ہائے سب سبھا پکارا
بھر گو بر پر سود یکھاد ہو موہی۔ بپر بچاری بچوں ترپ دے وہی

لکشمن جی کے ان کڑوے بچنوں کو سن کر پرشورام جی نے کٹھار سنبھالا۔ سب سبھا ہائے ہائے پکار اٹھی۔ لکشمن جی نے کہا ہے بھر گو شریشٹھ! کیا آپ مجھے پھرسا دکھا رہے ہیں۔ ؟ ہے کھشتری راجاؤں کے دشمن میں تو برہمن سمجھ کر طرح دے رہا ہوں۔

ملے نہ کبہوں سبھٹ رن گاڈھے۔ دج دیوتا گھر ہی کے باڈھے
انوچت کہی سب لوگ پکارے۔ رگھوپتی سین ہی لکھنو نوارے

آپ کو کبھی شور بیر یودھاؤں سے واسطہ نہیں پڑا ہے برہمن دیوتا! آپ اپنے گھر ہی میں بڑے یودھا بنے پھرتے ہیں۔ یہ سن کر سب لوگ پکار اٹھے کہ یہ انوچت کہا دیعنی ایسا کہنا نامناسب ہے)

تب شری رام چندر جی نے اشارے سے لکشمن جی کو بولنے سے منع کر دیا۔

## دوہا

لکھن اُتر آہوتی سرس بھر گو بر کوپ کرسانو
بڑھت دیکھی جل سم بچن بولے رگھو کل بھانو

لکشمن جی کے اُتر اگنی میں ڈالی جانے والی آہوتی کے سمان ہیں جس سے بھر گو سر شریشٹھ شری پرشورام جی کی کرودھ روپی اگنی کو پرچنڈ ہوتے دیکھ کر سوریہ ونش کے سوریہ شری رام چندر جی جل کے سمان شانت کرنے والے بچن بولے۔

## چوپائی

ناتھ کر ہو بالک پر چھوہو۔ سودھ دودھ مکھ کریے نہ کو ہو
جوں پے پر بھو پربھاؤ کچھ جانا۔ توں کی برابری کرت اجانا

ہے سوامی! بالک پر دیا کیجئے۔ بھولے بھالے دودھ مکھ بچے پر کرودھ نہ کیجئے۔ یدی یہ آپ کے پربھاؤ کو کچھ بھی جانتا تو یہ نادان کیا کبھی آپ کی برابری کرنے کا حوصلہ کرتا۔

جوں لری کا کچھو اچگری کرہیں۔ گر پتو ماتو مود من بھر ہیں
کرئیے کرپا سو سیوک جانی۔ تمہہ سم سیل دھیر منی گیانی

یدی بالک کچھ ڈھٹائی بھی کرے تو بھی گرو تپا ماتا من میں آنند سے بھر جاتے ہیں۔ آپ بچے کو اپنا سیوک جان کر کرپا کیجئے۔ آپ تو سم درشی۔ سوشیل ستھر بدھی اور گیانی منی ہیں

رام بچن سنی کچھک جڑانے۔ کہی کچھو لکھنو بہوری مسکانے
ہنست دیکھی نکھ سکھ رس بیابی۔ رام تور بھرآتا بڑ پاپی

رام چندر جی کے بچن سن کر پرشورام جی کچھ ٹھنڈے ہوئے اتنے میں لکشمن جی پھر کچھ کہہ کر مسکرائے۔ ان کو ہنستے ہوئے دیکھ کر پرشورام جی کے سارے شریر میں ایڑی سے لے کر چوٹی تک کرودھ اگنی بھڑک اٹھی۔ انہوں نے کہا ہے رام۔ تمہارا بھائی مہا پاپی ہے

## چوپائی

اپروہت سہی کہیو ترنا ہا۔ اب بلنبُ کارنُو کا ہا
ستانند تب سچو بولا ئے ۔ منگل سکل سماجی سب لیائے

تب راجہ جنک نے اپنے راج پروہت ستانند جی سے کہاکہ اب دیر کرنے کا کیا کارن ہے. تب ستانند جی نے وزیروں کو بلایا وہ سب منگل ساج بجاتے آئے.

سنکھ نسان پَنو بہو باجے. منگل کلس سگن سبھ ساجے
سبھگ پیاسنی گاوہیں گیتا. کرہیں بید دھنی بپر سپُنیتا

سنکھ نقارے. ڈھول اور بہت سے باجے بجنے لگے منگل کلش اور شبھ سب سجائے گئے. سہاگن سندر استریاں گیت گانے لگیں. اور برہمن لوگ پوتر وید دھن کرنے لگے.

لین چلے سادر یہی بھانتی. گئے جہاں جنواس براتی
کوسل پتی کر دیکھی سماجو. اتی لگھو لاگ تہہ سرراجو

اس پرکار کچھ لوگ آدر پورک برات کو لینے چلے گئے اور جہاں براتی ٹھہرے ہوئے تھے. وہاں گئے. مہاراج دسرتھ کو شاہ کی شان و شوکت کو دیکھ کر دیوراج اندر کا راج بھی چھوٹا لگنے لگا

بھیو سمے اب دھاریئے پاؤ. یہ سُنتی پرا ہنیں گھاؤ
گروہی پوچھی کری کل بدھی راجا. چلے سنگ منی سادھو سماجا

انہوں نے جاکر بڑی نمرتا سے کہاکہ اب سمے ہوگیا ہے آپ برات سمیت چرن دھریئے یہ سُنتے ہی نقارے پر چوٹ پڑی گرو وششٹ جی سے پوچھ کر اور سب کل ریت کر مہاراجہ دسرتھ منی اور سادھو لوگوں کی ساج کو ساتھ لئے چلے

دوھا

بھاگ وبھو اوَدھیس کر دیکھی دیو برہمادی
لگے سراہن سہس مکھ جانی جنم نج بادی

اودھ نریش دسرتھ جی کے بھاگیہ اور ٹھاٹ باٹھ کو دیکھ کر برہما جی آدی دیوتا ان کی ہزاروں مکھوں سے سراہنا کرنے لگے.

چوپائی

سُر نہہ سمنگل اوسر جانا. برشہیں سمن بجائی نِسانا
سو بہما آدک بیدھ برُوتھا. چڑھے بمانہی نانا جوتھا

دیوتاؤں نے منگل سمے جان کر نقارے بجا بجا کر پھول برسائے. شو برہما جی آدی دیوتاؤں کے سموہ بمانوں پر چڑھے

پریم پلک تن ہردیں. اُچھاہو چلے بلوکن رام بیاہو
دیکھی جنک پُر سُرانوار اگے. نج نج لوک سبھیں لگھو لاگے

پریم سے پُلکت شریر اور من میں اتساہ (ادلاّ سنگ) بھر کر دیوسموہ شری رام جی کے وواہ کو دیکھنے چلے جنک پور کو دیکھ کر وہ اتنے آنند ہو گئے کہ انہیں اس کے آگے اپنے اپنے لوک تچھ دکھائی دینے لگے.

چتو ہیں چکت بچتر بتانا. رچنا سکل لوکک نانا
نگرناری نر روپ ندھانا. سگھر سدھرم سوسیل سجانا

وہ وچتر منڈپ کو اور ناناپرکار کی ودّیہ رچنا کو آشچریہ چکت ہو کر دیکھ رہے ہیں. نگر کے استری پرش روپ کا بھنڈار ہیں سُگھڑ سلیقہ شعار دھرم پرائن سوشیل اور چتر ہیں.

تنہہ ہی دیکھی سب سُر سُرنارِ ی. بھئے نکھت جنو بدھ اجیاری
بدھی ہی بھیو آچرجو بسیکھی. نج کرنی کچھو کتہوں نہ دیکھی

ان نگر نواسیوں کو دیکھ کر دیوتا اور دیونگنائیں ایسے مدھم پڑ گئے جیسے کہ چندرما کی روشنی میں تارا گن مدھم پڑ جاتے ہیں برہما جی کو تو بہت ہی آشچریہ ہوا اور انہوں نے اپنی رچنا کو کہیں نہ دیکھا.

دوہا

سو سمجھائے دیو سب جنی آچرج بھلا ہو

ہر دِیاں بچار ہو دیہو دھری سیار گھوپر بیاہو

تب شوجی نے دیوتاؤں کو سمجھایا کہ حیران مت ہو دوسرے میں دھیرج دھر کر وچار و تو کرو کہ سروِشور شری رام چندر اور ان کی انادی شکتی شری سیتاجی کا وواہ ہے

چوپائی

جنہہ کر نام لیت جگ ماہیں۔ سکل امنگل مول نسا ہیں
کرتل ہوہیں پدارتھ۔ چاری تیہی سیارام کہیو کاماری

سنسار میں سارے امنگلی کی جڑ جن کے نام لینے سے کٹ جاتی ہیں اور دہرم ارتھ کام موکش چاروں پدارتھ ہاتھ کی ہتھیلی پر آجاتے ہیں یہ وہی سیتاجی ہیں ایسا کام دیو کو بھسم کرنے والے شری شوجی نے کہا۔

ایہی بدھی سمبھو سُر نہ سمجھاوا۔ پُنی آگیں بر بسہہ چلاوا
دیونہہ دیکھے دسرتھو جاتا۔ مہاموہ من پُلکت گاتا

اس پرکار شری شوجی نے دیوتاؤں کو سمجھایا اور پھر اپنے اُتم نندی بیل کو آگے چلایا دیوتاؤں نے راجا دسرتھ کو بڑے ہی پرسن چت اور پُلکت شریر سے چلتے ہوئے دیکھا۔

سادھو سماج سنگ مہی دیوا۔ جنو تنو دھریں رہیں سیوا
سوہت ساتھ سُبھگ سُت چاری۔ جنا پبرگ سکل تنو دھاری

اُن کے ساتھ سادھوؤں اور برہمنوں کی منڈلی ہے مانو سارے سُکھ سکار روپ میں پرگٹ ہو کر ان کی سیوا کر رہے ہیں مانو چاروں پرکار کی مُکتی مورتی مان ہو کر پرگٹ ہو گئی ہو دسا لوکیہ یعنی پرہم لوک میں جانا (۲) سامیپیہ یعنی ان میں مل جانا یہ چاروں پرکار کی موکش ہے ایسے چاروں پُتر شوبھا پا رہے ہیں

مورت کنک برن ارجوری دیکھی سُر نہہ پھے پرتی نہ تھوری

پُنہی چھبی بلو کی ہمیا ہر۔ نرپ ہی سراہی سُمن تنہہ برسے

مرکت منی اور سورن کے رنگ کی سندر جوڑی کو دیکھ کر دیوتا من میں بہت ہی پرسن ہوئے اور راجہ دسرتھ کے بھاگ کی سراہنا کر کے پھول برسانے لگے۔

دوہا

رام روپ نکھ سکھ سُبھگ بار ہیں بار نہاری
پلک گات لوچن سجل اُما سمیت پُرار ی

رام جی کے ایڑی سے لے کر چوٹی تک سُندر روپ کو بار بار دیکھ کر شوجی سمیت پاربتی کا شریر پُلکت ہو گیا اور آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔

چوپائی

کیکی کنٹھ دُتی سیامل انگا۔ تڑت نِندک بسن سُرنگا
بیاہو بھوشن بِبدھ بنائے۔ منگل سب سب بھانتی سہائے

مور کے کنٹھ کی سی چمک والا بھگوان شری رام چندر کا شیام شریر ہے اور اپنے پرکاش سے بجلی کو بھی لجانے والے سندر پیلے رنگ کے بستر ہیں سب پرکار سے سندر اور منگل سے بھرپور نانا پرکار کے وواہ کے گہنے شریر پر شوبھا پا رہے ہیں۔

سرد بمل بِدھو بدنو سہاون۔ نین نوَل راجیو لجاون
سکل الوکِک سُندرتا ئی کہی نہ جائی من ہیں من بھائی

ان کا سہاونا مکھ تو موسم سرما کے پورن نرمل چندرما کے سمان ہے اور نیتر نئے کھلے ہوئے کمل کے پھول کو لجاتے ہیں۔
اُن کی سُندرتا ئی کا ورنن مکھ سے نہیں کیا جا سکتا وہ من ہی من میں پریہ لگتی ہے کیونکہ وہ سب پرکار سے دِویہ ہے لوکِک نہیں۔

سِندھو منوہر سو نہیں سنگا۔ جات نچاوت چپل ترنگا

راج کنور راجی دیکھاویں بنس پرسنسک مُرسناوہیں

ساتھ میں بھرت لکشمن شترگھن تینوں بھراتا منوہر روپ شوبھا پا رہے ہیں جو اپنے چنچل گھوڑوں کی چالیں نکال کر دکھلا رہے ہیں۔ اور رگھوکل کی کیرتی ولیش کا کارن کرنے والے بھٹ آدک لیش وکیرتی گان کر رہے ہیں ۔

جیہی ترنگ پر رامو براجے۔ گتی بلو کی کھگ نائک لاجے

کہی نہ جائی سب بھانتی سہاوا۔ باجی بیشو جنو کام بناوا

جس گھوڑے پر شری رام چندر براجتے ہیں اس کی سُندر چال کو دیکھ کر گرڑ جی بھی شرمندہ ہوتے ہیں وہ سب پرکار سے سُندر ہے کہ جس کا ورنن ہی نہیں کیا جا سکتا۔ مانو کامدیو نے ہی گھوڑے کا شریر دھارن کر لیا ہے ۔

چھند

جنو باجی بیشو بنائی مُسجو رام ہت اتی سوہ ای
آپین بیئے بل روپ گُن گتی سکل بھون بموہ ای
جگمگت جینو جراد جیوتی سموتی مُرمنی مانک لگے
کنکنی للام لگام لِلت بلو کی سُر نر مُنی ٹھگے

مانو شری رام چندر جی کے لیے کام گھوڑے کا شریر دھارن کر کے اتی انت شوبھا ہو رہی ہے۔ جو اپنی استھا (یل) روپ و گُن اور سُندر چال سے سارے سنسار کو موہ رہا ہے سُندر موتی منی اور مانکو سے جڑی ہوئی زین جیوتی سے جگمگا رہی ہے۔ جس کی سُندر نار گھونگرے کی لگام کو دیکھ کر سب دیوتا منش اور مُنی ٹھگے جاتے ہیں.

دوہا

پربھو منہیں لے لین منو چلت باجی چھبی پاؤ
بھوشت اڑگن تڑت گھنو جنو برہی نچاؤ

جس سُندر گھوڑے پر شری رام چندر جی سوار ہیں اُس کی چلتا ہوا بڑی شوبھا پا رہا ہے۔ مانو آ تارگنوں اور بجلی سے شرنگار کر کے سجا ہوا امیگھ سُندر مور کو نچا رہا ہے

چوپائی

جیہیں باجی رامو اسوارا تیہی سارد نہ برنے پارا
شنکر رام روپ انورا گے۔ نین پنچہ دس اتی پریہ لاگے

جس سُندر گھوڑے پر شری رام چندر جی سوار ہیں اُس کی سُندرتا کا ورنن تو سرسوتی جی بھی نہیں کر سکتی۔ شری شو جی بھگوان شری رام چندر جی کے روپ میں ایسے مگن ہوئے کہ انہیں اپنے پندرہ نیتر ا سبھی بہت ہی پیارے لگنے لگے۔

ہری ہت سہت رامو جب جوہے رما سمیت رما پتی موہے
نرکھی رام چھبی بدھی ہرشانے۔ آٹھی نین جانی پچھتانے

وشنو بھگوان نے جب پریم سہت شری رام چندر جی کو دیکھا تو وہ سارے سمیت لکشمی کے لکشمی پتی بھگوان وشنو موہت ہو گئے۔ شری رام جی کی شوبھا کو دیکھ کر برہما جی بہت ہی پرسن ہوئے پر نتیجہ اپنے آٹھ نیتر جان کر پچھتانے لگے

سُرسنپ اُر بہت اُچھاہو۔ بدھی تے ڈیوڑھ لوچن لاہو
رام ہی چیتو سُریس سُجانا۔ گوتم شراپو پرم ہت ماتا

دیوتاؤں کے سینا پتی سوامی کارتک کے من میں بڑا اُتساہ ہے کہ وہ برہما جی سے ڈیڑھ گُنا ادھک نیتروں دبارہ نیتر سے رام جی کو دیکھ کر گوتم رشی کے شراپ کو بھی اپنے لئے پرم لابھدائک مان رہے ہیں۔ وشری گوتم کے شراپ سے اندر کے ہزار آسن ہو گئے تھے پرنتو اب ان ہزاروں نیتروں سے شری رام جی کو دیکھ رہے ہیں۔ اور گوتم کے شراپ کو بھی وردان ہی سمجھ رہے ہیں .

دیو سکل سُرپتی ہی سہاہیں۔ آج پُرندر سم کوڈ ناہیں
مُدت دیوگن رام ہی دیکھی۔ نرپ سماج دُہوں ہرش بسیکھی

سارے دیوتا دیو اندر سے ایرشا (حسد) کر رہے ہیں کہ ان

کے سمان سوبھا گیہ آج کس کا ہے جو ہزاروں نیتروں سے بھگوان
کے درشن کر رہے ہیں۔ دیوتا سب شری رامچندر جی کو دیکھ کر
بڑے پرسن ہیں اور دونوں راجاؤں کے سماج میں بڑا ہی
آنند چھا رہا ہے۔

## چھند

اتی ہرش راج سماج دہو دِسی دُندبھی باجیں گھنی
برشہیں سُمن سُر ہرشی کہی جے جے تی جے رگھوکل منی
ایہی بھانتی جانی برات آوت باجنے بہو باجہیں
رانی سیانی بولی پرچھنی ہیتو منگل سا جہیں

دونوں راجاؤں کے سماج میں بڑا ہی آنند چھایا ہوا
ہے بڑے زور سے نقارے بج رہے ہیں۔ دیوتا گن رگھو
کل منی شری رامچندر جی کی جے ہو ایسا جے کار کرتے ہوئے
پھولوں کی ورشا کر رہے ہیں اس پرکار برات کو آتی جان
کر بہت پرکار کے باجے بجنے لگے۔ سُہاگن استریوں کو
بلا کر رانی پرچھن کا منگل ساج سجانے لگی

## دوہا

سجی آرتی انیک بدھی منگل سکل سنواری
چلی مُدت پرچھنی کرن گج گامنی بر ناری

انیک پرکار کی آرتی سجا کر اور سارے منگل ساج سجا کر
مت ہیں اتی آنت پرسن ہو کر ہاتھی کی سی مست چال
سے سر شیٹھ استریاں پرچھن کے لئے چلیں۔

## چوپائی

بدھو بدنیں سب سگ لوچنی۔ سب نج تن چھبی رتی مدموچنی
پہریں برن برن برچیرا۔ سکل وبھوشن سجیں سریرا

چندرما کے سمان ان کے سندر مکھ ہیں۔ ہرن کے نیتروں
کے سمان اُن کے نیتر ہیں یعنی اپنے شریر کے سوندریہ
دخوبصورتی سے کام دیو کی استری رتی کے گھمنڈ کو
چور کر رہی ہیں اور گہنوں سے ان کے شریر سجے ہوئے ہیں۔

سکل سُمنگل انگ بنائیں۔ کرہیں گان کل کنٹھی لجائیں
کنکن کنکنی نوپر باجہیں۔ چالی بلوکی کام گج لاجہیں

سارے انگوں کو سندر اور منگل بدار تھوں سے لجا کر گیت
گا رہی ہیں اور اپنی میٹھی تان سے کوئل کو بھی لجا رہی ہیں۔ لگن
وکردھنی اور نوپر دز یوروں کے نام جھن جھن کر رہے ہیں۔
اور ان کی چال کو دیکھ کر کام دیو کے ہاتھی بھی شرمندہ ہوتے ہیں

باجہیں باجنے بِبدھ پرکارا۔ نبھ اُر نگر سُمنگل چارا
سچی سار دار ماجوانی۔ جے سُرتیا سچی سہج سیانی
کپٹ ناری بربش بنائی۔ ملیں سکل رنیواس ہیں جائی
کرہیں گان کل منگل بانی۔ ہرش بِبس سب کاہو نا جانیں

انیک پرکار کے باجے بجنے لگے۔ اکاش میں اور جنک پر میں
سندر منگلا چار ہو رہے ہیں۔ اندرانی وسرسوتی جی و لکشمی
جی و پاربتی اور جو سہج سُبھاؤ سے ہی لوشرا اور چتر دیوا استریاں
تھیں وہ سب کپٹ سے سُندر استریوں کا سا بھیس بنا کر
استری سوات میں جا ملیں۔ اور اپنی اتم بانی سے منگل گیت
گانے لگیں آنند دمن کے وِش میں ہونے کے کارن انہیں
کسی نے پہچانا نہیں۔

## چھند

کو جان کیہی آنند بس سب برہمو بر پرچھن چلی
کل گان مدھر لسان برشہیں سُمن سُر سو بھا بھلی
آنند کند بلوکی دُلہو سکل ہیاں ہرشت بھئی
امبھوج امبک امبو اُمگی سُینگ پلکا و لی چھئی

برہم دولہا نے ہوئے ہیں اس کا پرچھن کرنے جا رہی
ہیں بھلا اس آنند میں کون کس کو پہچانے۔ منگل گان ہو رہے
ہیں۔ مدھر نقارے بج رہے ہیں۔ دیوتا پھول برسا رہے ہیں

کیا ہی سمے ہے۔ آنند کند دولہا کو دیکھ کر استریاں من میں بڑی ہی پرسن ہو رہی ہیں ان کے کمل کے سمان سندر نیتروں میں پریم آنسو اُمڈ پڑے اور سندر کے مارے ان کے شریر کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔

دوہا

جو سکھ بھا سیا ماتو من دیکھی رام بربیشو
سو نہ سکھیں کہی کلپ ست سہس سارداشیشو

شری رام جی کے سُندر بھیس کو دیکھ کر جتنا سکھ و آنند سیتا جی کی ماتا کو ہوا اس کا ورنت لاکھوں سرسوتی اور شیش لاکھوں کلپوں میں بھی نہیں کہہ سکتے۔

چوپائی

نین نیرہٹی منگل جانی۔ پرچھن کرہیں مدت من رانی
بید بہت اروکُل آچارو۔ کینہہ بھلی بدھی سب بیوہارو

شبھ اور شگون کا سمان جان کر نیتروں کے پریم آنسوؤں کو روک کر بڑے پرسن من سے رانی پرچھن کرنے لگیں۔ وید بدھی انوسار اور اپنے کل ریتی انوسار سبھی بیوہار رانی نے بھلی بھانت کئے۔

پنچ شبد دھنی منگل گانا۔ پٹ پانوڑے پریں بدھی نانا
کری آرتی ارگھو تنہہ دینہا۔ رام گمنو منڈپ تب کینہا

پنچ شبد۔ (تنتری، تال، جھانجھ، نقارہ و ادر تُرہی ان پانچوں پرکار کے باجوں کے شبد) پنچ دھونی (وید دھونی، ویجے دھونی، شنکھ دھونی اور ددلھو دھونی) اور منگل گان ہو رہے ہیں نانا پرکار کے بستروں کے پانوڑے بچھ رہے ہیں۔ رانی نے آرتی کر کے ارگھ دیا کہ تب شری رامچندر جی نے منڈپ میں پرویش کیا۔

دسرتھ سہت سماج براجے۔ بیھو بلو کی لوک پتی لاجے
سمیں سمیں سُرترشہیں پھولا۔ سانتی پڑھیں مہی سُر انوکولا

دسرتھ اپنے سماج سمیت برجمان ہوئے ان کے ٹھاٹ باٹ کو دیکھ کر لوکپال بھی شرمندہ ہوتے ہیں۔ سمے سمے پر دیوتا لوگ پھول برساتے ہیں اور برہمن لوگ کے انوکول شانتی کر رہے ہیں

نبھارو نگر کلاہل ہوئی۔ آپنی پر کچھو سُنئی نہ کوئی
ایہی بدھی اُومنڈپ ہی آئے۔ ارگھو دیئی آسن بیٹھائے

آکاش میں اور نگر بھر میں کھلبلی مچ گئی اپنی اور پرائی بات نہیں سن پائی۔ اس پرکار شری رامچندر جی منڈپ میں آئے اور ارگھ دے کر آسن پر بٹھائے گئے۔

چھند

بیٹھاری آسن آرتی کری نرکھی برسکھ پاوہیں
منی لین بھوسن بھوری وارہیں ناری منگل گاوہیں
برہمادی سُربر بپر بیش بنائی کوتک دیکھیں
ابلو کی رگھو کل کمل ربی چھبی سپھل جیون لیکھیں

آسن پر بیٹھا کر ان کی آرتی اتاری گئی۔ دولھے کو دیکھ کر استریاں بہت ہی سکھ پا رہی ہیں۔ اور اس آنند کے وش میں ہو کر منی تستر و گہنے نچھاور کر کے سب استریاں منگل گیت گا رہی ہیں۔ برہما آدی دیوتا سرلشیٹھ برہمنوں کا بھیس بنائے بھگوان کی اس لیلا کو دیکھ رہے ہیں اور رگھوکل کمل کے سدیہ شری رام جی کی شوبھا کو دیکھ کر اپنے جیون کو سپھل جان رہے ہیں۔

دوھا

ناؤ باری بھاٹ نٹ رام نچھاوری پائی
مُدت اسیس ہیں نائی سر ہرشو نہ ہردیاں سمائی

نائی باری و بھاٹ اور نٹ شری رام چندر جی کی نچھاور پاکر پرسن ہو کر سر نوا کر آشیش دیتے ہیں۔ وہ سب خوشی کے مارے پھولے نہیں سماتے۔

چوپائی

ملے جکو دسرتھوائی پرتپیں۔ کری بیدک لوکک سب ریتیں
ملت مہادو دراج براجے۔ اپما کھوجی جگ کوی لاجے

دو نوں سمدھی راجہ جنک اور راجہ دشرتھ لوک اور وید کے انوسار سب رینتیاں (رواج) کر کے بڑی پریت سے ایک دوسرے کو ملے دونوں مہاراج تھے جسمے ایسی شوبھا پار ہے ہیں جن کی اپما ڈھونڈھنے ڈھونڈھتے کوی شرمندہ ہو گئے۔

لہی نہ کتہوں ہاری ہیا مانی اِنہہ سم ایجی اپما اُر آنی
سامدھ دیکھی دیو انوراگے سمن برشی جسو گاون لاگے

کوئی اُپما نہ پا کر من میں ہار مان بیٹھے۔ آخر انہوں نے من میں یہ نشچیہ کیا کہ یہ اپنی مثال ہی ہیں دونوں سمدھیوں کو ملتے دیکھ کر دیوتا پریم وش ہو گئے اور پھول برسا برسا کر یش گان کرنے لگے۔

جگو بِرنچی اپجاوا جب تیں۔ دیکھے سنے بیاہ بہوت تیں
سکل بھانتی سا جو سما جو۔ سم سمدھی دیکھے ہم آجو

وہ دیوتا آپس میں کہہ رہے ہیں کہ جب سے برہما جی نے اس سرشٹی کی رچنا کی ہے تب سے لے کر آج تک بہت سے بیاہ دیکھے سنے ہیں پرنتو سب پرکار سے سماج سمیت.. دو نوں ایک جیسے سمدھی تو آج ہی دیکھنے میں آئے ہیں۔

دیو گرا سنی سندر سانچی۔ پریتی الوکک دہو دسی ماچی
دیت پانوڑے ارگھو سہائے۔ سادر جنک منڈپ ہیں لیائے

دیوتاؤں کے ان سندر اور سچے بچنوں کو سنکر دونوں طرف آنند و پریم چھا گیا۔ سندر پانوڑے اور ارگھ دیتے ہوئے راجہ دسرتھ کو جنک جی منڈپ میں لے آئے۔

چھند

منڈپو بلوکی بچتر رچنا رچی رتاں منی من ہرے
نج پانی جنک سجان سب کھوں آنی سنگھاسن دہرے
کل اشٹ سرس بششٹ پوجے بنے کری آشش لہی
کوسک پہی پوجت پرم پریتی کہ ریتی تو نہ پرے کہی

منڈپ کی وچتر رچنا اور سندرتا کو دیکھ کر منی جنوں کے من موہت ہو گئے اپنے ہاتھ سے چتر جنک جی نے سب کے لئے آسن لا لا کر دہرے اپنے کل کے اشٹ دیوتا کے سمان.. وششٹ جی کی پوجا کی اور پیار نمسکار کر کے ان سے آشیرواد لی وشوامتر جی کا پوجن کرنے تھے جو پرم پریم چھایا اس کی تو ربتی کہی نہیں جا سکتی۔

دوہا

بام دیو آدک رشیا پوجے مدت مہیس !!
دیئے دِبیہ آسن سبہی سب سن لہی اسیس

بڑے پرسن من سے راجہ جنک جی نے بام دیو آدک رشیوں کا پوجن کیا اور سب کو دِویہ سندر آسن دے کر سب سے آشیرواد پراپت کی۔

چوپائی

بہوری کینہی کوسل پتی پوجا۔ جانی ایس سم بھاؤ نہ دوجا
کینہی جوری کرینے بڑائی۔ کہی نج بھاگیہ بیھو بہتائی

پھر اودھیا نریش شری دسرتھ جی کو من میں کوئی اور بھاونہ لا کر کیول انہیں ایشور سروپ سمجھ کر ان کی پوجا کی اور ان جیسے سمدھی کو پا کر اپنے بھاگیہ کی ایشور کی سراہنا کر کے دو نوں ہاتھ جوڑ کر بنتی اور بڑائی کی۔

پوجے بھوپتی سکل براتی۔ سمدھی سم سا ور سب بھانتی
آسن اُچیت دسب کا ہو۔ کہوں کاہ مکھ ایک اچھا ہو

راجہ جنک نے سب براتیوں کا سمدھی دسرتھ کے سمان

ہی سب بھانت آور ستکار کیا۔ اور سب کسی کو لوگیہ آسن دیئے۔ تلسی داس جی کہتے ہیں کہ میں ایک مکھ سے اس آنناہ کا کیا ورنن کر سکتا ہوں۔

سکل براتِ جنک سنمانی ۔ دان مان بنتی بر بانی
بدھی ہری ہر دِسی ننی دِراؤ ۔ جے جاہنیں رگھوبیر پربھاؤ
کپٹ بپر بریش بنائیں ۔ کوتک دیکھیں اتی سچو پائیں
پوجے جنک دیو سم جانیں ۔ دیئے سیاسن بنو اپہچانیں

دان مان نمرتا اور شرِشیٹھ بانی سے راجہ جنک جی نے سارے برات کا سن مان کیا۔ برہما وشنو۔ شو۔ دگپال اور سورج جو شری رگھوناتھ جی کا پربھاؤ جانتے ہیں وہ سب کپٹ سے سرِشیٹھ برہمنوں کا سا بھیس بنائے بڑا سکھ مانتے ہوئے تماشا دیکھ رہے ہیں۔

راجہ جنک جی نے ان کو دیوتا سمان مان کر ان کا پوجن کیا اور بنا پہچانے ہی سندر آسن دیئے۔

## چھند

پہچان کو کیہی جان سب ہی اپان سدھی بھوری بھئی
آنند کند ولوکی دُلہو لبھے وسی آنند مئی
سُر لکھے رام سُجان پوجے مانسِک آسن دیئے
اَبلوکی سیلو سبھاؤ پربھو کو بِبُدھ من پرمدِت بھئے

سب کو اپنی ہی سُدھ بُدھ بھولی ہوئی ہے کون کس کو جانے پہچانے؟ آنند کند دولہا کو دیکھ کر دونوں اور آنند چھا گیا تھے۔ انتریامی بھگوان نے سب دیوتاؤں کو دیکھ لیا۔ اور ان کی من ہی من میں پوجا کر کے انہیں اپنے من میں ہی آسن دیا۔ بھگوان کے اتی نِرمل سُبھاؤ کو دیکھ کر دیوتا من میں بہت ہی پرسن ہوئے۔

## دوہا

رام چندر مکھ چندر چھبی لوچن چارو چکور
کرت پان سادر سکل پریم پرمود نہ تھور

شری رام چندر جی کے چندر مکھ کی شوبھا کا سب سے سُندر نیتر روپی چکور اور لوگ پان کر رہے ہیں۔ پریم اور آنند تھوڑا نہیں تھا (یعنی اتھاہ تھا)

## چوپائی

سمَو بلوکی بشِشٹ بولائے ۔ سادر ستانند وسُنی آئے
بیگی کنوری اب آنہو جائی ۔ چلے مُدِت مُنی آئیسہ پائی

تب اوسر جان کر وسشٹ جی نے جنک جی کے راج پروہت ستانند جی کو بلوایا۔ وہ سن کر آدر پورک آئے وششٹ جی نے ان سے کہا کہ آپ جا کر راجکماری کو جلدی لے آیئے منی کی آگیا پا کر پرسن چت ہو کر ستانند جی چلے۔

رانی سُنی اپرو ہت بانی ۔ پرمدِت سکھنہ سمیت سیانی
بپر بدھو کُل برِدھ بولائیں ۔ کری کُل ریتی سُمنگل گائیں

بدھی منتی رانی پروہت کی بانی سن کر سکھیوں سمیت بڑی پرسن ہوئیں۔ برہمنوں کی استریوں اور کُل کی بوڑھیوں کو بلا کر انہوں نے کُل ریتی کر کے منگل گیت گائے۔

## چوپائی

ناری بیش جے سُر بَر باما ۔ سکل سُبھائن سندری سیاما
تِنہہ ہی دیکھی سکھو پاوہن ناریں ۔ بنو پہچانی پرا تہوتے پیاریں

شرِشیٹھ دیوانگنائیں جو سب سہج سبھاؤ سے ہی سُندر اور سولہ برس کی اوستھا والی سُندریاں ناری کا بھیس دھارن کیے ہوئے ہیں۔ ان کو دیکھ کر سب استریاں سکھ مان رہی ہیں اور بنا پہچانے ہی وہ سب کو پرانوں سے ادھک پیاری لگتی ہیں۔

بار بار سنمانہیں رانی ۔ اُمار ماسار دسم جانی
سیا سنواری سماجُو بنائی ۔ مُدِت منڈپ ہیں چلیں لوائی

پاربتی، لکشمی جی اور سرسوتی جی کے سمان اُن کو جان کر رانی بار بار اُن کا آدر ستکار کرتی ہے وہ اور راوا اس کی استریاں سُکھپال سیتاجی کا شرنگار کر کے منڈلی بنا کر بڑے پرسن چیت ہو کر سیتاجی کو منڈپ کی طرف لے چلیں

## چھند

چلیں لیائی سیتہی سکھیں سا دِر سجی سُمنگل بھامنی
نو سپت ساجیں سُندریں سب مست کنجر کامنیں
کل گان سُنی مُنی دھیان تیاگہیں کام کوکل لاجہیں
منجیر نُوپر کلت کنکن تال گت بر باجہیں

سبھی سندریاں سولہ شرنگار کئے مست ہاتھی کی چال سے جھُوم جھُوم کر چلی آتی ہیں ۔ اُن کے سُندر سُریلے گیت کو سن کر مُنی جنوں کے دھیان چھوٹ گئے اور کامدیو کی کوئل شرمندہ ہو گئی بچھونا، گھنگھرو اور کنگن تال ہی کی گتی سے الوسار بڑے سُندر بجتے چلے آتے ہیں

## دوھا

سوہتی بنتا برند مہوں سہج سُہاونی سیہ
چھبی للناگن مدھیہ جنو سُشما تیا کمنیہ

اپنے سہج سبھاؤ سے ہی سُندر سیتاجی استری سماج میں ایسے شوبھا پا رہی ہیں ۔ مانو شوبھا روپی للناؤں (پچیوں چھوٹی چھوٹی کنیاؤں) کی منڈلی میں مہان شوبھا روپی استری شوبھا پا رہی ہو ۔

## چوپائی

سیا سُندرتا برنی نہ جائی ۔ لگھو متی بہت منوہرتائی
آدت دیکھی پرانہہ سیتا ۔ روپ راسی سب بھانتی پُنیتا

سب ہی من ہیں من کئے پرناما ۔ دیکھی رام بھئے پورن کاما
ہرشے دسرتھ سُتنہہ سمیتا ۔ کہی نہ جائی اُر آنند جیتا

سیتاجی کی سُندرتا کا ورنن نہیں کیا جا سکتا ۔ کیونکہ بدھی بہت چھوٹی ہے ۔ اور منوہرتائی بہت بڑی ہے ۔ راتیوں نے جب روپ کی راشی اور سب پرکار پوتر آنچل سیتاجی کو آتے دیکھا تو سب نے من ہی من میں انہیں پرنام کیا ۔ اور شری رام چندر جی تو سیتاجی کو دیکھ کر پورن منورتھ (کرتیہ) ہو گئے ۔ دشرتھ جی اپنے پُتروں سمیت بہت ہی پرسن ہوئے ۔ اُن کے من میں جتنا آنند تھا وہ کہنے میں نہیں آ سکتا ۔

سُر پرنام کری برسہیں پھولا ۔ مُنی اسیس دُھنی منگل مولا
گان نسان کولاہل بھاری ۔ پریم پرمود مگن نر ناری

دیوتا پرنام کر کے پھول برسانے لگے ۔ اور مُنیوں کی منگلوں کی مُول آشیرواد کی آواز آنے لگی ۔ گانوں سے اور نقارے بجنے سے بڑی دھوم دھام مچ گئی ۔ سب استریاں اور پُرش پریم اور آنند مگن ہو گئے ۔

ایہی بدھی سیا منڈپہیں آئی ۔ پرمدت سانتی پڑھہیں مُنی رائی
تیہی اوسر کر بدھی بیوہارُو ۔ دُہُوں کُل گُرُو سب کِنہہ اچارُو

اس پرکار سیتاجی منڈپ میں پدھاریں ۔ مُنیشور پرسن ہو کر شانتی پاٹھ کرنے لگے ۔ اس سمے کی ساری ریتی بیوہار اور کل اچار دونوں کل گُروؤں نے کئے ۔

## چھند

آچارُو کری گُرُو گوری گنپتی مُدِت بپر پجاد ہیں
سُر پرگٹی پوجا لیہیں دیہیں اسیس اتی سُکھو پاد ہیں
مدھو پرک منگل دربیہ جو جیہی سمے مُنی من مہہ چہیں
بھر کنک کوپر کلس سو تب لئے ہیں پربچارک رہیں

کل آچار کرکے گرو جی پرسن ہو کر برہمنوں سے پاربتی جی گنیش جی کی پوجا کروا رہے ہیں۔ دیوتا پرگٹ ہو کر پوجا لیتے ہیں۔ آشیرواد دیتے ہیں اور سکھ پاتے ہیں۔ مدھو پرک دکا لسی کے برتن میں دہی شہد گھی ملے ہوئی منگل مئے پدارتھ آدی جس کسی بھی منگل پدارتھ کی منی جی من میں چاہ ماتر کرتے ہیں، سوران کی پراتوں اور کلسوں میں بھر کر ان پدارتھوں کو لیے سیوک گن اسی سمے تیار کھڑے رہتے ہیں۔

کل ریتی پریتی سمیت ربی کہی دیت سبُو سادر کیو
ایہی بھانتی دیو پجائی سیتا سبھگ سنگھاسن دیو
سیارام او لوکنی پرسپر پریمو کاہو نہ لکھی پرے
من بدھی بربانی اگوچر پرگٹ کوی کیسیں کرے

پریم پور رد ک سوریہ دیو اپنے کل کی سب ریتیاں (رواج) بتا دیتے ہیں۔ اور دہی آدر سمیت کی جا رہی ہیں اس پرکار دیوتاؤں کی پوجا کر کے ستیا جی کو سندر سنگھاسن دیا گیا۔ شری ستیا جی اور شری رامچندر کا آپس میں پریم ایک دوسرے کو دیکھنا کسی کو دکھائی نہیں پڑتا ہے۔ جو پریم شریشٹھ من بدھی اور بانی کی پہنچ سے پرے ہے اسے کوئی کوی کیسے پرگٹ کریں۔

دوہا

ہوم سمے تنو دھری انلو اتی سکھ آہوتی لیہیں
بپر بیشں دھری بید سب کہی بباہ بدھی دیہیں

ہون کے سمے شریر دھارن کر کے سوئم اگنی دیو پرسن ہو کر آہوتی لینے لگے۔ چاروں وید برہمنوں کا بھیس دھارن کر کے وواہ کی بدھیاں بتا رہے ہیں۔

چوپائی

جنک پاٹ مہشی جگ جانی۔ سیا مانو کمیں جائی بکھانی
سجو سکرت سکھ سندرتائی۔ سب سمیٹی بدھی رچی بنائی

جنک جی کی جگت پرسدھ پٹ رانی سنیا جی کی ماتا سنینا کے سندر روپ کا ورنن کس طرح ہو سکتا ہے۔ مانو برہما جی نے سندریش یش سکھ اور سندرتا سب کو اکٹھا کر کے انہیں سنوار کر رچا ہے۔

سمو جانی منی برنہہ بولائیں۔ سنت سوانسی سادر لیائیں
جنک بام دسی سوہ سنینا۔ ہیم گری سنگ بنی جنو مینا

سماں جان کر منیشوروں نے ان کو بلوایا، سہاگن استریاں انہیں آدر سمیت لے آئیں۔ سنینا جنک کی بائیں طرف ایسے شوبھا پا رہی ہے۔ مانو ہماچل کے ساتھ مینا براج رہی ہو۔

کنک کلس منی کوپر رورے۔ سچی سگندھ منگل جل پورے
نج کر مدت رائو اور رانی۔ دھرے رام کے آگیں آنی

سونے کے گھڑے منیوں کی سندر پراتیں پوتر سگندھ اور منگل جل سے بھرے ہوئے اپنے ہاتھوں سے لا کر پرسن من سے راجا اور رانی نے رام جی کے آگے رکھے۔

پڑھیں بید منی منگل بانی۔ گگن سمن جھری او سر جانی
برو بلوکی دمپتی انوراگے۔ پائے پنیت پکھارن لاگے

منی جن منگلی بانی سے وید پڑھ رہے ہیں۔ شبھ او سر جان کر آکاش میں پھولوں کی جھڑی لگ رہی ہے۔ دولہا کو دیکھ کر راجہ اور رانی پریم میں مگدھ ہو گئے اور ان کے پوتر چرنوں کو دھونے لگے۔

چھند

لاگے پکھارن پائے پنکج پریم تن پلکاولی
نبھ نگر گان نسان جے دھنی امگی جنو چہی دسی چلی
جے پد سروج منوج اری ار سر سدیو براجہیں
جے سکرت سمرت بملتا من سکل کلی مل بھاجہیں

وہ شری رام جی کے چرن کملوں کو دھونے لگے اور پریم امنگ

وتش ان کے شریر کے روئیں کھڑے ہو گئے۔ آکاش اور جنک پر میں گانے نقارے بجنے اور جے جے کار کی آواز مانو چاروں دشاؤں میں امڈ پڑی۔ جو چرن کمل کام دیو کے دشمن شری شنکر جی کے من روپی سروور میں سدا ہی برلجتے ہیں۔ جن کا ایک بار سمرن کرنے سے من شدھ ہو جاتا ہے اور کلجگ کے سارے پاپ بھاگ جاتے ہیں

جے پرسی منی بنیتا لہی گتی رہی جو پاتک مئی
مکرند جنہہ کو سمبھو سر سچنیا اودھی سر برنئی
کر مدھپ من منی جوگی جن جے سیئی ابھیمت گتی لہیں
تے پد پکھارت بھاگیہ بھاجن جنکو جے جے سب کہیں

جن چرن کملوں کا سپرش پاکر مہا پاپنی گوتم پتنی اہلیا نے بھی پرم گتی پائی جن کے مکرندرس (پاؤں کی دھوون) یعنی شری گنگا جی شوجی کے مستک پر براجتی ہے جسے دیوتا لوگ پوترتا کی سیما تیلاتے ہیں جن چرن کملوں پر منی اور یوگی جن اپنے منوں کو بھونرا کر سیون کر کے من اچھت گتی کو پراپت ہوتے ہیں۔ ان چرنوں کو بڑبھاگی جنک جی دھو رہے ہیں یہ دیکھ کر سب جے ہو جے ہو کہہ رہے ہیں۔

بر کنوری کرتل جوری ساکھو چارو دوؤ کل گرو کریں
بھیو پانی گہن بلوکی بدھی سر سنبھ منی آنند بھریں
سکھ مول دولہو دیکھی دمپتی پلک تن ہلسیو ہیو
کری لوک بید بدھا نو کنیا دان نرپ بھوشن کیو

دولہا اور دولہن دونوں کے ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو ملا کر دونوں کل کے گرو اپنے اپنے راجہ کے کل کا شاکھو چار (نسبت نامہ) کرنے لگے۔ دولہا کے ہاتھ میں دلہن کا ہاتھ لئے ہوئے دیکھ کر برہما آدی دیوتا منش اور منی آنند سے بھرپور ہو گئے۔ سکھ کے مول دولہا کو دیکھ کر راجہ جنک اور ان کی پٹ رانی سنیتا کے شریر پلکت ہو گئے۔ ادھر ہردے

میں آنند سما نہیں مارنے لگا۔ راجہ شرومنی شری جنک جی نے لوک اور وید بدھی انوسار کنیا دان کیا۔

ہمونت جمیں گریجا مہیس ہی ہری ہی شری ساگر دئی
تمیں جنک رام ہی سیا سمرپی بسو کل کیرتی نئی
کیوں کرے بنئے بدیہو کیو بدیہو مورتی سانوریں
کری ہوم بدھی وت گانٹھی جوری ہون لاگیں بھانوریں

جیسے ہماچل نے شوجی کو پاربتی اور کھیر ساگر نے شری وشنو جی کو لکشمی جی دی تھیں۔ ویسے ہی راجہ جنک جی نے شری رام جی کو سیتا ارپن کر دی۔ جس کی سنسار میں نت سندر کیرتی ہو رہی ہے۔ بدیہہ (جنک جی) بنتی کریں تو کیسے کر سکتے ہیں۔ کیونکہ بھگوان شری رام چندر جی کی سانوری مورتی نے تو ان کی دیہہ میں سدھ بدھ ہی بھلا دی تھی۔ اس لئے وہ بنتی تو نہ کر سکے پرنتو ودھی پورک ہوم کر کے گانٹھ جوڑ دی۔ اور ویدی کی پردچھنا بھانوریں ہونے لگیں۔

دوہا

جے دھنی بندی بید دھنی منگل گان نسان
سنی ہرشہیں برشہیں بیدھ سر ترو سمن سجان

جے ہو جے ہو کی دھن بھاٹوں کا کل کی کیرتی ورنن کا گان کرنے کی دھن۔ وید منتروں کی دھن منگل گیت گانے کی دھن اور نقارے کے بجنے کی دھن سن کر مان دیوتا گن پرسن ہو کر کلپ برکش کے پھول برسانے لگے۔

چوپائی

کنور کنوری کل بھانوری دیہیں۔ نین لابھو سب سادر لیہیں
جائی نہ برنی منوہر جوری۔ جو اپما کچھ کہوں سو تھوری

ور کنیا ویدی کی سندر بھانوری دے رہے ہیں۔ سب آدر پورک نیتروں کا لابھ اٹھا رہے ہیں۔ شری رام اور شری سیتا جی کی اس منوہر جوڑی کا ورنن نہیں کیا جا سکتا

ان کے سمان سنسار میں کوئی وستو ہے جس کی کہ ان کی اُپما دی جا سکے ۔ ارتھات جو کچھ اُپما کہوں وہ کافی نہ ہو گی ۔

رام سیا سندر پرتی چھاہیں ۔ جگمگات منی کھمبھن ماہیں
منہوں مدن رتی دھری بہو روپا ۔ دیکھت رام بیاہ اَنوپا

شری رامچندر جی اور شری سیتا جی کی سُندر پرچھائیں (عکس) منیوں کے کھمبھوں میں جگمگاتی ہوئی ایسی شوبھا دے رہی ہیں ۔ مانو کام دیو اور اُس کی استری رتی بہت سے شریر دھارن کئے شری رام جی کے ودواہ کے انوپم (بے مثال) اُتسو کو دیکھنے ہوں ۔

درس لالسا سکچ نہ تھوری ۔ پرگٹت دُرت بہوری بہوری
بھئے مگن سب دیکھنہار ۔ جنک سمان اپان بسارے

ان کا مدیو اور رتی کو درشنوں کی لالسا بھی بہت ہے اور اپنی سندرتا کا گھمنڈ چور ہوا دیکھ کر لجاتے بھی بہت ہیں ۔ اس لئے بار بار پرگٹ بھی ہوتے ہیں ۔ اور چھپ بھی جاتے ہیں دیکھنے والے سب لوگ ایسی سُندر انوپم شوبھا کو دیکھ کر آنندت ہو گئے ۔ اور راجہ جنک کی طرح اپنے آپ کی سُدھ کھو بیٹھے ۔

پرمدت منہہ بھانوریں پھیریں ۔ نیگ سہت سب ریتی نبیریں
رام سیا سر سیندر دیہیں ۔ سوبھا کہی نہ جاتی بدھی کیہیں

اس پرکار آنند پورک منیشوروں نے بھانوریں کروائیں اور نیگ سمیت سب رِیتیوں کو پورا کیا ۔ شری رام جی سیتا جی کے سر میں سُندور دے رہے ہیں ۔ اس شوبھا کا کسی پرکار ورنن بھی نہیں ہو سکتا ۔

ارن پراگ جلجو بھری نیکیں ۔ سسی ہی بھوشن اہی لوبھ امی کیں
بہوی بشِشٹ دینہہ انوساسن ۔ بر دُولہنی بیٹھے ایک آسن

(شری رام جی کا سُندر ہاتھ تو کمل ہے لال سندور اس کمل کا پراگ ہے ۔ اُن کی سانولی بھجا مانو سانپ ہے اور سیتا جی کا مُکھ چندر ما ہے ۔ جب شری رام چندر جی اپنی سانولی بھجا کو اٹھا کر اپنے ہاتھ کمل سے چندر مکھی سیتا جی کے سر میں سُندور دے رہے ہیں تو وہ ایسی شوبھا دے رہا ہے ، مانو کمل کو لال پراگ سے بھلی پرکار بھر کر امرت کے لوبھ سے سانپ .. چندر ما کو بھوشت (شرنگار) کر رہا ہے پھر وسشٹ جی نے آگیا دی ۔ تب دُولہا اور دلہن ایک آسن پر بیٹھے ۔

چھند

بیٹھے برآسن رامُو جانکی مُدِت من دسرتھُ بھئے
تن پلک پنی پنی دیکھی اپنیں سکرت سُرترو پھل نئے
بھری بھوون رہا اُچھاہُو رام بیاہُو بھا سبہیں کہا
کیہی بھانتی برنی سرات رسنا ایک یہُو منگلُو مہا

شری رام اور جانکی جی سُندر آسن پر بیٹھے ۔ اُن کو دیکھ کر مہاراجہ دسرتھ پرسن ہوئے ۔ اپنے پن کرم روپی کلپ برکش میں نئے پھل آئے دیکھ کر اُن کا شریر پُلکت ہو رہا ہے ۔ سب لوگ اُتساہ سے بھر گئے ۔ سب نے کہا کہ شری رام چندر جی کا وواہ ہو گیا یہ منگل کتنا مہان ہے ۔ پرنتو مُکھ میں جیبھ ایک ہے اس لئے اس کا ورنن بھلی پرکار کیسے کیا جا سکتا ہے ۔

تب جنک پائی بشِشٹ آئیسُو بیاہ ساج سنواری کے
مانڈوی شرت کیرتی ارملا کنوری لین ہنکاری کے
کُسکیتو کنیا پرتھم جو گُن سیل سُکھ سوبھا مئی
سب ریتی پریتی سمیت کری سو بیاہی نرپ بھرتہی دئی

وسشٹ جی کی آگیا پا کر اور وواہ کا سارا ساج سجا کر راجہ جنک نے مانڈوی ۔ شرت کیرتی اور ارملا اُن تینوں راج کماریوں کو بلا لیا اور کُشدھوج نامی اپنے بھائی کی بڑی بیٹی مانڈوی جی جو کہ گُن شیل سُکھ اور شوبھا کی کھان تھی ، پریم پورک راجہ جنک نے ودھی انوسار سب ریتی کر کے بھرت جی کو بیاہ دی ۔

جانکی لگھو بھگنی سکل سُندری سرومُنی جانی کے
سو تہنہ دینہہ بیاہی لکھن ہی سکل بدھی سمانی کے
جیہی نام شُرت کیرتی سلوچنی سُمکھی سب گُن آگری
سو دیئی رپو سُودن ہی بھرتی روپ سیل اُجاگری

سنیاجی کی چھوٹی بہن اُرملاجی جو کہ سب سندریوں میں شری منی تھی۔ راجہ جنک نے سب ودھی انوسار سنمان کرکے لکشمن جی کو بیاہ دی۔ اور شُرت کیرتی نام والی، سندر نیتروں والی، سب گنوں کی کھان روپ اور شیل میں اجاگر (مشہور) چھوٹی سُمکھی کو راجہ جنک نے شترو گھن جی سے بیاہ دیا۔

انورُوپ بر دُلہنی پرسپر لکھی سکُچ ہیاں ہرشہیں
سب مُدِت سُندرتا سراہہیں سُمن سُر گن برشہیں
سُندریں سُندر بر نہہ سہہ سب ایک منڈپ راجہیں
جنو جیو اُر چار اوستھا بِبھُن سہت براجہیں

چاروں دُولہا اور چاروں دُلہنیں اپنے اپنے انورُوپ (مطابق) جوڑی کو دیکھ کر لجاتے ہوئے من میں بڑے ہی پرسن ہو رہے ہیں۔ سب لوگ پرسن ہو کر اُن کے سندر سروپ کی پرشنسا (تعریف) کر رہے ہیں۔ دیوتا لوگ آکاش سے پھول برسا رہے ہیں۔ سندر دلہنیں اپنے سندر وروں سمیت سب ایک ہی منڈپ میں ایسے شوبھا پا رہی ہیں مانو جیو کے انت کرن میں چاروں اوستھائیں (جاگرت، سوپن یعنی عالم خواب، سُشپتی یعنی گہری نیند، ترِیا یعنی برہم آنند مئی اوستھا) اپنے اپنے چاروں سوامیوں (وشو، تیجس، پراگیہ اور برہم) سہت براج رہی ہیں۔ (جاگرت ابھیمانی جیو کو وشو کہتے ہیں، اور اُسے ہی سوپن میں کر بڑا کرنے کے کارن انتھوا اُس کے ہی تیج سے سوپن کا سنسار پرگٹ ہونے کے کارن اُسے تیجس کہتے ہیں۔ اور جب وہ جاگرت اور سوپن سے ہٹ گہری نیند میں سو جاتا ہے۔ اور جاگ کر نیند کے سکھ کا ورتن کرتا ہے کہ میں بڑے سکھ سے سویا تھا تب اُسے سُشپتی اوستھا کے سکھ کا گیان ہوتا ہے۔ اس لئے سُشپتی اوستھا کے سمبندھ سے اس جیو کو پراگیہ کہتے ہیں۔ اور جب وہ ان تینوں اوستھاؤں کا ابھیمان چھوڑ کر اپنے بھن سروپ کے بھرم کو تیاگ کر برہم میں لین ہو جاتا ہے تو اس کی اس اوستھا کو ترِیا کہتے ہیں۔

دوہا

مُدِت اودھ پتی سکل سُت بدھنہہ سمیت نہاری
جنو پائے مہی پال منی کرینہہ سہت پھل چاری

اودھ نریش راجہ دسرتھ اپنے چاروں پتروں کو بہوؤں سمیت دیکھ کر ایسے پرسن ہیں، مانو وہ راجاؤں کے شرومنی کریاؤں سہت دھرم ارتھ کام موکش چاروں پھل پا گئے ہوں۔

چوپائی

جسی رگھو بیر بیاہ بدھی برنی۔ سکل کنور بیاہے تیہی کرنی
کہی نہ جائی کچھو داِیج بھوری۔ رہا کنک منی منڈپ پوری

شری رام جی کے وواہ کی جیسی ودھی ورنن کی گئی ہے ویسی ہی ریتی سے سارے راجکماروں کے وواہ کئے گئے۔ جہیز کی بڑائی تو کچھ کہی نہیں جا سکتی۔ سارا منڈپ سونے اور منیوں سے بھر گیا۔

کمبل بسن بچتر پٹورے۔ بھانتی بھانتی بہو مول نہ تھورے
گج رتھ ترگ داس اَرُ داسی۔ دھینو النکرت کام دُہا سی
بستو انیک کریئے کیں لیکھا۔ کہی نہ جائی جانہیں جنہہ دیکھا
لوکپال ولوکی سہانے۔ لینہہ اودھ پتی سب سُکھ مانے

بہت سے کمبل بستر۔ بھانت بھانت کے ریشمی کپڑے جو کہ بہت ہی مولیہ وان (قیمتی) تھے۔ ہاتھی، گھوڑے، داس، داسیاں (نوکر اور لونڈیاں) اور گہنوں سے سجی ہوئیں، کام دھینو کی سی گائیں آدی انیک پدارتھ ہیں جن کی گنتی کرتے نہیں بنتی، جنہوں

نے دیکھا ہے وہی جانتے ہیں۔ ان کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ جس کو دیکھ کر لوک پال بھی سہل گئے (للچا گئے یا شرم سے دبک گئے) راجہ دشرتھ جی نے سب کچھ سُکھ اور رِدّھی پر سنتا پوروک گرہن کیا۔

دِینہہ جاچکنہی جو جیہی بھاوا۔ اُبرا سو جنواسے ہیں آوا
تب کری جوری جنکو مردوبانی۔ بولے سب برات سنمانی

جہیز کی وستوؤں پر جس یاچک کی جس وستو پر رُچی دیکھی وہ اُسے دے دی۔ جو کچھ بچ رہا وہ جنواسے میں بھجوا دیا گیا۔ تب جنک جی ہاتھ جوڑ کر بڑی کومل بانی سے ساری برات کا سنمان کرتے ہوئے بولے۔

چھند

سنمانی سکل برات آدر دان بِنے بڑائی کے
پرمدِت مہامنی برِند بندے پوجی پریم لڑائی کے
سِر ناہِ دیو منائی سب سن کہت کر سمپت کیں
سُر سادھو چاہت بھاؤ سندھو کی توش جل انجلی دییں

آدر، دان، بنمرتا اور بڑائی سے ساری برات کا سنمان کر راجہ جنک جی نے پرسنتا کے ساتھ پریم پوروک منی سماج کی پوجا اور بندنا کی۔ پھر سر نوا کر سب دیوتاؤں کو پرسن کر کے راجہ جنک ہاتھ جوڑ کر بولے کہ دیوتا اور سادھو تو آدر بھاؤ کے ہی بھوکے ہیں۔ ان کو کچھ دیکر پرسن نہیں کیا جا سکتا۔ کیا چلو بھر پانی دینے سے کہیں سمندر سنتشٹ ہو سکتا ہے۔

کر جوری جنکو بہوری بندھو سمیت کوسل رائے سوں
بولے منوہر بین سانی سنیہہ سیل سُبھائے سوں
سمبندھ راجن راؤریں ہم بڑے اب سب بدھی بھئے
ایہی راج ساج سمیت سیوک جانئے بنو گتھ لئے

پھر راجہ جنک اپنے بھائیوں سمیت ہاتھ جوڑ منوہر شیل اور مدھر پریم سے پری پورن بانی سے راجہ دشرتھ کو کہنے لگے۔ کہ ہے راجن! آپ کے ساتھ سمبندھ ہونے سے ہم اب سب پرکار بڑے ہو گئے ہیں۔ ہم کو اس راج پاٹ سمیت اپنا لیے دام سیوک جانئے۔

اے دارِکا پرِچاریکا کری پالبیں کرُونا نئی
اپرادھ چھمی بولی پٹھئے بہت ہوں ڈھیٹو کئی
پُنی بھانو کل بھوشن سکل سنمان نِدھی سمدھی کئے
کہی جاتی نہیں بنتی پرسپر پریم پری پورن ہئے

یہ ہماری کنیائیں ہیں۔ ان کو اپنی داسی جان کرنت نئی دیا درشٹی سے ان کا پالن کرنا۔ جو ہم نے آپ کو یہاں بلا کے ڈھٹائی کرنے کا اپرادھ کیا ہے اُسے کشما کرنا۔ پھر سُوریہ کل شرومنی دشرتھ جی نے راجہ جنک کا اتنا سنمان کیا کہ اُن کو سنمان کا ندھی (خزانہ) ہی کر دیا۔ دونوں کے ہردے پریم سے پری پورن ہیں۔ اُن کی آپس میں ایک دوسرے کی نمرتا بھاؤ کو کہا نہیں جا سکتا۔

برِندارکا گن سُمن برسہیں راؤ جنواسے ہی چلے
دُندبھی جے دُھنی بید دُھنی نبھ نگر کوتوہل بھلے
تب سکھیں منگل گان کرت مُنیس آیسو پائی کے
دولہا دُلہنہہ سہت سُندری چلیں کوہبر لیائی کے

دیوتا گن پھول برسا رہے ہیں۔ راجہ جنواسے کو چلے۔ نقارے کی دُھن، جے جے کی دُھن اور وید دُھن ہو رہی ہے۔ آکاش اور نگر میں دھوم دھام مچی ہوئی ہے۔ تب منیشوروں کی آگیا پا کر سُندر سکھیاں دولہاؤں سمیت دُلہنوں کو لے کر منگل گیت گاتی ہوئیں کوہبر کو چلیں۔

دوہا

پُنی پُنی رامہی چتو سیا سکچتی منو سکچیں

ہرت منوہر ملین چھبی پریم پیاسے نین
سینا جی بار بار رام جی کی اور دیکھتی ہیں اور لجا جاتی ہیں

پر ان کا من دیکھنے سے نہیں سنچاتا ۔ دار تھات ان کا من بھگوان کے درشن میں لولین ہے ۔ پریم کے پیاسے ان کے نیتر چنچل مچھلی کی شوبھا کو بھی ہرتے ہیں ۔

# ماس پاراین گیارہواں وشرام بال کانڈ

چوپائی

سیام سریر سُبھائن سُہاون ۔ سوبھا کوٹی منوج لجاون
جاوک جت پد کمل سہائے ۔ منی من مدھپ رہت جنہہ چھائے

شری رامچندر جی کا شیام (سانولا) شریر سبھاؤ سے ہی سُندر ہے جس کی شوبھا کو دیکھ کر کروڑوں کام دیو لجاتے ہیں مہاور سے یکت ان کے چرن کمل بہت ہی شوبھا دے رہے ہیں ۔ جن پر منی جنوں کے من روپی بھونرے سدا ہی چھائے رہتے ہیں

پیت پنیت منوہر دھوتی ۔ ہرتی بال ربی دامنی جوتی
کل کنکن کٹی سوتر منوہر ۔ باہو لسال بھوشن سُندر

پیلی ویوتر اور منوہر دھوتی پراتہ کال کے سورج اور بجلی کی چمک کو ہرے لیتی ہے ۔ کمر میں سندر کنکتی اور کٹی سوتر ہیں اور ان کی لمبی بھجائیں ہیں ۔ جن میں سُندر گہنے پہنے ہوئے ہیں ۔

پیت جنیو مہا چھبی دیئی ۔ کر مدر کا چوری جت لیئی
سوہت بیاہ ساج سب ساجے ۔ اُر آیت اُر بھوشن راجے

پیلا جنیو مہا شوبھا دے رہا ہے ۔ ہاتھ کی انگوٹھی چت کو چرا لیتی ہے ۔ بیاہ کے سب ساج سجے ہوئے وہ بہت شوبھا پا رہے ہیں ۔ چوڑی چھاتی پر سندر گہنے شوبھا پا رہے ہیں

پیئرا اُپرنا کاکھا سوتی ۔ دُہوں آنچر نہی لگے منی موتی
نین کمل کل کُنڈل کانا ۔ بدنُو سکل سوندر ج ندھانا

پیلا دوپٹہ پیلے جنیو کی طرح ہی سہاونا لگتا ہے ۔ جس کے دونوں آنچلوں پر منی اور موتی لگے ہوئے ہیں ۔ کمل کے سمان نیتر ہیں ۔ کانوں میں سندر کنڈل ہیں ۔ ان کا مکھ تو ساری سندرتا کا خزانہ ہی ہے ۔

چوپائی

سُندر بھرکُٹی منوہر ناسا ۔ بھال تلک رُچی رتا نواسا
سوہت مَور مُکُٹ منوہر ماتھے ۔ منگل مئے مکتا منی گاتھے

اَتی انت سُندر بانکی بھرکٹیں ہیں ۔ منوہر ناک ہے ۔ مستک پر لگا ہوا تلک تو سندرتا کا گھر ہی ہے ۔ منگل مئے منی اور موتی جڑت سُندر منوہر مور مکٹ ماتھے پر شوبھا پا رہا ہے ۔

گاتھے مہا منی مور منجل انگ سب چت چور ہیں
پُرنارِی سُر سُندرین برہی بلوکی سب تِن تور ہیں
منی بسن بھوشن واری آرتی کرہیں منگل گاوہیں
سُر سُمن برسہیں سوت ماگدھ بندی سُجس سناوہیں

سُندر مور بہت ہی مولیہ دان (قیمتی) منیوں سے جڑا ہوا

سندر انگ چت کو چرائے لیتے ہیں۔ جنک پُر کی استریاں اور دیو سندریاں دولہے کو دیکھ کر تنکا توڑ رہی ہیں: تاکہ اُن کو کسی کی بُری نظر نہ لگ جائے) اور مُنی لبتہ وگہنے نچھاور کر کے اُن کی آرتی اُتار رہی ہیں۔ اور منگل گا رہی ہیں۔ دیوتا پھول برسا رہے ہیں۔ سوت، ماگدھ، بھاٹ سیش (کل کی بڑائی) سُناتے ہیں۔

کوہبر ہیں آنے کنور کنوری سُیا سنہہ سُکھ پائی کے
اتی پریتی لوکک ریتی لاگیں کرن منگل گائی کے
لہکوری گوری سکھا و رام ہی سیا سن سارو کہیں
رنیواس ہاس بلاس رس بس جنم کو پھلو سب لہیں

سہاگن استریاں سُکھ مان کر دولہا اور دُلہنوں کو کوہبر (کل دیوتا کے ستھان) میں لائیں۔ منگل گان کر کے اتی انت پریم سے وہ لوکک پریتی کرنے لگیں۔ شری رام چندر جی کو شری گوری جی بہکور (دولہا دلہن کا آپس میں ایک دوسرے کو گراس دینا) سکھاتی ہیں۔ اور سرسوتی جی سیتا جی کو سکھاتی ہیں۔ سب لواس اس ہاس و لاس کے آنند میں مگن ہے۔ سبھی اپنے اپنے جنم کا پھل پراپت کر رہے ہیں۔

نج پانی منی مہوں دیکھی اتی مورتی سُروپ ندھان کی
چالتی نہ بھُج بلی بلوکی برہ بھے بس جانکی
کوتک بنود پرمود پریمو نہ جائی کہی جانہیں الیں
برکنوری سندر سکل سکھیں لوائی جنواسے ہی چلیں

سُندر سروُپ ندھان شری رامچندر جی کی پرچھائیں جانکی جی اپنے ہاتھ کی منیوں میں دیکھ رہی ہیں۔ اس بھے کے کارن کہ کہیں رام جی کے درشن میں ویوگ نہ ہو جائے۔ سیتا جی اپنی بھُج بلی کو ہلاتی نہیں۔ اور اپنی درشٹی (نظر) کو بھی اُس پرچھائیں پر برابر جمائے رکھا ہے۔ اس سمے کے ہنسی تماشے اور منگل کا آنند اور انتھاہ پریم ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ اسے سکھیاں ہی جانتی ہیں۔ ور اور کنیاؤں کو سب سندر سکھیاں پھر جنواسے کو ساتھ لے چلیں۔

تیہی سمے سُنئے اسیس جہاں تہاں نگر نبھ آنند و مہا
چرُ جیئے ہوں جوری چارو یُو مدت من سبہیں کہا
جوگیندر سدھ منیں دیو بلوکی پربھُو دندبھی ہنی
چلے ہرشی برسی پرسون نج نج لوک جے جے بھنی

اس سمے جہاں تہاں نگر اور آکاش میں آشیرواد کی دھونی ہی کانوں میں سنائی دے رہی ہے اور مہا آنند چھایا ہوا ہے۔ سب نے پرسن ہو کر کہا کہ سندر چاروں جوڑیاں چرنجیوی ہیں۔ یوگی، راج سدھ اور منیشور پربھو شری رام چندر جی کو دیکھ کر دُندبھی بجاتے اور پرسن ہو کر پھول برساتے جے ہو، جے ہو، کہتے ہوئے اپنے اپنے لوک کو چلے گئے۔

## دوہا

سہت بدھوٹنہہ کنور سب تب آئے پتُو پاس
سوبھا منگل مود بھری اُمگیو جنو جنواس

چاروں راجکمار اپنی اپنی دلہنوں سہت پتا جی کے پاس آئے تب تو شوبھا، منگل اور آنند سے بھر کر مانو سب جنواسا اُمڈ ہی پڑا۔

## چوپائی

پنی جیونار بھئی بہو بھانتی۔ پٹھئے جنک بولائی براتی
پرت پانوڑے بسن انوپا۔ سُتنہہ سمیت گون کیو بھوپا

پھر بھانت بھانت کی رسوئی بنائی گئی۔ جنک جی نے برات کو بُلا بھیجا۔ انوپم بستروں کے پانوڑے پڑتے جاتے ہیں۔ جب کہ دسرتھ جی پتروں سہت چلے۔

سادر سب کے پائے پکھارے۔ جتھا جوگو پیڑھنہہ بیٹھارے
دھوئے جنک اودھ پتی چرنا۔ سیلو سنیہو جائی نہیں برنا

آدر کے ساتھ سب کے پاؤں دھوئے گئے اور یتھا یوگیہ پیڑھوں پر سب براتی بٹھائے گئے۔ تب جنک جی نے اودھ نریش

دسرتھ جی کے چرنوں دھوئے۔ ان کا شیل اور آپس میں پریم کھاؤ کا ورنن نہیں ہو سکتا۔

بہوری رام پدپنکج دھوئے جے ہر ہردہ کمل مہوں گوئے
تینیو جائی رام سم جانی دھوئے چرن جنک نج پانی

پربھو شری رام چندر جی کے جو چرن کمل شری شِو جی کے ہردہ کمل میں چھپے رہتے ہیں۔ اُن کو پھر راجہ جنک نے دھویا اور پھر تینوں بھائیوں کی رامجی کے سمان جان کر ان کے چرن راجہ جنک نے ہاتھوں سے دھوئے۔

آسن اُچت سبہی نرپ دینہے۔ بولی سوپکاری سب لینہے
سادر لگے پرن پنوارے۔ کنک کیل منی پان سنوارے

راجہ جنک جی نے سب کو اُچت آسن دیئے۔ پھر سوئی پروسنے والوں کو بُلایا۔ آدر کے ساتھ پتلیں پڑنے لگیں۔ جو سندر سہاتے منیوں کے پتوں سے سونے کی کیل لگا کر بنائی گئی تھیں۔

دوہا

سوپودن سُرَبھی سَرپی سُندر سواد پُنیت
چھن مہوں سب کیں پرُسی گے چتُر سوآ بنیت

چتر اور نِمر تا سے بولنے والے رسوئیے سُندر سواد نِشٹ (ذائقہ دار) اور پوِتر دال بھات اور گائے کا مکھن گھشٹ بھر میں سب کے سامنے پروس گئے۔

چوپائی

پنچ کول کری جینوت لاگے۔ گاری گان سُنی اَتی انُور لاگے
بھانتی انیک پرے پکوانے۔ سُدھا سرس نہیں جاہیں بکھانے

سب لوگ پانچ گراسی کر کے (پرآنائے سواہا۔ واپانائے سواہا۔ ددیانائے سواہا۔ اُدرنائے سواہا۔ اور سمانائے سواہا۔ ان منتروں کا اچارن کرتے ہوئے پہلے پانچ پرانوں کو گراس دینا یہ پانچ گراسی کرم کہلاتے ہیں) کر کے بھوجن کرنے لگے۔ گالی مئے گیت (پنجابی سٹھنیاں) سن کر سب اَتی انت پریم مگن ہو گئے

انیک پرکار سے امرت کے پکوان پر دت گئے۔ ورنن نہیں کیا جا سکتا۔

پُرسن لگے سُیار سجانا۔ بنجن بیدھ نام کو جانا
چاری بھانتی بھوجن بدھی گائی۔ ایک ایک بدھی برنی نہ جائی

چتر رسوئیے بھانت بھانت کے وینجن دکھانے والے بدارتھ مٹھائیاں آدی پروسنے لگے۔ ان کا نام کون جانتا ہے۔ چبا کر کھانے والے۔ چوس کر کھانے والے اور پی کر کھانے لیو گئیہ بھوجن اس پرکار چار پرکار کے بھوجنوں کی بدھی کہی گئی ہے۔ اُن میں سے ایک ایک پرکار کے اتنے پدارتھ بنے تھے۔ کہ جن کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔

چھرس رُچر بنجن بہو جاتی۔ ایک ایک رس اگنت بھانتی
جیونت دیہیں مدھر دھنی گاری۔ لے لے نام پُرش اور ناری

چھ رس (میٹھا۔ کھٹا۔ کڑوا۔ نمکین۔ کسیلا۔ چرچرا) والے بہت طرح کے سواد نشٹ وینجن ہیں۔ ایک ایک رس سے اگنت پرکار کے بنے ہوئے ہیں۔ برات کے بھوجن کرتے سمے استریاں میٹھی سُریلی دھن سے پُرش اور استریوں کے نام لے کر گالی دیکر گیت گا رہی ہیں:

سمے سُہاوَنی گاری براجا۔ ہنست راؤ سنی سہت سماجا
ایہی بدھی سبہیں بھوجن کینہا۔ آدر سہت آچمنو دینہا

سمے کی سُہاونی گالی بھی شوبھا پاتی ہے۔ اسے سن کر سماج سہت راجہ دسرتھ جی ہنس رہے ہیں۔ اس پرکار سب نے بھوجن کیا اور تب سب کو آدر سہت ہاتھ منہ دھونے کے لئے جل دیا گیا۔

دوہا

دیئی پان پوجے جنک دسرتھو سہت سماج
جنو اسے ہی گو نے ندِت سکل بھوپ سرتاج

پھر پان دے کر جنک جی نے دسرتھ جی کے سہت ان کی سار ک

سماج کا پوجن کیا۔ سب راجاؤں کے سرتاج دسرتھ جی پرسن ہوکر جنواسے کو چلے۔

## چوپائی

نت نوتن منگل پُر ماہیں۔ نمش سرِس دن دامنی جاہیں
بڑے بھور بھوپتی منی جاگے۔ جاچک گُن گن گاون لاگے

جنک پور میں نت نئے منگل ہو رہے ہیں۔ آنکھ کی جھلک کے سمان دن رات بیتے جا رہے ہیں۔ پراتہ کال راجاؤں کے مکٹ منی دسرتھ جی جاگے۔ یاچک (بھکاری) لوگ ان کے گنوں کا گان کرنے لگے۔

دیکھی کنور بر بدھنیہ سمیتا۔ کمی کہی جات مو دو من جتیا
پرت کریا کری گے گرو پاہیں۔ مہا پر مو دو پریمو من پاہیں

چاروں راجکماروں کو ان بہوئیں سہت دیکھ کر ان کے من میں جو آنند ہے وہ کہا نہیں جا سکتا۔ پراتہ کال کی ساری کریا کر کے وہ اپنے گرو وششٹ جی کے پاس گئے۔ ان کے من میں مہا آنند اور پریم بھرا ہے۔

کری پرنامو پوجا کر جوری۔ بولے گرا امیں جنو بوری
تمہری کرپاں سنہو منی راجا۔ بھیئو آج میں پورن کاجا

پرنام کر کے اور ان کی پوجا کر کے ہاتھ جوڑ کر امرت سے بھری ہوئی بانی سے راجہ دسرتھ نے کہا۔ ہے منی راج! آپ کی کرپا سے میں آج پورن ہوں

اب سب بپر بولائیں گوسائیں۔ دیہو دھینو سب بھانتی بنائیں
منی گر سن مہی پال بڑائی۔ پنی پٹھئے منی برند بولائیں

ہے گوسائیں! اب سب برہمنوں کو بلا کر سب بھانت سے سجا کر گائیں دے دیجئے۔ یہ سن کر وششٹ جی نے راجہ کی بڑی بڑائی کی۔ اور پھر منی منڈلی کو بلوا بھیجا۔

باْم دیو اور دیو رشی بالمیک جابالی
آئے منی بر نکر تپ کوسک ردی تپ سالی

تب بام دیو، دیو رشی نارد، والمیک جابالی اور وسوامتر آدی تپسوی سریشٹھ منیوں کی منڈلیاں وہاں آئیں۔

## چوپائی

ڈنڈ پرنام سب ہی نرپ کینھے۔ پوجی سپریم براسن دینھے
چاری لچھ بردھینو منگائیں۔ کام سُربھی سم سیل سُہائیں

راجہ نے سب کو ڈنڈوت کر کے پرنام کیا۔ پریم سے ان کی پوجا کر کے انہیں اُتم آسن دیئے۔ چار لاکھ اُتم گائیں منگوائیں جو سشیل اور سندر تھیں اور کام دھینو کے سمان تھیں۔

سب بدھی سکل النکرت کینھی۔ مدت مہپ ہی دیو مہہ دینھی
کرت بنئے بہو بدھی نرناہو۔ لہیوں آج جگ جیون لاہو

ان کو سب پرکار کے گہنے کپڑوں سے سجا کر پرسن ہو کر برہمنوں کو راجہ دسرتھ جی نے دیا۔ راجہ بہت طرح سے پرارتھنا کر رہے ہیں کہ آج ہی جگت میں جینے کا لابھ میں نے اٹھایا ہے۔

پائی اسیس مہیسو آنندا۔ لئے لوئی پنی جاچک برندا
کنک بسن منی ہے گئے سینا۔ دیئے بوجھی رچی ربی کل نندن

برہمنوں کا آشیرواد پا کر راجہ کو بڑا آنند ہوا۔ پھر یاچکوں کی منڈلیوں کو بلوا لیا۔ رگھوکل کو آنندت کرنے کے لئے دسرتھ جی نے ان کو ان کی پسند پوچھ کر سونا، بستر، منی، گھوڑے ہاتھی ورتھ دیئے۔

چلے پڑھت گاوت گن گاتھا۔ جے جے جے دن کر کل ناتھا
ایہی بدھی رام بیاہ اچھاہو۔ سکی نہ برنی سہس مکھ جاہو

وہ سب کبت پڑھتے اور لیش نین گان کر کے راجہ دسرتھ کی جے ہو جے ہو جے ہو کہتے ہوئے چلے۔ اس پرکار شری رام چندر جی کے وواہ کا اتسو ہوا۔ جن کا ہزار مکھ والے سیش جی بھی نہیں ورنن کر سکتے

## دوھا

دوہا

بار بار کوسِک چرن سیس نائی کہہ راؤ
یہ سُو سُکھو مُنی راج تو کرپا کٹا چھپاؤ

تب بار بار وشوامتر جی کے چرنوں میں دنڈوت کرکے مہاراجہ دشرتھ نے کہا کہ ہے مُنی راج! یہ سب سُکھ آپ کی کرپا درشٹی کی ہی کرپا ہے۔

چوپائی

جنک سنیہو سیلو کرتوتی۔ نرپُو سب بھانتی سراہ بھُوتی
دن اُٹھی بدا اودھ پتی ماگا۔ راکھہیں جنکو سہت انُوراگا

راجہ دشرتھ جی نے جنک کے پریم شیل۔ کرنی اور ایشوریہ کی سب پرکار پرشنسا کی۔ ہر روز سویرے اُٹھتے ہی اودھ نریش دشرتھ جی جنک سے وداع ہونے کی آگیا مانگتے ہیں۔ پرنتو راجہ جنک پریم سے انہیں رکھ لیتے ہیں۔

نت نوتن آدر ودھیکائی۔ دن پرتی سہس بھانتی مہمانی
نت نو نگر آنند اچھاہو۔ دسرتھ گونو سوہائی نہ کاہو

نت نیا آدر بڑھتا ہی جاتا ہے۔ ہر روز ہزاروں پرکار سے مہمانی ہوتی ہے۔ نگر میں نت نیا آنند اور اُتساہ رہتا ہے دسرتھ جی کا وداع ہونا کسی کو نہیں سُہاتا۔

بہت ورس بیتے ایہی بھانتی۔ جنو سنیہہ رجو بندھے براتی
کوسِک ستانند تب جائی۔ کہا بدیہہ نرپ ہی سمجھائی

اس پرکار بہت سے دن بیت گئے۔ مانو پریم کی رسی سے براتی لوگ بندھے ہوئے ہیں۔ تب وشوامتر جی اور ستانند جی نے راجہ جنک کو سمجھا کر کہا۔

اب دسرتھ کہوں آئسو دیہو۔ جدپی چھاڑی نہ سکہو سنیہو
بھلے ہیں ناتھ کہی سچو لوائے۔ کہی جے جیو سیس تہہ نائے

کہ اب آپ دشرتھ جی کو وداع ہونے کی آگیا دیجئے۔ یدپی



پریم کے مارے آپ انہیں چھوڑنا نہیں چاہتے بہت اچھا سوامی! ایسا کہہ کر جنک جی نے منتریوں کو بُلا لیا۔ اور جے جیو کہہ کر انہیں نے (منتریوں نے) راجہ جنک جی کو مستک نوایا۔

دوہا

اودھ ناتھ چاہت چلن بھیتر کرہو جناؤ
بھئے پریم بس سچو سکتی پیر سبھا سد راؤ

جنک جی نے اُن منتریوں سے کہا۔ کہ اودھ نریش دشرتھ جی وداع ہونا چاہتے ہیں۔ اس لئے آپ رنواس میں جا کر خبر کر دو۔ یہ سُن کر منتری و برہمن و راج سبھا اور سوئم راجہ جنک جی پریم کے وش ہو گئے۔

چوپائی

پُرباسی سُنی چلی ہی براتا۔ بوجھت بِکل پرسپر باتا
ستیہ گونو سُنی سب بلکھانے۔ سنہوں سانجھ سرسج سکچانے

جنک پور کے لوگوں نے جب برات کے جانے کی خبر کانوں کان سُنی تو وہ آپس میں ایک دوسرے سے پوچھنے لگے۔ یہ نشچے ہو جانے پر کہ برات سچ مچ ہی جانے والی ہے۔ وہ بہت ہی اداس ہو گئے مانو شام کے وقت کمل کا پھول کُملا گیا ہو۔

جہاں جہاں آوت بسے براتی۔ تہاں تہاں سِدھ چلا بہو بھانتی
بِبدھ بھانتی میوا پکوانا۔ بھوجن ساج نہ جائی بکھانا

بھری بھری بسہن اپار کہارا۔ پٹھئیں جنک انیک سُسارا
ترگ لاگ رتھ سہس پچیسا۔ سکل سنوارے نکھ اُر و سیسا

مت سہس دس سِندھ ساجے۔ جنہہ ہی دیکھی دسی کنجر لاگے
کنک بسن منی بھری بھر جاتا۔ مہیش دھینو بستو بِدھی ناتا

الودھیا سے جنک پُر آتے سمے جہاں جہاں برات نے پڑاؤ کیا تھا وہاں وہاں بہت پرکار کار سوئی کا سامان بھیجا گیا۔ انیکوں پرکار کے میوے۔ پکوان اور بھوجن کی سامگری جن کا ورنن

نہیں ہوسکتا۔ اگنت بیلوں اور کہاروں کے دوارہ بھر بھر کر بھیجے گئے۔ ساتھ ہی جنک جی نے سندر پلنگ بھی بھیجے ایک لاکھ گھوڑے اور پچاس ہزار رتھ اور سر سے نیچے تک سجائے ہوئے۔ دس ہزار سجے ہوئے متوالے ہاتھی جنہیں دیکھ کر دشاؤں کے ہاتھی بھی شرمندہ ہوتے ہیں۔ گاڑیوں میں بھر بھر کر سونا۔ بستر اور جواہرات اور گائیں۔ اس کے علاوہ اور بھی انیک پرکار کی وستوئیں دیں۔

## دوہا

داج امت نہ سکئے کہی دینہہ بدیہہ بہوری
جو اولوکت لوکیتی لوک سمپدا تھوری

جنک جی نے پھر سے بے حد جہیز دیا۔ جو کہا نہیں جا سکتا۔ جس کے آگے لوک پالوں کے لوک کی دولت بھی تھوڑی جان پڑتی تھی۔

## چوپائی

سب سماج یہی بھانتی بنائی۔ جنک اودھ پر دینہہ پٹھائی
چلی ہی برات سنت سب رانیں۔ بکل مین گن جنو لگھو پانیں

اس پرکار سب سامان سجا کر راجہ جنک نے اجودھیا جی کو بھیج دیا۔ برات کے جانے کی خبر سن کر رانیاں ایسے بیاکل ہوگئیں۔ مانو تھوڑے پانی میں مچھلیاں بیاکل ہو گئی ہوں۔

پنی پنی سیا گود کری لیہیں۔ دیئی آسیں سکھاولو دیہیں
ہونیہو سنتت پیاہی پیاری۔ چروا ہی بات اسیس ہماری

وہ سب بار بار سیتا جی کو گود میں لے لیتی ہیں۔ انہیں آشیرواد دے کر یہ شکشا دیتی ہیں۔ کہ تم سدا اپنے پتی کی پیاری ہو۔ وہ تمہارا سہاگ اٹل ہو۔ ہمارا یہی آشیرواد ہے۔

ساس سسر گر سیوا کریہو۔ پتی رکھ لکھی آیسو انو سر ہو
اتی سنیہہ بس سکھی سیانی۔ ناری دھرم سکھویں مردو بانی

ساس سسر اور گرو کی سیوا کرنا۔ پتی کی رچی دیکھ کر ان کی آگیا انوسار چلنا۔ چتر سکھیاں اتی پریم وش ہو کر سیتا جی کو کومل بانی سے استری دھرم کی شکشا دیتی ہیں۔

سادر سکل کنوری سمجھائیں۔ رانیہہ بار بار ار لائیں
بہوری بہوری بھینٹ ہیں مہتاریں کہہیں برنچی رچیں کت ناریں

اس پرکار رانیوں نے سب کماریوں کو استری دھرم کی شکشا دے کر بار بار انہیں چھاتی سے لگایا۔ ماتائیں بار بار ان سے ملتی ہیں اور کہتی ہیں کہ برہما جی نے استریوں کو کیوں بنایا۔

## دوہا

تیہی اوسر بھائینہہ سہت رام بھانو کل کیتو
چلے جنک مندر مدت بدا کراون ہیتو

اسی سمے سوریہ ونش کے بھانو۔ شری رامچندر جی بھائیوں سمیت پرسن ہو کر وداع کرانے کے لئے راج محل کو چلے۔

## چوپائی

چاریو بھائی سبھائیں سہائے۔ نگر ناری نر دیکھن دھائے
کوؤ کہہ چلن چہت ہہیں آجو۔ کینہہ بدیہہ بدا کر ساجو

سبھاؤ سے ہی سندر چاروں راجکماروں کو دیکھنے کے لئے جنک پر کے استری پرش دوڑے۔ کوئی کہتا ہے کہ آج جانا چاہتے ہیں۔ راجہ جنک نے وداع کرنے کا سارا پربندھ کر لیا۔

لیہو نین بھری روپ نہاری۔ پریہ پاہنے بھوپ ست چاری
کو جانے کیہہ سکرت سیانی۔ نین آتتھی کینہے بدھی آنی

ان پیارے مہمانوں چاروں راجکماروں کے روپ کو نیتر بھر کر دیکھ لو۔ ہے چتر پتہ نہیں۔ بدھاتا نے ہمارے کون سے پنیہ کرموں کے پھل سروپ ان راجکماروں کو یہاں لا کر ہماری آنکھوں کا مہمان کیا ہے۔

مرن سیلو جمی پاد پیوکھا۔ سرترو لہے جنم کر بھوکھا
پاو ناری ہری پد جمی جیسیں۔ انہہ کر درسنو ہم کہیں تیسیں

جیسے کسی مرنے والے کو امرت مل جائے اور جنم کے غریب کو کلپ برکش کی پراپتی ہو جائے۔ نرک ادھیکاری کو جیسے موکش کی پراپتی ہو جائے۔ نرک ادھیکاری کو جیسے موکش

نرکھی رام سوبھا اُر دھر ہو۔ نج من پھنی مورتی منی کر ہو
اِیہی بِدھی سب ہی نین پھلو دیتا۔ گئے کنور سب راج نکیتا

شری رام چندر جی کی شوبھا کو دیکھ کر ہردے میں دھر لو۔ اپنے من کو سانپ اور ان کی منوہر مورتی کو منی بنا لو۔ اس پرکار سب کو نیتروں کا پھل دیتے ہوئے سب راجکمار راج محل میں گئے۔

دوہا

رُوپ سندھو سب بندھو لکھی ہرشی اُٹھا رنیواس
کریں نچھاوری آرتی مہا مُدِت من ساس

رُوپ کے سمندر سب راجکماروں کو دیکھ کر رنواس پرسن ہو اُٹھا ساسویں پرسن من ہو کر نچھاور اور آرتی کرتی ہیں

چوپائی

دیکھی رام چھبی اتی انُور اگیں۔ پریم بِبس پُنی پُنی پد لاگیں
رہی نہ لاج پریتی اُر چھائی۔ سہج سنیہو برنی کمی جائی

شری رام جی کی سُندر شوبھا کو دیکھ کر وہ پریم میں لگن ہو گئیں۔ اور پریم کے وش میں ہو کر بار بار ان کے چرنوں میں لگیں ہردے میں بہت ہی پریتی چھا گئی۔ جس سے لجّا بھی چھوٹ گئی۔ ان کے سہج سبھاوک پریم کا ورنن اس طرح سے کیا جا سکتا ہے۔

بھائنہ سہت اُبٹی انہوائے۔ چھرس اسن اتی ہیتو جینوائے
بولے رامُو سواوسر جانی۔ سِیل سنیہہ سکچے بانی

انہوں نے بھائیوں سمیت شری رام جی کو ابٹن لگا کر اشنان کرایا اور بڑے پریم سے چھ رس والا بھوجن کھلایا۔ سُندر سمان جان کر شری رام جی نے شیل پریم اور لجّا بھری بانی سے کہا۔

راؤ اودھ پُر چہت سادھائے۔ پدا ہون ہم اہاں پٹھائے
ماتو مُدِت من آئسُو دیہو۔ بالک جانی کرب نِت نیہو

مہاراج ایودھیا پُری کو جانا چاہتے ہیں۔ ہمیں وداع لینے کے لئے انہوں نے یہاں بھیجا ہے۔ ہے ماتا۔ پرسن من سے ہمیں آگیا دیجئے۔ اور اپنے بالک سمجھ کر سدا پریم درشٹی رکھئے۔

سُنت بچن بلکھو رنیواسُو۔ بولی نہ سکہیں پریم بس ساسُو
ہرنیاں لگائی کنوری سب لینہی۔ پتنہہ سونپ بنتی آتی کینہی

ان بچنوں کو سنتے ہی سارا رنواس اداس ہو گیا۔ ساسوئیں پریم وش بولی نہیں سکتیں۔ سب کماریوں کو چھاتی سے لگا لیا۔ اور ان کے پتیوں کو سونپ کر بہت نمر پرارتھنا کی۔

چھند

کری بنے سیا راُمہی سمرپی جوری کر پُنی پُنی کہئے
بلی جاؤں تات سجان تمہہ کہوں بِدت گتی سب کی اہے
پریوار پُرجن موہی راجہی پران پریہ سیا جانی بی
تُلسیس سِیل سنیہو لکھی نج کنکری کری مانی بی

نمر پرارتھنا کر کے انہوں نے سیتا جی کو شری رام جی کو سونپ دیا۔ اور ہاتھ جوڑ کر بار بار کہا۔ ہے تات۔ ہے چتر۔ میں تمہاری بلہاری جاتی ہوں۔ تم سب کے دلوں کے بھید جانتے ہو۔ پریوار پرواسیوں اور راجہ کو سیتا پرانوں کے سمان پریہ ہے۔ ایسا جانتے ہوئے تُلسی کے سوامی! اس کے شیل اور پریم کو دیکھ کر اسے اپنی داسی سویکار کرنا۔

سورٹھا

تمہہ پری پورن کام جان سرومنی بھاو پریہ
جن گن گاہک رام دوش دلن کرو نا ئین

تم پورن کام ہو چتر شرومنی ہو۔ تمہیں پریم بھاؤ سے پریم ہے بھگتوں کے گنوں کو گرہن کرنے والے اور ان کے دوشوں کا

لے گئے اور سولہ پرکار سے اُن کی پوجا کر کے اُن کا بڑا آدر ستکار کیا پھر سیتا جی سمیت اُن کے چرنوں پکڑے اور ہاتھ کملوں کو جوڑ کر شری رام جی بولے۔

سیوک سدن سوامی آگمنو۔ منگل مُول امنگل دمنو
تدپی اُچت جنو بولی سپریتی۔ پٹھئے کاج ناتھ اسی نیتی

سوامی کا سیوک کے گھر پدھارنا اگرچہ منگلوں کا مول اور منگلوں کے ناش کا کرنے والا ہوتا ہے تو بھی اے سوامی یہی مناسب تھا کہ آپ پریم پورک سیوک کو ہی اگر کوئی کام تھا بلا بھیجتے ایسی ہی نیتی ہے۔

پربھتا تجی پربھو کیتہہ سنیہو۔ بھیو پنیت آجو یہو گیہو
آیسو ہوئی سو کروں گوسائیں۔ سیوکو لہئی سوامی سیوکائیں

پربھو آپ نے پربھتا (سوامی پن) کو چھوڑ کر جو پریم کیا اس سے یہ گھر آج پوتر ہو گیا جو آپ آ گیا کریں۔ وہ میں کروں گا سوامی کی سیوا کرنے میں ہی سیوک کی بھلائی ہے۔

دوھا

سنی سنیہہ سانے بچن مُنی رگھوبرہی پرسنس
رام کس نہ تمہہ کہہو اس ہنس بنس اوتنس

پریم سے بھرپور بچن سن کر گرو وسشٹ جی نے شری رگھوناتھ جی کی سراہنا کرتے ہوئے کہا کہ ہے رام آپ ایسا کیوں نہ کہو۔ آپ سب ونشوں کے ہنس سوریہ ونش کے بھوشن جو ہو۔

برنی رام گن سیلو سبھاؤ۔ بولے پریم پُلکی مُنی راؤ
بھوپ سجیو ابھیشیک سماجو۔ چاہت دین تمہہ جب راجو

شری رام جی کے گن شیل اور سبھاؤ کی بڑائی کر کے پریم سے آنند مگن ہوئے۔ مُنی راج بولے۔ ہے رام اراجہ نے راج تلک کرنے کا ساج سجایا ہے۔ وہ آپ کو یوراج بنانا چاہتے ہیں۔

رام کرہو سب سنجم آجو۔ جوں بدھی کسل نباہے کاجو
گُرو سکھ دیئی رائے پہیں گیئو۔ رام ہردیاں اس بسمے بھیو
جنمے ایک سنگ سب بھائی۔ بھوجن سین کیلی لرکائی
کرن بدھ اپبیت بیاہا۔ سنگ سنگ سب بھئے اچھاہا

اس لئے۔ ہے رام جی آج آپ سنیم (برت ہون آدی) کیجئے تاکہ بدھاتا اس کام کو سپھل کر دیں۔ گورو جی یہ شکشا دے کر دسرتھ جی کے پاس گئے اور شری رام جی کے من میں یہ سماچار سُن کر اس بات کا بڑا کھید ہے (افسوس) ہوا۔ کہ سب بھائی ایک ساتھ کھانا۔ سونا۔ بال کریڑا۔ کرن چھیدن جنیو دھارن کرنا اور دواہ آدی اُتسو ہوئے

بمل بنس یہو انوچت ایکو۔ بندھو بہائی بڑہے ہی ابھیشیکو
پربھو سپریم پچھتانی سہائی۔ ہرو بھگت من کے کٹلائی

اس نرمل ونش میں یہی ایک انوچت ریتی (نامناسب رواج) ہے کہ چھوٹے بھائیوں کو چھوڑ کر بڑے کو ہی راج تلک ہوتا ہے پربھو شری رامچندر جی کا یہ سُندر پریم بھرا پچھتاوا بھگتوں کے ہردے کی کٹلتا کو دور کرنے والا ہے

دوھا

تیہی اوسر آئے لکھن مگن پریم آنند
سنمانے پریہ بچن کہی رگھوکل کیرو چند

پریم آنند میں مگن ہوئے لکشمن جی اسی سمے وہاں تشریف آئے۔ تو شری رام چندر جی سے جو رگھوکل روپی کمُدنی کے کھلانے والے چندرما ہیں۔ پریم بھرے بچن کہہ کر اُن کا آدر ستکار کیا۔

باجہیں باجنے ببدھ بدھانا۔ پُر پرمودُ نہیں جائی بکھانا
بھرت آگمنو سکل مناوہیں۔ آوھوں بیگی نین پھلو پاوہیں

بھانت بھانت کے باجے بج رہے تھے۔ نگر بھر میں جو پریم آنند چھایا ہوا تھا اس کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ بھرت جی کے آنے کی سب نگر لوا سی باٹ جوہ رہے ہیں اور کہہ رہے ہیں کہ وہ جلدی آویں اور راج تلک اتسو کو دیکھ کر نیتروں کا پھل پا دیں

ہاٹ باٹ گھر گلیں اتھائیں۔ کہہیں پرسپر لوگ لوگائیں
کالی لگن بھلی کیتک مارا۔ پوجہیں بِدھی ابھیلاشو ہمارا

بازاریں راستوں میں گھر گلی اور چبوتروں پر جہاں تہاں استری اور پرش آپس میں یہی کہتے ہیں کہ کل وہ شبھ مہورت نہ جانے کس سمے ہوگا جب بدھاتا ہمارے منورتھ پورے کریگا

کنک سنگھاسن سیا سمیتا۔ بیٹھیں رامُو ہوئی چت چیتا
سکل کہہیں کب ہوہی کالی۔ بگھن مناوہیں دیو کچالی

جب سورن سنگھاسن پر شری رام چندر جی ستیا سمیت براجیں گے اور ہمارا من تبھی شانت ہوگا۔ سب یہ کہہ رہے ہیں کہ کل کب ہوگا۔ پرنتو کچالی دربُسی چال والے دیوتا ادھر وگھن (خلل) منا رہے ہیں۔

تیہہ سی سوہائی نہ اودھ بدھاوا چورہی چندنی راتی نہ بھاوا
سارو بولی وِنئے سُر کرہیں۔ بارہیں بار پائے لے پرہیں

دیوتاؤں کو ایودھیا کا آنند بدھاوا اچھا نہیں لگا جیسے چوروں کو چاندنی رات اچھی نہیں لگتی ہے۔ سرسوتی جی کو دیوتاؤں نے بلایا سب نے ان سے پرارتھنا کی اور بار بار ان کے چرنوں پر گرنے لگے اور کہتے لگے۔

بپتی ہماری بلوکی بڑی ماتو کریئے سوئی آجو
رامُو جاہیں بن راجو تجی ہوئی سکل سُر کاجو

کہ ہے ماتا۔ ہماری بپتا کو دیکھ کر آج آپ کوئی ایسا اپائے کیجیے کہ جس سے شری رام چندر جی راج چھوڑ دیں اور بن کو چلے جائیں تو ہمارا سارا کام سدھ ہو جائے

سُنی سُر بنئے ٹھاڈھی پچھتاتی۔ بھیئیوں سروج بپن ہمراتی
دیکھی دیو پُنی کہہیں بہوری۔ ماتو توہی نہیں تھوریو کھوری

دیوتاؤں کی نمر تا پرارتھنا سُن کر سرسوتی جی پچھتاتی ہیں کہ میں کمل کے لیے ہیمنت رتو کی رات ہوئی۔ انہیں اس پرکار دو بدھا (بس وپیش) میں دیکھ کر دیوتا پھر نمر پرارتھنا کرکے کہنے لگے کہ ماتا آپ کو اس میں کچھ بھی دوش نہیں لگے گا۔

بسمے ہرش رہت رگھوراؤ۔ تمہہ جانہو سب رام پربھاؤ
جیو کرم بس سُکھ دکھ بھاگی۔ جائیے اودھ دیوہت لاگی

شری رگھوناتھ جی تو دکھ سکھ سے رہت ہیں۔ آپ تو ان کے سب پربھاؤ کو جانتی ہی ہیں۔ جیو اپنے کرموں کے وش ہوکر دکھ سکھ بھوگتے ہیں۔ اس لئے آپ دیوتاؤں کے ہت ارتھ ایودھیا پوری میں جائیے۔

بار بار گہی چرن سنکوچی۔ چلی بچاری بِبُدھ متی پوچی
اونچ نواسو نیچ کرتوتی۔ دیکھی نہ سکہیں پرائی بِبھوتی

بار بار چرن پکڑ کر دیوتاؤں نے سرسوتی جی کو سوچ اور چنتا میں ڈال دیا تب وہ یہ من ہی من وچار تی ہوئی چلیں کہ دیکھو دیوتاؤں کا نواس استھان کتنا اونچا ہے اور ان کی یہ چیشٹا کتنی نیچ ہے کہ دوسرے کے دھن اور ویشوریہ کو نہیں دیکھ سکتے:

آگل کاجو بچاری بہوری۔ کرہہیں چاو کُسل کبی موری
ہرشی ہردیاں دسرتھ پر آئی۔ جنو گرہ دسا دسہہ دکھدائی

پھر آگے کا کام وچار کرکے یہ من میں شری رگھوناتھ جی جو چرتر کریں گے ان کا ورنن کرنے کے لئے چتر کوی میری چاہ کیا کریں گے۔ ہردے میں پرسن ہوکر دسرتھ جی کی پری شری ایودھیا جی میں آئی۔ مانو دسہہ دکھ (ناقابل برداشت دکھ) دینے والی کوئی گرہ دشا آئی ہو۔

نامو منتھرا مند متی چیری کیکئی کیری !!
اجس پٹیاری تاہی کری گئی گرمتی پھیری

کیکئی کی منتھرا نامی مند بدھی ایک داسی تھی۔ اسے بدنامی کی پٹاری بنا کر اس کی بدھی کو الٹی کرکے سرسوتی جی چلی گئیں

دیکھ منتھرا نگر و بناوا۔ منجل منگل باج بدھاوا
پوچھسی لوگنہ کاہ اچھاہو۔ رام تلکو سنی بھا اُر دا ہو

نگر کو سجے ہوئے اور رگھو کُل سُندر منگل مئے بدھاوے بجتے دیکھ کر منتھرا نے لوگوں سے پوچھا کہ آج کیا اُتسو ہے؟ شری رام چندر جی کے راج تلک کی بات سنتے ہی اس کا ہردہ جل اُٹھا۔

کرئی بچار کبدھی کجاتی۔ ہوئی اکاجو کونی بدھی راتی
دیکھی لاگی مدھو کُٹل کراتی۔ جمی گون تکئی لیئوں کیہی بھاتی

وہ مہان دُر بُدّھی اور نیچ جاتی والی داسی یہ سوچنے لگی کہ کس پرکار سے یہ بنا بنایا کام رات ہی رات میں بگڑ جائے۔ جیسے کوئی کُٹل بھیلنی شہد کا چھتہ لگا ہوا دیکھ کر گھات لگاتی ہے کہ اسے کس پرکار اُتار لوں۔

بھرت ماتو پہیں گئی بلکھانی۔ کا انمنی ہسی کہہ ہنسی رانی
اترو دیئی نہ لیئی اُساسو۔ ناری چرت کری دھاری آنسو

وہ بُرا سا منہ بنا کر بھرت جی کی ماتا کیکئی کے پاس گئی۔ رانی کیکئی اس کی طرف دیکھ کر ہنسی اور کہا کہ تو آج اداس کیوں ہے منتھرا نے کوئی اُتر نہ دیا کیول گہری سانسیں بھرنے لگی۔ اور استری چرتر کے آنسو بہانے لگی۔

ہنسی کہہ رانی گالو بڑ تورے۔ دینہہ لکھن سکھ اس من مورے
تبہوں نہ بول چیری بڑی پاپنی۔ چھاڑئی سواس کاری جنو سانپنی

تب رانی نے پھر ہنس کر کہا کہ تو بہت بڑ بولی (بدزبان) ہے۔ کچھ کسی کو کہہ بیٹھی ہوگی۔ میرے خیال سے لکشمن نے تمہیں کچھ ڈنڈ دیا ہوگا۔ تب بھی اس مہا پاپی داسی نے کچھ اُتر نہ دیا اور ناگن کی طرح لمبی سانسیں چھوڑنے لگی۔

سبھے رانی کہہ کہسی کن کُسل رامو مہی پالو
لکھنو بھرتو رپو دمنو سنی بھا کبری اُر سالو

تب تو رانی گھبرا کر کہنے لگی کہ تو کہتی کیوں نہیں؟ شری رام چندر راجہ اور بھرت و لکشمن اور شتروگن کُشل سے تو ہیں۔ یہ سن کر کبڑی منتھرا کے من میں بڑا ہی دکھ ہوا۔

کت سکھ دیئی ہمہی کو مائی۔ گالو کرب کیہی کر پالو پائی
رام ہی چھاڑی کُسل کیہی آجو۔ جیہی جنیسو دیئی جب راجو

وہ جل بھن کر کہنے لگی۔ کہ مائی مجھے کوئی شکشا کیوں نہیں دیگا اور میں کس بل بوتے پر کسی سے بڑھ کر بول بولوں گی۔ رام چندر کے سوائے آج اور کس کی کُشل ہے۔ جنہیں راجہ مہاراج تلک دے رہے ہیں۔

بھیئو کوسل ہی بدھی اتی داہن۔ دیکھت گرب رہت اُر ناہن
دیکھہو کس نہ جائی سب سوبھا۔ جو اولو کی مور منو چھوبھا

آج کوشلیا جی پر بدھاتا کی بڑی ہی کرپا ہو رہی ہے۔ جن کے گرب (غرور) کو دیکھ کر میرا کلیجہ ہاتھ سے نکل گیا۔ یہ سب شوبھا تم خود جا کر کیوں نہیں دیکھ لیتیں۔ جسے دیکھ کر میرے من میں بڑا ہی سنتاپ ہو رہا ہے۔

پُوتو بدیس نہ سوچو تمہاریں۔ جانتی ہو بس ناہو ہماریں
نیند بہت پریہ سیج ترائی۔ لکھہو نہ بھوپ کپٹ چترائی

تمہارا پُتر پردیش میں ہے تمہیں کچھ سوچ نہیں تو تو بس یہی جانتی ہے کہ راجہ ہمارے وش میں ہے۔ تمہیں تو توشک پلنگ پر پڑے پڑے نیند کے کھراٹے لینا ہی بہت پیارا لگتا ہے۔ راجہ کی کپٹ بھری چترائی کو تو نہیں دیکھتی ہے۔

سُنی پریہ بچن ملن منو جانی۔ جھکی رانی اب رہو ارگانی
پُنی اس کبہوں کہسی گھر پھوری۔ تب دھری جیبھ کڑھاؤں توری

منتھرا کے پریہ بچن سن کر پرنتو اسے من کی میلی جان کر رانی نے اس کو ڈانٹ کر کہا کہ بس چپ رہ گھر میں نفاق ڈالنے والی۔ جو تو پھر کبھی ایسے بچن کہے گی۔ تو تیری جیبھ پکڑ کر نکال دوں گی۔

کانے کھورے کبرے کٹل کچالی جان
تیا بسیشی پنی چیری کہی بھرت ماتو مسکان

کالوں (جن کی ایک آنکھ ناکارہ ہو) لنگڑوں، کبڑوں کو کٹل اور کچالی (برے چلن والا) جاننا چاہیئے۔ ان میں بھی استری پر اور استری ہونے پر بھی داسی۔ اتنا کہہ کر بھرت کی ماتا کیکئی مسکرانے لگی اور بولی۔

پریہ یا دلی سکھ دینہوں توہی سپنے ہوں تو پر کو پونہ موہی
سدا تو سمنگل دایک سوئی۔ تور کہا پھر جیہی دن ہوئی

ہے پریہ بچن کہنے والی منتھرا! میں نے تجھے سکشا دینے کیلئے اتنی بات کہی ہے نہیں تو تجھ پر مجھے سپنے میں بھی کرودھ نہیں ہے جس دن تیرا کہنا سچا ہوگا، ارتھات شری رام جی کا راج تلک ہوگا وہ دن سندر منگل دینے والا شبھ دن ہوگا

جیٹھ سوامی سیوک لگھو بھائی۔ یہ دن کر کل ریتی سہائی
رام تلکو جوں ساچہوں کالی۔ دیؤ مانگو من بھاوت آلی

سوریہ ونش کی یہ سندر ریتی ہے کہ بڑا بھائی سوامی اور چھوٹا سیوک ہوتا ہے۔ اگر سچ مچ ہی کل شری رام کا راج تلک ہوتا ہے تو ہے سکھی! اپنے تجھے تیری من مانی دستو دوں گی۔

کوسلیا سم سب مہتاری۔ رامہی سہج سبھائے پیاری
مو پر کرہیں سنیہہ بسیشی۔ میں کری پریتی پریچھا دیکھی

شری رامچندر جی کو سہج سبھاؤ سے ہی کوشلیا کے سمان سب ماتائیں پیاری ہیں۔ اور مجھ پر تو وہ بہت ہی پریم کرتے ہیں۔ میں نے ان کے پریم کی پریکشا کر کے دیکھ لی ہوں

پدھی جنم دینی کری چھوہو۔ ہوہوں رام سیا پوت پتو ہو
پران تیں ادھک رام پریہ موریں۔ تنہہ کیں تلک چھوبھ کس تورین

میں تو یہ پرارتھنا کرتی ہوں یدی ودھاتا دوبارہ مجھے جنم دیں تو شری رام جی میرے پتر اور سیتا جی بہو ہوں۔ شری رام مجھے پرانوں سے بڑھ کر پیارے ہیں۔ ان کے راج تلک کے اتسو پر تیرے من کو سنتاپ کیوں نہ ہوا۔

بھرت سپتھ توہی ستیہ کہو پریہری کپٹ دراؤ
(دوہا) ہرش سمے بسمو کری کارن موہی سناؤ

تجھے بھرت کی سوگندھ لئے سچ سچ کہو۔ چھل کپٹ کو چھوڑ دو تو اس آنند کے سمے میں بھی شوک کر رہی ہو۔ اس کا کیا کارن ہے۔ سچ سچ سناؤ۔

ایک ہیں بار آس سب پوجی۔ اب کچھو کہب جیبھ کری دوجی
پھورے جرگو کپار دا بھاگا۔ بھلیؤ کہت دکھ راوریہی لاگا

منتھرا بولی: میری تو ساری آشائیں ایک ہی بار پوری ہو گئیں۔ اب تو دوسری جیبھ لگا کر ہی کچھ کہوں گی۔ میرا ابھاگا کپال تو پھوڑنے ہی لائق ہے۔ کیونکہ بھلا کہتے پر بھی آپ نے برا مان کر دکھ پایا۔

کہہیں جھوٹی پھری بات بنائی۔ تے پریہ تمہہ ہی کروئی میں مائی
ہمہوں کہب اب ٹھکر سہاتی۔ نا ہیں تے مون رہب دن راتی

ہے مائی! تمہیں تو وہ ہی پیارے لگتے ہیں جو جھوٹی سچی باتیں بڑھا کر کہتے ہیں میں تو تمہیں کڑوی لگتی ہوں۔ اب میں بھی منہ دیکھی کوئی بات کہہ دیا کروں گی۔ نہیں تو رات دن چپ رہا کروں گی۔

کری کروپ بدھی پربس کینہا۔ بوا سو لنیئے جو دینہا
کوؤ نرپ ہوہم ہی کا ہانی۔ چیری چھاڑی اب ہوب کہ رانی

ودھاتا نے مجھے کروپ بنا کر پرودش کر دیا۔ جو بویا سو کاٹا جو دیا سو لیا۔ کوئی راجہ بنے ہماری کیا ہانی؟ داسی چھوڑ کر رانی بننے سے تو رہی۔

چوپائی

جائیجو گوسہاؤ ہمارا۔ اَن بھل دیکھی نہ جائی تمہارا
تائیں گچھک بات الوُساری۔ چھمئے دیئی بڑی چوک ہماری

ہمارا سبھاؤ تو جلانے کے ہی لوگیہ ہے کیونکہ تمہارا اہت مجھ سے دیکھا نہیں جاتا۔ اس لیے کچھ بات منہ سے نکل گئی۔ بڑی غلطی ہوئی ہے دیوی اکشما کیجیے۔

گوڑھ کپٹ پریہ بچن سُنی تیا ادھر بدُھی رانی
سُر مایا وش بیرنی ہی سُہرد جانی تیئی آنی

استری جاتی سبھاؤ سے ہی چنچل ہونے کے کارن اور دیوتاؤں کی مایا سے موہت رانی کیکیی کے گوڑھ کپٹ بھرے پریہ بچنوں کو سنکر بیرن منتھرا کو اپنی ہت کرنے والی جانکر اس کی باتوں پر بھروسہ کر لیا۔

سادر پُنی پُنی پوچھتی اوہی۔ سبری گان مرگی جنو موہی
تسی مَتی پھِری اہ ای جسی بھاوی۔ رہسی چیری گھات جنو بھاوی

بڑے آدر سے بار بار رانی کیکیی منتھرا کو پوچھ رہی ہیں مانو بھیلنی کے گانے سے ہرنی موہت ہو گئی ہو۔ جیسی ہونہار ہو۔ ویسی ہی اس کی بدھی بھی پھر گئی۔ اپنے گھات میں رانی کو پھنسی ہوئی دیکھ کر منتھرا اڑی پرسن ہوئی۔

تمہہ پوچھہو میں کہت ڈیراؤں۔ دھریہو مور گھر پھوری ناؤں
سجی پرتیتی بہو بِدھی گڑھی چھولی۔ اودھ ساڈھ ساتی تب بولی

تم پوچھتی ہو۔ میں کہتے ڈرتی ہوں۔ کیونکہ میرا نام تو تم نے پہلے ہی گھر پھوڑی رکھ دیا ہے۔ بہت طرح سے گھر کا چھوڑ کر (اکتھا اُلٹی سیدھی باتیں بنا کر) رانی کو پورا بھروسہ دِلا کر اَیودھیا کو دکھ میں ڈالنے والی سنیچر کی ساڑھ ستی دِشا کے سمان منتھرا یہ بچن بولی۔

پریہ سِیا رام کہا تمہہ رانی۔ رامہی تمہہ پریہ سو پھری بانی
رہا پرتھم اب تے دن بیتے۔ سمیَو پھرے رِپو ہوہیں پریتے

ہے رانی! تم جو کہتی ہو۔ کہ سیتا اور رام چندر تمہیں پیارے ہیں اور تم ان کو پیاری ہو۔ یہ بات سچی ہے پرنتو جو دن پہلے تھے سو دن بیت گئے۔ سماں پلٹتے ہی پریتی کرنے والے بھی دشمن ہو جاتے ہیں۔

بھانو کمل کل پوشنہارا۔ بنو جل جاری کرئی سوئی چھارا
جری تمہاری چہ سوتی اُکھاری۔ روندھو کری اُپاؤ بر باری

سوریہ کملوں کے کل کا پالن کرنے والا ہے۔ پر جل کے بغیر وہی سوریہ ان کملوں کو جلا کر بھسم کر دیتا ہے۔ سوت کوشلیا تمہاری جڑ اُکھاڑنا چاہتی ہیں۔ اس لیے اُپائے کے جل بند لگا کر اسے سورکھشت (بحفاظت) کر دو۔

تمہہی نہ سوچ سوہاگ بل نِج بس جانہو راؤ
من ملین موُہ مِیٹھ نرِپ راؤر سرل سُبھاؤ

تمہیں تو اپنے سُہاگ کے بل پر کچھ بھی سوچ نہیں ہے راجہ کو اپنے وش میں کرنا چاہتی ہو۔ راجہ زبان کے تو میٹھے ہیں، لیکن من کے میلے ہیں۔ تم سرل سبھاؤ (سیدھی سادی) ہو۔ اس لیے راجہ کے چھل کپٹ کو نہیں جانتی۔

چتر گمبھیر رام مہتاری۔ بیچو پائی نِج بات سنواری
پٹھئے بھرت بھوپ ننِی اوریں۔ رام ماتو مت جانب روریں

رام کی ماتا کوشلیا بڑی چتر اور گمبھیر ہے۔ جس نے سماں پا کر اپنا کاریہ سِدھ کر لیا۔ بھرت کو جو نانا کے گھر بھیج دیا ہے۔ اس میں آپ کوشلیا کی ہی صلاح سمجھیے۔

سیوہیں سکل سوتی موہی نیکیں۔ گرِبت بھرت ماتو بل پی کیں
سالو تمہار کوسلہی مائی۔ کپٹ چتر نہیں ہوئی جنائی

کوشلیا نے من میں یہ وچار کیا ہے کہ سومترا دی میری اچھی طرح سے سیوا کرتی ہے۔ ایک بھرت کی ماں ہی پتی کے بل گھمنڈ میں رہتی ہے اسی لیے ہے مائی اتم کوشلیا کو کانٹے کی طرح کھٹک رہی ہو وہ کپٹ میں چتر ہے اسکے من کے بھاؤ کو کوئی نہیں جان سکتا۔

راجبهی تمهه پر پریموپیشی ۔ سوتی سبھاؤ سکئی نہیں دیکھی
رچی پر پرپنچو پھوپ ہی نیاۓ ۔ رام تلک ہیت لگن دھرائی
راجہ رام سے بہت پریم کرتے ہیں۔ اس کو نشلیا سوت سبھاؤ
سے نہیں دیکھ سکتی۔ اس لئے اُس نے کپٹ جال رچ کر راجہ
کو وش میں کر کے رام چندر کے راج تِلک کے لئے لگن ٹھہرائی
ہے۔

یہ کل اچیت رام کہوں ٹیکا ۔ سب ہی سوہائی موہی سُٹھی نیکا
اگلی بات سمجھو ڈرو موہی ۔ دیئو دیو پھری سو پھلو ادہی
رام کو راج تِلک دینا تو رگھو کُل کی ریتی کے انوسار اُچیت
ہی ہے۔ یہ بات سبھی کو اچھی لگتی ہے اور مجھے تو بہت ہی اچھی
لگتی ہے۔ پرنتو مجھے تو آگے کی بات وچار کر ڈر لگتا ہے۔ بِدھاتا
اُلٹ کر اُس کا پھل اُسی کو دے۔

رچی پچی کوٹک کُٹِل پن کینہے سی کپٹ پر بودھو
کہی سی کتھا سَت سوتی کے جیہی بدھی باڑھ برودھو

اس طرح کروڑوں کُٹِل پن رچ رچ کر منتھرا نے کیکئی کو اُلٹا
سیدھا سمجھایا اور سینکڑوں سوتوں کی کہانیاں سنائیں۔ کہ جس
سے آپس میں وِرودھ (مخالفت) بڑھ جائے۔

بھاوی بس پرتیتی اُر آئی ۔ پوچھ رانی پُنی سپتھ دیوائی
کا پوچھہو تمہیں اب ہو نہ جانا ۔ نج ہت ان ہت پسُو پہچانا
ہونہار وش کیکئی کے من میں وشواس ہو گیا۔ رانی اُسے
سوگندھ (قسم) دلا کر پوچھنے لگی۔ منتھرا بولی۔ کیا پوچھتی ہو کیا
اب بھی تم نہیں سمجھی۔ اپنی لابھ ہانی اور مِتر دشمن کو تو پشو بھی پہچانتے
ہیں۔

بھیکو پاکھو دن سجت سماجو ۔ تمہہ پائی سُدھی موہی سن آجو
کھائیے پہریئے راج تمہارین ۔ ستیہ کہیں نہیں دوشو ہمارین
راج تِلک کی سامگری سجاتے پندرہ دن ہو گئے ہیں۔ اور تم

نے آج مجھ سے خبر پائی ہے میں تمہارے راج میں کھاتی پہنتی
ہوں۔ اس لئے سچ کہتی ہوں مجھے کوئی دوش نہیں ہے۔

جوں اسیتو کچھو کہہ بنائی ۔ توں بدھی دیہی ہم ہی سجائی
راہی تلک کالی جوں بھلیو ۔ تمہہ کہوں بپتی بیجو بدھی بلیو
یدی میں کچھ جھوٹ کو سچ بنا کر کہوں تو بدھاتا مجھے ڈنڈ دیں
یدی رام کو کل راج تِلک ہو گیا۔ تو سمجھو بدھاتا نے تمہارے
لئے بپتا کا بیج بو دیا۔

ریکھ کھنچائی کہوں بلو بھاشی ۔ بھامنی بھئی ہو دودھ کہی ماکھی
جوں سُت سہت کرو سیو کائی ۔ تو گھر رہو نہ آن اپائی
میں بڑے زور سے لکیر کھینچ کر (ڈنکے کی چوٹ سے یا بلند آواز
دعوی سے) کہتی ہوں کہ ہے رانی! تم دودھ میں پڑی ہوئی مکھی
کے سمان باہر نکال کر پھینک دی جاؤ گی۔ اگر سوت سمیت
کوشلیا اور رام چندر کی سیوا کرو گی تو گھر رہ سکو گی نہیں تو
اور کوئی اپائے نہیں ہے

کدرُوں بِنت ہی دیتہہ دُکھو تمہہ ہی کوسلاں دیب
بھر تو بندی گرہ سیئی ہیں لکھنو رام کے نیب
سانپوں کی ماتا کدرو نے گرڑ کی ماتا ونتا کی جبکہ اُس کی
سوت تھی دکھ دیا تھا۔ ویسے ہی کوشلیا تمہیں دکھ دے گی بھرت
جی جیل خانے کی ہوا کھائیں گے۔ لکشمن رام کے نائب ہوں گے
کیکئے سُتا سُنت کٹو بانی ۔ کہی نہ سکئی کچھو سہمی سُکھانی
تن پسیئو کدلی جمی کانپی ۔ کُبری دسن جیبھ تب چانپی
کیکئی منتھرا کے کڑوے بچنوں کو سن کر سہم کر سوکھ گئی (اُن
کا چہرہ مرجھا گیا) اُس کے مکھ سے کوئی شبد نہ نِکلا شریر میں
پسینہ آ گیا اور وہ کیلے کی طرح کانپنے لگی۔ یہ دیکھ کر کہ رانی
جھٹکے مارے اچیت نہ ہو جائے منتھرا نے اپنی جگہ جیبھ کو
دانتوں تلے دبا لیا۔

چوپائی

کہی کہی کوٹِک کپٹ کہانی ۔ دھیر جو دھرہُو پرلودھی سی رانی
پھر اکُرُو پر یہ لاگی کچالی ۔ بکیہی سراہیَ مانی مَرالی

پھر کپٹ بھری کروڑوں کہانیاں کہہ کہہ کر اُس نے رانی کو خوب سمجھایا اور ساتھ ہی دھیرج بھی دی ۔ کیکیی کے کرم اُلٹے پھر گئے اُسے کچالنی منتھرا اہی پیاری لگنے لگی ۔ وہ بگلی کو ہنستی مان کر ارتھات و ناش کاری دشمن کو بھی امرت سمجھ کر اُس کی سراہنا کرنے لگی ۔

سُنو منتھرا بات پھُری توری ۔ دہنی آنکھی نت پھر کئی موری
دِن پرتی دیکھوں راتی کُپنے ۔ کہؤں نہ توہی موہ بس اپنے
کاہ کروں سکھی سُودھ سُبھاؤ ۔ داہنی بام نہ جانیؤں کاؤ

کیکیی کہنے لگی ۔ ہے منتھرا ! تیری بات بالکل سچی ہے میری دائیں آنکھ سدا پھڑکتی رہتی ہے ۔ میں ہر روز رات کو بُرے بُرے سپنے دیکھا کرتی ہوں ۔ پر تو موہ وش تم سے کہتی نہیں ۔ ہے سکھی ! کیا کروں میرا تو سبھاؤ سیدھا سادا ہے ۔ مجھے کسی پرکار کا ہیر پھیر کرنا ہی نہیں آتا ۔

اپنیں چلت نہ آجو لگی آن بھل کاہُک کینہہ
کیہیں اگھ ایک ہی بار موہی دیو دُسہہ دُکھ دینہہ

ہے سکھی ! جہاں تک میری بدھی گئی ۔ میں نے کسی کا بُرا آج تک نہیں کیا ۔ پھر نہ جانے یہ اچانک اسہہ دُکھ بدھاتا نے مجھے کس پاپ کے نمت دیا ہے ۔

نیہر جنم بھرب برُو جائی ۔ جیت نہ کربی سوتی سیوکائی
ارِی بس دیو جیاوت جاہی ۔ مرنو نیک تیہی جیون چاہی

مجھے میکے میں جا کر اپنا جیون بسر کرنا منظور ہے لیکن جیتے جی سوت کی کبھی چاکری نہیں کروں گی ۔ بدھاتا جسے شترو کے وش میں رکھ کر جلاتا ہے ۔ اُس کے لئے تو ایسے جیون سے مرنا کہیں اچھا ہے ۔

دین بچن کہہ بہو بدھی رانی ۔ سُنی کُبریں تیا مایا ٹھانی
اس کس کہہ تُو مانی من اوتا ۔ سُکھ سوہاگ تمہہ کہو دن دونا

ایسے دین بچن بہت پرکار کے جب رانی نے کہے تو اُنھیں سُنکر منتھرا نے استری چرتر رچایا اور کہا تم اپنے من میں اپنے آپ کو لاچار سمجھ کر دین بچن کیوں کہہ رہی ہو ۔ تمہارا سُکھ سہاگ دن دُگنا ہو گا ۔

جیہں راؤر آتی آن بھل تاکا ۔ سوئی پائیہی یہو پھلو پرپاکا
جب تیں کُمت سُنا میں سوامنی ۔ بھوکھ نہ باسر نیند نہ جامنی

جس نے تمہارا انِشٹ (بُرائی) کرنے کا نشچیہ کیا ہے وہی اس کار کا پھل پا جاوے گا ۔ ہے سوامی ! جب سے میں نے اِس بُری صلاح کو سُنا ہے ۔ تب سے مجھے نہ تو دن میں کچھ بھوک لگتی ہے اور نہ رات کو نیند آتی ہے ۔

پوچھیوں گُنِنہہ ریکھ تنہہ کھانچی ۔ بھرت بھوآل ہوہیں یہ سانچی
بھامنی کرہُو تو کہوں اُپاؤ ۔ ہے تمہاریں سیوا بس راؤ

میں نے جوتشیوں سے پوچھا ۔ انہوں نے حساب لگا کر بتایا کہ بھرت راجہ ہوں گے ۔ بالکل سچی بات ہے ۔ ایسا کرنے میں کچھ اُپائے ہونا چاہئیے ۔ ہے بھامنی ! یدی تم کر سکو تو میں تمہیں اُپائے بتلاتی ہوں ۔ راجہ تو تمہاری سیوا کے ادھین ہی ہے ۔

پرؤں کوپ تو بچن پرسکیوں پوت پتی تیاگی
کہسی مور دُکھ دیکھی بڑکس نہ کرب ہت لاگی

کیکیی بولی ۔ میں تمہارے کہنے پر کوئیں میں کود سکتی ہوں اور اپنے پُتر اور پتی کو تیاگ سکتی ہوں ۔ جب تم میرے بڑے بھاری سنتاپ کو شانت کرنے کے نمت کچھ کہے گی تو بھلا میں وہ اُپائے کیوں نہ کروں گی جس میں کہ میری بھلائی ہو ۔

کُبری کری کبلی کیکیی ۔ کپٹ چھُری اُر پاہن ٹیکی ۔

لکھی نہ رانی نکٹ دُکھو کیسیں۔ چرئی ہرت تن بلی لیسو جیسیں

کیٹری منتھرا نے کیکئی کو اپنے پیچھے لگا کر بالکل بلیدان کا پشو بنا دیا۔ اور کپٹ کی چھُری کو اپنے ہردے رُوپی پتھر پر تیز کیا۔ اسکے پرنام سُروپ جلد ہی کیا مہا دکھ ہونے والا ہے۔ اُسے کیکئی بالکل نہیں دیکھتی جیسے بلیدان کا پشو بلیدان ہونے سے پہلے کچھ کال ہی پہلے ہری ہری گھاس چرتا ہے۔ اُسے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ جلدی ہی تلوار سے بلیدان کر کے اس کے جیون کا انت ہو جائے گا۔ بالکل ایسی ہی دشا کیکئی کی ہے۔

سنت بات مرِدُو انت کٹھوری۔ دیتی منہو کِ مدھو ماہر گھوری
کہہ ای چیری سُدھی اہ ای کہ ناہیں سوامنی کہی ہو کتھا موہیں پاریں

منتھرا کی بات سُننے میں تو کومل ہے پرنتو پرنام میں وہ بڑی بھیانک ہے مانو وہ شہد میں زہر گھول کر کیکئی کو پلا رہی ہو۔ وہ کہنے لگی کہ ہے سوامنی! آپ نہیں وہ کتھا یاد ہے یا نہیں جو تم نے ایک بار مجھے سُنائی تھی۔

دُوئی بردان بھوپ سن تھاتی۔ ماگہو آجو جڑاوہو چھاتی
سُتہی راجو رامہی بن باسُو۔ دیہو لیہو سب سوتی ہلاسو

کہ راجہ کے پاس میرے دو بردان دھروہر (امانت) کے روپ میں ہیں۔ آج ان دونوں وردانوں کو راجہ سے مانگ کر اپنے ہردے کو شانت کرو۔ بھرت کو راج اور رام کو بن باس دو۔ اس طرح ہی سوت کے سکھ اور آرام کو ہر لو۔

بھوپتی رام سپتھ جب کرائی۔ تب ماگیہو جیہی بچنو نہ ٹرائی
ہوئی اکاجو آجو نسی بیتیں۔ بچنو مور پریہ مانیہو جی تیں

جب راجہ رام کی سوگندھ کھا لیں۔ تو وردان مانگنا تاکہ کہیں وہ مکر نہ جائیں۔ اگر آج کی رات بیت گئی تو پھر سارا کام بگڑ جائیگا۔ میرے ان بچنوں کو پران سے بھی پیارے سمجھنا۔

بڑ کگھا تو کری پاتکنی کہیسی کوپ گرہیں جا ہو
کاجو سنوار یہو سجگ سبو سہسا جنی پتی آہو

اس مہا پاپن نے بڑی بُری گھات لگا کر کیکئی سے کہا کہ تم کوپ بھون میں جاؤ۔ اور بڑی چترتا سے اس کام کو بنانا۔ راجہ پاکئی اور کی میٹھی میٹھی باتوں میں نہ آ جانا۔ ارتھات کچھ بھی کیوں نہ ہو جائے۔ اپنے ہٹ پر ڈٹی رہنا۔

کبرمی ہی رانی پران پریہ جانی۔ بار بار بڑی بدھی بکھانی
تو ہی سم ہت نہ مور سنسارا۔ بہے جات کئی بھئی سی او تارا

رانی نے منتھرا کو پرانوں سے بھی پیاری جان کر بار بار اس کی چترتا کی پرشنسا کی۔ اور کہا۔ کہ ہے کہ منتھرا! تیرے سمان میری بھلائی چاہنے والا سنسار میں کوئی دوسرا نہیں ہے تو نے مجھ ڈوبتی ہوئی کو سہارا دیکر سنبھال لیا ہے۔

جوں بدھی پرُب منور تھو کالی۔ کروں تو ہی چکھ پوتری آلی
بہو بدھی چیری ہی آدو دیئی۔ کوپ بھون گونی کیکئی

یدی کل بدھاتا میری منو کامنا پوری کر دیں تو ہے سکھی! میں تجھے آنکھوں کی پتلی بنا لوں۔ اس پرکار بہت طرح سے منتھرا کا آدر کر کے کیکئی کوپ بھون میں چلی گئیں۔

بپتی بیجو برشا رتو چیری۔ بھئی بھئی کمتی کیکئی کیری
پائی کپٹ جلو انکر جاما۔ بردوؤ دل دکھ پھل پرنیاما

بپتا (مصیبت) بیج ہے۔ منتھرا برسات کی رِتو (موسم برسات) ہے کیکئی کی موڑھ بدھی بیج بونے کے لئے پرتھوی ہے جس میں کپٹ روپی جل پا کر انکر پھوٹ نکلا۔ دو نو وردان اس انکر کے پتے ہیں اور پرنام سُروپ جس کے (اس نتیجے کے طور پر) دُکھ روپی پھل لگے گا۔

کوپ سماجو ساجی سبو سوئی۔ راجو کرت نج کمتی بگوئی
راور نگر کولاہلو ہوئی۔ یہ کچالی کچھو جات نہ کوئی

کوپ (غصہ ، ناراضگی) کا سب ساج سجا کر کیکئی کوپ بھون میں جا کر لیٹ گئی۔ راج کرتی ہوئی وہ اپنی دشٹ بدھی سے نشٹ ہو گئی۔ راج محل میں اور نگر میں بڑی دھوم دھام ہو رہی ہے۔ پرنتو پردے کے پیچھے ہو رہی اس کچال (بری سازش) کو کوئی سمجھ نہیں پاتا۔

پرمدت پُر نر ناری سب سجہیں سُمنگل چار
ایک پرویسہیں ایک نِرگمہیں بھیر بھُوپ دربار

نگر کے سب استری پُرش پرسن ہو کر شبھ منگلاچار کے ساج سجا کر رہے ہیں۔ راج دربار میں کوئی جاتا ہے تو کوئی باہر نکلتا ہے۔ بڑی بھیڑ ہو رہی ہے۔

بال سکھا سُنی ہیاں ہرشاہیں۔ مِلی دس پانچ رام پہیں جاہیں
پربھو آدرہیں پریم پہچانی۔ پوچھہیں کُسل کھیم مردو بانی

پربھو شری رام چندر جی کے بال سکھا راج تلک کی خبر سن سن کر بڑے پرسن ہو گئے۔ وہ دس دس پانچ پانچ مل کر رام جی کے پاس جاتے ہیں۔ پربھو پریم پہچان کر ان کا آدر کرتے ہیں۔ اور ان سے کومل بانی سے ان کی کُشل کھیم (راضی خوشی، خیر و خیریت) پوچھتے ہیں۔

پھرہیں بھون پریہ آیسو پائی۔ کرت پرسپر رام بڑائی
کو رگھوبیر سرس سنسارا۔ سیل سنیہو نباہن ہارا

اپنے پیارے سکھا شری رام چندر جی کی آگیا پا کر وہ واپس گھر کو لوٹتے ہیں۔ اور آپس میں ان کی بڑائی کرتے جاتے ہیں۔ کہ رگھوبیر کے سمان سنسار میں دوسرا اور کون ہے جو ان کی طرح شیل پریم کے نباہنے والا ہو۔

جیہیں جیہیں جونی کرم بس بھرمہیں۔ تہاں تہاں ایسو دیہو ہمہیں
سیوک ہم سوامی سیا ناہو۔ ہو ناتھ یہ اور نباہو

ہم بھگوان سے برابر تمنا کرتے ہیں کہ ہم اپنے کرم وش آواگون کے چکر پر چڑھے ہوئے جس جس یونی میں جائیں۔ وہاں وہاں ہم تو سیوک ہوں۔ اور سیتاپتی شری رام چندر جی ہمارے سوامی ہوں۔ ہمارا رشتہ سدا ہی نیارا ہے۔

اس ابھیلاشو نگر سب کاہو۔ کیکئے سُتا ہردیاں اتی داہو
کو نہ کسنگتی پائی نسائی۔ رہ ای نہ نیچ متیں چترائی

نگر واسی سب کی ایسی ہی ابھیلاشا ہے۔ ایک کیکئی کے ہردے میں ہی بھاری جلن ہو رہی ہے۔ بُرا سنگ پا کر کون نہیں نشٹ ہو جاتا۔ نیچ سبھاؤ والوں کے پیچھے چل کر چترائی رہ نہیں سکتی۔

سانجھ سمے سانند نرپ گیو کیکئی گیہہ
گونو نٹھرتا نکٹ کیے جنو دھری دیہہ سنیہہ (۲۴)

شام کے وقت راجہ آنند کے ساتھ کیکئی کے محل میں گئے مانو پریم ہی شریر دھارن کر کے نشٹھُرتا (سنگدلی) کے پاس گیا ہو۔

چوپائی

کوپ بھون سُنی سکچیو راؤ۔ بھیے بس اگہڑ پری نہ پاؤ
سُرپتی بسی باہن بل جاکیں۔ نرپتی سکل رہیں رُکھ تاکیں
سُونی تیا رِس گیو سکھائی۔ دیکھہو کام پرتاپ بڑائی
سُول کُلس اسی انگو نہارے۔ تے رتی ناتھ سُمن سر مارے

کوپ بھون کا نام سن کر راجہ سہم گیا۔ ڈر کے مارے پاؤں آگے نہیں اٹھتا۔ جن کی بھجاؤں کے بل کے پرتاپ سے راجہ اندر اپنا جیون وتیت کرتے ہیں۔ اور سارے راجہ جن کا رُکھ دیکھتے رہتے ہیں۔ ارتھات ان کے اشاروں پر چلتے ہیں۔ وہی راجہ دشرتھ استری کو روٹھی ہوئی سن کر سوکھ گیا۔ دیکھو کام دیو کا کتنا پرتاپ اور مہما ہے کہ جو ترشول، بجر اور تلوار کے گھاو ہنسی خوشی اپنے انگوں پر سہن کر لیتے ہیں۔ وہی رتی کے پتی کامدیو کے پھولوں کے بان سے مارے گئے۔

سبھئے نرپُو پریا پہیں گیؤ۔ دیکھی دسا دُکھو دارُن بھیئو
بھومی سین پٹ موٹ پرانا۔ دیئے داری تن بھوشن نانا

ڈرتے ڈرتے راجہ کیکئی کے پاس گئے اس کی دشا کو دیکھ کر انہیں بڑا بھاری دکھ ہوا کہ وہ زمین پر لیٹی پڑی تھی۔ اور بدن پر پرانا موٹا کپڑا پہنے ہوئے ہے۔ اپنے شریر کے نانا گہنوں کو ادھر ادھر اتار کر پھینک دیا ہے۔

کُمتی ہی کسی کُبیشا پھابی۔ ان اہیوات سُوچ جنو بھابی
جانی بکٹ نزپو کہہ مردو بانی۔ پران پریا کیہی ہیتو رسانی

اس کھوڑ ھتی کیکئی کو وہ امنگل بھیس کیسا پھبا ہے۔ مانو ہونہار اس کے بدھوا ہو جانے کی سوچنا دے رہی ہو ارتھات اس کا بڑا بھیس بدسواپن کا پیش خیمہ دکھائی دے رہا ہے، اس کے پاس جا کر راجہ نے کومل بانی سے کہا ہے پران۔۔ پیاری! کس لیے روٹھ گئی ہو

چھند

کیہی ہیتو رانی رسانی پرست پانی پتی ہی نیواری
مانہوں سروش بھوانگ بھامنی بشم بھانتی نہاری
دئیو باسنا رسنا دسن بر مرم ٹھاہرو دیکھئی
تُلسی نرپتی بھوتیبتا بس کام کوتک لیکھئی

ہے رانی! کس لیے روٹھ گئی ہو؟ یہ کہہ کر راجہ اسے ہاتھوں سے سپرش کرتے ہیں۔ تو وہ ان کے ہاتھ کو جھنجھوڑ کر پیچھے ہٹا دیتی ہے وہ ایسے دیکھ رہی ہے۔ مانو غصے سے لال آنکھیں کیے ناگن کرودر درشٹی سے دیکھ رہی ہو۔ دونوں گُردان کی واسنائیں اس ناگن کی دو زبانیں ہیں اور دونوں وردان اس کے مانو دانت ہیں۔ وہ ناگن کاٹ کھانے کے لئے مرم ستھان کو دیکھ رہی ہے تلسی داس جی کہتے ہیں کہ راجہ ہونہار کے وش ہو کر اس پرکار اس کے ہاتھ جھنجھوڑنے اور ناگن کی طرح غصہ سے لال پیلا ہو کر دیکھنے کو بھی کام دیو کا ہی ایک چوچلا کر یڑا (کھیل) سمجھ رہے ہیں۔ (ارتھات راجہ سمجھ رہے ہیں کہ یہ ناز و نخرے کر رہی ہے)

بار بار کہہ راؤ سُمکھی سلوچنی پک بچنی
کارن موہی سناؤ گج گامنی نج کوپ کر

راجہ بار بار کہہ رہے ہیں۔ ہے سُندر مُکھی! ہے سُندر نیتروں والی۔ ہے کوئل کے سمان میٹھا بولنے والی! ہے ہاتھی کی سی مست چال چلنے والی! مجھے اپنے کرودھ کا کارن تو سُناؤ۔

انہت تور پریا کیں کینہا۔ کیہی دُوئی سِر کیہی جمو چہہ لینہا
کہو کیہی رنک کروں نرلیسو۔ کہو کیہی نرپ ہی نکاسوں دیسو

ہے پریہ! کس نے تیرا انشٹ (بُرا کیا) ہے کس کے دو سر ہیں یمراج کس کو اپنے لوک میں لے جانا چاہتے ہیں۔ کہو کس راجہ کو کنگال بنا دوں۔ یا کس راجہ کو دیش سے نکال دوں۔

سکیئوں توراری امر یو ماری۔ کاہ کیٹ اپُرے نر ناری
جانسی مور سبھاؤ برورو۔ منو تو آنن چند چکورو

تمہارا بیری اگر کوئی دیوتا ہے تو بھی اسے مار سکتا ہوں۔ پھر بھلا کیڑے مکوڑوں کی سمان ان استری پرشوں کی تو گنتی ہی کیا ہے۔ ہے سُندر جانگھ والی! تو میرے سبھاؤ کو تو جانتی ہی ہے کہ میرا من تیرے چندر مُکھ پر مگدھ ہوا چکور ہے۔

پریا پران سُت سرسبو مورین۔ پرجن پرجا سکل بس تورین
جو کچھ کہوں کپٹو کری توہی۔ بھامنی رام سپتھ ست موہی

ہے پریہ! میرے پران۔ پتر و کُٹمب۔ دھن اور راج اور پرجا سب تیرے ہی ادھین ہے۔ یدی یہ بات میں کپٹ کر کے کہتا ہوں تو ہے بھامنی۔ مجھے سیا رام کی سوگندھ ہے

بہسی ماگو من بھاوتی باتا۔ بھوشن سجہی منوہر گاتا
گھری کُگھری سمجھی جیاں دیکھو۔ بیگی پریا پریہی ہرہی کبیشو

تم ہنس کر اپنی من چاہی وستو مانگ لو اور اپنے منوہر انگوں کو گہنوں سے سجا لو۔ اپنے من میں شبھ اشبھ سمے کا وچار تو کرو۔ ہے پیاری۔ اس بُرے بھیس کو دُور تو کرو۔

سورٹھا

پُنی من گُنی ستیبھ ٹری بہسی اُٹھی متی مند
بھوشن سجتی بلوکی مرگو منہوں کراتی پھند

راجہ کے ان بچنوں کو سُنکر اور من میں رام جی کی بڑی سوگندھ کا وچار کرتے وہ موڑھ متی کیکئی ہنستی ہوئی اُٹھ بیٹھی اور گہنے پہننے لگی۔ مانو کوئی بھیلنی شکار کو دیکھ کر پھانسنے کے لئے کوئی پھندہ تیار کر رہی ہو۔

پُنی کہہ راؤ سُہرد جیاں جانی۔ پریم پُلکی مردو منجل بانی
بھامنی بھیو تور من بھاؤ۔ گھر گھر نگر آنند بدھاوا

اپنے من میں کیکئی کو اپنا سوہرد (اپنی بھلائی چاہنے والی) جان کر دشرتھ پریم سے پُلکت ہو کر کومل اور سُندر بانی سے پھر بولے۔ ہے بھامنی! تمہارا منورتھ پورا ہو گیا ہے۔ اجودھیا پُری میں گھر گھر بدھاوے بج رہے ہیں،

رامہی دیؤ کالی جوبراجو۔ سجہی سلوچنی منگل ساجو
دلکی اُٹھیو سُنتی ہردؤ کٹھورو۔ جنو چھوئی گیو پاک برتورو

میں کل ہی رام کو یوراج پد (راج گدی) دے رہا ہوں ہے سُندر نیتروں والی! تو منگل ساج سجا کر۔ یہ سُنتے ہی اُس کا کٹھور ہردے ایسے دُکھی ہو کر تڑپنے لگا جیسے بال توڑ پکا ہوا دِبھوڑا ہاتھ لگانے سے دُکھنے لگتا ہے۔

ایسیو پیر بہسی تہیں گوئی۔ چور ناری جمی پرگٹی نہ روئی
لکھیں نہ بھوپ کپٹ چترائی۔ کوٹی کُٹل منی گرو پڑھائی

وہ ایسی بھاری پیڑا کو بھی ہنس کر چھپا گئی جیسے بھید کھل جانے کے بھے سے چور کی استری کھُلا کر نہیں روتی ہے۔ اُس کی اس کپٹ چترائی کو راجہ نہ جان سکے۔ کیونکہ وہ کروڑوں کُٹل پرشوں کی گرو منتھرا کی پڑھائی ہوئی ہے۔

جدپی نیتی نپن نرناہو۔ ناری چرت جل ندھی اوگاہو
کپٹ سنیہو بڑھائی بہوری۔ بولی بہسی نین موہو موری

اگرچہ راجہ دشرتھ نیتی میں چتر ہیں۔ پرنتو ناری چرتر بھی تو اتھاہ سمندر ہے۔ پھر وہ کپٹ بھرا پریم دِکھلا کر نیتر اور منہ پھیر کر بولی۔

ماگو ماگو پے کہو پیا کبہوں نہ دیہو نہ لیہو،
دین کہو بردان دوئی تیو پاوت سندیہو

ہے پریتم! مانگ لو مانگ لو۔ آپ ایسا ہی کہا کرتے ہیں پر دیتے لیتے کچھ بھی نہیں۔ آپ نے مجھے دو وردان دینے کو کہے تھے مجھے تو اُن کے ملنے کی بھی آشا نہیں۔

جانیو مرم راؤ ہنسی کہئی۔ تمہہ ہی کو ہاب پریہ اہ ای
تھاتی راکھی نہ مانگیو کاہو۔ بسری گیو موہی بھیو سبھاؤ

راجہ ہنس کر کہنے لگے کہ میں اب تمہارا مطلب سمجھ گیا ہوں تمہیں اپنا مان کروانا بہت پیارا لگتا ہے (یعنی تمہیں یہ بات بہت اچھی لگتی ہے کہ میں تمہاری ناز برداری کروں۔ اُن دونوں وردانوں کو تم نے ہی میرے پاس دھروہر (امانت) کے روپ میں رکھ چھوڑا اور کبھی مانگا ہی نہیں۔ اور میرا بھی بھول جانے کا سبھاؤ ہے۔ اس لئے مجھے بھی وہ وردان یاد نہ رہے۔

جھوٹھیہو ہم ہی دوشو جنی دیہو۔ دوئی کے چاری مانگی کہو لیہو
رگھوکُل ریتی سدا چلی آئی۔ پران جاہوں پرو بچنوں نہ جائی

مجھ پر جھوٹ کا دوش نہ لگاؤ۔ وردان ملے تُنک دو کے بدلے چار مانگ لو۔ رگھوکُل میں سدا سے ہی یہ ریت چلی آئی ہے کہ پران بھلے ہی چلے جائیں۔ پر بچن نہیں جانا۔

نہیں استیہ سم پاتک پنجا۔ گری سم ہوہیں کہ کوٹک گنجا
ستیہ مول سب سُکرت سہائے۔ بید پران بدت منو گائے

جھوٹ کے سمان پاپوں کا اور کوئی ڈھیر نہیں ہے کیا کروڑوں گھونگچی مل کر پربت کے برابر ہو سکتی ہیں۔ سچ ہی سب اُتم پُنیہ کرموں کی جڑ ہے۔ وید پرانوں میں ایسے ہی پرگٹ کر کے کہا ہے اور شِو جی نے بھی ایسا ہی کہا ہے

تیہی پر رام سلیہہ لری آئی۔ سُکرت سنیہہ اودھی رگھورا ئی
بات ڈرھائی کمتی ہتسی بولی۔ کُومت کبہگ کلہہ جنو کھولی

تس پر رام چندر جی کی سوگند دلا ہو چکی ہے۔ رام چندر جی میرے سارے کرمن کرموں اور پریم کی حد ہیں۔ ایسی بات پکی کرکے مورکھ متی کیکئی ہنس کر بولی۔ مانو اس نے بُرے وچار روپی دُشٹ پکشیوں کو آزاد کرنے کے لئے اُن کی آنکھوں پر کی ٹوپی (پٹی) کھول دی ہو۔

## دوھا

بھُوپ منورتھ سُبھگ بنو سُکھ سو بہنگ سماج
بھیلنی جمی چھاڑن چہتی بچنو بھینکرو باج

راجہ کا سُندر منورتھ سُندر بن ہے۔ جو سُکھ سُندر پکشیوں کے جھُنڈوں سے بھرا پڑا ہے۔ کیکئی بھیلنی کی طرح اُن سُکھ اور آنند روپی پکشیوں پر بچن روپی بھینکر باز کو چھوڑنا چاہتی ہے۔

# ماس پارائن

# تیرھواں وِشرام

## چوپائی

سُنہو پران پریہ بھاوت جی کا۔ دیہو ایک بر بھرت ہی ٹیکا
ماگہوں دوسر بر کر جوری۔ پُروہو ناتھ منورتھ موری

وہ بولی! اے پران پیارے۔ سنئیے۔ میرا من چاہا ایک ور دان تو یہ ہے کہ آپ بھرت کو راج تلک دیجئے۔ اور اے سوامی! دوسرا ور دان میں ہاتھ جوڑ کر مانگتی ہوں۔ سو آپ میرے منورتھ کو پورا کریں۔

تاپس بیش بسیکھی اداسی۔ چودہ برس رامو بنباسی
سُنی مرِدو بچن بھُوپ ہیاں سُوکو۔ سسی کر چھوئت بکل جمی کو کو

وہ یہ کہ تپسوی کے بھیس میں پرم ویراگی منی جنوں کی بھانت رام چودہ سال بن میں باس کریں۔ کیکئی کے ان کومل بچنوں کو سُن کر راجہ کے من میں بہت ہی شوک ہوا۔ جیسے چندرما کی کرن کے چھُونے سے چکوا ویاکُل ہو جاتا ہے۔

گئیہو سہمی نہیں کچھو کہی آوا۔ جنوں سچان بن جھپٹو لاوا
بیرن بھیئو نپٹ ترپالو۔ دامنی ہنیو منہوں ترو تالو

راجہ سہم گئے۔ مُکھ سے شبد نہیں نکلتا۔ مانوں بن میں باز نے بٹیر پر جھپٹا مارا ہو۔ راجہ کا رنگ اُڑ گیا۔ مانو تاڑ کے پیڑ پر بجلی گر پڑی ہو۔ اور اُس کا رنگ اُڑ گیا ہو۔

ماتھے ہاتھ موندی دو لوچن۔ تنو دھری سوچو لاگ جنو سوچن
مور منورتھو سُر ترو پھُولا۔ پھرت کری نی جمی ہتیو سمولا

اودھ اُجاری کینہی کیکئیں۔ دینہی سی اچل بپتی کے نیئیں

ماتھے پر ہاتھ رکھ کر دونوں آنکھوں کو بند کر کے راجہ لیٹ بیٹھ گئے۔ مانو سوچ ہی ساکار روپ دھارن کر کے سوچ رہا ہو۔ وہ من ہی من میں کہتے ہیں کہ میرا منورتھ روپی کلپ برکش

پُھول چکا تھا یعنی اس میں پھل لگنے لگے ہی والے تھے کہ کیکیی روپی ہتھنی نے اُسے جڑ سمیت اکھاڑ کر نشٹ کر ڈالا۔ کیکیی نے ایودھیا کو اُجاڑ کر دیا۔ اور بپتا کی درڑھ نیو (بنیاد) ڈال دی۔

## دوھا

کونے اوسر کا بھیئو گیہوں نارے لیسواس
جوگ سِدھی پھل سمے جمی جتی ہی اودیا ناس

کیا ہونا تھا یہ تو کیا ہو گیا۔ جیسے لوگ سدھی سمے اگیان یوگی کا ناش کر دیتا ہے۔ ویسے ہی استری پر وشواش نے میرا ناش کر دیا ہے۔

ایہی بدھی راؤ من ہیں من جھانکا۔ دیکھی کُبھانتی کُمتی من ماکھا
بھرت کی راؤ پُوت نہ ہوہی۔ آنیہو مول بیسا ہی کہ موہی

اس پرکار راجہ نے من ہی من میں اپنے آپ کو پھٹکارا۔ راجہ کی ایسی بُری دشا دیکھ کر دُربدھی کیکیی کے من میں بُرا کرودھ ہوا۔ اور وہ کہنے لگی۔ کہ ہے راجہ! کیا بھرت تمہارے پتُر نہیں۔ کیا آپ مجھے مول خرید لائے تھے۔ کیا آپ نے میرے ساتھ بیاہ نہیں کیا۔

جو سُنی سُر واس لاگ تمہارے۔ کاہے نہ بولہو بچنو سنبھارے
دیہو اُتر انو کرہو کی ناہیں۔ ستیہ سندھ تمہہ رگھو کل ماہیں

جو میرے بچن سُنتے ہی آپ کے بان سا لگا۔ آپ پہلے بچار کر کیوں نہیں بولے تھے۔ جواب دیجئے۔ یا تو ہاں کیجئے یا نہ کیجئے آپ تو رگھو کُل میں سچی پرتگیا والے مشہور ہیں۔

دین کہہ سیواب جنی بر دیہو۔ تجہو ستیہ جگ اپ جسو لیہو
ستیہ سراہی لیہو بر دینا۔ جانیہو لیہی مانگی چبینا

آپ ہی نے تو وردان دیئے تھے۔ اب بھلے ہی اُن کو پورا نہ کرو۔ سچائی کو چھوڑ دیجئے۔ اور سنسار میں اپنی نندا کروایئے آپ نے تو بڑی ہی سچائی کی تعریف کر کے وردان پورے کرنے کو کہا تھا۔ کیا اُس وقت یہ سمجھا تھا کہ میں کچھ چر چبینا کھانے پینے کی وستوئیں) مانگ لوں گی۔

بسی دو دھجی بلی جو کچھو بھا کھا۔ تنو دھنو تجیو بچن پینو راکھا
اتی کٹو بچن کہتی کیکیی۔ مانہوں لون جرے پر دیئی

راجہ شِوی ددھیچی اور بلی نے جو کچھ کہا۔ اپنے تن من دھن کو تیاگ کر بھی انہوں نے اپنے پرن کا پالن کیا۔ کیکیی نے ایسے بہت ہی جلے بُھنے بچن کہے۔ مانو جلے ہوئے پر نمک چھڑک رہی ہو۔

## دوہا

دھرم دھُرندھر دھیر دھری نین اُگھارے رائیں
سر دُھنی لینہی اُساس اسی مارے سی موہی کُٹھائیں

دھرم دُھرندھر راجہ دشرتھ نے دھیرج دھر کر اپنے نیتر کھولے اور سر دُھن کر لمبی سانس لینے لگے۔ اور کہنے لگے کہ اس مہا دُشٹ نے مجھے بُری طرح مارا۔

## چوپائی

آگیں دیکھی جرت رس بھار۔ منہوں روش تروار اُگھاری
موٹھی کُبدھی دھار نٹھرائی۔ دھری کُبری سان بنائی

آنکھیں کھولتے ہی راجہ نے کیا دیکھا۔ کہ پرچنڈ کرودھ سے دہکتی ہوئی کیکیی سامنے ہے۔ مانو کرودھ رُوپی تلوار ننگی کھڑی ہو کیکیی کی دُربدھی اُس تلوار کی موٹھ ہے اور وردان لینے کا ہٹھ اُس کی دھار ہے۔ جو منتھرا رُوپی سان پر رگڑ کر تیز کی ہوئی ہے

لکھی مہیپ کرال کٹھورا۔ ستیہ کہی جیو لو لیہی مورا
بولے راؤ کٹھن کری چھاتی۔ بانی سبنے نا سو سہاتی

راجہ نے اُس بھیانک اور کٹھور تلوار کو دیکھا۔ اور سوچا کہ کیا یہ سچ مچ میرے جیون کا انت کر دے گی؟ تو بھی راجہ نے جگر کو تھام کر بڑی دھیرج دھر کر نمرتا کے ساتھ کیکیی کو سہاونے بچن کہے۔

## چوپائی

پِریا بچن کس کہسی کُبھانتی ۔ بھیر پریتی پریتی کری بانتی
موریں بھرت رامُو دائی آنکھیں ۔ سَنیہ کہُوں کری سنکرُ ساکھی

ہے پیاری! پریم اور وشواس کو نشٹ کر کے تو ایسے بُرے
بچن کیسے کہہ رہی ہو ۔ بھرت اور رام تو میری دونوں آنکھیں
ہیں یہ میں شوجی کو ساکشی کر کے کہتا ہوں ۔

اوسی وُوت بیں بھٹپ پراتا ۔ بہہیں بیگی سُنت دُوُد بھراتا
سُدن سودھی بَوُ ساجُو تُسجائی ۔ دیہُوں بھرت کہوں راجُو بجائی

پراتہ کال ہوتے ہی دوُت بھیج دوں گا ۔ بھرت اور شترگھن
دونوں سُنتے ہی تُرت آجاویں گے ۔ شبھ دن مہورت وچار کر
سب ساج سجا کر میں ڈنکا بجا کر بھرت کو راج گدّی دیدوں گا ۔

دوھا

لوبھُو نہ رامہی راجُو کر بہُت بھرت پر پریتی
میں بڑ چھوٹ بچاری جیاں کرت رہوں نرپ نیتی

رام کو راج کا لالچ نہیں ہے ۔ اور بھرت سے تو وہ بہت
ہی پریم کرتے ہیں ۔ میں نے ہی اپنے من میں بڑے چھوٹے کا وچار
کر کے راج نیتی کا پالن کرتے ہوئے شری رام کو راج تلک دینے
کا نشچہ کیا تھا ۔

چوپائی

رام سپتھ سٹ کہوں سُبھاؤ ۔ رام ماتُو کچھُو کہیوں نہ کاؤ
میں سِیُو کینہہ تُمہار بنُو پوچھیں ۔ تیہی تیں پریوُ منورتھُو چھوچھیں

رام چندر کی سو بار سوگندھ کھا کر میں سبھاؤ سے ہی کہتا ہوں
کہ رام کی ماتا کوشلیا نے مجھے کبھی بھی راج تلک کے بارے
میں کچھ بھی نہیں کہا ۔ میں نے تم سے بنا پوچھے یہ سب کچھ کیا ۔ اس
لئے میرا منورتھ بیرتھا ہو گیا ۔

رِس پرِیہر حاب منگل ساجُو ۔ کچھُو دن گئیں بھرت یُوراجُو
ایکہی بات موہی دکھُو لاگا ۔ بَر دوسرا اسمنجس ماگا ۔

کرودھ چھوڑ دو ۔ اور منگل ساج سجو ۔ کچھ دن بعد بھرت کو راج
تلک ہو جائیگا ۔ ایک ہی بات کا مجھے دکھ لگا ہے کہ تو نے دوسرا
وردان بڑی اڑچن کا مانگا ہے ۔

اجہوں ہردیہُو جرت تیہی آنچا ۔ رِس پری ہاس کہ سانچہُو سانچا
کہُو تج روشو رام اپرادھو ۔ سب کوُ کہہ رامو سُٹھی سادھو

دوسرا وردان جو تو نے بیمل اور کٹھن مانگا اس کی آنچ
سے میرا ہردے اب بھی جل رہا ہے ۔ سو یہ کہ کرودھ ہے یا دل
لگی ہے ۔ یا سچ مچ ہی واستو میں ایسا وردان مانگتی ہو ۔ ذرا
غصے کو چھوڑ کر رام کا قصور تو بتا ۔ (جس کے کارن کہ انہیں بن
میں بھیجنا چاہتی ہو ۔) سب کوئی یہی کہتے ہیں کہ رام بڑے
نیک ہیں ۔

تہوں سراہسی کرسی سنیہو ۔ اب سُنی موہی بھیئو سندیہو
جاسو سُبھاؤ اری ہی انُوکولا ۔ سو کمی کر یہی ماتو پرتیکُولا

تو خود بھی رام کی بڑی تعریف کیا کرتی تھی ۔ اور ان سے بڑا
پریم کرتی تھی ۔ آج تیرا ایسے بچن سن کر مجھے بڑا سندیہہ ہو گیا
ہے ۔ جن کا سبھاؤ دشمنوں پر بھی دیا درشٹی کرنا ہے ۔ وہ رام
بھلا اپنی ماتا کا کبھی کسی پرکار کا ورودھ کیسے کر سکیں گے ۔

دوہا

پریا ہاس رِس پری ہرہی ماگو بچاری بیبیکُو
جیہیں دیکھوُں اب نین بھری بھرت راج ابھیشیکُو

ہے پیاری! بدی یہ دل لگی ہے تو بھی چھوڑ دو ۔ اور بدی
کسی کرودھ وش آپ کہہ رہی ہو تو اس کرودھ کو بھی چھوڑ دو
خوب سوچ وچار کر اچت وردان مانگو تاکہ میں بھی جی بھر نیتروں
سے بھرت کا راج تلک دیکھ سکوں ۔

چوپائی

جیئے مین بِرُو باری بہینا ۔ متی بَنُو بھِیکُو جیئے دُکھ دینا
کہیوں سُبھاؤ نہ چھلُو من ماہیں ۔ جیونُو مور رام بنُو ناہیں

بھلے ہی مچھلی پانی کے بغیر زندہ رہے اور سانپ بھی دین دُکھی ہو کر بھلے ہی منی کے بغیر جیتا رہے۔ پرنتو میرا جیون رام کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ یہ بات سب چھل چھوڑ کر میں سچائی سے ہی کہتا ہوں۔

سمجھی دیکھو جیاں بربا پر بنا۔ جیو نو رام درس آدھینا
سُنی مرد بچن کُمتی اتی جرائی۔ منہوں انل آہوتی گھرت پرائی

ہے چتُر پریہ! تو اپنے من میں اچھی طرح سے سمجھ کر دیکھ کہ میرا جیون شری رام کے درشنوں کے آدھین ہے۔ راجہ کے ان کومل بچنوں کو سن کر مورکھ متی کیکیئی اور بھی جلنے لگی۔ مانو اگنی میں گھی کی آہوتی پڑ گئی ہو۔

کہئی کرہو کن کوٹی اُپایا۔ ایہاں نہ لاگی ہی رائرسی مایا
دیہو کر لیہو اجسو کری ناہیں۔ موہی نہ بہت پرپنچ سوہاہیں

کیکیئی کہنے لگی! کہ اے آپ چاہیں کروڑوں اُپائے کیوں نہ کریں۔ آپ کی چال بازی یہاں نہیں چلے گی۔ یا تو جو ور دان میں نے مانگے ہیں۔ وہ دیجئے نہیں تو نہ کر کے (منکر ہو کر) دنیا میں اپنی نندا کروا لیجئے۔ ادھر ادھر کے بہت سے ہیر پھیر مجھے اچھے نہیں لگتے۔

رامُو سادھو تمہہ سادھو سیانے۔ رام ماتو بھلی سب پہچانے
جس کوشلیاں مور بھل تاکا۔ تس پھل اُنہہ ہی دیئوں کری ساکا

رام بھی سادھو ہیں۔ آپ ان سے بھی زیادہ سیانے سادھو ہیں۔ اور رام کی ماتا کوشلیا بھی نیک ہے۔ جس نے تینوں سادھوؤں کو اچھی طرح پہچان لیا ہے۔ جس پرکار کوشلیا نے میری بھلائی سوچی ہے۔ اسی پرکار میں بھی اسے کبھی نہ بھولنے والا پھل دوں گی۔

دوہا

اُسی کہی کُٹل بھئی اُٹھی ٹھاڑھی۔ مانہوں روش ترنگنی باڑھی
پاپ پہاڑ پرگٹ بھئی سوئی۔ بھری کرودھ جل جائی نہ جوئی

ایسا کہہ کر کُٹل کیکیئی اُٹھ کھڑی ہوئی۔ مانو کرودھ روپی ندی بہہ نکلی ہو۔ جو پاپ روپی پہاڑ سے پرگٹ ہوئی ہے اور کرودھ روپی جل سے بھرپور رہے۔ دیکھنے میں ایسی بھیانک دکھائی ہی نہیں جاتی۔

دوؤ بر کول کٹھن ہٹھ دھارا۔ بھنور کبر سی بچن پرچارا
ڈھاہت بھوپ روپ ترو مولا۔ چلی بپتی باردھی انوکولا

دونوں وردان اس کرودھ روپی ندی کے دونوں کنارے ہیں۔ کیکیئی کا ہٹھ ہی اس ندی کا پرواہ ہے۔ کبڑی منتھرا کے سکھائے ہوئے بچن اس ندی کا بھنور (گرداب) ہے۔ وہ کرودھ روپی ندی راجہ دشرتھ روپی برکش کی جڑ کو مول سے گراتی ہوئی بپتا روپی سمندر کی اور بہانے چلی ہے۔

چوپائی

لکھی نریس بات پھری ساچی۔ تیا مس میچو سیس پر ناچی
گہی پد بنئے کینہہ بیٹھاری۔ جنی دن کر کُل ہوسی کٹھاری

راجہ نے جان لیا کہ یہ کوئی دل لگی یا کرودھ میں آ کر ایسا نہیں کہہ رہی بلکہ یہ بات واستو میں بالکل سچی ہے۔ استری کے بہانے میری موت ہی سر پر ناچ رہی ہے۔ انہوں نے کیکیئی کے پاؤں پکڑ کر اسے بٹھایا۔ اور نمر پرارتھنا کی۔ کہ سورج ونش کے لئے تو کلہاڑی نہ بن۔

ماگو ماتھ اب ہیں دیئوں توہی۔ رام برہ جنی مارسی موہی
راکھو رام کہوں جیہی تیہی بھانتی۔ ناہیں تو جری ہی جنم بھری چھاتی

تو میرا سر مانگ لے۔ میں ابھی تجھے دے سکتا ہوں لیکن رام کے ویوگ کے دُکھ میں مجھے نہ مار۔ ما جیسے تیسے کسی پرکار سے تو رام چندر کو گھر میں رکھ لے۔ نہیں تو عمر بھر تیری چھاتی جلتی رہے گی۔

دوہا

دیکھی بیادھی اسادھ نرپ پریو دھرنی دھنی ماتھ
کہت پرم آرت بچن رام رام رگھو ناتھ

راجہ نے دیکھا کہ یہ روگ اسادھیہ (لاعلاج) ہے تب وہ مہادکھی ہو کر ہا رام ہا رام۔ ہا رگھو ناتھ۔ ایسا آرت ناد کرتے ہوئے سر پیٹ کر زمین پر گر پڑے۔

چوپائی

بیاکل راؤ سِتھِل سب گاتا۔ کرینی کلپترو منہوں نِپاتا
کنٹھو سوکھ مکھ آو نہ بانی۔ جنو پاٹھینو دین بنو پانی

راجہ بیاکل ہو گئے۔ سارا شریر شتھل ہو گیا۔ مانو کلپترو برکش کو ہاتھی نے اکھاڑ پھینکا ہو۔ ان کا گلا سوکھ گیا۔ منہ سے بات نہیں نکلتی۔ وہ ایسے تڑپ رہے ہیں جیسے پھینا نامک مچھلی پانی کے بنا تڑپتی ہے۔

پنی کہہ کٹو کٹھور کیکئی۔ منہوں گھائے مہوں ماہر دیئی
جوں انتہوں اس کرنیور ہیئوں۔ ماگو ماگو تمہہ کیہی بل کہیوں

کیکئی پھر کڑوے اور کٹھور بچن کہنے لگی۔ مانو زخم میں زہر بھر رہی ہو۔ یدی آخر میں آپ نے یہی کرتوت کرنی تھی تو "ور مانگو ور مانگو" آپ کس بل بوتے یہ کہتے تھے۔

دوئی کہ ہوئی ایک سمے بھوآلا۔ ہنسب ٹھٹھائی پھلائب گالا
دانی کہاؤب ارو کرپنائی۔ ہوئی کہ کھیم کسُل رؤتائی

ہے راجہ! دونوں باتیں ایک سمے کیسے ہو سکتی ہیں۔ ٹھٹھا مار کر ہنسنا بھی چاہتے ہو۔ پرنتو دان دینے میں کنجوسی کرتے ہو۔ رن دھیر راجپوت بھی کہانا چاہتے ہو۔ پرنتو یدھ میں چوٹ لگنے سے بھی گھبراتے ہو۔ کیا دیر تا میں کشل کشیم کبھی رہ سکتی ہے۔

چھاڑہو بچنو کہ دھیر جو دھرہو۔ جنی ابلا جمی کرونا کر ہو
تنو تیا تنے دھام دھنو دھرنی۔ ستیہ سندھ کہوں ترن سم برنی

یا تو بچنوں کو چھوڑ دیجئے یا دھیرج دھارن کیجئے۔ ابلاؤں کی طرح رو پیٹے نہیں۔ ستیہ برت دھاری کے لئے اپنا شریر استری پتر۔ گھر۔ دھن اور پرتھوی تچھ تنکے کے سمان کہے گئے ہیں۔

دوھا

مرم بچن سنی راؤ کہہ کہو کچھو دوش نہ تور
لاگیو توہی پساچ جمی کالو کہاوت مور

کیکئی کے ایسے مرم بچن دیکھتی سے بھرے ہوئے گوڑھ بچن سن کر راجہ نے کہا کہ جو کچھ تیرا دل چاہتا ہے۔ کہہ اس میں ترا کچھ دوش نہیں ہے۔ میرا دل روپی بھوت ہی تجھے چمٹ گیا ہے اور وہ ہی تمہارے منہ چڑھ کر بول رہا ہے۔

چہت نہ بھرت بھوپتہی بھورین۔ بدھی بس کمتی بسی جیئے توریں
سو سیلو مور پاپ پر ینامو۔ بھیو کٹھاہر جیہیں بدھی بامو

بھرت تو بھول کر بھی راجہ بننا نہیں چاہتے۔ ہونہار دش تمہارے ہردے میں ایسے برے وچار بس گئے ہیں۔ سو یہ میرے ہی پاپوں کا برا پھل ہے جس کے کارن بے موقعہ پر ہی بدھاتا مجھ سے وپریت ہو گئے۔ (یعنی راج تلک کے سمے بدھاتا کی دیا چاہیئے تھی۔ الٹا انہوں نے میرا گھر اجاڑنے کا نشچیہ کر لیا اس لئے وپریت ہونے کا انہوں نے یہ کیسا سماں ڈھونڈھ نکالا)

سبس بسی ہی بہری اودھ سہائی۔ سب گُن دھام رام پربھتائی
کرہہیں بھائی سکل سیوکائی۔ ہوئیہی تیہوں پُر رام بڑائی

یہ کلیش سہہ کر بھی ایودھیا پھر بھلی بھانت بسے گی۔ اور سب گنوں کے دھام شری رام چندر جی کا ہی راج ہو گا۔ سارے بھائی ان کی سیوا کریں گے۔ اور تینوں لوکوں میں شری رام چندر جی کی بڑائی ہو گی۔

تور کلنکو مور پچھتاؤ۔ موئیہوں نہ مٹیہی نہ جائیہی کاؤ
اب توہی نیک لاگ کرو سوئی۔ لوچن اوٹ بیٹھو موہو گوئی

پرنتو تیرا کلنک اور میرا پچھتاوا مرنے پر بھی نہیں مٹے گا۔ یہ کسی طرح بھی نہیں چھوٹے گا۔ اب تجھے جو اچھا لگتا ہے وہی کر منہ چھپا کر میری آنکھوں کی اوٹ ہو بیٹھ۔ ارتھات میرے سامنے سے ہٹ جا اور مجھے اپنا منحوس چہرہ نہ دکھا۔

جب لگی جیوں کہوں کر جوری۔ تب لگی جنی کچھو کہسی بہوری
پھری پچھتیہسی انت ابھاگی۔ مارسی گائی نہارو لاگی

میں ہاتھ جوڑ کر تم سے کہتا ہوں۔ کہ جب تک میں جیتا رہوں تب تک تم مجھ سے بالکل نہ بولنا۔ اری بدنصیب! انت میں تو پچھتائے گی۔ جو تو چمڑے کے ایک تار کے لئے گائے کو مار رہی ہے۔

## دوہا

پریہو راؤ کہی کوٹ بدھی کا ہے کرسی ندا لو
کپٹ سیانو نہ کہتی کچھو جاگتی منہوں مسانو

رانی کو کروڑوں پرکار سمجھایا۔ کہ تو کیوں اپنے ہاتھوں سے کل کا سروناش کر رہی ہے۔ راجہ پرتھوی پر گر پڑے۔ کپٹ کرنے میں چتر کیکئی نے کچھ اتر نہ دیا۔ مانو وہ مون دھارن کر کے جگا رہی ہو۔

## چوپائی

رام رام رٹ بکل بھوآلو۔ جنو بنو پنکھ بہنگ بیہالو
ہردیاں مناد بھور دجنو ہوئی۔ راہی جائی کہے جنی کوئی

راجہ رام رام رٹ رہے ہیں۔ اور ایسے ویاکل ہیں۔ جیسے کوئی پنچھی پروں کے بغیر ویاکل ہو۔ وہ اپنے ہردے میں بھگوان سے آرتھ پرارتھنا کر رہے ہیں۔ کہ صبح نہ ہو۔ اور رام چندر کو کوئی جا کر یہ سماچار سنا دے۔

اُدو کرہو جنی ربی رگھو کل گر۔ اودھ بلو کی سول ہوئیہی ار
بھوپ پرتی کیکئی کٹھنائی۔ اُبھئے اودھی بدھی رچی بنائی

ہے رگھو کل کے گرو آدی سوریہ بھگوان! آپ اُدے نہ ہوں اودھیا کو دیکھ کر آپ کے ہردے میں بڑی جلن ہو گی۔ راجہ کی پریتی اور کیکئی کے ہٹھ کو برہما جی نے حد تک رچ کر بنایا ہے (ارتھات راجہ کے پریم کی کوئی حد نہیں اور کیکئی کے کٹھور ہٹھ کی کوئی حد نہیں)

بلپت نرپہی بھئیو بھنو سارا۔ بینا بینو سکھ دھنی دوارا
پڑھیں بھاٹ گن گاوہیں گایک۔ سنت نرپہی جنو لاگہیں سایک

اس طرح راجہ کو ورلاپ کرتے کرتے سویرا ہو گیا۔ راج دوار پر بین و بانسری اور سنکھ کی دھن ہونے لگی۔ بھاٹ لوگ رگھو کل کی پرشنسا کہہ رہے ہیں۔ اور گویے گیتوں کا گان کر رہے ہیں۔ سننے پر راجہ کو یہ سب گان بجا نا بان کے سمان لگا۔

منگل سکل سوہاہیں نہ کیسیں۔ سہگامنی ہی بھوشن جیسیں
تیہی نسی نیند پری نہیں کاہو۔ رام درس لالسا اچھاہو

یہ سب منگل ساج راجہ کو اچھے نہیں لگتے۔ جیسے کہ پتی کے ساتھ ستی ہونے والی استری کو گہنے اور شرنگار اچھے نہیں لگتے۔ شری رام چندر جی کے درشن کی لالسا اور اتساہ (چاؤ حوصلہ) کے کارن اس رات کسی کو بھی نیند نہیں آئی۔

## دوہا

دوار بھیر سیوک سچو کہہیں اُدت ربی دیکھی
جاگیو اجہوں نہ اودھ پتی کارنو کو نو بسیکھی

راج دوار پر سیوک منتریوں کی بھیڑ لگی ہوئی ہے سورج نکلا دیکھ کر وہ سب کہہ رہے ہیں۔ کہ ابھی تک اودھ پتی ڈنشرتھ جی نہیں جاگے۔ اس کا کیا خاص کارن ہے۔

## چوپائی

پچھلے پہر بھوپ نت جاگا۔ آجو ہمہی بڑ اچرج لاگا
جاہو سمنتر جگاوہو جائی۔ کیجئے کاج رجا ئیسو پائی

ہر روز راجہ رات کو پچھلے پہر جاگ پڑتے ہیں۔ آج ایسے ضروری کام میں نہ جاگے۔ یہ جان کر ہمیں بڑا اچنبھا ہو رہا ہے سمنتر! جاؤ جا کر راجہ کو جگاؤ۔ تاکہ ان کی آگیا پا کر ہم سب کام کریں۔

گئے سمنترو تب راؤر ماہیں۔ دیکھی بھیاون جات ڈرا ہیں

دھائی کھائی جنو جائی نہ ہیرا۔ مانہوں بیتی لِٹ ادبیسرا

تب سمنتر راج محل میں گئے۔ پر محل کی بھیانک ستھتی کو دیکھ کر وہ جاتے ہوئے ڈرنے لگے۔ منگل کھون ایسا امنگل روپ ہو گیا ہے۔ کہ سب اور سے کاٹ کھانے کو دوڑتا ہے۔ اس کی اور تو دیکھ کر ہی نہیں جاتا۔ مانو ساری بپتاؤں اور وشاد کلیش دکھ تکلیف رنج و غم) نے وہاں ڈیرہ ڈال لیا ہے۔

پوچھیں کوؤ نہ اُترو دیئی۔ گئے جیہیں بھون بھوپ کیکئی
کہی جے جیو بیٹھ سر ناوئی۔ دیکھی بھوپ گتی گیئو سکھائی

پوچھنے پر کوئی جواب نہیں دیتا۔ تب تو وہ اُس گھر میں گئے جہاں کہ راجہ اور کیکئی تھے۔ انہوں نے جے جیو کہی۔ اور سِر نِوا کر کے بیٹھ گئے۔ راجہ کی دشا دیکھ کر سمنتر کا چہرہ فق ہو گیا۔

سوچ بِکل بِبرن مہی پریئو۔ مانہوں کمل مُول پری ہریو
سچیو سبھیت سکئی نہیں پُوچھی۔ بولی اسُبھ بھری سبھ چھوچھی

راجہ چنتا سے بیاکل ہیں۔ چہرے کا رنگ اُڑ گیا ہے اور زمین پر جڑ سے اکھڑ کر مُرجھائے ہوئے کمل کی بھانت پڑے ہوئے ہیں۔ منتری ڈر کے مارے اس کا کارن نہ پوچھ سکے۔ تب منگل سے خالی اور امنگل سے پری پورن کیکئی نے کہا۔

دوہا

پری نہ راجہی نیند نِسی ہیتو جان جگدیسو
رامو رامو رٹی بھورُ کئے کہئی نہ مرمُو مہیسو

ہے سمنتر! راجہ کو رات بھر نیند نہیں آئی۔ اُس کا کیا کارن ہے۔ یہ تو بھگوان ہی جانیں۔ رام رام کی رٹ لگاتے لگاتے انہوں نے سویرا کیا۔ راجہ نے اُس کا بھید کچھ نہیں بتایا۔

آنہو رامہی بیگی بولائی۔ سماچار تب پوچھیو آئی
چلیو سمنتر وِدائے رُکھ جانی۔ لکھی کُچالی کینہی کچھو رانی

تم جلدی جا کر رام کو بُلا لاؤ۔ تب آکر سارا سماچار پوچھ

لینا۔ راجہ کا دُکھ (مرضی) جان کر سمنتر وہاں سے چلے۔ انہوں نے جان لیا۔ کہ رانی نے کوئی بُرا کھیل کھیلا ہے۔

سوچ بِکل مگ پری نہ پاؤ۔ رامہی بولی کہہی کا راؤ
اُر دھری دھیرج گیئو دوارین۔ پوچھیں سکل دیکھی منو مارین

سمنتر چنتا سے بیاکل ہو گئے۔ راستے پر آگے کو پاؤں نہیں اُٹھتا۔ من میں یہ سوچ کر رہے ہیں کہ رام جی کو بُلا کر راجہ کیا کہیں گے بہت دھیرج من میں دھر کر وہ دوار پر گئے۔ سب لوگ اُن کو اُداس دیکھ کر پوچھنے لگے۔

سما دھان کری سو سبہی کا۔ گیئو جہاں دِن کر کُل ٹیکا
رام سُمنتری ہی آوت دیکھا۔ آدر کینہہ پتا سم لیکھا

سب لوگوں کو دھیرج دے کر سمنتر وہاں گئے جہاں رگھو کُل کے تلک شری رام چندر جی تھے۔ شری رام چندر جی نے سمنتر کو آتے دیکھا اور پتا سمان جان کر اُن کا آدر ستکار کیا۔

نِرکھی بدن کہی بھوپ رجائی۔ رگھو کُل دیپ ہی چلیئو لیوائی
رامو کُبھانتی سچیو سنگ جاہیں۔ دیکھی لوگ جہاں تہاں بلکھائیں

شری رام چندر جی کے مُکھ کی طرف دیکھ کر اور راجہ کی آگیا سُنا کے سمنتر رگھو کُل کے نزدیک دیپک شری رام چندر جی کو دیکھ اپنے ساتھ لے چلے۔ اس طرح اداسی کی سی حالت میں سمنتر کے ساتھ رام کو جاتے دیکھ کر ادھر اُدھر نگر کے لوگ بیاکل ہو کر تڑپنے لگے۔

دوہا

جائی دیکھ رگھو بنس مُنی نرپتی نِپٹ کُسا جو
سہمی پریو لکھی سنگھنی ہی مانہوں برِدھ گج راجو

رگھو ونش مَنی شری رام چندر جی نے جا کر دیکھا کہ راجہ بہت ہی بُری حالت میں پڑے ہیں۔ مانو شیرنی کو دیکھ کر کوئی بوڑھا گج راج سہم کر گر پڑا ہو۔

چوپائی

سو کھہیں اَدھر جرئی سب اَنگو۔ منہو دِین منی ہین بھُوانگو
سرُوش سمیپ دیکھی کیکئی۔ مانہوں میچو گھریں گنتی لیئی

راجہ کے ہونٹ سوکھ گئے ہیں۔ اور سارا شریر جل رہا ہے مانو
ناگ راج مَنی کے چھن جانے پر دین دکھی ہو رہا ہو۔ کرودھ سے بھری
ہوئی کیکئی کو بھی پاس ہی بیٹھے دیکھا۔ مانو موت ہی جیون کی انتم
گھڑیاں گن رہی ہو۔

کرونا مَئے مِردُو رام سبھاؤ۔ پرتھم دیکھ دکھو سنانہ کاؤ
تدپی دھیر دھری سمیو بچاری۔ پوچھی مدھر بچن مہتاری

شری رام جی کا سبھاؤ کرونا مئے (دین دکھیوں پر دیا کرنے والا) اور کومل ہے۔ انہوں نے پہلی بار ہی یہ دکھ دیکھا تھا۔ پھر بھی انہوں نے سمان وچار کر دھیرج دھر کر میٹھی بانی سے ماتا کیکئی سے پوچھا۔

موہی کہو ماتو تات دکھ کارن۔ کریئے جتن جیہیں ہوئی نوارن
سُنہو رام سبکو کارنو ایہو۔ راجہی تم پر بہت سنیہو

ہے ماتا! پتا جی کے دکھ کا جو کارن ہے۔ مجھ سے کہئے تا کہ جس طرح بھی ہو ان کا دکھ دور ہو جائے۔ اب اُپائے کیا جائے کیکئی نے اتر دیا۔ ہے رام! سب کا سارا کارن یہ ہے کہ راجہ کی تم پر بہت پریتی ہے۔

دین کہیہی موہی دُوئی بردانا۔ مانگیؤں جو کچھ موہی سوہانا
سو سنی بھیو بھوپ اُر سوچو۔ چھاڑی نہ سکہیں تمہار سنکوچو

راجہ نے مجھے دو وردان دینے کو کہا تھا۔ جو کچھ مجھے اچھا لگا۔ وہ میں نے مانگ لیا۔ اُسے سن کر راجہ کے من میں بڑی سوچ ہو رہی ہے کیونکہ تمہارے بھا تھ ان کی پریتی ہونے کے کارن انہیں تمہارے دیوگ کا ڈر ہے۔

دوہا

سُت سنیہہ ات بچن اُت سنکٹ پریو نریسو
سکہو تو آیسو دھرہو سر میٹہو کٹھن کلیسو

ادھر تو پتر کا پریم ہے اور ادھر ستیہ بچن کا پالن کرنا ہے بس اسی سنکٹ میں پڑے راجہ تڑپ رہے ہیں۔ اگر تم کر سکو تو اُن کی آگیا کو سر ماتھے پر دھر کر اُن کے اس وردان دکھ کو مٹاؤ۔

چوپائی

نِدھرک بیٹھی کہہ ای کٹو بانی۔ سُنت کٹھنتا اَتی اکلانی
جیبھ کمان بچن سر نانا۔ منہو مہیپ مِردُو لچھ سمانا

بے دھڑک بیٹھی ہوئی کیکئی ایسے کڑوے بچن کہہ رہی ہے کہ جسے سن کر خود کٹھورتا بھی اتی انت بیاکل ہو جائے اس کی جیبھ مانو دھنش ہے اور اس سے نکلے ہوئے بچن مانو تیروں کے سمو ہیں۔ اور اُن دھنش اور بان کا کومل نشانہ راجہ ہے۔

جنو کٹھورپنو دھریں سریرو۔ سکھئی دھنش بدیا بربیرو
سبو پرسنگو رگھوپتی ہی سنائی۔ بیٹھی منہوں تنو دھری نٹھرائی

مانو سوئم کٹھورپن ایک شریشٹھ ویر کا شریر دھارن کر کے دھنش ودیا سیکھ رہا ہو۔ شری رگھوناتھ کو سارا حال سنا کر کیکئی ایسے بیٹھی ہے۔ مانو نشٹھرتا (سنگ دلی) ہی شریر دھارن کئے ہوئے ہو

من مُسکائی بھانُو کُل بھانُو۔ رامو سہج آنند ندھانُو
بولے بچن بگت سب دُوشن۔ مِردُو منجل جنو باگ بھوشن

شری رام چندر جی جو اپنے سہج سبھاؤ سے ہی آنند ندھان اور سوریہ ہیں۔ مسکراتے ہوئے سب دوشوں سے رہت۔ کومل سندر بچن بولے جو مانو بانی کے بھوشن ہی تھے۔

سُنو جننی سوئی سُت بڑبھاگی۔ جو پتو ماتو بچن انوراگی
تنیہ ماتو پتو توشنہارا۔ دُرلبھ جننی سکل سنسارا

ہے ماتا۔ سنئے۔ وہ پتر بڑا ہی سوبھاگیہ شالی ہے جو پتا ماتا کی آگیا کا پالن کرنے والا ہے۔ ماتا پتا آنند دینے والا پتر ہے۔ ماتا۔ سارے سنسار میں درلبھ ہے۔

دوہا

سنت داسن دیہو بڑائی ۔ تاتیں موہی پوچھیو رگھورائی

یدپی میں آپ کے ایسے روپ کو جانتا ہوں اور اس کا ورنن بھی کرتا ہوں تو بھی لوٹ لوٹ کر میں آپ کے اس سندر سگن روپ میں ہی پریم جانتا ہوں آپ سدا ہی اپنے سیوکوں کو بڑائی دیتے ہیں۔ اسی سے ہے پربھو رگھوناتھ جی! آپ نے مجھ سے صلاح پوچھی ہے۔

۸

ہے پربھو پرم منوہر ٹھاؤں ۔ پاون پنچ وٹی تیہی ناؤں

ڈنڈک بن پنیت پربھو کرہو ۔ اگر ساپ منی پر کر ہرہو

ہے پربھو! پنچ وٹی نام کا ایک پرم منوہر اور پوتر ستھان ہے وہاں آپ نواس کر کے ڈنڈک بن کو پوتر کیجئے اور سرشیٹھ منی گوتم جی کے کٹھور سنتاپ کو دور کیجئے۔ ڈنڈک بن گوتم جی کے سنتاپ سے سوکھ چکا تھا۔

۹

باس کرو سوتہہ رگھوکل رایا ۔ کیجئے سکل منیہہ پر دایا

چلے رام منی آئیسو پائی ۔ ترت ہی پنچ وٹی نیارائی

ہے شری رگھوناتھ جی! آپ وہاں نواس کر کے سب منیوں پر دیا کیجیے۔ منی جی کی آگیا پا کر شری رام چندر جی وہاں سے چل دیئے۔ اور جلد ہی پنچ وٹی کے نزدیک پہنچ گئے۔

دوھا

گیدھ راج سے بھینٹ بھی بہو بدھی پریتی بڑھائی

گوداوری نکٹ پربھو رہے پرن گرہہ چھائی

وہاں گیدھ راج جٹایو جی سے ملاقات ہوئی اس کے ساتھ بہت پرکار سے پریم بڑھا کر گوداوری کے نزدیک پربھو شری رام چندر جی تینوں کی کٹیا بنا کر رہنے لگے۔

۱

جب تے رام کینہہ تہہ باسا ۔ سکھی بھئے منی بیتی تراسا

گری بن ندیں تال چھبی چھائے ۔ دن دن پرتی اتی ہوئی سہائے

جب سے شری رام چندر جی نے وہاں رہنا شروع کیا تب سے منی ور بے فکر ہو کر سکھی ہو گئے۔ پربت۔ بن۔ ندی اور تالاب شوبھا سے چھا گئے۔ اور دن پرتی دن ان کی شوبھا بڑھنے ہی لگی۔

۲

کھگ مرگ برند آنند رہہیں ۔ مدھپ مدھر گنجت چھبی لہہیں

سو بن برنی نہ سک اہی راجا ۔ جہاں پرگٹ رگھوبیر براجا

بھگتی لیشوؤں کے جھنڈ وہاں آنند سے رہنے لگے بھونرے میٹھی میٹھی گنجار کرتے ہوئے شوبھا پانے لگے۔ جہاں شری رگھوبیر جی براج رہے ہیں۔ اس بن کی شوبھا کا ورنن شیش ناگ جی بھی نہیں کر سکتے۔

۳

ایک بار پربھو سکھ آسینا ۔ لچھمن بچن کہے چھل ہینا

سر نر منی سچراچر سائیں ۔ میں پوچھیوں نج پربھو کی نائیں

ایک بار پربھو شری رام جی سکھ سے بیٹھے ہوئے تھے۔ اس وقت لچھمن جی نے ان سے سرل بچن کہے۔ ہے دیوتاؤں و منیوں اور منیوں اور چراچر کے سوامی! میں آپ کو اپنا سیوک سوامی سمجھ کر آپ سے پوچھتا ہوں۔

۴

موہی سمجھائے کہہو سو دیوا ۔ سب تج کروں چرن رج سیوا

کہہو گیان براگ ارو مایا ۔ کہہو سو بھگتی کرہو جیہیں دایا

ہے دیو! مجھے سمجھا کر وہی اپدیش کہیئے جس سے سب کچھ چھوڑ کر میں آپ کی چرن رج کی ہی سیوا کروں۔ گیان ویراگ اور مایا کا پورا ورنن کیجیے۔ اور اس بھگتی کا بھی ورنن کیجیے۔ جس کے کارن آپ بھگتوں پر دیا کرتے ہیں۔

دوہا

ایشور جیو بھید پربھو سکل کہوں سمجھائے

جاتیں ہوئے چرن رتی شوک موہ بھرم جائے

ہے پربھو! جو ایشور اور جیو میں بھید ہے وہ سارا سمجھا کر کہیے جس سے آپ کے چرنوں میں داس کا پریم ہو اور ہردے کے شوک

نہ اور بھرم کا ناش ہو۔

**تھوریہی جہنہ سب کہیوں بجھائی۔ سنہوتات متی من چیت لائی**
**میں ارو مور تور تیں مایا۔ جیہہ بس کینہے جیو نکایا۔**

شری رام جی نے کہا کہ ہے تات! میں مختصر طور پر ہی آپ کو سب سمجھا دیتا ہوں۔ تم بدھی اور چت کو ایکاگر کر کے سنو۔ میں اور میرا، تو اور تیرا یہی مایا ہے۔ جس نے جیو سموداے کو اپنے وش میں کر رکھا ہے۔ یہ سرشٹی دو پرکار کی ہے۔ الینور سرشٹی اور جیو سرشٹی۔ میں اور میرا، تو اور تیرا، یہ جیو سرشٹی ہے اسے ہی مایا کہتے ہیں۔ یہ جیو سرشٹی ہی دکھ کا کارن ہے۔ اس کے علاوہ جو سرشٹی ہے اُسے الینور سرشٹی کہتے ہیں۔ مثلاً پرتھوی جل وایو۔ درخت منش استریاں انیادی سبھی چراچر جگت الینور کے سنکلپ دوارا رچا یا گیا ہے اس لئے یہ سب الینور سرشٹی ہے۔ الینور سرشٹی میں کوئی دکھ سکھ نہیں ہے اور جب ہم الینور سرشٹی میں اہم بھاؤ کر کے میں اور میرے تو اور تیرے کی کلپنا کر لیتے ہیں تو یہ جیو سرشٹی ہی ہمارے لئے دکھ کا کارن بن جاتی ہے الینور سرشٹی سب کے لئے ایک جیسی ہے لیکن جیو سرشٹی ہر ایک جیو کے سنکلپ کے بھید سے الگ الگ ہے۔ مثال کے طور پر الینور کے سنکلپ سے رچی ہوئی ایک استری ہے سب کو ہی وہ استری روپ سے پرتیت ہوتی ہے۔ پرنتو کوئی اس میں ماتا کا اہم بھاؤ کر کے اُسے اپنی ماتا کے روپ میں دیکھتا ہے تو دوسرا اُسے بہن کے روپ میں تیسرا پتنی کے روپ میں انیادی اپنے اپنے سنکلپ کے بھید سے اُس ایک ہی اس الینور رچت سرشٹی میں کئی پرکار کی منومئے سرشٹیاں بن گئیں اور اگر وہ استری مر جائے تو جن کا اس استری میں میرے پن کا بھاؤ ہے۔ اُن کو ہی شوک ہوگا دوسروں کو نہیں۔ اس لئے یہ میرا اور تیرا بھاؤ ہی دکھ کا مول ہے اور یہی مایا ہے۔

۲

**گوگو چر جہنہ لگ من جائی۔ سو سب مایا جانیہو بھائی**
**تیہی کر بھید سنہو تمہہ سوؤ۔ بدیا اپر ابدیا دوؤ**

شبد سپرش روپ رس گندھ آدی جہاں تک اندریوں کے وشئے ہیں اور جہاں تک من کی دوڑ ہے۔ ہے بھائی۔ اس سب کو مایا جاننا۔ اس مایا کے ودیا اور اودیا دو بھید ہیں۔ ان بھیدوں کو بھی سنو!

۳

**ایک دشٹ اتیسہ دکھ روپا۔ جا بس جیو پرا بھو کوپا**
**ایک رچے جگ گن بس جاکیں۔ پربھو پریرت نہیں نج بل تاکیں**

(ایک (اودیا۔ جیو سرشٹی) دوشوں سے یکت ہے اور بہت ہی دکھ روپ ہے۔ جس کے موہ میں پڑ کر جیو سنسار روپی اندھیرے کوئیں میں پڑا ہوا ہے اور دوسری (ودیا یا الینور سنکلپ یا شدھ مایا) جس کے وش میں گن ہیں اور جو سارے جگت کی رچنا کرتی ہے۔ وہ پربھو سے ہی پریرت ہوتی ہے۔ اس کا اپنا بل کچھ بھی نہیں۔ (پربھو اُس کے آدھار چیتنیا ہیں اور وہ آدھیہ چیتنیا ہے اور کچھ کرنے میں پربھو کی پریرنا میں اسمرتھ ہے۔

۴

**گیان مان جہنہ ایکو ناہیں۔ دیکھ برہم سمان سب ماہیں**
**کہیئے تات سو پرم براگی۔ ترن سم سدھی تین گن تیاگی**

گیان وہ ہے جس کا منش میں پرکاش ہونے سے وہ اہنکار سے رہت ہو جاتا ہے اور وہ سب کچھ چراچر جگت میں سمان روپ سے برہم کو سروویاپک دیکھتا ہے۔ اس کی درشٹی میں سب کچھ برہم ہی برہم ہے۔ ہے تات! جس نے سب سدھیوں اور تینوں گنوں کو تنکے کے سمان تیاگ دیا ہے۔ وہ پرش پرم ویراگیہ وان ہے

* مان اور اہنکار سے رہت۔ اہنسا دکشما، سرلتا، گروسیوا، انترتا و ستھرتا (مستقل مزاجی) اپنے آپ کو قابو میں رکھنا (ضبط) اندریوں کے وشیوں میں ویراگ اہم بھاؤ کا تیاگ و جنم و موت بڑھاپا اور بیماری ان چاروں میں بار بار دوش دیکھنا، کامنا رہت ہونا و پتر استری گھر وغیرہ میں لپت نہ ہونا۔ اور ہانی اور لابھ میں سم چت رہنا۔ بھگوان میں اننیہ یوگ سے اٹوٹ بھگتی و ایکانت ستھان کا سیون لوگوں کی بھیڑ بھاڑ سے پرے رہنا۔ تتیہ

آتماہیں سنتھتی اور نِت پرتی تتو وچار کرنا .یہ سب گیان ہے دگتیا..

ادھیائے ۱۳ اشلوک ۷ سے ۱۱)

دوہا

مایا الیس نہ آپ کہوں جان کہئے سو جیو
بندھ موکھش پرد سرب پر مایا پریرک سیو

جو مایا کو ۔ ایشور کو اور نہ اپنے پیار تتھ سروپ کو جانتا ہے
اُسے جیو کہنا چاہیئے ۔ جو جیو کے اپنے اپنے کرم انوسار بندھن
اور موکھش کو دینے والا ۔ سب سے پرے اور مایا کا پریرک ہے
وہ ایشور ہے ۔

چوپائی

دہرم تیں برتی جوگ تیں گیانا ۔ گیان موکھش پد بید بکھانا
جا تیں بیگ دروؤں میں بھائی ۔ سو مم بھگتی بھگت سکھدائی

دہرم میں رچی ہونے سے ویراگ ہوتا ہے اور یوگ ارتھات
شم دم نیم آسن آدی اشٹانگ یوگ یا پھل کی آشا چھوڑ کر بھگوت
ارتھ کرم کرنا روپی کرم یوگ سے گیان ہوتا ہے ۔ یہ گیان ہی
مُکتی دینے والا ہے ۔ بندھ اگیان جنیہ ہے اس لئے اس کی نِورِتی
گیان سے ہو سکتی ہے ۔ اور کسی اُپائے سے نہیں ۔ اور ہے بھائی !
جس سے میں جیو پر جلدی ہی پرسن ہو جاتا ہوں ۔ وہ میری بھگتی
ہے جو بھگتوں کو سکھدائک ہے

۲

سو سُتنتر اولمب نہ آنا ۔ تیہی آدھین گیان وگیانا
بھگتی تات انوپم سکھ مولا ۔ ملے جو سنت ہوئیں انوکولا

وہ بھگتی بالکل سوتنتر ہے وہ اپنی سِدھی کے لئے گیان و
وگیان آدی کسی دوسرے سادھن کے سہارے کی ضرورت نہیں رکھتی
اور گیان اور وگیان تو اس بھگتی کے آدھین ہیں ۔ ہے تات ! بھگتی
انوپم (جو اپنی مثال آپ ہے) اور سکھ کی مول ہے اور وہ تبھی
ملتی ہے جب جیو پر کسی سنت مہاتما کی کرپا ہوتی ہے ۔

۳

بھگتی کے سادھن کہوں بکھانی ۔ سگم پنتھ موہی پاویں پرانی

پرتھم ہی بپر چرن اتی پریتی ۔ نج نج کرم نرت شرتی ریتی

اب میں بھگتی کے سادھنوں کا ورنن کرتا ہوں ۔ بھگتی مارگ
سب سے آسان مارگ ہے جس سے جیو مجھ کو آسانی سے ہی پراپت
کر لیتے ہیں ۔ پہلے تو وہ ودوان برہمنوں کے چرنوں میں بہت ہی
پریتی ہو اور وید ریتی کے انوسار اپنے اپنے ورن آشرم دہرم
کا پالن کرتا رہے ۔

۴

ایہی کر پھل پنی بشئے براگا ۔ تب مم دھرم اپج انوراگا
شروَن آدک نو بھگتی درڑھا ہیں ۔ مم لیلا رتی اتی من ماہیں

اس کا پھل پھر وشیے بھوگوں سے ویراگ ہوگا ۔ ویراگ ہونے
پر میرے دہرم میں پریتی بڑھ جائے گی ۔ تب شروَن آدی نو پرکار
کی بھگتی درڑھ ہو گی ۔ اور من میں میری لیلاؤں کی پرتی بہت پریم
ہوگا شروَن ۔ کیرتن ۔ وشنو سمرن ۔ چرنوں کی پوجا ۔ ارچن ۔ بندن
دیش بھاؤ ۔ آتم نویدن ۔ یہ نو پرکار کی بھگتی شریمد بھاگوت میں
کہی گئی ہے ۔

۵

سنت چرن پنکج اتی پریما ۔ من کرم بچن بھجن درڑھ نیما
گرو پتو ماتو بندھو پتی دیوا ۔ سب موہی کہہ جانے درڑھ سیوا

سنتوں کے چرن کمل میں جس کی بہت ہی پریتی ہو اور من
بچن کرم سے درڑھ نیم پوروک بھجن کرتا ہو اور جو مجھ کو ہی گرو پتا
ماتا بھائی ، سوامی اور دیوتا سب کچھ جان کر سیوا میں درڑھتا سے
لگا رہے ۔

۶

مم گن گاوت پلک سریرا ۔ گدگد گرا نین بہہ نیرا
کام آدی مد دمبھ نہ جاکیں ۔ تات نرنتر بس میں تاکیں

میرے گن گاتے وقت جن کے شریر میں رونگٹے کھڑے ہو
جاتے ہیں ۔ بانی گدگد ہو جاتی ہے ۔ نیتروں سے آنسوؤں کی دھار
نہ نکلتی ہے اور کام اہنکار اور پاکھنڈ آدی دوش جن میں
نہیں ہیں ۔ ہے بھائی میں ایسے بھگتوں کے سدا وش میں رہتا
ہوں ۔

دوہا

بچن کرم من مور گتی بھجن کرہیں نہکام
تنہہ کے ہردے کمل مہں کرہوں سدا بشرام

جو کرم وچن اور من سے ایک ماتر میرے پرائن ہو چکے ہیں ، اور جو نشکام بھاؤ سے میرا بھجن کرتے ہیں ۔ ان کے ہردے کمل میں ہیں سدا لئوا اس کیا کرتا ہوں ۔

## چوپائی

بھگتی یوگ سن اتی سکھ پاوا ۔ لچھمن پربھو چرنہہ سر ناوا
ایہی بدھی گئے کچھک دن بیتی ۔ کہت براگ گیان گن نیتی

اس بھگتی یوگ کو سن کر لکشمن جی بہت سکھی ہوئے اور انہوں نے پربھو شری رام چندر جی کے چرنوں میں سر نوایا ۔ اس پرکار ۔ ۔ ویراگ گیان گن اور نیتی کہتے ہوئے کچھ دن بیت گئے

سوپنکھا راون کے بہنی ۔ دشٹ ہردے دارن جس اہنی
پنچ وٹی سو گئی اک بارا ۔ دیکھ بکل بھئی جگل کمارا

شورپنکھا نامی راون کی ایک بہن تھی ۔ وہ ناگن کے سمان ڈراؤنی اور دشٹ سبھاؤ کی تھی وہ ایک دفعہ پنچ وٹی گئی اور دونوں راجکماروں کو دیکھ کر کام اندھا ہو کر ویاکل ہو گئی ۔

۳

بھرّاتا پتا پتر ارگاری ۔ پرش منوہر نرکھت ناری
ہوئے بکل سک من ہی نہ روکی ۔ جمی روی منی درو روی ہی بلوکی

کاک بھشنڈی جی کہتے ہیں ۔ ہے گروڑ جی ! بھرّاتا ، پتا اور پتر کے سمان ہی پرش چاہے کیوں نہ ہو ۔ کام اندھا استری ایسے منوہر پرش کو دیکھ کر بھی کام سے ویاکل ہو جاتی ہے اور من کو نہیں روک سکتی ۔ جیسے سورج کانت منی سورج کو دیکھ کر پگھل جاتی ہے ۔

رچر روپ دھر پربھو پہیں جائی ۔ [۴] بولی بچن بہت مسکائی
تمہ سم پرش نہ موسم ناری ۔ یہ سنجوگ بدھی رچا بچاری

وہ سندر روپ دھر کر پربھو شری رام جی کے پاس آئی اور بہت مسکرا کر بچن بولی ۔ تمہارے سمان تو کوئی سندر پرش نہیں اور میرے سمان کوئی سندری نہیں ۔ بدھاتا نے خوب سوچ کر میری اور تمہاری جوڑی بنائی ہے ۔

مم انوروپ پرش جگ ماہیں ۔ [۵] دیکھیوں کھوج لوک تیہو ناہیں
تاتیں اب لگ رہیوں کماری ۔ من مانا کچھ تمہیں نہاری

میں نے تینوں لوکوں میں کھوج کر دیکھ لیا ہے ۔ میرے یوگیہ دولہا جگت بھر میں نہیں ہے ۔ اس کارن وش میں اب تک کنواری رہی ہوں ۔ اب تم کو دیکھ کر کچھ میرا من مانا ہے ۔

سیتہہ چتئے کہی پربھو باتا ۔ [۶] اہے کنوار مور لگھو بھراتا
گئی لچھمن رپو بھگنی جانی ۔ پربھو بلوک بولے مردو بانی

سیتا جی کی طرف دیکھ کر شری رامچندر جی نے یہ بات کہی کہ میرا چھوٹا بھائی کنوارا ہے تب وہ لکشمن جی کے پاس گئی ۔ لچھمن جی نے اُسے شترو کی بہن سمجھ کر اور پربھو کی طرف دیکھ کر کومل بچن کہے ۔

سندری سنو میں انہہ کر داسا ۔ [۷] پرادھین نہیں تور سپاسا
پربھو سمرتھ کوسل پُر راجا ۔ جو کچھ کرہیں انہہ سب چھاجا

ہے سندری سنو! میں تو ان کا سیوک ہوں مجھ پرادھین کے پاس رہنے سے تجھے کچھ آرام نہ ملے گا ۔ وہ پربھو اودھ پوری کے راجہ ہیں ۔ اور سوتنتر اور سمرتھ ہیں ۔ وہ جو کچھ بھی کر لیں ۔ ان کے لئے سب جائز ہے ۔

۸

سیوک سکھ چہہ مان بھکھاری ۔ بیسنی دھن سبھ گتی بیبھ چاری
لوبھی جس چہہ چار گمانی ۔ نبھ دُہی دودھ چہت اے پرانی

سیوک سکھ چاہے ۔ بھکاری عزت ، لوبھی پرش دھن چاہے اور وبھچاری دُرناچاری شُبھ گتی چاہے ۔ لوبھی یش چاہے ۔ اور ابھمانی پرش چاروں پھل دھرم ارتھ کام موکش چاہے ۔ تو یہ سب پرانی آکاش کو دُہ کر دودھ لینا چاہتے ہیں ( ارتھات ناممکن بات کو ممکن کرنا چاہتے ہیں )

۹

پُنی پھر رام نکٹ سو آئی۔ پربھو لچھمن پہیں بہوری پٹھائی
لچھمن کہا تو ہی سو برئی۔ جو ترن تور لاج پر بہرئی

وہ لوٹ کر پھر شری رام جی کے پاس آئی۔ پربھو شری رام چندر جی نے اُسے پھر لکشمن جی کے پاس بھیجدیا۔ لکشمن جی نے کہا کہ تمھیں وہی آدمی ور دیگا۔ جو اپنی لاج (شرم و حیا) کو تنکے کی طرح تیاگ دیگا۔ (ارتھات تمھیں کوئی بہت ہی بے شرم بیاہ سکے گا)

۱۰

تب کھسیانی رام پہیں گئی۔ رُوپ بھینکر پرگٹ بھئی
سیتہیں سبھے دیکھ رگھو رائی۔ کہا انج سن سین بجھائی

تب وہ کھسیانی ہو کر شری رامچندر جی کے پاس آئی۔ آتے ہی اس نے بھینکر رُوپ پرگٹ کیا۔ سیتا جی کو سہمی ہوئی دیکھ کر شری رگھوناتھ جی نے لکشمن جی کو اشارے کر کے سمجھایا۔

دوہا

لچھمن اتی لاگھو سو ناک کان بنو کینہی
تاکے کر راون کہہ منو چنوتی دینہی

لچھمن جی نے بہت ہی پھرتی سے اس کے ناک اور کان کاٹ کر الگ کر دیئے۔ مانو سورُوپ نکھا کے ہاتھوں (کے ذریعہ) راون کو چنوتی (تنبیہہ۔ وارننگ) بھیج دی ہو۔

چوپائی

ناک کان بن بھئی بکرارا۔ جنو سرو سیل گیرو کے دھارا
کھر دوشن پہیں گئی بلپاتا۔ دھگ دھگ تو پورش بل بھراتا

ناک اور کان کے بغیر وہ بڑی بھیانک شکل کی ہو گئی۔ اس کے مُنھ سے خون اس پرکار بہنے لگا جیسے کالے پربت سے لال گیرو کی دھارا بہہ نکلی ہو۔ وہ چیختی چلاتی کھر اور دوشن (دا بھائیوں) کے پاس گئی۔ اور بولی! اے بھائیو! لعنت ہے تمہارے بل اور پرشارتھ کو۔

۲

تنہیں پوچھا سب کہسی بجھائی۔ جاتُ دھان سن سین بنائی
دھائے بسنچر نکر برُوتھا۔ جنو سپچھ کجل گری جوتھا

ان کے پوچھنے پر اُس نے سارا حال کہہ سُنایا۔ سب کچھ سُن کر راکشسوں نے فوج تیار کی راکشسوں کے گروہ کے گروہ چڑھ دوڑے مانو پنکھ والے کاجل کے پہاڑوں کے سلسلے دوڑے ہوئے آرہے ہیں۔

۳

نانا باہن نانا آکارا۔ نانا یدھ دھر گھور اپارا
سُوپ نکھا آگیں کر لینہی۔ اسُبھ رُوپ شرتی ناسا ہینی

راکشس طرح طرح کی سواریوں پر چڑھے ہوئے ہیں۔ اور بہت طرح کی شکلوں کے ہیں۔ گنتی میں بے شمار ہیں۔ اور بے شمار بھیانک ہتھیار لگائے ہوئے ہیں۔ انہوں نے ناک اور کان کٹی بدشکل منحوس سورُوپ نکھا کو آگے کر لیا۔

۴

اسگن امت ہوہیں بھے کاری۔ گنہیں نہ مرتیو بیبس سب جھاری
گرجہیں ترجہیں گگن اڑاہیں۔ دیکھ کٹک بھٹ اتی ہرشاہیں

بے شمار بھینکر اشگن ہو رہے ہیں۔ پر تو موت کے وش ہو کر وہ سب کے سب ان اشگنوں کو خاطر میں نہیں لاتے۔ وہ گرجتے ہیں للکارتے ہیں اور آکاش میں اُڑتے ہیں۔ اتنی بڑی سینا کو دیکھ کر یودھا لوگ بڑے خوش ہوتے ہیں

۵

کوؤ کہہ جیئت دھرہو دوؤ بھائی۔ دھر مارہو تیا لیہو چھڑائی
دھور پور نبھ منڈل رہا۔ رام بلائے انج سن کہا

کوئی کہتا ہے دونوں بھائیوں کو زندہ باندھ لو۔ اُن کی استری کو چھین کر انہیں مار ڈالو۔ آکاش منڈل گرد و غبار سے چھا گیا تب شری رامچندر جی نے لکشمن کو بلا کر ان سے کہا۔

۶

لے جانکی جاہو گری کندر۔ آوا نسچر کٹک بھینکر

پربھو سنگ سن پربھو کے بانی ۔ چلے سہت شری سردھنو پانی

ہم جانکی جی کو لے کر کسی پربت کے غار میں چلے جاؤ۔ راکشسوں
کی بھینکر فوج آ رہی ہے ۔ خوب ہوشیار رہنا ۔ پربھو شری رام
چندر جی کے بچن سن کر لکشمن جی ہاتھ میں دھنش بان لئے شری سیتا
جی سہت چلے ۔

۷

دیکھ رام رپو دل چل آوا ۔ بہسی کٹھن کودنڈ چڑھاوا

شری رام جی نے دشمنوں کی فوج کو چلے آتے ہوئے دیکھ کر
ہنس کر کٹھن دھنش کو چڑھایا ۔

چھند

کودنڈ کٹھن چڑھائے سر جٹ جوٹ باندھت سوہ کیوں
مرکت سیل پر لرت دامنی کوٹی سوں جگ بھجگ جیوں
کٹی کس نشنگ بسال بھج گہی چاپ بسکھ سدھار کے
چتوت منہوں مرگ راج پربھو گج راج گھٹا نہار کے

کٹھن دھنش کو چڑھا کر سر پر جٹاؤں کا جوڑا باندھتے ہوئے شری
رام چندر جی کیسے شوبھا پا رہے ہیں ۔ مانو نیل منی کے پربت پر چمکتی
ہوئی کروڑوں بجلیوں سے دو سانپ لڑ رہے ہوں ۔ کمر میں ترکش
کس کر لمبے بازوؤں میں دھنش لے کر اور بان کو سدھار کر
پربھو شری رام چندر جی راکشسوں کی طرف ایسے دیکھ رہے ہیں ۔
مانو شیر متوالے ہاتھیوں کے آتے ہوئے جھنڈ کو دیکھ رہا ہو ۔

سورٹھا

آئے گئے بگ میل دھر ہو دھر ہو دھاوت سبھٹ
جتھا بلوک اکیل بال روی ہی گھیر ت دنج

"پکڑو پکڑو" کا شور مچاتے ہوئے راکشس یودھا بے لگام
ہو کر دوڑتے ہوئے آئے ۔ انہوں نے پربھو شری رام چندر جی
کو چاروں طرف سے گھیر لیا ۔ جیسے نکلتے ہوئے سورج کو اکیلا
دیکھ کر مندیہہ نامی دیت گھیر لیتے ہیں ۔

چوپائی

پربھو بلوک سر سکہیں نہ ڈاری ۔ تھکت بھئی رجنی چر دھاری
سچو بول بولے کھر دوشن ۔ یہ کوؤ نرپ بالک نر بھوشن

وہ منگل مورت شری رام جی کو دیکھ کر راکشسوں یودھا ان پر
تیر نہ چھوڑ سکے وہ سب ٹکٹکی لگائے سکتہ کی حالت میں کھڑے انہیں
دیکھنے لگے ۔ منتریوں کو بلا کر کھر اور دوشن نے کہا ۔ یہ راجکمار تو
منشوں کا شرنگار ہیں ۔

۲

ناگ اسر سر نر منی جیتے ۔ دیکھے جیتے ہتے ہم کیتے
ہم بھر جنم سنہو سب بھائی ۔ دیکھی نہیں اسی سندرتائی

جتنے بھی ناگ اسر دیوتا منش اور منی ہیں ۔ ان میں سے
ہم نے شمار دیکھے و جیتے اور مار ڈالے ہیں ۔ پر اے سب بھائیو!
سنو ہم نے جنم بھر میں ایسی خوبصورتی کہیں نہیں دیکھی ۔

۳

جدپی بھگنی کنہی کروپا ۔ بدھ لائک نہیں پرش انوپا
دیہو ترت نج ناری دراٸی ۔ جیت بھون جاہو دو بھائی

اگرچہ انہوں نے ہماری بہن کو بدشکل کر دیا ہے تو بھی یہ روپ
وان لاثانی پرش مار ڈالنے کے قابل نہیں ۔ یہ اپنی چھپائی ہوئی
پتنی کو ہمیں دے دیں ۔ اور دونوں بھائی جیتے جی گھر لوٹ جائیں ۔

۴

مور کہا تمہہ تاہی سناوہو ۔ تاسو بچن سن آتر آوہو
دوتہہ کہا رام سن جائی ۔ سنت رام بولے مسکائی

میرا یہ کہنا تم لوگ انہیں جا کر سنا دو ۔ اور اس کا جواب سن کر
جلد میرے پاس چلے آؤ ۔ دوتوں نے جا کر شری رام چندر جی کو
ان کا پیغام سنایا ۔ اسے سنکر شری رام چندر جی مسکرا کر بولے ۔

۵

ہم چھتری مرگیا بن کرہیں ۔ تم سے کھل مرگ کھوجت پھرہیں

رپو بلوِنت دیکھ نہیں ڈرہیں ۔ ایک بار کال ہُوسن لرہیں

ہم کھشتری ہیں بن میں شِکار کھیلنے کے لئے آئے ہیں ۔ اور تمہارے جیسے دُشٹ پشوؤں کو ہم ڈھونڈتے پھرتے ہیں ۔ ہم طاقتور دشمن کو دیکھ کر ڈرتے نہیں ۔ ایک بار تو ہم کال کا بھی سامنا کر سکتے ہیں۔

۶

جدپی مَنُج وِتنج کُل گھاک مُنی پالک کھل سالک پالک
جوں نہ ہوئے بل گھر پھر جاہو سمر سَنمکھ میں ہتیوں نہ کا ہُو

اگرچہ ہم منش ہیں لیکن دیتیوں کے کُل کا ناش کرنے والے ہیں اور مُنیوں کی رکھشا کرنے والے ہیں۔ ہم ہیں تو بالک لیکن دُشٹوں کو دنڈ دینے والے بالک ہیں اگر تم میں شکتی نہیں تو گھر کو واپس لوٹ جاؤ۔ لڑائی سے بھاگے ہوئے کو میں کبھی نہیں مارتا ہوں۔

۷

رن چڑھ کریئے کپٹ چترائی ۔ رِپُو پر کرپا پرم کدرائی
دُوتنہہ جائے ترت سب کہیو ۔ سُنی کھر دُوشن اُر اَتی دہیو

رن میں چڑھ کر کپٹ چترائی کرنا اور دشمن پر دیا دکھانا ڈرپوک کا کام ہے، تو بڑی بھاری بزدلی ہے۔ دُوتوں نے لوٹ کر ترنت سب باتیں کھر اور دُوشن کو کہہ سنائیں۔ جسے سُن کر اُن کی چھاتی جل اُٹھی

## چھند

اُر دہیو کہیو کہ دھر ہو دھا بکٹ بھٹ رجنی چرا
سر چاپ تومر سکتی سُول کرپان پرگھ پرسو دھرا
پربھو کینہہ دھنش ٹکور پرتھم کٹھور گھور بھے آوہا
بھئے بدھر بیاکل جاتُو دھان نہ گیان تیہی اَوسر رہا

کھر دوشن کا ہردہ جل اُٹھا۔ تب اُنھوں نے للکار کر کہا کہ پکڑ لو بھیانک راکشس یودھا۔ بان، دھنش۔ تومر، شکتی، شُول، تلوار پرگھ اور پھرسا دھارن کئے ہوئے دوڑ پڑے ۔ پربھو رام جی نے پہلے دھنش کا بڑا کٹھور و گھور اور ڈراؤنا ٹنکار کیا۔ جسے سُن کر راکشس لوگ بہرے ہو گئے دیا کُلتا کے کارن اُنہیں کچھ بھی ہوش نہ رہا۔

## دوہا

ساودھان ہوئے دھائے جانِ سَبل آرات
لاگے برشن رام پر استر شستر بہو بھانت

پھر وہ شترُو کو مہا بلوان جان کر ساودھان ہو کر دوڑے اور انیک پرکار کے استر شستر شری رام چندر جی پر برسانے لگے۔

تِنہہ کے آیُدھ تِل سم کر کاٹے رگھو بیر
تان سراسن شروَن لگ پُنی چھاڑے نج تیر

اُن کے ہتھیاروں کو شری رگھو بیر جی نے تِل کے سمان ٹکڑے ٹکڑے کر کے کاٹ ڈالا۔ پھر دھنش کو کان تک تان کر اپنے تیر چھوڑے

## چھند

تب چلے بان کرال ۔ پھنکرت جنُو بہو بیال
کوپیو سمر شری رام ۔ چلے بسکھ نِسِت نکام

تب بھیانک بان ایسے چلے مانو پھنکارتے ہوئے بہت سے سرپ جا رہے ہوں ۔ یدھ میں شری رام چندر جی بہت کرودھ میں ہو گئے اور اُن کے دھنش سے بہت ہی زہریلے بان نکلے

۲

اولوک کھر تر تیر ۔ مُڑ چلے نسچر بیر
بھئے کرودھ تینو بھائی ۔ جو بھاگ رن تے جائی

بھگوان کے تیز بانوں کو دیکھ کر راکشس ویر پیٹھ دکھا کر بھاگنے لگے۔ تب کھر اور دوشن اور ترشرا تینوں بھائی غصے ہو کر جوش سے بولے کہ جو ویر پیٹھ دکھا کر بھاگے گا۔

۳

تیہی بدھب ہم نج پانی ۔ پھرے مرن من مُہ ٹھانی
آیُدھ انیک پرکار ۔ سنمکھ تے کرہیں پرہار

اس کو ہم اپنے ہاتھوں سے قتل کریں گے۔ تب من میں مرنا ٹھان

کر راکشس لوٹ پڑے ۔ اور سامنے ہو کر انیک پرکار کے ہتھیاروں سے شری رام جی پر وار کرنے لگے

۴

رگھو پرم کوپے جاتی ۔ پربھو دھنش سر سندھاتی
چھانڑے بپل ناراچ ۔ لگے کٹن بکٹ پساچ

شتروں کو کرودھ سے لال پیلا ہوا دیکھ کر پربھو شری رامچندر جی نے دھنش پر بان چڑھا کر بہت سے لوہے کے بان چھوڑے جن سے بھیانک راکشس کٹ کٹ کر گرنے لگے ۔

۵

اُر سیس بھج کر چرن ۔ جہنہ تہنہ لگے مہی پرن
چکرت لاگت بان ۔ دھر پرت کدھر سمان

اُن کی چھاتی ۔ سر، بھجا ، ہاتھ اور پاؤں ادھر اُدھر پرتھوی پر گرنے لگے ۔ بان لگتے ہی وہ ہاتھی کی طرح چنگھاڑتے ہیں ۔ پہاڑ کے سمان بھاری دھڑ اُن کے کٹ کٹ کر گر رہے ہیں ۔

۶

بھٹ کٹت تن ست کھنڈ ۔ پُنی اٹھت کر پاکھنڈ
نبھ اُڑت بہو بھج منڈ ۔ بنو مول دھاوت رنڈ

راکشس ویروں کے شریروں کے ٹکڑے کٹ کٹ کر سینکڑوں ٹکڑے ہو جاتے ہیں ۔ وہ پھر مایا کر کے اُٹھ کھڑے ہوتے ہیں ۔ آکاش میں بہت سی بھجائیں اور سر اُڑ رہے ہیں ۔ اور بغیر سر کے دھڑ دوڑ رہے ہیں ۔

۷

کھگ کنک کاک سرگال ۔ کٹ کٹہں کٹھن کرال

چیل اور کوّے آدی پنچھی اور گیدڑ کٹھن اور بھیانک کٹ کٹ شبد کہہ رہے ہیں ۔

چھند

کٹ کٹہں جمبک بھوت پریت پساچ کھرپر سنچہیں
بیتال بیر کپال تال بجائے جو گنی نچہیں
رگھوبیر بان پرچنڈ کھنڈہیں بھٹنہہ کے اُر بھج سرا
جہنہ تہنہ پرہیں اُٹھ لرہیں دھر دھر دھر کرہیں بھے کر گرا

گیدڑ کٹ کٹانے ہیں ۔ بھوت پریت اور چنڈال کھوپڑیاں بھر رہے ہیں ۔ ویر بیتال ویروں کی کھوپڑیاں پر تال بجا رہے ہیں اور گنیاں ناچ رہی ہیں ۔ شری رگھوبیر جی کے پرچنڈ بان یودھاؤں کی چھاتیوں بھجاؤں اور سروں کے ٹکڑے کر ڈالتے ہیں ۔ اُن کے دھڑ ادھر اُدھر گر کر پھر اٹھتے اور لڑتے ہیں اور "پکڑو پکڑو" کا بھیانک شبد کرتے ہیں ۔

چھند

انتاوریں گہہ اُڑت گیدھ پساچ کر گہہ دھاوہیں
سنگرام پُر باسی منہوں بہو بال گڈی اڑاوہیں
مارے پچھارے اُر بدارے بپل بھٹ کہنرت پرے
اولوک نج دل بکل بھٹ تسرا آدی کھردوشن پھرے

راکشس ویروں کی انتڑیوں کو گیدھ لے کر اڑتے ہیں اور ان کے دوسرے سرے کو پکڑ کر پساچ دوڑتے ہیں ۔ مانو سنگرام روپی نگر کے رہنے والے بہت سے بالک پتنگ اڑا رہے ہوں ۔ بہت سے یودھا مارے گئے ہیں ۔ اور بہت سے پچھاڑے گئے ۔ بہت سے یودھا چھاتی میں کھائے ہوئے زخم کی پیڑا کے کارن دھرتی پر پڑے کراہ رہے ہیں ۔ اپنے دل کو دیاکل دیکھ کر ترسیرا کھر اور دوشن آدی یودھا شری رام جی کی طرف مڑے

چھند

سر سکتی تومر پرسو سول کرپان ایک ہی بار ہیں
کرکوپ شری رگھوبیر پر اگنت نشاچر ڈار ہیں
پربھو نمش مہنہ رپو سر نوارے پچار دارے سایکا

دس دس بسکھ اُر ماجھ مارے سکل نسیچر نائیکا

بان، شکتی، تومر، پھرسا۔ شول اور تلوار لے کر بہت سے راکشس غصے سے لال پیلے ہوئے جوش سے اکٹھے ہی شری رام جی پر وار کرنے لگے۔ پربھو نے چھن بھر میں شترؤوں کے بان کاٹ کر اور للکار کر اُن پر اپنے بان چھوڑے سب راکشس سینا۔۔ پتیوں کے سینے میں پربھو شری رام چندر جی نے دس دس بان مارے۔

## چھند

مہی پرت اُٹھ بھٹ بھرت مرت نہ کرت مایا اتی گھنی
سُر ڈرت چودہ سہس پریت بلوک ایک اودھ دھنی
سُر مُنی سبھے پربھو دیکھ مایا ناتھ اتی کوتک کر ہیو
دیکھیں پرسپر رام کر سنگرام رپو دل لر مر ہیو

یودھا پرتھوی پر گر پڑتے ہیں۔ مرتے نہیں۔ بہت پرکار کی وچتر مایا کرتے ہیں۔ دیوتا لوگ یہ دیکھ کر کہ راکشس چودہ ہزار ہیں اور شری اودھ پتی اکیلے ہیں۔ پربھو شری رام جی نے دیوتاؤں اور مُنیوں کو ڈرے ہوئے دیکھا۔ پھر مایا دیوی پربھو نے یک وچتر لیلا رچی۔ جس کے پربھاؤ سے راکشسوں کی سینا ایک دوسرے کو رام روپ دیکھنے لگی اور آپس میں یُدھ کر کے کٹ کٹ مر گئی۔

## دوہا

رام رام کہہ تن تجہیں پاوہیں پد نِربان
کر اُپائے رپو مارے چھن مہنہ کرپا ندھان

سب راکشس ایک دوسرے کو رام رام پکار کر مارتے ہیں۔ (اس پکار) سے مار دار تھات یہ رام ہے۔ اسے مارو اسی پکار) اور مرتے ہیں۔ اس لئے نروان پد کو پراپت ہوتے ہیں۔ کرپا ندھان شری رام جی نے یہ وچتر اپائے کر کے راکشسوں کی فوج کو چھن بھر میں مار ڈالا۔

## دوہا

ہرشت برشہیں سمن سُر باجہیں گگن نسان
اُستتی کر کر سب چلے سوبھت بِبدھ بمان

دیوتا پرسن ہو کر پھول برساتے ہیں۔ آکاش میں نقارے بج رہے ہیں۔ پھر وہ سب اُستتی کر کے انیک پرکار کے بمانوں پر بیج دھج کر چلے گئے۔

## چوپائی

جب رگھوناتھ سمر رپو جیتے۔ سُر نر مُنی سب کے بھے بیتے
تب لچھمن سیتا لے آئے۔ پربھو پد پرت ہرش اُر لائے

شری رگھوناتھ جی کے یُدھ میں شترؤوں کو جیت لینے پر دیوتا، منش اور مُنی سب کے بھے دور ہو گئے۔ تب لچھمن جی سیتا جی کو لے آئے۔ اُن کو اپنے پاؤں پر پڑتے دیکھ کر پربھو شری رام چندر جی نے پرسن ہو کر اُٹھا کر چھاتی سے لگا لیا۔

۲

سیتا چتو سیام مردُ گاتا۔ پرم پریم لوچن نہ اگھاتا
پنچ وٹیں بس شری رگھونایک۔ کرت چرت سُر مُنی سکھ دایک

شری رام جی کے شیام کومل شریر کو پرم پریم کے ساتھ سیتا جی دیکھ رہی ہیں۔ دیکھتے دیکھتے اُن کے نیتر سنتشٹ ہی نہیں ہوتے اس پرکار پنچ وٹی میں رہ کر شری رگھوناتھ جی دیوتاؤں اور

۳

دھواں دیکھ کھر دوشن کیرا۔ جائی سوپنکھا راون پریرا
بولی بچن کرودھ کر بھاری۔ دیس کوس کے سُرتی بساری

کھر دوشن کو بھسم ہوئے دیکھ کر سوروپنکھا نے جا کر راون کو مشتعل کیا۔ وہ بہت غصہ ہو کر راون کو کہنے لگی کہ تو نے تو دیش اور خزانے کی سُدھ بھلا دی ہے۔

۴۔۵۔۶

کرسی پان سودسی دن راتی۔ سُدھ نہیں تو سر پر آراتی

راج نیتی بنو دھن نیو دھرما۔ ہر ہی سمرپے تیوست کرما

پاپا بیو بیبک اپجائیں۔ شرم پھل پڑھیں کبیں ارو پائیں

سنگ تیں جتی کمنتر تے راجہ۔ مان تے گیان پان تیں لاجا

پریتی پرنیہ بنو نمت تے گنی۔ ناسہیں بیگ نیتی اس سنی

شراب پی کر ستا ہوا دن رات بڑا سویا رہتا ہے تجھے سدھ ہی نہیں کہ دشمن تیرے سر پہ آ کھڑا ہے۔ نیتی کے بنا راج دھرم کے بغیر دھن پراپت کرنے سے، بھگوان کو ارپن کئے بغیر سب شبھ کرم اور وویک حاصل کئے بنا ودیا پڑھنے سے انت میں بغیر نہ کاوٹ (مایوسی) کے اور کچھ ہاتھ نہیں آتا روشنیوں کے سنگ سے سنیاسی، بری صلاح سے راجہ، مان سے گیان، شراب پینے سے شرم نمرتا کے بنا پریتی اور اکھیان سے گنی وان جلدی ہی نشٹ ہو جاتے ہیں۔ ایسی نیتی میں نے سنی ہے۔

سورٹھا

رپو رج پاوک پاپ پربھو اہی گنئے نہ چھوٹ کر

اس کہہ بدھ بلاپ کر لاگی رودن کرن

دشمن، روگ، اگنی، پاپ، سوامی اور سانپ کو کبھی چھوٹا نہ سمجھنا چاہیئے۔ ایسا کہہ کر سورپ نکھا بہت پرکار سے ولاپ کر کے رونے لگی۔

دوہا

سبھا ماجھ پربیاکل بہو پرکار کہہ روئی

تو ہی جیئت دس کندھر موری کہ اس گتی ہوئی

سبھا کے بیچ وہ ویاکل ہو کر اور بڑے زور سے گر پڑی اور رو رو کر کہنے لگی۔ کہ ارے دس کندھر! تیرے جیتے جی کیا میری ایسی دشا ہونی چاہیئے۔

چوپائی

سنت سبھاسد اٹھے اکلائی۔ سمجھائی گہہ باہہ اٹھائی

کہہ لنکیس کہسی نج باتا۔ کنہہ تو ناسا کان نپاتا

سورپ نکھا کے بچن سنتے ہی سبھاسد ویاکل ہو کر اٹھے۔ انہوں نے بانہہ پکڑ کر سورپ نکھا کو اٹھا کر اسے سمجھایا۔ لنکاپتی راون نے کہا کہ اپنی بات تو بتا کہ تیرے ناک اور کان کس نے کاٹ ڈالے۔

۲

اودھ نرپتی دسرتھ کے جائے۔ پرش سنگھ بن کھیلن آئے

سمجھ پری موہی ان کی کرنی۔ رہت نسا چر کرہیں دھرنی

وہ بولی۔ اودھ کے راجہ دسرتھ کے بیٹے ہیں۔ جو پرشوں میں شیر ہیں بن میں شکار کھیلنے آئے ہیں مجھے تو ان کی کرتوت کو دیکھ ایسے سمجھ پڑتی ہے کہ وہ پرتھوی کو راکششوں سے خالی کر دیں گے۔

۳

جنہہ کر بھج بل پائے دساتن۔ ابھئے بھئے بچرت منی کانن

دیکھت بالک کال سماتا۔ پرم دھیر دھنوی گن نانا

ہے دس مکھ! جن کی بھجاؤں کا بل پا کر منی لوگ بن میں نڈر ہو کر وچرنے لگے ہیں۔ وہ دیکھنے میں تو بالک نظر آتے ہیں پر ہیں کال کے سمان۔ وہ پرم دھیر جوان چتر اور انیک گنوں سے یکت ہیں۔

۴

اتلت بل پرتاپ دوؤ بھراتا۔ کھل بدھ رت سر منی سکھداتا

شوبھا دھام رام اس ناما۔ تنہہ کے سنگ ناری اک شیاما

دونوں بھائیوں کا بل اور پرتاپ لاثانی ہے وہ راکششوں کا بدھ کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔ اور منیوں کو سکھ دینے والے ہیں وہ شوبھا کے گھر ہیں۔ ان کا نام رام ہے۔ ان کے ساتھ ایک جوان سندر استری ہے۔

۵

روپ راسی بدھی ناری سنواری۔ رتی ست کوٹی تاسو بلہاری

تاسُ اُنج کاٹے شرتی ناسا پُن تو بھگنی کرہیں پر بہاسا

بدھاتا نے اس استری کو ایسی رُوپ کی راشی بنایا ہے کہ سو کرو ڑرتی (کامدیو کی استری) کی سُندرتا بھی اُس پر نچھاور ہے۔ انہیں کے چھوٹے بھائی نے میرے کان اور ناک کاٹ ڈالے ہیں۔ انہوں نے مجھے تمہاری بہن سمجھ کر ہی میرے ساتھ یہ مذاق کیا ہے۔

۶

کھر دُوشن سُن لگے پکارا ۔ چھن مہنہ سکل کٹک انہہ مارا

کھر دوشن تِسیرا کر گھاتا ۔ سُن دس سیس جرے سب گاتا

میری پکار سُن کر کھر اور دوشن سہائتا کرنے آئے۔ پر انہوں نے ساری فوج کو چھن بھر میں مار دیا۔ کھر دوشن اور ترشیرا کا ناش سُن کر راون کے سارے انگ جل اُٹھے۔

دوہا

سوپ نکھی سمجھائے کر بل بولیہی بہ بھانت
گیو بھون اتی سوچ بس نیند پرے نہیں رات

راون سوروپ نکھا کو سمجھا کر اور بہت پرکار سے اپنے بل کا ورنن کر کے اپنے محل میں گیا۔ اُسے بہت چنتا لگ گئی۔ اور اس چنتا کے کارن اُسے رات بھر نیند نہیں آئی۔

چوپائی

سُر نر اسُر ناگ کھگ ماہیں ۔ مورے انوچر کہنہ کو کوتا ہیں

کھر دُوشن موہی سم بلونتا ۔ تنہہ ہی کو مارے بن بھگونتا

(راون من ہی من میں سوچ رہا ہے) دیوتاؤں اور منشیوں ناگوں اور پنچھیوں میں (میرے سمان تو کیا) میرے سیوکوں کے سمان بھی کوئی بلوان نہیں ہے کھر اور دوشن تو میرے ہی برابر کے بلوان اور یودھا تھے۔ انہیں بھگوان کے بغیر کون مار سکتا ہے۔

۲

سُر رنجن بھنجن مہی بھارا ۔ جوں بھگونت لینہہ اوتارا

تو میں جائے بیر ہٹھ کروں ۔ پربھو سر پران تجیں بھو تروں

دیوتاؤں کو سُکھ دینے والے اور پرتھوی کا بھار اُتارنے والے بھگوان نے ہی اگر اوتار دھارن کیا ہے۔ تو میں جا کر ہٹھ کر کے اُن سے ویر بڑھا کر لڑوں گا۔ اور پربھو کے بان سے مر کر سنسار سمندر سے پار ہو جاؤں گا۔

ہوہی بھجن نہ تامس دیہا ۔ من کرم بچن منتر درڑھ ایہا
جوں نر روپ بھوپ ستن کو تو ۔ ہرہوں ناری جیت رن دوؤ

اس تامسی شریر سے پربھو کا بھجن تو ہو نہیں سکے گا۔ اس لئے من بچن کرم سے یہی ایک ہی سچی صلاح ٹھہری اور اگر وہ منش رُوپ کوئی راجکمار ہوں گے تو ان دونوں کو یدھ میں جیت کر اُن کی استری چھین لاؤں گا۔

چلا اکیل جان چڑھ تہواں ۔ بسی مارِیچ سندھو تٹ جہواں
ایہاں رام جس جگتی بنائی ۔ سنہو اما سو کتھا سہائی

اب وچار کر رتھ پر اکیلے ہی چڑھ کر راون وہاں چلا، جہاں کہ سمندر کے کنارے ماریچ نامی راکشش رہتا تھا۔ شو جی کہتے ہیں کہ ہے پاربتی! اُدھر شری رام چندر جی نے جیسی یکتی بنائی سو اس سُہاونی کتھا کو سُنو۔

لچھمن گئے بن ہیں جب لین مول پھل کند
جنک ستا سن بولے بہسی کرپا سُکھ برند

لکشمن جی جب کند مول پھل لینے کے لئے بن میں گئے تو کرپا اور سُکھ کے بھنڈار شری رام چندر جی ہنس کے سیتا جی سے بولے۔

سُنہو پریا برت رُچر سُشیلا ۔ میں کچھ کرب للت نر لیلا
تمہہ پاوک مہنہ کرہو نواسا ۔ جو لگ کروں نساچر ناسا

ہے پیاری! اے پتی برت دھرم کا پالن کرنے والی اور سُندر شیل والی! سُنو۔ میں اب کچھ منوہر منش لیلا کروں گا۔ تم اس وقت تک اگنی میں نواس کرو جب تک کہ میں راکششوں کا ناش کروں۔

۲

جبہیں رام سب کہا بکھانی ۔ پربھو پد دھر ہیہ انل سمانی
نج پرتی بمب راکھ تہنہ سیتا ۔ تیسے سیل روپ سُبنیتا

یوں ہی تتری رام جی نے سمجھا کر کہا۔ توں ہی ستیا جی پربھو کے چرنوں میں ہردے کا دھیان دھر کر اگنی میں سما گئیں۔ ستیا جی نے اپنی ہی چھایا مورتی وہاں رکھ دی۔ ستیا جی جیسا ہی شیل روپ اور نمرتا سبھاؤ اس چھایا مورتی کا تھا۔

۳

لچھمن ہوں یہ مرم نہ جانا۔ جو کچھ چرت رچا بھگوانا
دس مکھ گیئو جہاں ماریچا۔ نائے ماتھ سوارتھ رت نیچا

بھگوان کی اس لیلا کو لکشمن جی نے بھی نہیں جانا۔ راون وہاں گیا جہاں ماریچ تھا۔ نیچ اور غرض کے اندھے راون نے ماریچ کو سر نوایا۔

۴

نون نیچ کے اتی دکھدائی۔ جمے انکس دھن اُرگ بلائی
بھے دایک کھل کے پریہ بانی۔ جمے اکال کے کسم بھوانی

نیچ کی عاجزی بھی دُکھ دینے والی ہوتی ہے۔ جیسے آنکس جھک کر ہاتھی کو مارتا ہے۔ دھنش جھک کر ہی تیر نہارتا ہے۔ سانپ جھک کر ہی کاٹتا ہے اور بلی جھک کر ہی چوہے کو پکڑتی ہے۔ دشٹوں کے میٹھے میٹھے بچن بھی دُکھ دینے والے ہوتے ہیں۔ جیسے بغیر موسم کے پھل۔

دوہا

کر پوجا ماریچ تب سادر پوچھی بات
کون ہیتو من بیگر اتی اکسر آئیہو تات

تب ماریچ نے راون کی پوجا کر کے بڑے آدر کے ساتھ اُن سے پوچھا۔ ہے تات! من اتنا پریشان کیوں ہے؟ اور آپ اکیلے کیسے آئے۔

چوپائی

دس مکھ سکل کتھا تیہی آگیں۔ کہی سہت ابھیمان ابھاگیں
ہوہو کپٹ مرگ تمہہ چھلکاری۔ جیہی بدھی ہر آنوں نرپ ناری

ابھاگے (بدقسمت) راون نے ابھیمان کے ساتھ ساری کتھا ماریچ کے سامنے کہی اور اس سے کہا کہ تم چھل کرنے والے کپٹ کے ہرن ہو جس اپائے سے میں اُودھ کے راجہ رام کی پتنی کو ہر لاؤں۔

تیہیں پنی کہا سنہوں دس سیسا۔ تے نر روپ چراچر ایسا
تاسوں تات بیرو نہیں کیجے۔ ماریں مریے جیائیں جیجے۔

تب ماریچ نے کہا۔ ہے دس مکھ! سُنیے وہ منش روپ میں چراچر جگت کے ایشور ہیں۔ ہے تات! اُن سے دشمنی نہ کیجئے۔ اُن کے مارنے سے جگت جیو مرتے ہیں۔ اُن کے جلانے سے سب جیو جیتے ہیں (یعنی تمام جگت کی پیدائش اور فنا کے ایک ماتر وہی سوامی ہیں) (اُن کی اچھیا سے سنسار رچتا اور مرتا ہے)

۳

منی مکھ راکھن گیئو کمارا۔ بنو پھر سر رگھو پتی موہی مارا
ست جوجن آئیوں چھن ماہیں۔ تیہہ سن بیرو کئیں بھل ناہیں

دیہی راج کمار منی وشوامتر جی کے یگیہ کی رکھشا کرنے گئے تھے۔ اُس سمے تتری رگھوناتھ جی نے بنا پھل کا بان مجھے مارا تھا۔ جس سے میں چھن بھر میں سو یوجن کی دوری پر آگیا تھا۔ اُن سے دیر کرنے میں بالکل بھلائی نہیں ہے۔

۴

بھئی مم کیٹ بھرنگ کی نائی۔ جہنہ تہنہ میں دیکھوں دو بھائی
جوں نر تات تدپی اتی سورا۔ تہنہ سی بردھی نہ آئیہی پورا

میری دشا تو تب سے بھرنگی نام کیڑے کے منہ میں پکڑے ہوئے جھینگر آدی کیڑے کی طرح ہو گئی ہے۔ اب میں جہاں تہاں تتری رام جی اور لکشمن کو دیکھتا ہوں۔ اگر وہ منش بھی ہیں تو بھی ہے تات! وہ بہت شور ویر ہیں۔ اُن سے ورودھ کر کے کبھی پورا نہ پڑے گا (یعنی اُنکا ورودھ کر کے کبھی کامیابی نہیں ہوگی)

جیہیں تاڑکا سباہو ہت کھنڈیو ہر کودنڈ
کھر دوشن تیسرا بدھیو منج کہ اس برینڈ

جس نے تاڑکا اور سباہو کو مار کر شیو جی کا دھنش توڑ دیا کھر دوشن اور تیسرا کا بدھ کر ڈالا۔ بھلا منش بھی کہیں ایسے بل پرچنڈ ہوتے ہیں۔

جاہُو بھون کُل کُسل بچاری ۔ سُنت جرا دِینہہ سی بُہو گاری
گرو جمے موڑھ کرسی مم پوڑھا ۔ کہو جگ مو ہی سمان کو جو دھا

اس لئے آپ اپنی اور اپنے کُل کی کُشل (خیر) چاہ کر گھر لوٹ جائیے ۔ یہ سُن کر راون جل بھُن گیا۔ اور اُس نے مارِیچ کو بہت سی گالیاں دیں ۔ اور کہا ارے مورکھ! تو گُرو کی طرح مجھے اُپدیش دے کر سمجھاتا ہے؟ بتا تو سہی! میرے سمان سنسار بھر میں کون شور ویر ہے؟

تب مارِیچ ہردے انُومانا ۔ نو ہی پرودھیں نہیں کلیانا
سستری مرمی پربھو سٹھ دھنی ۔ بید بندی کوی بھانس گنی

تب مارِیچ نے من میں وچار کیا کہ ہتھیار بند، مرمی (راز داں، گھر کا بھیدی) سوامی، مورکھ ۔ دھنوان ۔ وید، جیم، بھاٹ ۔ کوی اور رسوئیا ۔ ان نو پرشوں سے ویر کرنے میں کلیان نہیں ہوتا۔

۳

اُبھے بھانت دیکھا نج مرنا ۔ تب تاکیسی رگھو تاکِ سرنا
اُتر دیت مو ہی بدھب ابھاگیں ۔ کس نہ مروں رگھو پتی سر لاگیں

دونوں طرف ہی مارِیچ کو اپنی موت دکھائی دی ۔ تب اُس نے شری رام چندر جی کی شرن میں جانے میں ہی بھلائی سمجھی اُس نے سوچا کہ اگر میں راون کا کہنا نہیں مانتا تو یہ ابھاگا مجھے ابھی مار ڈالے گا۔ اس بیرنج کے ہاتھ سے مرنے کی بجائے تو یہی بہتر ہے کہ شری رگھو ناتھ جی کے تیر سے مروں ۔

۴

اس جیہ جان دسانن سنگا ۔ چلا رام پد پریم ابھنگا
من اتی ہرش جناو نہ تیہی ۔ آج دیکھیہوں پرم سنیہی

ہردے میں ایسا وچار کر مارِیچ راون کے ساتھ ہو گیا ۔ شری رام جی کے چرنوں میں اس کی اٹوٹ پریتی ہے ۔ اُس کے من میں بہت ہی آنند ہے کہ آج میں دھنیہ ہوں جو اپنے پرم پیارے کے درشن کرنے جا رہا ہوں پرنتو اس نے دل کی اُمنگ کو راون پر ظاہر نہیں ہونے دیا

چھند

نج پرم پریتم دیکھ لوچن سپھل کر سکھ پائیہوں
شری سہت انُج سمیت کرپا نکیت پد من لائیہوں
نِربان دایک کرودھ جا کر بھگتی ابسہی بسکری
نج پانی سرسندھانی سو موہی بدھیہی سکھ ساگر ہری

ماریچ من ہی من میں سوچ رہا ہے کہ آج اپنے پرم پریتم کو دیکھ کر آنکھوں کو سپھل کر سکھ پاؤں گا ۔ سیتا جی اور لکشمن سمیت شری رام چندر جی کے چرنوں میں من لگاؤں گا جن کا کرودھ بھی مکتی دینے والا ہے ۔ اور جن کی بھگتی ان سوتنتر پربھو کو بھی وش میں کرنے والی ہے ۔ آہا! آج میں دھنیہ ہوں کہ وہی سکھ ساگر بھگوان اپنے ہاتھوں سے بان دھنش پر چڑھا کر میرا بدھ کریں گے ۔

دوہا

مم پاچھیں دھر دھاوت دھریں سراسن بان
پھر پھر پربھو ہی بلو کہوں دھنیہ نہ مو سم آن

میں اپنے پیچھے دوڑتے ہوئے ہاتھوں میں دھنش بان لئے ہوئے پربھو کو مڑ مڑ کر دیکھوں گا ۔ میرے سمان سو بھاگیہ آج اور کس کا ہے ۔

چوپائی

تیہی بن نکٹ دساتن گیو ۔ تب ماریچ کپٹ مرگ بھیو
اتی بچتر کچھ برنی نہ جائی ۔ کنک دیہہ منی رچت بنائی

جہاں شری رگھوناتھ جی رہتے تھے راون اس بن کے نزدیک پہنچا ۔ تب ماریچ کپٹ کا ہرن بن گیا ۔ وہ بہت ہی نرالا تھا ایسا نرالا کہ کچھ ورنن نہیں کیا جا سکتا ۔ اس کا شریر سنہری تھا اور منیوں سے جڑ کر بنایا ہوا تھا ۔

۶

سیتا پرم رُچِر مرگ دیکھا ۔ انگ انگ سُمنوہر بیکھا

سُنہو دیو رگھوبیر کرپالا ۔ ایہی مرگ کراتی سُندر چھالا

سیتاجی نے اُس پرم سُندر مرگ کو دیکھا جس کے انگ انگ کا روپ اَتی انت منوہر دِیے حاد لکتن رتھا ۔ وہ شری رام جی سے کہنے لگی ۔ ہے دیو ! ہے کرپالو رگھوبیرا ۔ سُنئے ! اس مرگ کی چھال بہت ہی سُندر ہے ۔

۳

ستیہ سندھ پربھو بدھ کرِ ایہی ۔ آنہو چرم کہت بیدیہی
تب رگھوپتی جانت سب کارن ۔ اُٹھے ہرش سُر کاج سنوارن

جانکی جی نے کہا ۔ ہے ستیہ برت دھاری پربھوجی ۔ اس کو مار کر اس کا چمڑا مجھے لا دیجئے ۔ تب رگھوناتھ جی سب کچھ جانتے ہوئے بھی دیوتاؤں کے ہت ارتھ پرسن ہو کر اُٹھے ۔

۴

مرگ بلوکِ کٹی پری کر باندھا ۔ کر تل چاپ رُچر سر ساندھا
پربھو لچھمن ہی کہا سمجھائی ۔ پھرت بپن نسیچر بہہ بھائی

ہرن کو دیکھ کر شری رام چندر جی نے کمر میں ترکش باندھا ۔ اور ہاتھ میں دھنش لے کر اس پر سُندر بان چڑھایا ۔ پھر پربھو رام جی نے لکشمن جی کو سمجھا کر کہا ۔ کہ ہے بھائی بن میں بہت سے راکشش وغیرہ گھومتے ہیں ۔

۵

سیتا کیری کرہو رکھواری ۔ بدھی بِبیک بل سمے بچاری
پربھہو ہی بلوک چلا مرگ بھاجی ۔ دھائے رام سراسن ساجی

تم بدھی اور وچار پورک وقت کو اور سمے کو وچار کر سیتاجی کی رکھوالی کرنا ۔ پربھو شری رام چندر جی کو دیکھ کر ہرن بھاگ نکلا ۔ شری رام جی دھنش سنبھالے اُس کے پیچھے دوڑے ۔

۶

نگم نیتی سودھیان نہ پاوا ۔ مایا مرگ پاچھیں سو دھاوا
کبھوں نکٹ پُنی دُور پرائی ۔ کبھوں کہ پرگٹے کبھوں چھپائی

ویدجن کا پار نہ پاکر نیتی نیتی (یہ بھی نہیں یہ بھی نہیں) کہہ کر رہ جاتے ہیں اور جن کو شِو جی بھی دھیان سمادھی میں نہیں پاتے (ارتھات جو نہ باقی کا وشے ہے اور نہ من اور بُدھی کی وہاں تک پہنچ ہے) وہ شری رام مایا کے بنے ہوئے جھوٹے ہرن کے پیچھے دوڑے جا رہے ہیں ۔ وہ ہرن کبھی دُور بھاگ جاتا ہے ۔ کبھی ظاہر ہو جاتا ہے

۷

پرگٹت دُرت کرت چھل بھوری ۔ ایہی بدھی پربھوہی گئیو لے دُوری
تبَ تک رام کٹھن سر مارا ۔ دھرنی پریو کر گھور پکارا

اس پرکار وہ ظاہر ہوتا ہوا اور چھپتا ہوا اور بہت سے چھل کرتا ہوا وہ ہرن شری رام چندر جی کو بہت دُور لے گیا ۔ تب شری رام جی نے تت نہ ناک ایک کٹھن بان مارا ۔ وہ ہرن گھور شبد کر کے دھرتی پر گر پڑا ۔

۸

لچھمن کر پرتھمی لے ناما ۔ پاچھیں سمرے سی من مہنہ راما
پران تجت پرگٹےسی نج دیہا ۔ سمرے سی رام سمیت سنیہا

پہلے اُس نے زور سے پکار کر لچھمن کا نام لیا اور پھر من میں شری رام جی کا سمرن کیا ۔ پران تیاگ کرتے سمے اس نے اپنا راکشسی شریر پرگٹ کیا اور پریم اور شردھا کے ساتھ شری رام جی کا سمرن کیا ۔

۹

انتر پریم تاسو پہچانا ۔ منی دُرلبھ گتی دینہی سجانا

انتریامی پربھو شری رام جی نے اس کے ہردے کے سچے پریم کو پہچان کر اُسے وہ گتی جو منیوں کو بھی دُرلبھ ہے ۔

بِپُل سُمن سُر برشہیں گاویں پربھو گُن گاتھ
نج پد دینہہ اسُر کہنہ دین بندھو رگھوناتھ

دیوتا بہت سے پھول برسا رہے ہیں ۔ اور پربھو کے گنوں کی کتھائیں گا رہے ہیں کہ شری رگھوناتھ جی دین بندھو بھگوان ہیں ۔ اسُر کو بھی اپنا پرم پد دے ۔

۱

۱

کھل بدھ رت پھر رگھوبیرا۔ سوہ چاپ کر کٹی تو نیرا
آرت گرا سنی جب سیتا۔ کہہ لچھمن سن پرم سبھیتا

دُشٹ ماریچ کو مار کر شری رگھوبیر جی فوراً لوٹ پڑے ہاتھ میں دھنش اور کمر میں ترکش شوبھا دے رہا ہے۔ ادھر جب سیتا جی نے مرتے ہوئے ماریچ کے مکھ سے نکلی ہوئی آواز "ہا رام" سُنی تو بہت ہی ڈر کر لچھمن جی سے کہنے لگیں۔

۲

جاہو بیگ سنکٹ اتی بھرآتا۔ لچھمن بہسی کہا سنو ماتا
بھرکٹی بلاس سرشٹی لے ہوئی۔ سپنے ہوں سنکٹ پرے کہ سوئی

تم جلدی جاؤ۔ تمہارے بھائی سنکٹ میں پڑے ہوئے تمہیں پکار رہے ہیں۔ لچھمن جی نے ہنس کر کہا ہے ماتا! سنو، جن کے بھوؤں کے اشارے سے ساری دُنیا لے ہو جاتی ہے۔ کیا وہ شری رام چندر جی بھی کبھی سپنے میں بھی سنکٹ میں پڑ سکتے ہیں۔

۳

مرم بچن جب سیتا بولا۔ ہری پریرت لچھمن من ڈولا
بن دسی دیو سونپ سب کاہو۔ چلے جہاں راون سسی راہو

لکشمن جی کی بچن سُن کر سیتا جی اُن سے بھلے بُرے شبد کہنے لگیں تب بھگوان کی پریرنا سے لکشمن جی کا من بھی چنچل ہو گیا۔ وہ سیتا جی کو بن اور دشاؤں کے دیوتاؤں کو سونپ کر وہاں چلے جہاں کہ راون روپی چندرما کے لئے راہو روپ شری رام جی تھے۔

۵

سون بیچ دس کندھر دیکھا۔ آوا نکٹ جتی کے بیشا
جاکیں ڈر سُر اسُر ڈراہیں۔ نسی نہ نیند دن ان نہ کھاہیں
سو دس سیس سوان کی ناہیں۔ اِت اُت چتئے چلا بھڑ یہائیں
اسی کپنتھ پگ دیت کھگیسا۔ رہ نہ تیج تن بدھی بل لیسا

جب راون نے کٹیا کو سُونی دیکھا تو سنیاسی کے بھیس میں وہ سیتا جی کے نزدیک آیا۔ جس راون کے ڈر سے دیوتا اور دَیتوں کو ڈر کے مارے نہ رات کو نیند آتی اور نہ دن میں وہ پیٹ بھر ان کھاتے ہیں۔ وہی دس سروں والا راون کُتّے کی طرح اِدھر اُدھر تاڑ کر چپکے سے دبے پاؤں چوری کے لئے چلا۔ کاک بھشنڈ جی کہتے ہیں۔ ہے گرڑ جی اس پرکار بُری راہ پر پاؤں رکھتے ہی شریر میں نہ تیج نہ بدھی اور نہ بل ذرہ بھر بھی نہیں رہتا۔

۶

نانا بدھی کر کتھا سُہائی۔ راج نیتی بھے پریتی دیکھائی
کہہ سیتا سُنو جتی گوسائیں۔ بولیہو بچن دُشٹ کی ناہیں

راون نے بہت پرکار کی سُندر کتھائیں کہہ کر سیتا جی کو راج نیتی، بھے اور پریم دکھلایا۔ سیتا جی نے سب کچھ سُن کر کہا ہے جتی گوسائیں! سنو تم تو دُشٹوں کے سے بچن بول رہے ہو۔

۷

تب راون نج روپ دیکھاوا۔ بھئی سبھے جب نام سُناوا
کہہ سیتا دھر دھیرج گاڑھا۔ آئے گیئو پربھو ہو کھل ٹھاڑھا

تب راون نے اپنا اصلی روپ دکھایا۔ اور جب اُس نے سیتا کو اپنا اصلی نام کہہ سُنایا۔ تو وہ ڈر کے مارے سہم گئی۔ پھر انہوں نے گہرا دھیرج دھر کر کہا۔ او دُشٹ۔ ذرا ٹھہر تو سہی۔ پربھو آ گئے۔

۸

جمے ہری بدھو ہی چھدر سُس چاہا۔ بھئے سی کال بس نسیچر ناہا
سُنت بچن دس سیس رسانا۔ من مہنہ چرن بندی سکھ ماتا

جیسے شیر کی شیرنی کو ناچیز خرگوش چاہے ویسے ہی ہو۔ راکشسوں کے راجہ تو کال کے وش ہو کر میری چاہ کر رہا ہے۔ یہ بچن سُن کر راون جل بھُن گیا۔ لیکن من میں اُس نے سیتا جی کے چرنوں کی بندنا کر کے سُکھ مانا۔

دوہا

کرودھونت تب راون لینہسی رتھ بیٹھائے
چلا گگن پتھ آتر بھئے رتھ ہانک نہ جائے

تب غصے ہو کر جوش میں آ کر ابلا راون نے زبردستی سیتا جی کو اٹھا کر رتھ پر بٹھا لیا۔ اور فوراً ہی آکاش مارگ سے چلا۔ وہ ڈر کے مارے اتنا سہم گیا تھا کہ اس سے رتھ ہانکا نہیں جاتا ہے۔

## چوپائی

ہا جگ ایک بیر رگھو رایا۔ کیہہ اپرادھ بسار یہو دایا
آرت ہرن سرن سکھ دایک۔ ہا رگھو کل سروج دن نایک

سیتا جی ولاپ کرنے لگیں۔ ہے جگت کے لاثانی دیر شری رگھوناتھ جی! آپ نے کس اپرادھ کے کارن مجھ پر دیا کرنی چھوڑ دی ہے۔ دکھ پیڑا کے ہرنے والے شرناگتوں کو سکھ دینے والے! ہے رگھو ونش روپی کمل کے کھلانے والے سورج!

۲

ہا لچھمن تمہار نہیں دوسا۔ سو پھل پایہوں کینہوں روسا
ببدھ بلاپ کرت بیدیہی۔ بھور کرپا پربھو دور سنیہی

ہے لچھمن! تمہارا اس میں کوئی دوش نہیں ہے۔ میں نے کرودھ میں آ کر تم کو بھی برے بھلے بچن کہے تھے۔ سو اس کا پھل پا لیا۔ ہائے پربھو کی کرپا تو بہت ہے۔ پر تو وہ پریتم پربھو بہت دور رہ گئے ہیں۔ شری جانکی جی اس پرکار بہت ولاپ کر رہی ہیں۔

۳

بپتی موری کو پربھہی سناوا۔ پروڈاس جیہہ راسبھ کھاوا
سیتا کے ولاپ سن بھاری۔ بھئے چراچر جیو دکھاری

میری یہ بپتا (مصیبت) سوامی کو کون جا کر سنا دے۔ یگیہ کے سوم رس کو گدھا کھانا چاہتا ہے۔ سیتا جی کی بھاری ولاپ سن کر جڑ چیتن سبھی جیو دکھی ہو گئے۔

گیدھ راج سن آرت بانی۔ رگھو کل تلک ناری پہچانی
ادھم نساچر لینہے جائی۔ جمے ملیچھ بس کپلا گائی

گیدھ راج جٹایو نے سیتا جی کی دکھ بھری بانی سنی۔ اس نے پہچان لیا کہ یہ رگھو ونش تلک شری رامچندر جی کی پتنی ہیں۔ اس نے دیکھا کہ نیچ راکشس اس کو زبردستی لئے جا رہا ہے جیسے کوئی کپلا گائے کسی ملیچھ کے بس پڑ گئی ہو۔

۵

سیتے پتری کرسی جن تراسا۔ کرہوں جاتو دھان کر ناسا
دھاوا کرودھ وت کھگ کیسیں۔ چھوٹے پبی پربت کہہ جیسیں

وہ بولا ہے سیتا جی! ڈرو نہیں۔ میں دشٹ راکشس کا ناش کر دوں گا۔ یہ کہہ کر پنچھی جٹایو کرودھ سے بھر کر راون پر ایسے جھپٹا جیسے پربت پر اندر کے ہاتھ سے چھوٹا ہوا وجر گرتا ہے۔

۶

رے رے دشٹ ٹھاڈھ کن ہوہی۔ نربھے چلیسی جانہی موہی
آرت دیکھ کرتانت سماتا۔ پھر دس کنتدھر کر انومانا

گیدھ راج جٹایو نے جوش میں آ کر للکارتے ہوئے کہا۔ او دشٹ کھڑا کیوں نہیں ہوتا؟ نڈر ہو کر کیسے چلا جاتا ہے۔ کیا تو مجھے نہیں جانتا؟ جٹایو کو یم راج کے سمان آتا ہوا دیکھ کر راون گھوم کر من میں سوچنے لگا۔

۷

کی میناک کہ کھگ پتی ہوئی۔ مم بل جان سہت پتی سوئی
جانا جرٹھ جٹایو ایہا۔ مم کر تیرتھ چھانڑ ہی دیہا

کہ کیا یہ میناک پربت ہی میری طرف لپکا آ رہا ہے۔ یا پنچھی راج گرڑ بڑھا آ رہا ہے۔ پر وہ گرڑ تو اپنے سوامی وشنو سہت میرے بل کو جانتا ہے۔ کچھ پاس آنے پر راون نے پہچان لیا کہ یہ تو بوڑھا جٹایو ہے۔ یہ آج میرے ہاتھ روپی تیرتھ میں اپنا شریر چھوڑے گا۔

۸

سنت گیدھ کرودھ آتر دھاوا۔ کہہ سنو راون مور سکھاوا
تج جانکی ہی کسل گرہ جاہو۔ ناہیں تو اس ہوئیہی بہو باہو

یہ سن کر گیدھ راج بڑے کرودھ سے بھر کر بڑی تیزی سے دوڑا اور بولا راون! میری نصیحت کو سن۔ جانکی جی کو چھوڑ کر کشل سے (خیر مناکر) اپنے گھر لوٹ جاؤ۔ نہیں تو بہت سی بھجاؤں والے ایسا ہوگا کہ۔

۹

رام روش پاوک اتی گھورا ۔ ہوئیہی سکل سُلبھ کُل تورا
اُترو نہ دیت وسانت جودہا ۔ تب ہیں گیدھ دھاداکرِ کرودھا

شری رام جی کی کرودھ روپی بھیانک اگنی میں تیرا سارا کل (ونش) تینکوں کی طرح بھسم ہو جائے گا ۔ یودھا راون نے اس کا کچھ جواب ندیا ۔ تب گیدھ راج کرودھ کر کے راون پر لپکے ۔

۱۰

دھر کچ برتھ کلینہ مہی گرا ۔ سیت ہی راکھ گیدھ پُنی پھرا
چوچنہہ مار بدارسی دیہی ۔ دنڈ ایک بھئی موُرچھا تیہی

اس نے راون کے بال پکڑ کر اسے رتھ سے اتار لیا ۔ راون زمین پر گر پڑا ۔ گیدھ راج جٹایو سیتا جی کو ایک طرف ہٹا کر پھر واپس لوٹا ۔ اور چونچیں مار مار کر اس کے شریر کو چھلنی کر ڈالا ۔ اس سے گھڑی بھر کے لئے راون کو موُرچھا ہو گئی ۔

۱۱

تب سکرودھ نسچر کھسیانا ۔ کاڈھیسی پرم کرال کرپانا
کاٹےسی پنکھ پرا کھگ دھرنی ۔ سمرِ رام کر او بھت کرنی

کھسیانا ہو کر راون نے کرودھ کے ساتھ ایک بہت ہی بھیانک کٹار نکالی ۔ اور اس کٹار سے وار کر کے جٹایو کے پنکھ کاٹ ڈالے تب گیدھ راج جٹایو شری رام جی کی وچیتر لیلا کا سمرن کرتا ہوا پرتھوی پر گر پڑا ۔

۱۲

سیت ہی جان چڑھا بہوری ۔ چلا اُتاپل تراس نہ تھوری
کرت بلاپ جات نبھ سیتا ۔ بیادھ بس جنو مرگی سبھیتا

سیتا جی کو پھر رتھ پر زبردستی چڑھا کر راون بڑی تیزی کے ساتھ چلا ۔ وہ بہت ہی زیادہ سہمے بھیت تھا ۔ سیتا جی آکاش میں ولاپ کرتے ہوئے جا رہی ہیں ۔ مانو شکاری کے وش میں آئی ہوئی کوئی سہمی ہوئی ہرنی ہو ۔

۱۳

گری پر بیٹھے کپنہہ نہاری ۔ کہہ ہری نام دینہہ پٹ ڈاری
ایہیں بدھی سیت ہی ہے گیئو ۔ بن اسوک مہنہ راکھت بھیئو

سیتا جی نے آکاش مارگ سے جاتے ہوئے پربت پر بیٹھے ہوئے کچھ بندر دیکھے اور ہری نام لے کر وستر ڈال دیا ۔ اس پرکار راون سیتا جی کو لے گیا ۔ اور انہیں اشوک باٹکا میں جا کر رکھا ۔

دوہا

ہاری پرا کھل بہہ بدھی بھے اُرو بتی دیکھائی
تب اسوک پادپ ترا کھیسی جتن کرائی

وہ دُشٹ سیتا جی کو بہت پرکار سے بھے اور پریتی دکھا کر ہار گیا ۔ تب سیتا جی کے رکھنے کے لئے اُس نے ایک اشوک برکش کے نیچے بندوبست کیا ۔

---

# ماتا درگا استتی

جے جے جگدمبے ماتا ....... جے جے

دوار تمہارے جو بھی آتا !! / بن مانگے سب کچھ پا جاتا !!
تو چاہے تو جیون دے دے / چاہے تو پل میں جیون لے لے
جے جے جگدمبے ماتا .......

جنم مرن سب ہاتھ میں تیرے / اے شکتی !! اے ماتا ۔ جے جے
پاپی ہووے یا ہووے پجاری / راجہ ہووے یا کوئی بھکاری
پھر بھی تو نے جوڑا سب سے ماں بیٹے کا ناتا
جے جگدمبے ماتا ....

جب جب جس نے تجھے پکارا / تو نے دیا ہے بڑھ کے سہارا
ہر بھولے راہی کو تیرا / پیار ہی راہ دکھاتا
جے جے جگدمبے ماتا ........

# نواہن پارائن

## چھٹا وِشرام

جیہی بدھی کپٹ کُرنگ سنگ دھائے چلے شری رام
سو چھبی سیتا راکھ اُر رٹتی رہت ہری نام

جس پرکار کپٹ کے ہرن کے ساتھ شری رام جی دوڑے تھے۔ بھگوان کی اسی شوبھا کو ہردے میں دھارن کرکے وہ رام نام رٹتی رہتی ہے۔

چوپائی

رگھوپتی انج ہی آوت دیکھی۔ باہج چِنتا کینہی بیسیکھی
جنک سُتا پریہر ہیو اکیلی۔ آئیہو تات بچن مم پیلی

لکشمن جی کو آتے دیکھ کر شری رگھوناتھ جی نے ظاہر داری کے طور پر بہت چنتا کرکے کہا۔ ہے بھائی! تم نے جانکی جی کو اکیلی چھوڑ دیا۔ اور میری آگیا کا اُلنگھن کرکے یہاں چلے آئے۔

۲

نسچر نکر پھریں بن ماہیں۔ مم من سیتا آشرم ناہیں
گہہ پد کمل انج کر جوری۔ کہیو ناتھ کچھ موہی نہ کھوری

راکشسوں کے گروہ بن میں گھومتے پھرتے ہیں۔ میرے من میں ایسا آتا ہے کہ سیتا کٹیا میں نہیں ہے۔ بھگوان شری رام جی کے چرن پکڑ کر ہاتھ جوڑ کر لکشمن جی نے کہا ہے ناتھ! میرا تو کچھ بھی دوش نہیں ہے۔

۳

انج سمیت گئے پربھو تہواں۔ گوداوری تٹ آشرم جہواں
آشرم دیکھ جانکی ہینا۔ بھئے بکل جس پراکرت دینا

لکشمن جی سمیت پربھو وہاں گئے جہاں کہ گوداوری کے کنارے ان کا آشرم تھا۔ آشرم کو جانکی جی سے خالی دیکھ کر وہ سادھارن دنیاوی دین دکھیوں کی بھانت دیاکل ہو گئے۔

۴

ہا گُن کھان جانکی سیتا۔ رُوپ سیل برت نیم پُنیتا
لچھمن سمجھائے بہہ بھانتی۔ پُوچھت چلے لتا ترو پانتی

ہا گُنوں کی کھان! جانکی! ہا! رُوپ سیل برت اور نیموں میں پوتر سیتا! لکشمن جی نے بہت پرکار سے سمجھایا۔ تب شری رام جی دیاکل ہوئے بیلوں اور درختوں کی قطاروں سے سیتا جی کا پتہ پوچھتے ہوئے چلے۔

۵

ہے کھگ مرگ ہے مدھکر سیرنی۔ تم دیکھی سیتا مرگ نینی
کھنجن سُک کپوت مرگ مینا۔ مدھپ نکر کوکلا پربینا

ہے پنچھیو! ہے پشوؤ! ہے بھونروں کی قطارو! تم نے کہیں مرگ نینی سیتا کو دیکھا ہے! کھنجن، طوطا، کبوتر، ہرن، مچھلی بھونروں کے گروہ اور سُریلی کویل

۶-۷

کُند کلی دارِم دامنی۔ کمل سرد سسی آہیہ بھامنی

برُت پاس منوج دھن ہنسا۔ گج کیہری نج سُنت پر سنسا

شری پھل کنک کدلی ہرشاہیں۔ نیک نہ شنک سکچ من ماہیں

سنو جانکی تو ہی بنو آج۔ ہرشے سکل پائے جنو راج

کندلی، انار، بجلی۔ کمل، موسم سرما کا چندرماں۔ ناگنی برُن کی، پھانسی، کام دیو کا دھنش، ہنس۔ ہاتھی۔ اور شیر یہ سب آج اپنی تعریف سُن رہے ہیں۔ بیل سونا اور کیلا پرسن ہو رہے ہیں۔ اُن کے من میں ذرا بھی شرم نہیں ہے۔ ہا جانکی، سنو تمہارے بنا یہ سب آج ایسے پرسن ہیں۔ مانو ان کو راج مل گیا ہو۔

اوپر کی ان تین چوپایوں کا بھاوارتھ یہ ہے : کہ ہے جانکی تمہاری آنکھوں کے آگے ہرن مچھلی۔ کنول سب لجاتے تھے۔ تمہاری ناک کے سامنے بھونرے۔ آواز کے سامنے کوئل دانتوں کے سامنے کند کا کلی اور انار دانہ۔ رنگ اور تیج کے سامنے بجلی دُکھ کے سامنے کمل اور چندرما۔ بینی کے سامنے ناگن اور برُن کی پھانسی بھوؤں کے سامنے کام دیو کا دھنش، چال کے سامنے ہنس اور ہاتھی کمر کے سامنے شیر سب شوبھا ہین تھے۔ اب تمہاری غیر حاضری میں اپنے سمان اور کسی کی شوبھا نہ دیکھ کر یہ آنند اور پرسن ہیں۔ مانو انہیں راج مل گیا ہو۔ تمہاری موجودگی میں تو کوئی انہیں پوچھتا نہیں تھا۔ لیکن آج یہ اپنی تعریف سُن رہے ہیں۔

۸

کمے سہہ جانکی تو ہی پاہیں۔ پریا بیگ پرگٹسی کس ناہیں

ایہی بدھی کھوجت بلپت سوامی۔ منہوں مہا برہی اتی کامی

ہے جانکی! تم سے سب کی شوبھا کیسے سہی جاتی ہے؟ کیا تجھے اُن کی شوبھا دیکھ کر حسد نہیں ہوتا۔ ہے پیاری! تو جلدی ہی پرگٹ کیوں نہیں ہو جاتی۔ اس پرکار سوامی شری رام جی سیتا جی کو کھوجتے ہوئے ولاپ کرتے ہیں۔ مانو کوئی استری کے ویوگ سے اتی انت دُکھی سہا پرُش ہو۔

۹

پورن کام رام سکھ راسی۔ منج چرت کر آج ابناسی

آگیں پرا گیدھ پتی دیکھا۔ سُمرت رام چرن جنہہ ریکھا

پورن کام، آنند کی راشی، اجنما اور او ناشی شری رام جی سادھارن جن سمودائے کی بھانت چرتر کر رہے ہیں۔ آگے جا کر۔ انہوں نے گیدھ راج جٹایو کو دیکھا۔ جو شری رام جی کے چرنوں کا سمرن کر رہا تھا۔

دوہا

کر سروج سر پرسیئو کرپا سندھو رگھوبیر

نرکھ رام چھبی دھام مکھ بگت بھئی سب پیر

کرپا ساگر شری رگھوبیر جی نے اپنے ہاتھ کمل سے گیدھ راج کے سر کو چھوا۔ شوبھا کے دھام شری رام جی کا مکھ دیکھ کر اس کی سب پیڑا مٹ گئی۔

چوپائی

تب کہہ بچن گیدھ دھر دھیرا۔ سُنہو رام بھنجن بھو بھیرا

ناتھ دسانن یہ گتی کینہی۔ تیہیں کھل جنک سُتا ہر لینہی

تب گیدھ راج جٹایو نے دھیرج دھر کر یہ بچن کہے۔ ہے جنم مرن سنسار کے بھے کا ناش کرنے والے شری رام جی! سُنئے میری یہ دشا راون نے کی ہے اسی دُشٹ نے جانکی جی کو ہر لیا ہے۔

۲

لے دچھن دسی گیو گوسائیں۔ بلپتی اتی کرُری کی نائیں

درس لاگ پربھو راکھیو پرانا۔ چلن چہت اب کرپا ندھانا

ہے گوسائیں! وہ سیتا جی کو لے کر دکھن کی اور گیا ہے۔ کونج کی طرح سیتا جی ولاپ کرتی ہوئی جا رہی تھی ہے پربھو! میں نے آپ کے درشن کرنے کے لئے پرانوں کو روکے رکھا تھا۔ ہے کرپا کے بھنڈار اب پران نکلا ہی چاہتے ہیں۔

۳

رام کہا تن راکھہو تاتا۔ مکھ مسکائے کہی تیہیں باتا!

جاکر نام مرت مکھ آوا ۔ آدھمو مکت ہوئے نشرنی گاوا

شری رام چندر جی نے کہا کہ ہے تات! اپنے شریر کو قائم رکھئے! تب جٹایو نے مکھ سے مسکراتے ہوئے یہ بات کہی کہ مرتے سمے جس پربھو کا نام زبان پر آ جانے سے مہاپاپی پرش بھی مکت ہو جاتا ہے ایسا دید کی شرتیوں نے گایا ہے۔

سو مم لوچن گوچر آگیس، راکھوں دہ ناتھ کیہہ کھاگیس
جل بھری نین کہتیں رگھورائی، تات کرم نج تیں گتی پائی

وہی (آپ) میرے نیتروں کے وشے ہو کر سامنے کھڑے ہیں ہے ناتھ اب میں کس کمی (کی) پورتی کے لیے دہ کو رکھوں نیتروں میں جل بھر کر شری رگھوناتھ جی کہنے لگے ہے تات! آپ نے اپنے شریشٹھ کرموں سے (درلبھ) گتی پائی ہے۔

پرہت بس جنہہ کے من ماہیں، تنہہ کہنہ جگ درلبھ کچھ ناہیں
تن تج تات جاہو مم دھاما۔ دیئوں کاہ تمہہ پورن کاما

جن کے من میں سدا دوسروں کے بھلائی کرنے کا خیال رہتا ہے۔ اُن کے لئے اس سنسار میں کچھ بھی درلبھ نہیں ہے۔ ہے تات! تم اپنا شریر چھوڑ کر میرے پرم دھام کو جاؤ۔ میں تم جیسے پورن کام کو اور کیا دوں؟

سیتا ہرن تات جنی کہہو پتا سن جائی
جیوں میں رام تو کل سہت کہہی دسانن آئی

ہے تات! سیتا ہرن کی بات جا کر تم پتا جی سے نہ کہنا۔ یدی میں رام ہوں تو دشمکھ راون اپنے کل سہت وہاں آکر خود ہی اپنی زبان سے کہے گا۔

گیدھ دیہہ تج دھر ہری روپا، بھوشن بہہ پٹ پیت انوپا
شیام گات بسال بھج چاری، استتی کرت نین بھر باری

جٹایو نے گیدھ کا شریر تیاگ کر ہری کا روپ دھارن کیا۔ اور بہت سے دویہ گہنے اور پیلے نہ پہن لئے۔ شیام شریر ہے وشال چار بھجائیں ہیں۔ نیتروں میں آنند کے آنسو بھر کر وہ بھگوان کی استتی کرنے لگا۔

چھند

جے رام روپ انوپ نرگن سگن گن پریرک سہی
دس سیس باہو پرچنڈ کھنڈن چنڈ سر منڈن مہی
پاتھود گات سروج مکھ راجیو آیت لوچنم
نت نومی رام کرپال باہو بسال بھو بھے موچنم

ہے رام جی! آپ کی جے ہو! آپ کا روپ لاثانی ہے۔ آپ نرگن ہیں، سگن ہیں۔ اور مایا کے تینوں گنوں (ست رج تم) کے پریرک سروپ ہیں۔ دس سر والے راون کی پرچنڈ بھوجاؤں کو کھنڈ کھنڈ کرنے والے کیلئے پرچنڈ بان دھارن کرنے والے اور پرتھوی کو سجانے والے (ارتھات پرتھوی کا بھار دور کرنے والے) جل بھرے میگھ کے سمان سندر شیام شریر والے۔ کمل کے سمان مکھ والے اور لال کمل کے سمان نیتروں والے، وشال بھجاؤں والے اور جنم مرن روپی بھے سے چھڑانے والے کرپالو۔ شری رام جی میں آپ کو سدا نمسکار کرتا ہوں

چھند

بلم اپریمیم انادم اجم اویکتم ایکم اگوچرم
گوبندم گوپر دوندہر بگیان گھن دھرنی دھرم
جے رام منتر جپنت سنت اننت جن من رنجنم
نت نومی رام اکام پریہ کام آدی کھل دل گنجنم

آپ اتھاہ (اسیم، غیر محدود) بل والے ہیں، انادی۔ اجنما۔ نراکار، ادوتیہ (واحد لا شریک) من بدھی سے پرے ہیں۔ آپ پربرہم، اندریوں سے پرے۔ دکھ سکھ جنم مرن آدی دوندوں کو ہرنے والے۔ وگیان گھن اور پرتھوی کو دھارن کرنے والے ہیں جو سنت آپ کے نام کے رام منتر کا جاپ کرتے ہیں۔ اُن اننت سیوکوں کے من کو آپ آنند دینے والے ہیں۔ آپ نشکام بھگتوں کے پیارے ہیں۔ اور کام آدی دشٹ پاپ وِرتیوں کے دل کو ناش کرنے والے شری رام چندر جی کو سدا نمسکار کرتا ہوں۔

(چھند)

جیہی شرتی نرنجن برہم بیاپک برج اج کہہ گاوہیں

رگھوپل دھرش کپی بالی تینہ بل بنج
پلک سریر نین جل کہے رام پد کنج

دشمن کے بل کو توڑ کر بل کی راشی بالی پتر انگد نے پرسن ہوکر شری رام جی کے چرن کمل آکر پکڑ لئے۔ اُن کا شریر آنند کے مارے پلکت ہے اور آنکھوں میں پریم آنسو بھرے ہوئے ہیں۔

سانجھ جان دسکندھر بھون گیو بلکھائی
مندودری راون ہی بہوری کہا سمجھائی

شام ہوتے ہوا جان کر دسکندھر راون بہت اداس ہوکر محل میں لیا۔ مندودری نے راون کو سمجھا کر پھر کہا۔

کنت سمجھ من تجہو کمتی پتی۔ سوہ نہ سمر تمہ ہی رگھوپتی ہی
رامانج لگھو ریکھ کھچائی۔ سوؤ نہیں ناگھیوا اسی منسائی

پرانناتھ ایسو چ سمجھ کر من میں اپنی الٹی بدھی کو چھوڑ دیجئے۔ شری رگھوناتھ جی سے یدھ کرنے آپ شوبھا نہیں پاتے ہو۔ اُن کے چھوٹے بھائی نے ہرن کے وقت ایک ذرا سی لکیر کھینچ دی تھی۔ آپ اُس لکیر کو بھی نہیں لانگھ سکے۔ ایسی تو آپ کی مردانگی ہے۔

پیا تمہہ تاہی جتب سنگراما۔ جاکے دوت کیرہ کا ما
کوتک سندھو ناگھ تو ان کار۔ آیہو کپی کیہری اسنکا

ہے پران پیارے ! جن کے دوت کے ایسے کارنامے ہیں۔ کیا آپ انھیں یدھ میں جیت سکو گے۔ کھیل میں ہی سمندر پھاند کر شیر کے سمان بلوان ہنومان بے دھڑک آپ کی لنکا میں آگھسا۔

رکھوارے ہت بپن اجارا۔ دیکھت تورہی اچھ یہیں مارا
جار سکل پر کینہی چھارا۔ کہاں رہا بل گرب تمہارا

رکھوالوں کو مار کر اشوک بن اجاڑ ڈالا۔ آپ نے دیکھتے دیکھتے ہی اُس نے اکشے کمار کو مار ڈالا۔ لنکا کو جلا کر خاک تر کر دیا۔ اس سمے آپ کے بل کا ابھیمان کہاں چلا گیا تھا۔

چوپائی

اب پتی مرشا گال جن مارہو موہر کہا کچھ ہردے بچار ہو
نپی رگھوپتی ہی نرپتی جن ماہو۔ اگ جگ ناتھ اتل بل جاہو

ہے سوامی اب فضول شیخی نہ بگھارئیے۔ میرے کہنے پر کچھ من میں وچار کیجئے۔ ہے پتی آپ شری رگھوناتھ جی کو صرف راجہ ہی نہ سمجھئے۔ بلکہ انہیں اگ جگناتھ جگت کے سوامی اور بے حد بل شالی جانئے۔

بان پرتاپ جان ماریجا۔ تاسوں کہا نہیں مانہی نیچا
جنک سبھا اگنت بھوپالا۔ رہے تمہو بل اتل بسالا

شری رام جی کے پرتاپ کو تو نیچ ماریچ بھی جانتا تھا لیکن آپ نے تو اس کا کہنا بھی نہ مانا۔ جنک کی سبھا میں بے شمار راجہ جمع تھے وہاں لاتعداد بلوان آپ بھی موجود تھے۔

بھنج دھنش جانکی بیاہی۔ تب سنگرام جتیہو کن تاہی
سرپتی ست جانے بل تھورا۔ راکھا جیت آنکھ گہی پھورا

شیو جی کے دھنش کو توڑ کر شری رام جی نے جانکی کو بیاہا۔ اس وقت آپ نے یدھ کر کے انہیں کیوں نہ جیت لیا۔ اندر کا پتر جے انت اُن کے بل کو تھوڑا سا تھوڑا جانتا ہے۔ شری رام چندر جی نے اُسے پکڑ کر اُس کی ایک آنکھ نکال دی اور زندہ چھوڑ دیا۔

سوپنکھا کے گتی تمہہ دیکھی۔ تدپی ہردے نہیں لاج بیسشی

سوروپنکھا کی حالت تو آپ نے دیکھ ہی لی ہے۔ تو بھی اُن سے لڑنے کا ارادہ کرتے ہیں۔ کہ آپ کو ذرا شرم نہیں آتی

بدھ براد ھ کھر دوشن ہی لیلا ہتیو کبندھ

**بالی ایک سر مار یئو نیہی جاہو دسکندھ**

جس رام نے وِراڈھ اور کھر دوشن کو مار گرایا ہے ہی کبندھ کو بھی مار دیا۔ اور ایک ہی تیر سے بالی جیسے مہابلی کو ہلاک کر دیا ہے۔ دسکندھر وہ منش کیسے ہو سکتے ہیں؟ آپ اُن کی مہاکو جانیئے۔

**جیہیں جل ناتھ بندھائیو ہیلا۔ اُترے پربھو دل سہت سُبیلا**
**کارُنیک دِن کر کل کیتو۔ دوت پٹھائیو تو ہت ہیتو۔**

جنہوں نے کھیل ہی میں سمندر پر پل باندھ لیا۔ اور پھر پربھو اپنی فوج کے ساتھ سُبیلا پہاڑ پر آ اُترے۔ سوریہ کل کی شان ان شری رام جی نے جو دیا کے سمندر ہیں۔ آپ کی بھلائی کے لئے دوت بھیجا۔

**سبھا ماجھ جیہیں تو بل متھا۔ کری برو تھ مُہنہ مرگ پتی جتھا**
**انگد ہنومنت انوچر جاکے۔ رن بانکڑے بیر اتی بانکے**

جس نے بھرے دربار میں آپ کے بل کو ایسے چور چور کر دیا۔ جیسے ہاتھیوں کے جھنڈ میں گھس کر شیر انہیں تتر بتر کر دیتا ہے۔ اور ہنومان جیسے رن بانکے بلوان یودھا جن کے یودھا جن کے سیوک ہیں۔

**تہنہ کہنہ پیا پنی پنی نر کہہو۔ مُدھا مان ممتا مد بہہو**
**اہہہ کنت کرت رام برودھا۔ کال بِبس من اُپج نہ بودھا**

ہے پتی! ان کو آپ بار بار منش کہتے ہیں۔ مان ممتا اور اہنکار اور فضول ہی اپنے آپ لادے پھرتے ہیں۔ ہے پریتم! آپ نے شری رام جی سے دشمنی کر لی ہے۔ موت کے وش ہونے کے کارن آپ کے من میں کچھ بھی گیان پیدا نہیں ہوتا۔

**کال ڈنڈ گہہ کاہو نہ مارا۔ ہرے دھرم بل بدھی بچارا**
**نکٹ کال جیہیں آوت سائیں۔ تیہی بھرم ہوئے تمہارے ہی نائیں**

کال ہاتھ میں اٹھائے کبھی کسی کو نہیں مارتا۔ وہ جس کو مارنا چاہتا ہے اس کا دھرم، بل، اور بدھی اور گیان کو ہر لیتا ہے۔ ہے ناتھ! جس کی موت نزدیک آ جاتی ہے۔ اسے آپ کی طرح اُلٹا بھرم ہو جاتا ہے۔

**دوئی سُت مرے دہیو پر اجہوں۔ پریہ پا دیہو**
**کرپا سندھو رگھو ناتھ بھج ناتھ بمل جس لیہو**

آپ کے دو پتر مارے گئے۔ لنکا آپ کی جل گئی۔ اب بھی سمجھ جائیے۔ او ور پر غرور رہے۔ ان امنگوں کو ختم کیجئے۔ اور سیتا کو شری رام کو دے کر ان سے پیار کیجئے) ہے ناتھ! آپ کرپا کے سمندر رگھو ناتھ جی کا بھجن کر کے سنسار میں انمول بڑائی حاصل کیجئے۔

**ناری بچن سُن بسکھ سمانا۔ سبھا گیئو اُٹھ ہوت بہانا**
**بیٹھ جائے سنگھاسن پھولی اتی ابھیمان ترا سب بھولی**

استری کے بان کے سمان بچنوں کو سن کر راون صبح ہوتے ہی اٹھ کر دربار میں چلا گیا۔ اور مہا ابھیمان کے کارن سب ڈر کر بھلا کر سنگھاسن پر بڑی اینٹھ سے جا بیٹھا۔

**ایہاں رام انگد ہی بلاوا۔ آئے چرن پنکج سر ناوا**
**اتی آدر سمیپ بیٹھاری۔ بولے بہنس کرپال کھراری**

یہاں پریت شری رام جی نے انگد کو بلایا انہوں نے جا کر شری رام جی کے چرن کملوں میں سر جھکایا۔ بہت ہی آدر کر انہیں اپنے پاس بٹھایا پھر دشمنوں کے ناشک شری رام چندر جی ہنس کر کہنے لگے۔

**بالی تنہہ کوتک اتی موہی۔ تات ستیہ کہو پوچھوں توہی**
**راون جاتو دھان کل ٹیکا۔ بھج بل اتل جاس جگ لیکا**

ہے بالی کمار! مجھ کو آشچریہ ہے۔ ہے تات! اسی لئے میں تجھ سے پوچھتا ہوں۔ سچ سچ کہنا۔ جو راون راکشس کل کا سر تاج ہے جس کے قوت بازو کا لوہا سب دنیا مانتی ہے۔

**تاس مکٹ تمہہ چار چلائے۔ کہہو تات کونی بدھی پائے**
**سنو سرگیہ پرنت سُکھ کاری۔ مکٹ نہ ہو ہیں بھوپ گن چاری**

اس کے چار مکٹ تم نے ہمارے پاس پھینکے تھے۔ بتاؤ وہ تم نے کیسے حاصل کئے تھے۔ انگد نے کہا۔ ہے سروگیہ۔ ہے شرناگتوں کو سکھ دینے والے! سنئے۔ وہ مکٹ نہیں ہیں۔ بلکہ راجاؤں کے چار گن ہیں

سام دان اروڈنڈ بھیدا۔ نرپ اُر بسہیں ناتھ کہہ بیدا
نیتی دھرم کے چرن سُہائے۔ اس جیہ جان ناتھ پہیں آئے

ہے ناتھ! وید کہتے ہیں کہ سام، دان، دنڈ اور بھید، چار راجاؤں کے من میں بستے ہیں۔ یہ نیتی دھرم کے سُندر چرن ہیں چونکہ راون میں دھرم ہے ہی نہیں ہے تو دھرم کے چار سُندر چرن اس کے پاس کیسے رہ سکتے تھے۔ ایسا من میں وچار کر کے وہ چاروں چرن آپ کے پاس چلے آئے۔

دھرم ہین پربھو پد بمکھ کال بس دس سیس
تیہی پرہر گن آئے سُنہو کوسلا دھیس

ہے اودھ پتی! دس مکھ راون دھرم سے رہت۔ آپ کے چرنوں سے بمکھ اور موت کے وش میں ہے اسلئے وہ گن کو چھوڑ کر آپ کے پاس چلے آئے۔

پرم چتر تا شرون سُن بہنسے رام اُدار
سماچار پنی سب کہے گڈھ کے بالی کُمار

انگد کی بے حد چترتا کانوں سے سُن کر کرپالو رام ہنس پڑے۔ پھر بالی کمار نے لنکا میں جو کچھ ہوا تھا۔ سارا حال پربھو کو کہہ سُنایا۔

رپُو کے سماچار جب پائے۔ رام سچو سب نکٹ بولائے
لنکا بانکے چار دوارا۔ کیہی بدھی لاگئیے کرہو بچارا

دشمن کے سارے سماچار سُن کر شری رام چندر جی نے سب منتریوں کو اپنے پاس بُلایا۔ اور ان سے کہا۔ کہ لنکا کے چار وکٹ دروازے ہیں۔ اُن پر کس پرکار چڑھائی کی جائے؟ اس پر سب وچار کرو۔

تب کپیس رچھیس ببھیشن۔ سُمر ہردے دن کر کُل بھوشن
کری وچار تنہہ منتر درڑھاوا۔ چار انی کپی کٹک بناوا

تب بانر راج سُگریو، ریچھ راج جامونت اور بھبھیشن نے اپنے منوں میں سورج کُل کے سرتاج پربھو شری رام جی کا سمرن کرکے وچار کیا۔ انھوں نے وچار کر کے پختہ فیصلہ کر لیا، بانروں کی فوج کے چار دل بنائے۔

جتھا جوگ سیناپتی کینہے۔ جوتھپ سکل بول تب لینہے
پربھو پرتاپ کہہ سب سمجھائے۔ سُن کپی سنگھ ناد کر دھائے

اور ان کے لئے قابل سپہ سالار مقرر کئے پھر سب سیناپتیوں (سپہ سالاروں) کو بُلا کر پربھو کا پرتاپ کہہ کر سب کو سمجھایا۔ جس کو سُن کر بانر شیر کے سمان گرج کر چڑھ دوڑے۔

ہرشت رام چرن سر ناوہیں۔ گہہ گری سکھر بیر سب دھاوہیں
گرجہیں ترجہیں بھالو کپیسا۔ جے رگھوبیر کوسلا دھیسا

وہ پرسن ہو کر شری رام جی کے چرنوں میں سر جھکاتے ہیں اور پربتوں کے بڑے بڑے ٹکڑے لے کر سب ویر لنکا کی طرف دوڑتے ہیں۔ اودھ پتی شری رگھو ویر جی کی جے پکارتے ہوئے بھالو اور بانر یودھا گرجتے ہیں۔ اور لڑنے کے لئے راکشسوں کو للکارتے ہیں۔

جانت پرم درگ اتی لنکا۔ پربھو پرتاپ کپی چلے اسنکا
گھٹاٹوپ کر چھنہ دسی گھیری۔ مکھہیں نشان بجاوہیں بھیری

لنکا کو ناقابل تسخیر جانتے ہوئے بھی بانر سینا پربھو شری رام جی کے پرتاپ سے بے دھڑک ہو کر چڑھ دوڑی۔ بادلوں کی گھٹاؤں کی طرح بانر سینا نے لنکا کو چاروں طرف سے گھیر لیا۔ اور بعض منہ سے ہی نقارے اور ترہی بجانے لگے۔

جے تی رام جے لچھمن جے کپیس سگریو
گرجہیں سنگھ ناد کپی بھالو مہابل سیو

لنکا میں بھاری کھلبلی مچ گئی۔ مہا اہنکاری راون نے بانروں کی چڑھائی کی خبر سُن کر کہا۔ بانروں کی ڈھٹائی تو دیکھو کہتے ہوئے ہنس کر اس نے راکشسوں کی فوج کو بُلا لیا۔

آئے کیس کال کے پریرے۔ چھدھاونت سب بھچر میرے
اس کہہ اُٹہاس سٹھ کینہا۔ گرہ بیٹھے آہار بدھی دینہا

اور اُس نے جوش بھرے شبدوں میں کہنے لگا۔ کہ موت کے گھیرے

ہوئے بندر یہاں آ گئے ہیں۔ پھر سے راکشس سبھی بھوکے ہیں۔ یہ بدھاتا نے گھر بیٹھے بٹھائے راکشسوں کو خوراک بھیج دی ہے۔ ایسا کہہ کر مورکھ راون قہقہہ لگا کر ہنسا۔

**سُبھٹ سکل چارہُوں دِسی جاہو۔ دھر دھر بھالو کپیس سب کھائیو**
**اُما راون ہی اس ابھیمانا۔ جِمی ٹِٹبھ کھگ سوت اُتانا**

اور للکار کر بولا کہ سب یودھا چاروں طرفوں میں جاؤ اور ریچھ بانر سب کو پکڑ پکڑ کر کھاؤ۔ (شو جی کہتے ہیں) ہے پاربتی! راون کو ایسا ابھیمان تھا۔ جیسے ٹِٹہری جانور اوپر کو پاؤں کرکے سوتا ہے مانو وہ آکاش کو تھام لے گا۔

**چلے نساچر آیسُ ماگی۔ گہہ کر بھنڈی پال ور سانگی**
**تومر مُدگر پرسو پرچنڈا۔ سول کرپان پرگھ گری کھنڈا**

آگیا مانگ کر اور اپنے ہاتھوں میں گوپھن، برچھی، تومر، مُدگر، تیز کلہاڑے، تیر، تلوار، پرگھ اور پربتوں کے ٹکڑے لے کر راکشس چلے۔

**جِمی ارُن اُپل نِکر نہاری۔ دھاوہیں سٹھ کھگ ماس اہاری**
**چونچ بھنگ دُکھ تِنہہ ہی سوجھا۔ تِمی دھائے منوجاد ابوجھا**

جیسے ماس کھانے والے پنچھی لال پتھروں کو خون سے لتھڑے ہوئے گوشت کے ٹکڑے سمجھ کر ان پر ٹوٹ پڑتے ہیں۔ اُن کو یہ سوجھتا ہی نہیں کہ ان لال پتھروں پر چونچ لگنے سے چونچ ٹوٹ کر ہمارے لیے دُکھ کا باعث ہوگی۔ ویسے ہی یہ سمجھ کر راکشس دوڑے

**نانا یدھ سر چاپ دھر جاتو دھان بل بیر**
**کوٹ کنگورنہہ چڑھ گئے کوٹ کوٹ رنبھیر**

طرح طرح کے ہتھیار دھنش بان دھارن کیے کروڑوں بلوان رن دھیر راکشس یودھا قلعے کی چہار دیواری کے برجوں پر چڑھ گئے

**کوٹ کنگورنہہ سوہہیں کیسے۔ میرو کے سِرنگنی جنو گھن بیسے**
**باجہیں ڈھول نسان جُجھاؤ۔ سُن دُھن ہوہی بھٹنہ من چاؤ**

چار دیواری کے برجوں پر راکشس کیسے شوبھا پا رہے ہیں۔ مانو سمیرو پربت کی چوٹی پر بادل چھائے ہوئے ہیں۔ جوجھاؤ ڈھول اور نقارے بج رہے ہیں۔ جن کی آواز سن کر یودھاؤں کے من میں جوش بڑھتا ہے۔

**باجہیں بھیری نپھیری اپارا۔ سُن کادر اُر جاہیں درارا**
**دیکھنہہ جائے کپنہہ کے ٹھٹھا۔ اتی بسال تن بھالو سُبھٹا**

بے شمار نفیری اور نقارے بج رہے ہیں جنہیں سُن کر بودھاؤں کے ہردے پھٹے جاتے ہیں۔ راکشسوں نے جا کر بڑے بڑے وکرال شریروں والے مہا یودھا بانر اور ریچھوں کے دل دیکھے۔

**دھاوہیں گنہہ نہ اوگھٹ گھاٹا۔ پربت پھور کرہیں گہہ باٹا**
**کٹکٹاہیں کوٹنہہ بھٹ گرجہیں۔ دسن اوٹھ کاٹہیں اتی ترجہیں**

ریچھ بانر دوڑتے ہیں۔ اونچی اونچی دشوار گزار گھاٹیوں کو کچھ نہیں گنتے۔ پربت کاٹ کاٹ کر راستہ نکال لیتے ہیں۔ کروڑوں یودھا کٹکٹا رہے ہیں اور گرج رہے ہیں۔ دانتوں سے ہونٹ کاٹتے ہیں۔ اور للکارتے ہیں۔

**اُت راون اِت رام دُہائی۔ جیتی جیتی جے پری لرائی**
**نسچر سکھر سمو ڈھاہیں۔ کود دھرا ہیں کپی پھیری چلاوہیں**

ادھر راون اور ادھر شری رام جی کی دہائی بولی جا رہی ہے۔ جے جے جے کی دھوم ہوتے ہی لڑائی چھڑ گئی۔ راکشس پہاڑوں کے کنگورے اوپر سے گراتے ہیں۔ بندر اچھل کر انہیں پکڑ لیتے ہیں۔ اور واپس انہیں کی طرف پھینک دیتے ہیں۔

**دھر کُدھر کھنڈ پرچنڈ مرکٹ بھالو گڑھ پر ڈارہیں**
**جھپٹہیں چرن گہہ پٹک مہی بھجی چلت بہوری پچارہیں**
**اتی ترل ترُن پرتاپ ترپہیں تمک گڑھ چڑھ چڑھ گئے**
**کپی بھالو چڑھ مندرنہہ جہہ تہہ رام جس گاوت بھئے**

پہاڑوں کے ٹکڑے لے کر ریچھ اور پرچنڈ بانر قلعے پر ڈالتے ہیں

وہ راکشسوں پر جھپٹتے ہیں۔ اور ان کے پاؤں پکڑ کر انہیں زمین پر پٹک کر بھاگ جاتے ہیں۔ اور پھر للکارتے ہیں۔ جیل اور بڑے بیچھو،

بانر اور ریچھ بڑی پھرتی سے اچھل کر قلعہ پر چڑھ گئے۔ اور ادھر ادھر مندروں پر چڑھ کر شری رام جی کا جیش گانے لگے۔

**ایک ایک نسیچر گہہ نہی کپی چلے پرائے**
**اوپر آپ ہیٹھ بھٹ گرہیں دھرنی پرآئے**

پھر ایک ایک راکشس کو پکڑ کر وہ بندر دوڑ چلے اور آپ اوپر اور نیچے راکشس یودھا اس پرکار وہ چار دیواری پر سے زمین پر آ گرتے ہیں۔

**رام پرتاپ پربل کپی جوتھا۔ مردہیں نسیچر سبھٹ بروتھا**
**چڑھے درگ پنی تہہ تہہ بانر۔ جے رگھو بیر پرتاپ دواکر**

شری رام چندر جی کے پرتاپ سے مہابلوان بانروں کے دل راکشسوں کے دلوں کو میل رہے ہیں۔ بلوان بانر پھر ادھر ادھر قلعے پر جا چڑھے اور سوریہ کے سمان پرتاپ وان پربھو شری رام جی کی جے پکارنے لگے۔

**چلے نسا چر نکر پرائی۔ پربل پون جمے گھن سمہدائی**
**ہاہاکار بھیو پرتھاری۔ رووہیں بالک آتر ناری**

راکشسوں کے گروہ ویسے ہی بھاگ گئے۔ جیسے بادلوں کی گہری گھٹائیں تیز ہواؤں کے چلنے سے تتر بتر ہو جاتی ہیں۔ لنکا میں بھاری کہرام مچ گیا۔ بالک داستریاں ویاکل ہو کر رونے لگیں۔

**سب مل دیہیں راون ہی گاری۔ راج کرت ایہن مرتیو ہنکاری**
**نج دل بچل سنی تیہں کانا۔ پھیر سبھٹ لنکیس رسانا**

سب مل کر راون کو گالیاں دے رہے ہیں۔ کہ راج کرتے کرتے اس نے اپنے آپ موت کو دعوت دے دی ہے۔ راون نے جب اپنی فوج کو گھبرا کر بھاگتی ہوئی سنا۔ تب وہ بھاگتے ہوئے یودھاؤں کو لوٹا کر غصے سے بولا۔

## چوپائی

**جو رن سنا ملیں کاتا سو میں ہتب کرال کرپانا**
**سرب سو کھائے بھوگ کر ناناسمر بھومی بھئے بلبھ پراناں**

اگر میں نے اپنے کانوں سے یدھ سے پیٹھ دکھا کر بھاگتے سنا تو اسے خود میں بھیانک تلوار سے مار دوں گا۔ میرا سب کچھ کھایا طرح طرح کے گلچھرے اڑائے اب رن بھومی میں تمہیں پران پیارے ہو گئے ہیں۔

**اگر بچن سن سکل ڈرانے۔ چلے کرودھ کر سبھٹ لجانے**
**سنمکھ مرن بیر کے سوبھا۔ تب تنہہ تجا پران کر لوبھا**

راون کی سخت کلامی سنکر سب ویر ڈر گئے۔ شرمندہ ہو کر غصہ میں بھر کر وہ پھر لوٹ چلے۔ لڑائی میں دشمن کے سامنے ڈٹ کر لڑتے لڑتے مر جاتے ہیں ہی ویر کی شان ہے۔ یہ سوچ کر سب ویروں نے پرانوں کی ممتا چھوڑ دی۔

**بہہ آیدھ دھر سبھٹ سب بھر ہیں پچار پچار**
**بیاکل کئے بھالو کپی پرگھ ترشو لنہہ مار**

بہت سے ہتھیاروں سے مسلح ہو کر راکشس یودھا للکار للکار کر بانر سینا سے جا بھڑے انہوں نے پرگھوں اور ترشولوں سے مار مار کر سب بانروں اور بھالوؤں کو ویاکل کر دیا۔

**بھے آتر کپی بھاگن لاگے۔ جدپی اما جیتہیں آگے**
**کوؤ کہہ کہہ انگد ہنومنتا۔ کہہ نل نیل دوود بلونتا**

شو جی کہتے ہیں۔ ہے پاربتی! بانر بھے کے مارے ویاکل ہوتے بھاگنے لگے۔ اگرچہ آگے چل کر وہ ہی فتح پائیں گے۔ کوئی کہتا ہے۔ انگد ہنومان کہاں ہیں؟ بلوان نل نیل اور دوود کہاں ہیں۔

**نج دل بکل سنا ہنومانا۔ پچھم دوار رہا بلوانا**
**میگھناد تہہ کرے لڑائی۔ ٹوٹ نہ دوار پرم کٹھنائی**

ہنومان جی نے جب اپنے دل کو گھبرایا ہوا سنا۔ اس وقت وہ بلوان قلعے کے مغربی دروازے پر تھے۔ وہاں ان سے میگھناد یدھ کر رہا تھا وہ دروازہ بڑا کٹھن تھا اسلئے ٹوٹنے میں نہیں آتا۔

پون تنیہ چھاتی کرودھا۔ گرجیو پربل کال سم جودھا
کودِ لنک گڑھ اوپر آوا۔ گہہ گری میگھناد کہہ دھاوا

تب پون کمار ہنومان جی کے من میں بڑا بھاری کرودھ ہوا۔ وہ کال کے سمان بھینکر یودھا بڑے زور سے گرجا۔ اور وہ کود کر لنکا کے قلعے پر جا پڑا۔ وہ پہاڑ اٹھا کے میگھناد کی طرف لپکا۔

بھنجو رتھ سارتھی نپاتا۔ تاہی ہردے مہہ مارسی لاتا
دوسرے سوت بکل تیہی جانا۔ سیندن گھال ترنت گرہ آنا

اس کا رتھ توڑ کر اس کے سارتھی کو مار گرایا۔ پھر میگھناد کو دیا لات، جان کر اسے رتھ میں ڈال کر فوراً گھر لے آیا۔

انگد سنا پون سُت گڑھ پر گیو اکیل
رن بانکرا بالی سُت ترک چڑھیو کپی کھیل

ادھر انگد نے سنا کہ پون کمار ہنومان جی اکیلے ہی قلعہ پر گئے ہیں تو رن میں بانکا بالی کمار کھیل کی طرح اچھل کر قلعے پر چڑھ گئے۔

جدھ برُدھ کرودھ دو بندر۔ رام پرتاپ سمرت اُر انتر
راون بھون چڑھے دو دھائی۔ کرہیں کوسلادھیس دوہائی

دونوں بانر یودھا کرودھ میں بھر کر دشمنوں کے مقابلے میں لڑنے کے لئے شری رام کے پرتاپ کو ہردے میں سمرن کر کے راون کے محل پر چڑھ دوڑے اور شری رام جی کی دہائی بولنے لگے۔

کلس سہت گہہ بھون ڈھاوا۔ دیکھ نسا چرپتی بھے پاوا
ناری برند کربہت ہیں چھاتی۔ اب دو کپی آئے اتپاتی

وہ کلس کو پکڑ کر محل کو گرانے لگے۔ یہ دیکھ راکشش راج راون سہم گیا۔ سب استریاں ہاتھوں سے چھاتیاں پیٹنے لگیں اور کہنے لگیں کہ اب کی دفعہ دو اتپاتی (اپدرو کرنے والے) بندر آ گئے

کپی لیلا کر تنہہ ہی ڈرپاوہیں۔ رام چندر کر سجس سناوہیں
پنی کرگہہ کنچن کے کھمبا۔ کہنہی کریئے اتپات آرنبھا

وہ گھڑکیاں دے کر انہیں ڈراتے ہیں۔ اور شری رام چندر جی کی اُتم مہما سناتے ہیں۔ پھر سونے کے کھمبوں کو ہاتھوں سے پکڑ کر آپس میں کہتے ہیں۔ کہ اب اپدرو کرنا شروع کیا جائے۔

گرج پرے رپو کٹک مجھاری۔ لاگے مردے بھج بل بھاری
کاہو ہی لات چپٹ تیہہ کیہو۔ بھجو نہ رام ہی سو پھل لیہو

دونوں گرج کر دشمن کی فوج کے درمیان کود پڑے اور اپنی بھاری قوت بازو سے راکششوں کو کچلنے لگے۔ کسی کو لاتیں اور کسی کو تھپڑ مارتے ہوئے کہتے ہیں کہ جو تم نے شری رام جی کا بھجن نہیں کیا۔ سو اب اس کا پھل چکھو۔

ایک ایک سوں مردہیں توڑ چلاہیں منڈ
راون آگیں پرہیں تے جنو پھوٹہیں ددھی کنڈ

ایک کو دوسرے سے رگڑ کر ان کی سر توڑ کر پھینکتے ہیں وہ سر راون کے سامنے گر کر ایسے پھٹتے ہیں۔ جیسے دہی کے کونڈے پھوٹ رہے ہوں۔

مہا مہا مکھیا جے پاوہیں۔ تے پدگہہ پربھو پاس چلاوہیں
کہے بھبھیشن تنہہ کے ناما۔ دیہیں رام تنہہ ہو نج دھاما

جن بڑے بڑے پردھان یودھاؤں کو وہ پکڑتے ہیں۔ ان کے پاؤں پکڑ کر وہ شری رام جی کے پاس پھینک دیتے ہیں۔ بھبھیشن جی ان کے تمام بتلاتے ہیں تو شری رام جی دیا کر کے انہیں بھی پرم پد دیتے ہیں۔

کھل منجاد دوجا مِش بھوگی۔ پاوہیں گتی جو جاچت جوگی
اُما رام مردُہ چت کرونا کر۔ بیر بھاد سمرت موہی نسیچر

مہادشٹ راکشس برہمنوں کا ماس کھانے والے بھی وہ اُتم گتی پاتے ہیں۔ جو یوگیوں کے لئے بھی درلبھ ہے۔ شوجی کہتے ہیں۔ ہے پاربتی! شری رام جی بڑے ہی کومل چت اور دیالو ہیں۔ وہ سوچتے ہیں کہ راکششوں نے بھی میرا سمرن کیا ہے۔ ویر بھاؤ سے ہی سہی شتردھا سے نہ سہی۔

دیہیں پرم گتی سو جیہ جانی ۔ اس کرپال کو کہہو بھوانی
اس پربھو سن نہ بھجہیں بھرم تیاگی ۔ نر متی مند تے پرم ابھاگی

ایسا ہو رہے ہیں وچار کر کے وہ انہیں بھی پرم گتی دے دیتے ہیں۔ اے پاربتی! کہو تو! ایسے کرپالو اور کون ہیں؟ پربھو کے ایسے کرپالو سبھاؤ کو سن کر بھی جو موہ چھوڑ کر ان کا بھجن کرتے وہ مہا موڑھ اور بدقسمت پراتی ہیں۔

انگد ارو ہنومنت پربیسا ۔ کینہہ درگ اس کہہ اودھیسا
لنکا دوؤ کپی سوہہیں کیسیں ۔ متھہیں سندھو دوئی مندر جیسیں

شری رام جی کہنے لگے۔ کہ انگد اور ہنومان قلعے میں داخل ہو گئے ہیں۔ دونوں بانر لنکا کو نشٹ بھرشٹ کرتے ہوئے ایسے شوبھا پا رہے ہیں۔ مانو دو مندراچل سمندر کو بلو رہے ہوں۔

بھج بل رپو دل دل مل دیکھ دوس کرانت
کودے جگل بگت شرم آئے جہنہ بھگونت

اپنی قوت بازو سے دشمن کے دلوں کو کچل کر اور یہ دیکھ کر کہ دن ختم ہو گیا ہے۔ ہنومان اور انگد دونوں کود پڑے۔ اور تھکاوٹ اتار کر وہاں آ گئے جہاں کہ شری رام چندر جی براجمان تھے۔

پربھو پد کمل سیس تنہہ نائے ۔ دیکھ سبھٹ رگھوپتی من بھائے
رام کرپا کر جگل نہارے ۔ بھئے بگت شرم پرم سکھارے

انہوں نے پربھو کے چرنوں میں سر جھکایا۔ دونوں مہا یودھاؤں کو دیکھ کر شری رام جی من میں بڑے پرسن ہوئے۔ شری رام چندر نے ان دونوں پر دیا کی درشٹی کی جس کی وجہ تھکاوٹ رہت اور بے حد سکھی ہوئے۔

گئے جان انگد ہنومانا ۔ پھرے بھالو مرکٹ بھٹ نانا
جاتو دھان پردوش بل پائی ۔ دھائے کر دس سیس دوہائی

انگد ہنومان جی کو گئے جان کر سب بانر بھالو یودھا واپس لوٹ پڑے۔ شام کی تاریکی کا فائدہ اٹھا کر دھوکا دیکر راکشس فوج پھر بانروں پر حملہ دوڑی اور راون کی دہائی بولنے لگی۔

نسیچر انی دیکھ کپی پھرے ۔ جہنہ تہنہ کٹکٹائے بھٹ بھرے
دوؤ دل پربل پچار پچاری ۔ لرت سبھٹ نہیں مانہیں ہاری

راکشسوں کی فوج چڑھی آتی دیکھ کر بانر لوٹ پڑے۔ اور وہ راکشسوں سے کٹ کٹ شدید کرتے ہوئے گتھم گتھا ہو گئے۔ دونوں ہی دل کے یودھا مہابلوان ہیں۔ وہ ایک دوسرے کو لڑنے کے لئے للکارتے ہیں۔ لڑتے لڑتے کوئی بھی ہار نہیں مانتا۔

مہابیر نسیچر سب کارے ۔ نانا برن بلی مکھ بھارے
سبل جگل دل سم بل جودھا ۔ کوتک کرت لرت کر کرودھا

سبھی راکشس یودھا مہابلوان اور سیاہ رنگ کے ہیں۔ اور بانر بڑے بڑے بھاری شریر والے طرح طرح کے رنگوں کے ہیں۔ دونوں طرف کی سینا بلوان اور یودھا برابر کی ٹکر کے ہیں۔ وہ کھیل تماشے کرتے ہیں طرح طرح کے کرتب دکھاتے ہوئے بڑے کرودھ سے لڑتے ہیں۔

پرابٹ سرد پیود گھنیرے ۔ لرت منہوں مارت کے پریرے
انپ اکمپن ارو اتی کایا ۔ بچلت سین کینہہ انہہ مایا

دونوں طرف کے یودھا آپس میں لڑتے ہوئے ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے کہ برسات اور موسم سرما کے بہت سے بادل ہوا کے پریرے ہوئے لڑ رہے ہیں۔ اکمپن اور اتی کایا نامی راکشس سینا پتی بے دل ہو گئے۔ تو انہوں نے بانر سینا کو چھپانے کے لئے ایک مایا رچی۔

بھیو نمکھ مہہ اتی اندھیارا ۔ برشٹی ہوئے رودھر اپل چھارا

پل بھر میں وہاں سخت تاریکی چھا گئی۔ اور خون پتھر اور خاک کی بارش ہونے لگی۔

دیکھ نبڑ تم دسہوں دس کپی دل بھیو کھبھار
ایکہی ایک نہ دیکھئی جہنہ تہنہ کرہیں پکار

دسوں طرفوں میں سخت اندھیرا دیکھ کر بانر سینا میں بھگدڑ مچ گئی۔ ایک کو دوسرا دکھائی نہیں دیتا۔ سب ادھر ادھر چیخ پکار کر رہے ہیں

سکل مرم رگھوا ایک جانا ۔ لئے بول انگد ہنو ماتا
سماچار سب کہہ سمجھائے ۔ سُنت کوپ کپی کنجر دھائے

شری رگھوناتھ جی نے سب بھید کو جان لیا ۔ اور انگد اور ہنومان کو بُلا کر سب بات سمجھا دی ۔ سُنتے ہی ہاتھی کے سمان بندر والے کپی سرشیٹھ انگد اور ہنومان طیش کھا کر دوڑے ۔

پنی کرپال ہنس چاپ چڑھاوا ۔ پاوک سایک سپد چلاوا
بھیو پرکاس کتہیں تم ناہیں ۔ گیان ادے جیمی سنشیہ جاہیں

پھر کرپالو بھگوان شری رام جی نے ہنس کر دھنش چڑھا کر فوراً اگنی بان چلا دیا ۔ جس سے چاروں طرف روشنی ہو گئی ۔ کہیں اندھیرا نہ رہا ۔ جیسے گیان کے پرکاش ہونے پر سب شنکائیں مٹ جاتی ہیں ۔

بھالو بلی مکھ پائے پرکاسا ۔ دھائے ہرش بگت شرم تراسا
ہنومان انگدرن گاجے ۔ ہانک سُنت رجنی چر بھاجے

ریچھ اور بندر روشنی پاکر تازہ دم اور بے خوف ہو کر پرسن ہو کر دوڑے ۔ ہنومان اور انگد رن میں جوش سے گرج اٹھے ۔ ان کی آواز سن کر راکشس سینا بھاگ کھڑی ہوئی ۔

بھاگت بھٹ پٹکہیں دھر دھرنی ۔ کرہیں بھالو کپی ادبھت کرنی
گہہ پدوار ہیں ساگر تو ماہیں ۔ مکر ارگ جھش دھر دھر کھاہیں

بھاگتے ہوئے راکشس یودھاؤں کو ریچھ اور بندر پکڑ کر دھرتی پر پٹک دیتے ہیں ۔ اور حیران کن کرتب دکھاتے ہیں ۔ ان کے پاؤں پکڑ کر سمندر میں پھینکتے ہیں ۔ وہاں مگرمچھ ، سانپ اور مچھلیاں انہیں پکڑ پکڑ کر کھاتے ہیں ۔

کچھ مارے کچھ گھائل کچھ گڑھ چڑھے پرائے
گرجہیں بھالو بلی مکھ رپو دل بل بچلائے

کچھ مارے گئے کچھ زخمی ہوئے ۔ کچھ بھاگ کر قلعے پر چڑھ گئے ریچھ اور بندر دشمن دل کو اپنے بل سے بھگا کر گرج رہے ہیں ۔

چوپائی

لنا جان کپی چار دوارا ۔ آئے جہاں کوسلا دھنی
رام کرپا کر جگتو اسبھی ۔ بھئے بگت شرم پا ترتپ اسی

رات بڑی جان کر بانر سینا کے چاروں دل وہاں آئے جہاں کہ اودھ پتی شری رام چندر جی تھے ۔ شری رام جی نے سب پر کرپا درشٹی کی ۔ جس سے سب بانر تازہ دم ہو گئے ۔

اہاں دسانن سچو ہنکارے ۔ سب سن کہیسی سبھٹ جے مارے
آدھا کٹک کپنہہ سنگھارا ۔ کہہو بیگ کا کریئے بچارا

ادھر لنکا میں دس مکھ راون نے اپنے سب منتریوں کو بلایا اور جو یودھا مارے گئے تھے وہ سارا حال انہیں کہہ سنایا ۔ اس نے کہا کہ بانر سینا نے آدھی راکشس فوج کا صفایا کر دیا ہے ۔ اس لئے آپ لوگ جلدی وچار کیجئے ۔ کہ اب کیا اپائے کیا جائے ۔

مالیہ ونت اتی جرٹھ لنساچر ۔ راون مات پتا منتری بر
بولا بچن نیتی اتی پاون ۔ سنہو تات کچھ مور سکھاون

مالیہ ونت نام کا ایک بہت ہی بوڑھا منتری تھا ۔ وہ راون کی ماتا کا نیا (نانا) تھا ۔ اور سرشیٹھ منتری تھا ۔ وہ بہت ہی نیو ترنیتی بھرے بچن بولا ۔ کچھ ہے تات! کچھ میری بات بھی سنو ۔

جب تے تمہہ سیتا ہر آنی ۔ اسگن ہوہیں نہ جاہیں بکھانی
بید پران جاس جس گایو ۔ رام بمکھ کاہوں نہ سکھ پایو

جب سے تم سیتا کو ہر لائے ہو تب سے اتنے اشگن ہو رہے ہیں جو بیان نہیں کیا جا سکتا ۔ وید اور پرانوں نے جن کی مہما کو گایا ہے ۔ ان شری رام جی سے بمکھ ہو کر کبھی کسی نے سکھ نہیں پایا ہے

ہرنیا چھ بھرآتا سہت مدھو کیٹبھ بلوان
جیہیں مارے سوئی اوترئو کرپا سندھو بھگوان

جنہوں نے ہرنیا کشیپ سہت ہرنیاکش کو اور بلوان مدھو کیٹبھ کو مارا تھا ۔ وہ ہی کرپا کے سمندر بھگوان شری رام جی کے روپ میں اوتار دھار کر پرگٹ ہوئے ہیں ۔

# ماسِ پارائن
# پچیسواں وِشرام

کال روپ کھل بن دہن، گُناگار گھن بودھ
سو برنچی جیہی سو ہیں تاسوں کوت برودھ

(کال روپ، دُشٹ روپی بن کو بھسم کرنے والے گُنوں کے بھنڈار اور گیان گھن ہیں۔ شنکر جی اور برہما جی بھی جن کی سیوا کرتے ہیں، اُن سے دشمنی کیسی؟

پریہر بیر ودیہو بدیہی۔ بھجہو کرپاندھی پرم سنیہی
تا کے بچن بان سم لاگے۔ کرِی آ نہہ کرِ جاہی ابھاگے

اس لئے اُن کے ساتھ دشمنی کرنا چھوڑ دو اور جانکی جی کو اُن کے حوالے کر دو۔ پھر کرپا کے بھنڈار پرم پیارے شری رام جی کا بھجن کرو۔ مالیہ ونت کے بچن سُن کر راون کو بان کی طرح لگے وہ بولا۔ ارے بد نصیب! منہ کالا کر کے یہاں سے چلا جا۔

بوڑھ بھئے سی ت تو مرتیہوں توہی۔ اب جن نین دکھاوسی موہی
تیہیں اپنے من اس انومانا۔ بدھیو چہت اس کرپاندھانا

تو بوڑھا ہو گیا ہے۔ نہیں تو تجھے بھی مار ڈالتا۔ اب میری آنکھوں کے سامنے سے دُور ہو جا۔ مجھے اپنا منہ نہ دکھا۔ راون کے ان دُربچنوں کو سن کر مالیہ ونت نے من میں یقین کر لیا کہ کرپاندھان شری رام چندر جی اب راون کو مارنا ہی چاہتے ہیں۔

سو اُٹھ گئیو کہت دُربادا۔ تب سکوپ بولیو گھن نادا
کوتک پرات دیکھئے ہو مورا۔ کرہوں بہت کہوں کا تھورا

(راون کو دُربچن کہہ کر اُٹھ کر چلا گیا۔ تب میگھ ناد جوش میں آ کر بولا۔ سویرے میرے ہاتھ کا کرتب دیکھنا۔ میں بہت کچھ کروں گا۔ جو کچھ بھی کل کو کرنے والے کارناموں کا بیان کروں وہ تھوڑا ہے (ارتھات میں اتنا کچھ کروں گا کہ میرے بیان سے باہر ہے)

سُن سُت بچن بھروسا آوا۔ پریتی سمیت انک بیٹھاوا
کرت بچار بھئیو بھنو سارا۔ لاگے کپی منی چہوں دوارا

(بیٹے کے بچن سُن کر راون کو اپنی فتح کا یقین ہو گیا۔ اُس نے پریم کے ساتھ میگھ ناد کو گود میں بٹھا لیا۔ وچار کرتے کرتے ہی سویرا ہو گیا۔ بانر سینا پھر چاروں دروازوں پر آ ڈٹی۔

کوپ کینہہ دُرگھٹ گڑھ گھیرا۔ نگر کولاہل بھئیو گھنیرا
بِبدھ آیدھ کر نسچر دھائے۔ گڑھ تے پربت سکھر ڈہائے

بانروں نے طیش میں آ کر دُرگم قلعے کو گھیر لیا۔ نگر بھر میں کہرام مچ گیا۔ راکشس بہت طرح کے ہتھیار لے کر دوڑے انہوں نے قلعہ پر سے پہاڑوں کے ٹکڑے بانر سینا پر گرائے۔

ڈھائے مہی دھر سکھر کوٹنہہ۔ بِبدھ بدھی گولا چلے
گھہرات جہے پوی پات گرجت جنُ پرلے کے بادلے
مرکٹ بکٹ بھٹ جھٹ کٹ نہ لٹ تن جرجر بھئے
گہہ سیل تیہی گڑھ پر چلاوہیں جہنہ سو تہنہ نسچر ہئے

(انھوں نے پربتوں کے کروڑوں ٹکڑوں کو گرایا۔ تمہا نت بھانت کے گولے چلنے لگے وہ گولے پھٹ کر ایسے لگتے ہیں۔ جیسے بجلی گر رہی ہو۔ یودھا ایسے گرج رہے ہیں۔ مانو پرلے کال کے بادل ہوں۔ وکٹ بانر یودھا ڈٹ کر لڑتے ہیں۔ کٹ جاتے ہیں، ان کے کلیجے چھلنی

ہوجاتے ہیں۔ لیکن پھر بھی وہ حوصلہ نہیں ہارتے۔ وہ پہاڑ اٹھا کر قلعہ پر پھینکتے ہیں۔ ان پہاڑوں کے نیچے آ کر جب راکشس جس جگہ پر ہوتا ہے وہیں کچلا مارا جاتا ہے۔

میگھ ناد سُن شِرون اس گڑھ پُنی چھینکا آئے
اُتریو بیر دُرگ میں سنمکھ چلیو بجائے

میگھ ناد نے جب اپنے کانوں سے سُنا کہ بانروں نے پھر قلعہ کو گھیر لیا ہے۔ تو وہ بہادر یودھا قلعے سے اُترا اور ڈنکا بجا کر اُن کے سامنے چلا۔

کہنہ کوسلادھیس دوؤ بھراتا۔ دھنوی سکل لوک بکھیاتا
کہنہ نل نیل دُوِد سُگریوا۔ انگد ہنومنت بل سیٹوا

میگھ ناد نے پکار کر کہا۔ شہرہ آفاق دھنش دھاری اودھ پتی دونوں بھائی کہاں ہیں؟ نل نیل، دُوِد، سُگریو اور بل کی حد انگد اور ہنومان کہاں ہیں۔

کہاں بِبھیشن بھراتا دروہی۔ آج سب ہی ہٹھ ماریوں اوہی
اس کہہ کٹھن بان سندھانے۔ اتیسہ کرودھ شرون لگ تانے

بھائی سے غداری کرنے والا بِبھیشن کہاں ہے؟ آج میں سب کو اور اس دُشٹ بِبھیشن کو تو ضرور ہی ماروں گا۔ ایسا کہہ کر اس نے دھنش پر کٹھن بان چڑھا کر جوش میں آ کر اسے کان تک کھینچا۔

سر سمُوہ سو چھاڑے لاگا۔ جنُ سپچھ دھاوہیں بہو ناگا
جہنہ تہنہ پرت دیکھیہیں بانرا۔ سنمکھ ہوئے نہ سکے تیہی اوسرا

وہ ایک ساتھ بہت سے بان چھوڑنے لگا۔ وہ بان کیسے مانو بہت سے پھن والے سانپ دوڑے جا رہے ہوں۔ اِدھر اُدھر بانر گھائل ہو کر اور مر کر گرتے ہوئے دکھائی دینے لگے۔ اُس وقت کوئی بھی بانر یودھا میگھ ناد کا سامنا نہ کر سکا۔

جہنہ تہنہ بھاگ چلے کپی ریچھا۔ بسری سبہی جدھ کے اِچھا
سو کپی بھالو نہ رن مہنہ دیکھا۔ کینسی جیہی نہ پران اوسیشا

ریچھ اور بانر اِدھر اُدھر بھاگ نکلے۔ سب کو یدھ کرنے کی خواہش بھول گئی۔ رن بھومی میں ایک بھی ریچھ یا بانر دکھائی نہ دیتا تھا جس کو میگھ ناد کے بانوں نے قریب المرگ نہ کر دیا ہو۔

دس دس سر مارے سی پرے بھومی کپی بیر
بسنگ ناد کر گرجا میگھ ناد بل دھیر

پھر اس نے سب کو ایک ایک بان مارا۔ بانر یودھا لڑکھڑا کر زمین پر گر پڑے۔ بلوان اور دھیر میگھ ناد شیر کی طرح گرجنے لگا۔

دیکھ پون سُت کٹک بہالا۔ کرودھ ونت جنُ دھایو کالا
مہا سیل ایک ترت اپارا۔ اتی رس میگھ ناد پر ڈارا

ساری بانر فوج کو بے حال دیکھ کر پون سُت ہنومان جی کرودھ میں بھر کر ایسے دوڑے مانو کال بڑھا آ رہا ہو۔ انہوں نے فوراً ہی ایک بڑا بھاری پہاڑ اکھاڑا اور بڑے طیش میں بھر کر اسے میگھ ناد پر پھینک دیا۔

آوت دیکھ گیو نبھ سوئی۔ رتھ سارتھی ترگ سب کھوئی
بار بار پچار ہنومانا۔ نکٹ نہ آو مرمُ سو جانا

پہاڑ کو آتا دیکھ میگھ ناد خود تو آکاش میں اُڑ گیا۔ لیکن اُس کے رتھ، سارتھی اور گھوڑے چور چور ہو گئے۔ ہنومان جی اُسے بار بار طاقت آزمائی کے لئے للکارتے ہیں۔ لیکن وہ نزدیک نہیں آتا۔ کیونکہ وہ ہنومان جی کے بل کے بھید کو جانتا تھا۔

رگھوپتی نکٹ گیو گھن نادا۔ نانا بھانت کرےسی دُربادا
استر ستر آیدھ سب ڈارے۔ کوتک ہیں پربھو کاٹ نوارے

تب میگھ ناد شری رگھوناتھ جی کے پاس گیا اور اس طرح طرح کی گالیاں بکنے لگا۔ اُس نے اُن پر طرح طرح کے استر شستر اور انیک پرکار کے ہتھیار چلائے۔ لیکن پربھو نے کھیل میں سب کو کاٹ کر پھینک دیا۔

دیکھ پرتاپ موڑھ کھسیانا۔ کرے لاگ مایا بدھی نانا
جیمے کوؤ کرے گرڑ سے کھیلا۔ ڈرپاوے گہہ سولپ سپیلا

شری رام چندر جی کے پرتاپ کو دیکھ کر میگھ ناد کھسیانا ہو گیا۔ پھر وہ بھانت بھانت کی مایا کرنے لگا جیسے کوئی شخص سانپ کا چھوٹا بچہ ہاتھ میں لے کر گرڑ کو ڈرا کر اُس سے کھیل کرے۔

جاسُ پربل مایا بس سو برنچی بڑ چھوٹ
تاہی دکھاوے نسیچر نیچ نِ مایا متی کھوٹ

شو جی سے لیکر برہما جی تک جتنے بھی بڑے سے بڑے اور چھوٹے سے چھوٹے پرانی ہیں وہ سب جن پربھو کی مہا بلوان مایا کے وش میں ہیں۔ نیچ بُدھی میگھ ناد اُن پربھو کو بھی اپنی مایا دکھلاتا ہے۔

نبھ چڑھِ برش بپل انگارا۔ مہی تے پرگٹ ہوہیں جل دھارا
نانا بھانت پساچ پساچی۔ مارو کاٹو دھنی بولہیں ناچی

آکاش میں اُونچے چڑھ کر وہ بہت سے انگارے برسانے لگا، پرتھوی سے جل کی دھارائیں پرگٹ ہونے لگیں۔ بھانت بھانت کے بھوت اور بھوتنیاں "مارو کاٹ ڈالو" کی آواز کرنے لگیں۔

بِشٹا پوئے رُدھر کچ ہاڑا۔ برشے کبہُوں اُپل بہُ چھاڑا
برش دُھور کینہسی اندھیارا۔ سوجھ نہ اپن ہاتھ پسارا

وہ کبھی تو وشٹا (گندا) پیپ، خون، بال اور ہڈیاں برساتا تھا اور کبھی بہت سے پتھروں کی بارش کر ڈالتا تھا۔ پھر اس نے دھول برسا کر ایسا اندھیرا کر دیا۔ کہ اپنا ہاتھ پسارا بھی نہیں سوجھتا تھا۔

کپی اکلانے مایا دیکھیں۔ سب کر مرن بنا ایہی لیکھیں
کوتک دیکھو رام مُسکائے۔ بھئے سبھیت سکل کپی جانے

مایا دیکھ کر فوج دل چھوڑ بیٹھی۔ بانر سبھی سوچنے لگے کہ اسطرح میگھ ناد کی مایا چلتی رہی تو اس حساب سے تو سب کی موت ہوئی سمجھو۔ یہ تماشہ دیکھ کر شری رام چندر جی مسکرائے۔ انہوں نے جان لیا کہ بانر دل ڈر کے مارے سہم گئے ہیں۔

ایک بان کاٹی سب مایا۔ جمی دن کہ ہر تمر نکایا
کرپا درشٹی کپی بھالو بلوکے۔ بھئے پربل رن نہیں نہ روکے

تب شری رام چندر جی نے ایک ہی بان سے سب مایا کاٹ دی، مانو سورج نے مہا اندھکار کو نشٹ کر دیا ہو۔ پھر انہوں نے بانر اور بھالوؤں پر کرپا درشٹی کی جس سے وہ ایسے پربل ہو گئے کہ لڑائی سے روکنے پر بھی نہیں رُکتے۔

آئیسُ مانگ رام پہیں انگد آدی کپی ساتھ
لچھمن چلے کرودھ ہوئے بان سراسن ہاتھ

شری رام جی کی آگیا مان کر لچھمن جی کرودھ میں بھر کر ہاتھوں میں دھنش بان لئے ہوئے انگد اور دوسرے بانر یودھاؤں کو ساتھ لے کر چلے۔

چھتج نین اُر باہو بسالا۔ ہم گری نبھ تن کچھ ایک لالا
اہاں دسانن سبھٹ پٹھائے۔ نانا استر ستر گہہ دھائے

اُن کے لال نیتر ہیں چھاتی چوڑی ہے۔ اور بازو لمبے ہیں ہماچل پربت کے سمان چمکتا ہوا گورے رنگ کا شریر ہے۔ جس میں کچھ لال بھی ملی ہوئی ہے۔ ادھر راون نے بھی بڑے بڑے یودھا بھیجے جو بہت سے استر ستر لے کر دوڑے۔

بھودھر نکھ بٹپ آیدھ دھاری۔ دھائے کپی جے رام پکاری
بھڑے سکل جورہی سن جوری۔ اِت اُت جے اچھا نہیں تھوری

بانر ہاتھوں میں پہاڑ اور درخت روپی ہتھیار لئے اور تیز ناخنوں سے مسلح ہو کر شری رام چندر جی کی جے پکارتے ہوئے دوڑے بانر اور راکشس ایک سے ایک گتھم گتھا ہو گئے۔ اِدھر اُدھر دونوں دلوں میں اپنی اپنی فتح کی بڑی زبردست خواہش بنی ہوئی ہے۔

مُٹھکہنہ لاتنہ دانتنہ کاٹہیں۔ کپی جے سیل مار پنی ڈاٹہیں
مارو مارو دھرو دھرو مارو۔ سیس توڑ گہہ بھجا اپارو

بانر مکّوں اور لاتوں سے مارتے ہیں۔ دانتوں سے کاٹتے ہیں دے شیل بانر انہیں مار کر پھر ڈانٹتے ہیں۔ مارو، مارو، پکڑو، پکڑو، پکڑ کر مار ڈالو۔ سر توڑ ڈالو۔ اور بازو پکڑ کر اکھاڑ ڈالو۔

چوپائی

اس رولوپری رہی لوکھنڈا ۔ دھاوہیں جہنہ تہنہ رنڈ پرچنڈا
دیکھس کوتک بنھ مُسر برندا کبھو نا سیجئے کبھوں انندا

تو کھنڈوں پر ایسی آواز گونج رہی ہے، پرچنڈ دھڑ ادھر ادھر دوڑ رہے ہیں۔ آکاش میں دیوتاؤں کے گروہ یہ لڑائی کا تماشا دیکھ رہے ہیں۔ انہیں کبھی تو دکھ (جب راکشس تابو پاتے ہوئے نظر آئیں) اور کبھی آنند (جب بانروں کا پلڑا بھاری دکھائی دے) ہوتا ہے۔

رُدھِر گاڑ بھر بھر جمیو اوپر دھور اڑائے
جنُ انگار راسنہ پر مرتک دھوم رہیو چھائے

خون سے گڑھے بھر گئے اور اس پر دھول اڑ اڑ کر پڑ رہی ہے۔ وہ دردناک منظر ایسا ہے۔ مانو انگاروں کے ڈھیر پر موت کا دھواں چھا رہا ہو۔

گھائل بیر براجہیں کیسیں۔ کسمت کنسک کے ترو جیسیں
لچھمن میگھناد دوو جودھا۔ بھرہیں پرسپر کرائی کرودھا

گھائل ہوئے یودھا پرتھوی پر پڑے ہوئے شوبھا پا رہے ہیں جیسے پھولے ہوئے ٹیسو کے پیڑ ہوں۔ لکشمن اور میگھناد دونوں۔ بہادر ویر طیش میں آکر ایک دوسرے سے بھڑتے ہیں۔

ایکہی ایک سکے نہیں جیتی۔ نسیچر چھل بل کرے انیتی
کرودھ ونت تب بھیؤ انندا۔ بھنجیو رتھ سارتھی ترنتا

ایک دوسرے کو جیت نہیں سکتا۔ میگھناد بہت داؤں پیچ اور دھرم ورُدھ کرنی کرتا ہے۔ تب شری لکشمن جی بہت جوش میں بھر گئے۔ انہوں نے میگھناد کے رتھ کو فوراً توڑ ڈالا اور سارتھی کو مار دیا۔

ناناودھی پرہار کر سیشا۔ راچھس بھیؤ پران اوسیشا
راون سُت نج من انومانا۔ سنکٹھ بھیؤ ہریہی مم پرانا

لکشمن میگھناد پر طرح طرح کے وار کرنے لگے جس سے میگھناد قریب المرگ ہو گیا۔ تب میگھناد نے اپنے من میں وچار کیا کہ اب تو میرے پران ہی لیگا۔ بڑا بھاری سنکٹ آن پہنچا۔ تب

بیر گھاتنی چھاڑیسی سانگی۔ تیج پنج لچھمن ار لاگی
مورچھا بھئی سکتی کے لاگیں۔ تب چل گیؤ نکٹ بھے تیاگیں

تب میگھناد نے ویر گھاتنی (بہادروں کو ہلاک کرنے والی) شکتی لچھمن پر دے ماری۔ وہ تیج پرسن شکتی لچھمن جی کی چھاتی میں لگی۔ شکتی کے لگتے ہی لچھمن جی کو مورچھا آ گئی۔ تب میگھناد بے دھڑک ان کے نزدیک چلا گیا۔

میگھناد سم کوٹ سہت جودھا رہے اٹھائے
جگت آدھار سیش کم اٹھے چلے کھسیائے

لچھمن کے شریر کو سو کروڑ میگھناد کے سمان بلوان یودھا اٹھانے لگے لیکن جگت کے آدھار سوروپ شری لکشمن جی ان سے کیسے اٹھائے جا سکتے تھے؟ تب وہ ہار مان کر شرمندہ ہو کر چلے گئے۔

سنو گریجا کرودھ انل جاسو۔ جارے بھون چاری دس آسو
سک سنگرام جیت کو تاہی۔ سیو ہیں سر نر اگ جگ جاہی

شو جی کہتے ہیں۔ ہے پاربتی! سنو جن کی کرودھ اگنی چودہ لوکوں کو ایک آن میں بھسم کر دیتی ہے، اور جن کی سیوا دیوتا، منش اور سب جڑ چیتن پرانی کرتے ہیں۔ ان لکشمن جی کو بھلا سنسار میں کون جیت سکتا ہے؟

یہ کوتوہل جانے سوئی۔ جا پر کرپا رام کے ہوئی
سندھیا بھئی پھر دوو باہنی۔ لگے سنبھارن نج نج انی

اس لیلا کو وہی جان سکتا ہے جس پر کہ شری رام جی کی کرپا ہو۔ شام ہونے پر دونوں طرف کے سینا واپس لوٹ پڑی اور دونوں طرف کے سیناپتی اپنی اپنی سینا کی دیکھ بھال کرنے لگے۔

بیاپک برہم اجت بھونیشور۔ لچھمن کہاں بوجھ کرونا کر
تب لگ لے آیؤ ہنومانا۔ انج دیکھ پربھو اتی دکھ مانا

ویاپک برہم راجے، برہمانڈ کے سوامی اور دیا کے بھنڈار شری رام چندر جی نے پوچھا۔ لکشمن کہاں ہے؟ تب تک ہنومان جی انہیں اٹھا کر لے آئے۔ چھوٹے بھائی کو اس مردہ حالت میں دیکھ کر

پربھو بہت ہی دُکھی ہوئے۔

جاموَنت کہہ بید سُشینا۔ لنکا رہے کو پٹھئی لینا
دھر لگھو رُوپ گئیو ہنومنتا۔ آنیو بھون سمیت تُرنتا

جاموَنت نے کہا کہ لنکا میں سُکھین نامی وید رہتا ہے اس کو یہاں لانے کے لئے کسی کو بھیجنا چاہیئے۔ ہنومان جی چھوٹا رُوپ دھر کر گئے اور سُکھین وید کو سمیت اُس کے گھر سمیت فوراً ہی اُٹھا لائے

رام پدارِبند سر نایئو آئے سُشین
کہا نام گری اوشدھی جاہو پون ست لین

سُکھین وید نے آتے ہی شری رام چندر جی کے چرن کملوں میں سر نوایا اور کہا کہ ہے ہنومان۔ دروناچل پربت پر سے سنجیوتی بوٹی لینے جاؤ۔

رام چرن سر سبح اُر راکھی۔ چلا پربھنجن سُت بل بھاکھی
اُہاں دُوت ایک مرم جناوا۔ راون کال نیمی گرہ آوا

شری رام جی کے چرن کملوں کا ہردے میں دھیان کر کے پون کمار ہنومان جی اپنی طاقت کا سب کو یقین دلا کر چلے۔ اُدھر کسی جاسوس نے یہ اطلاع پہنچا دی۔ تب راون کال نیمی کے گھر آیا۔

دس مکھ کہا مرم تیہی سُنا۔ پُنی پُنی کال نیمی سر دُھنا
دیکھت تمہہ ہی نگر جیہیں جارا۔ تاسُ پنتھ کو روکن پارا

راون نے اس کو سارا حال کہہ سنایا۔ کال نیمی سُنکر سر پیٹنے لگا۔ اُس نے راون کو کہا کہ آپ کے دیکھتے دیکھتے جو مہاویر لنکا کو جلا کر صاف نکل گیا اُس کا راستہ کون روک سکتا ہے؟

بھج رگھوپتی کرو ہت اپنا۔ چھاڑہو ناتھ مرشا جلپنا
نیل کنج تن سُندر سیاما۔ ہردے راکھو لوچن ابھیراما

اس لئے شری رام جی کا بھجن کر کے اپنا کلیان کرو۔ ہے ناتھ! جھوٹی بک بک چھوڑ دو۔ آنکھوں کو سکھ دینے والے نیلی کمل کے سمان سُندر شیام شریر کا اپنے ہردے میں دھیان دھرو

چوپائی

مَیں تَیں موَر مُوڑھتا تیاگو۔ مہا موہ نسی سوتت جاگو
کال بیال کر بھچھک جوئی۔ سپنے ہوں سمر کہ جیئے سوئی

اہنکار، ممتا، موہ کو تیاگ دو۔ اگیان رُوپی رات میں سوئے ہو، سو جاگ اُٹھو۔ جو کال رُوپی سانپ کو بھی ہڑپ کرنے والا ہے کیا وہ کبھی خواب میں بھی لڑائی میں جیتا جا سکتا ہے۔

سُن دس کنٹھ رسان اتی تیہیں من کینہہ بچار
رام دُوت کر مرون برو یہ کھل رت مل بھار

کال نیمی کی ان باتوں کو سُنکر راون آگ بگولا ہو گیا۔ تب کال نیمی نے من ہی من میں وچار کیا کہ دُشٹ تو مہا پاپوں میں ڈوبا ہوا ہے۔ اس لئے اس کے ہاتھوں میں مرنے کی بجائے تو یہ کہیں بہتر ہے کہ شری رام جی کے دُوت کے ہاتھوں مارا جاؤں۔

اس کہہ چلا رچسی مگ مایا۔ سر مندر بر باگ بنایا
مارُت سُت دیکھا سبھ آشرم۔ منی ہی بوجھ جل پیوں جائے شرم

وہ من ایسا وچار کر کے چلا۔ اور راستے میں مایا رچائی تالاب مندر اور سُندر باغ رچایا۔ ہنومان جی نے سُندر آشرم دیکھ کر سوچا کہ مُنی سے پوچھ کر جل پی لوں۔ جس سے تھکاوٹ دُور ہو جائے

راچھس کپٹ بیش تہہ سوہا۔ مایا پتی دُوت ہی چہہ موہا
جائے پون سُت نایئو ماتھا۔ لاگ سو کہے رام گن گاتھا

راکشس وہاں کپٹ سے مُنی کا بھیس بنائے شوبھا پا رہا ہے وہ مُورکھ اپنی مایا سے مایا کے سوامی شری رام جی کے دُوت کو موہ میں ڈالنا چاہتا تھا۔ پون کمار ہنومان جی نے اُس کے چرنوں میں جا کر سر جھکایا۔ وہ کپٹی شری رام جی کے گُنوں کی کتھائیں کہنے لگا۔

ہوت مہا رن راون رام ہیں۔ جتیہیں رام نہ سنسیہ یا مہیں
اِہاں بھئیں میں دیکھیوں بھائی۔ گیان درِشٹی بل موہی ادھکائی

وہ بولا۔ راون اور رام میں بڑا گھمسان کا رن پڑا ہے۔ بلاشک و شبہ شری رام جی ہی جیتیں گے۔ میں یہاں بیٹھا ہی سب یُدھ کا حال دیکھ رہا

ہوں سے بھائی! مجھ میں دویہ درشٹی کی یہ شکتی ہے۔

ماگا جل تیہیں دینہہ کمنڈل۔ کہ کپی نہیں اگھاؤں تھوریں جل
سرمنجن کرآتر آوہو۔ دِچھاد یہؤں گیان جیہیں پاوہو

ہنومان جی نے اس سے جل مانگا۔ تو اس نے کمنڈل دیدیا ہنومان جی نے کہا کہ اتنے تھوڑے جل سے میری پیاس نہیں بجھے گی۔ تب وہ بولا تالاب میں نہاکر فوراً یہاں چلے آؤ میں تب تمہیں گرو منتر دونگا جس سے تم گیان کو پراپت کر لوگے۔

سر پیٹھت کپی پد گہا مکریں تب اکلان
ماری سو دھر دویہ تن چلی گگن چڑھ جان

تالاب میں پاؤں رکھتے ہی ایک مچھلی نے ہنومان جی کے پاؤں کو پکڑ لیا۔ تب تو ہنومان جی نے گھبرائے۔ ہنومان جی نے اس مچھلی کو مار ڈالا تب وہ دویہ شریر پاکر بمان پر چڑھ کر آکاش کو چلی۔

کپی تو درس بھیئوں نشپاپا۔ مٹا تات منی بر کر ساپا
منی نہ ہوئے یہ نسیچر گھورا۔ مانہو سنتیہ بچن کپی مورا

اس نے کہا۔ ہے ہنومان! آپ کے درشن سے میں پاپ رہت ہوگئی۔ ہے تات! منی سریشٹھ کا شراپ مٹ گیا۔ ہے بانر! یہ منی نہیں ہے بلکہ ایک بھیانک راکشس ہے، میرا بچن سچ مانو!

اس کہہ گئی اپچھرا جبہیں۔ نسیچر نکٹ گیؤ کپی تبہیں
کہہ کپی منی گرو دچھنا لیہو۔ پاچھیں ہم ہی منتر تمہہ دیہو

ایسا کہہ کر وہ اپسرا جو منی کے شراپ سے مچھلی بنی ہوئی تھی اپنے اصلی روپ کو پاکر چلی گئی۔ اس وقت ہنومان جی راکشس کال نیمی کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ ہے منی۔ پہلے گرو دکشنا لیجئے اور پیچھے گرومنتر دیجئے۔

سر لنگور لپیٹ پچھارا۔ نج تن پرگٹیسی مرتی بارا
رام رام کہہ چھاڑسی پرانا۔ سن من ہرش چلیو ہنومانا

ہنومان جی نے اس کے سر کو اپنی پونچھ میں لپیٹ کر اسے مار دیا۔ مرتے وقت اس نے اپنا اصلی راکشس روپ پرگٹ کیا اور رام رام کہہ کر پران تیاگ دیئے۔ اس کے منہ سے رام رام کا شبد سن کر ہنومان جی بہت پرسن ہوئے اور آگے چل پڑے۔

دیکھا سیل نہ اوشدھ چینہا۔ سہسا کپی اپار گری لینہا
گہہ گری نسی نبھ دھاوت بھیؤ۔ اودھ پوری اوپر کپی گیئو

ہنومان جی درونا چل پربت پر پہنچے۔ لیکن سنجیونی بوٹی کو نہ پہچان سکے تب انہوں نے ایکدم پہاڑ کو ہی اکھاڑ لیا۔ پہاڑ کو لے کر ہنومان جی رات کو ہی آکاش مارگ سے دوڑ کر چلے اور ایودھیا پوری کے اوپر پہنچ گئے۔

دیکھا بھرت بسال اتی نسیچر من انومان
بنو پھر سایک مارئیو چاپ شرون لگ تان

بھرت جی نے آکاش میں بہت ہی بڑے بھاری شریردھاری کو دیکھا تب انہوں نے من میں سوچا کہ یہ کوئی راکشس ہے۔ انہوں نے کانوں تک کھینچ کر بنا پھل کا ایک بان مارا۔

پریؤ مورچھا بھی لاگت سایک۔ سمرت رام رام رگھونایک
سن پریہ بچن بھرت تب دھائے۔ کپی سمیپ اتی آتر آئے

بان لگتے ہی ہنومان جی رام رام کہہ کر بے ہوش ہوکر زمین پر گر پڑے۔ رام رام کے پیارے بچنوں کو سنکر بھرت جی دوڑے اور بڑے بیقرار ہوکر ہنومان جی کے پاس آئے۔

بکل بلوک کپیس اُر لاوا۔ جاگت نہیں بہو بھانت جگاوا
مکھ ملین من بھئے دکھاری۔ کہت بچن بھر لوچن باری

ہنومان جی کو ویاکل دیکھ کر بھرت جی نے انہیں چھاتی سے لگا لیا انہوں نے بہت طرح سے ہنومان جی کو جگایا۔ لیکن وہ جاگتے نہ تھے۔ تب بھرت جی کا چہرہ اداس ہوگیا وہ بڑے دکھی ہوئے اور نیتروں میں آنسو بھر کر یہ بچن بولے۔

جیہیں بدھی رام بمکھ موہی کینہا۔ تیہیں پُنی یہ دارن دکھ دینہا

**جوں موربن من نج ادرکا یا۔ پریتی رام پد کمل اما یا**

جیس بدیہا آنے تجھے شری رام جی سے عیکھ کیا۔ انہوں نے ہی اب یہ پھر نا تا لی پردا شت دکر دیا ہے۔ اگر من بچن اور شریر سے شری رام جی کے چرن کملوں میں میرا نشکام اور سچا پریم ہو۔

**توں کپی ہوو بگت شرم سولا۔ جوں مو پر رگھوپتی انوکولا**
**سنت بچن اٹھ بیٹھ کپیسا۔ کہہ جے جے تی کو سلادھیسا**

اور شری رگھوناتھ جی مجھ پر پرسن ہوں۔ تو یہ بانر پیڑا سے رہت ہو کر نا رہ دم ہو جائے۔ یہ بچن سنکر ہنومان جی اودھ پتی شری رام چندر جی کی جے ہو جے ہو۔ کہتے ہوئے اٹھ بیٹھے۔

**لینہہ کپی ہی ار لائے پلکت تن لوچن سجل**
**پریتی نہ ہردے سمائے سمر رام رگھوکل تلک**

بھرت جی نے ہنومان جی کو چھاتی سے لگا لیا۔ ان کا شریر پریم کے مارے پلکت ہو گیا۔ اور آنکھوں میں آنند کے آنسو چھلک پڑے۔ شری رگھوناتھ جی کا سمرن کر کے بھرت جی کے ہردے میں پریم اچھل اچھل پڑتا ہے۔

**تات کسل کہو سکھ ندھان کی۔ سہت انج ارو مات جانکی**
**کپی سب چرت سماس بکھانے۔ بھئے دکھی من مہنہ پچھتانے**

بھرت جی بولے۔ ہے تات! لکشمن جی اور جانکی جی سمیت سکھ ندھان شری رگھوناتھ جی کی کشل کہو۔ شری ہنومان جی نے سب حال مختصراً کہہ سنایا۔ بھرت جی سنکر بہت دکھی ہوئے اور من میں پچھتانے لگے۔

**اہہ دیو میں کت جگ جائیوں۔ پربھو کے ایکہو کاج نہ آئیوں**
**جان کو اوسر من دھر دھیرا۔ پنی کپی سن بولے بل بیرا**

ہا دیو! میں جگت میں دیر تھ ہی پیدا ہوا۔ جو پربھو شری رام جی کے ایک بھی کام نہ آیا۔ پھر رونے دھونے کا وقت نہ جان کر من میں دھیرج دھر کر مہابلوان بھرت جی بولے۔

**تات گہر ہوئی تو ہی جاتا۔ کاج نسائیہی ہوت پربھاتا**
**چڑھ مم سایک سیل سمیتا۔ پٹھوؤں تو ہی جہنہ کرپانکیتا**

ہے تات! تمہیں جانے میں دیر ہو جائے گی اور سورج نکلتے ہی کام بگڑ جائیگا۔ اس لئے تم پربت سمیت میرے بان پر چڑھ جاؤ۔ میں تمہیں کرپا کے دھام شری رام جی کے پاس پہنچائے دیتا ہوں۔

**سن کپی من اپجا ابھیمانا۔ مورین بھار چلیہی کے بانا**
**رام پربھاؤ بچار بہوری۔ بندی چرن کہہ کپی کر جوری**

بھرت جی کی یہ بات سن کر ہنومان جی کے من میں ابھیمان پیدا ہوا کہ میرے بوجھ سے یہ بان بھلا کیسے چلے گا؟ لیکن پھر شری رام جی کی مہما کا وچار کر کے انہوں نے بھرت جی کے چرن بند نا کر کے ہاتھ جوڑ کر یہ بچن کہے۔

**تو پرتاپ اررا کھہ پربھو جیہوں ناتھ ترنت**
**اس کہہ آئیس پائے پد بندی چلیو ہنومنت**

ہے ناتھ! ہے پربھو! میں آپ کے پرتاپ کا ہردے میں دھیان دھر کر فوراً چلا جاؤں گا۔ ایسا کہہ کر اور بھرت جی سے آگیا پاکر ان کی چرن بند نا کر کے ہنومان جی چلے۔

**بھرت باہو بل سیل گن پربھو پد پریتی اپار**
**من مہوں جات سراہت پنی پنی پون کمار**

بھرت جی کے باہو بل شیل سندر سبھاؤ گن اور پربھو کے چرنوں میں اپار پریم کی من ہی من بار بار سراہنا کرتے ہوئے ماروتی شری ہنومان جی چلے جا رہے تھے۔

**اہاں رام لچھمن ہی نہاری۔ بولے بچن منج انوساری**
**اردھ رات گئی کپی نہیں آئیو۔ رام اٹھائے انج ار لائیو**

ادھر لچھمن جی کو دیکھ کر شری رام جی سادھارن منشوں کی طرح بچن بولے آدھی رات گزر گئی۔ ابھی تک ہنومان جی نہیں آئے یہ کہہ کر شری رام چندر جی نے چھوٹے بھائی لکشمن کو چھاتی سے لگا لیا

**سکہو نہ دکھت دیکھ موہی کاؤ۔ بندھو سدا تو مردل سبھاؤ**
**مم ہت لاگ تجیہوں پت ماتا۔ سہیوں بپن ہم آتپ باتا**

اور بولے۔ ہے بھائی! تم مجھے کبھی دکھی نہ دیکھ سکتے تھے۔ تمہارا بڑا ہی کومل سبھاؤ تھا۔ میرے سکھ کے لئے تم نے ماتا پتا کو چھوڑا۔ اور بن میں جاڑا گرمی اور تیز ہوا سب کچھ برداشت کیا۔

سو اَنُو راگ کہاں ، بِ بھائی ۔ اُٹھہو نہ سُن مم بچن بکلائی
جوں جنیتُوں بن بندھو بچھوہو ۔ پتا بچن منتیو نہیں او ہُو

ہے بھائی! اب وہ پریم کہاں گیا؟ جو میرے دُکھ بھرے بچنوں کو سُنکر اُٹھتے نہیں ۔ اگر مجھے پہلے ہی پتہ ہوتا کہ بن میں بھائی بچھوڑہ ہوگا ۔ تو میں پتا کے بچنوں کو کبھی نہ مانتا ۔

سُت بِت ناری بھون پریوارا ۔ ہوہیں جاہیں جگ بار ہیں بارا
اس بچار جیہ جاگیہو تاتا ۔ ملے نہ جگت سہود ر بھرا تا

پتر ، دھن ، استری ، گھر ، پریوار یہ بار بار سنسار میں ہوتے ہیں اور جاتے ہیں ۔ لیکن دُنیا میں ماں جائے بھائی نہیں ملتے ۔ ہردے میں ایسا وچار کرکے تات اجاگو ۔

جتھا پنکھ بنو کھگ اتی دینا ۔ منی بنو پھنی کری بر کر ہینا
اس مم جیون بند بنو تو ہی ۔ جوں جڑ دیو جیاوے موہی

جیسے پر دن کے بغیر پنچھی ، منی کے بغیر سانپ اور سُونڈ کے بغیر ہاتھی بہت ہی دین دُکھی اور بے بس ہو جاتے ہیں ۔ ہے بھائی! اگر مُوڑھ قسمت مجھے بھی زندہ رکھے تو تمہارے بغیر میرا جیون بھی ویسا ہی دردناک ہوگا ۔

جیہوں اودھ کون منہہ لائی ۔ ناری ہیتو پریہ بھائی گنوائی
برو اپجس سہیوں جگ ماہیں ۔ ناری ہانی بسیش چھت ناہیں

استری کے لئے پیارے بھائی کو کھو کر میں کون مُنہ لے کر جاؤں گا؟ ہے بھائی اس سے تو سیتا جی کے چھن جانے کی بدنامی سہن کرنا میرے لئے کہیں اچھا اور آسان تھا ۔ کیونکہ سیتا جی کے چھن جانے کی ہانی تمہارے جدا ہونے کی ہانی کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں ۔

اب اپ لوک سوک سُت تورا ۔ سہہ ہی نتھر کٹھور اُر مورا
نج جننی کے ایک کمارا ۔ تات تاس تمہہ پران آدھارا

ہے بھائی! میرا بے رحم اور کٹھور ہردہ یہ بدنامی اور تمہارے سوگ کا دُکھ دونوں ہی سہن کرے گا ۔ لیکن ہے تات! تم اپنی ماتا کے ایک ہی پتر اور پران آدھار ہو ۔

سونپیسی موہی تمہہ ہی گہہ پانی ۔ سب بدھی سُکھد پرم ہت جانی
اُتر کاہ دیہوں تیہی جائی ۔ اُٹھ کن موہی سکھاو ہو بھائی

سب پرکار سے مجھے سُکھ دینے والا اور میری بہت ہی بھلائی کا خیال کرکے اُنہوں نے تیرا ہاتھ پکڑ کر مجھے سونپا تھا ۔ میں اب جا کر انہیں کیا جواب دوں گا ہے بھائی! تم اُٹھ کر مجھے کیوں نہیں سمجھاتے ۔

بہہ بدھی سوچت سوچ بموچن ۔ سرو سلل راجو دل لوچن
اما ایک اکھنڈ رگھورائی ۔ نر گتی بھگت کرپال دیکھائی

جن کا سمرن کرکے سب چنتا دُور ہو جاتی ہے ۔ وہ چنتا کو چھڑانے والے پربھو بہت طرح سے سوچ کر رہے ہیں ۔ ان کے کمل کی پنکھڑیوں کے سمان سُندر نیتروں سے شوک کے آنسوؤں کی دھارا بہہ رہی ہے شو جی کہتے ہیں ۔ ہے پاربتی! شری رگھوپتی جی ایک وا حد اور اکھنڈ ہیں ۔ بھگت پر کرپا کرنے والے بھگوان نے لیلا کرکے منش کی حالت دکھلائی ہے

پربھو پرلاپ سُن کان بکل بھئے بانر نکر
آ ئے گیو ہنومان جمے کرونا مہنہ بیر رس

پربھو کے لیلا ماتو سے کئے گئے ورلاپ کو کانوں سے سُنکر بانر دَل ویاکل ہو گئے ۔ اتنے میں ہنومان جی آ پہنچے ۔ مانو رس اور دیا میں پرسنگ میں ویر تا کا پرسنگ آ گیا ہو ۔

ہرش رام بھیٹیو ہنومانا ۔ اتی کرتگیہ پربھو پرم سجانا
ترت بید تب کینہہ اپائی ۔ اُٹھ بیٹھے لچھمن ہرشائی

شری رام جی پرسن ہو کر ہنومان جی کو گلے لگا کر ملے ۔ پربھو پرم چتر اور بہت ہی احسان مند ہیں ۔ تب فوراً ہی سُکھین وید نے دوائی تیار کرکے لکشمن جی کو پلائی ۔ وہ فوراً ہی پرسن ہو کر اُٹھ بیٹھے ۔

ہردہ لائی پربھو بھیٹیو بھرا تا ۔ ہرشے سکل بھالو کپی براتا
کپی پنی بید تہاں پہنچاوا ۔ جیہی بدھی تبہیں تا ہی لے آوا

پربھو شری رام جی لکشمن جی کو چھاتی سے لگا کر ملے ۔ بھالو اور بانر

کے قابل سب پربت ہو گئے۔ پھر جو مانی جیس طرح پہلے سکھیں دیکر لنکا سے لائے تھے۔ اُس پربت پر اُسے وہاں پہنچا آئے۔

یہ پرتانت دسانن سنیئو۔ اتی بِشاد پُنی پُنی سر دھنیئو
بیاکُل کُنبھ کرن پہیں آوا۔ بِبِدھ جتن کری تاہی جگاوا

یہ سماچار جب راون نے سنا تو وہ کلیش کے مارے بار بار سر پیٹنے لگا۔ وہ گھبرایا ہوا کُنبھ کرن کے پاس آیا۔ اور بہت سے اُپائے کر کے اُس نے اِس کو نیند سے جگایا۔

جاگا نسیچر دیکھیے کیسا۔ مانہوں کال دیہہ دھر بیسا
کُنبھ کرن پُوچھا کہو بھائی۔ کاہے تو مکھ رہے سکھائی

کُنبھ کرن اُٹھ بیٹھا۔ وہ ایسا دکھائی دیتا ہے۔ مانو کال مجسّم روپ ہو کر بیٹھا ہو۔ کُنبھ کرن نے راون سے پوچھا۔ کہو بھائی۔ تمہارے مکھ کیوں سوکھ رہے ہیں۔

کتھا کہی سب تیہیں ابھیمانی۔ جیہی پرکار سیتا ہر آنی
تات کپِنہ سب نسیچر مارے۔ مہا مہا یودھا سنگھارے

ابھیمانی راون نے سیتا جی کے ہرن سے لے کر اب تک کی ساری کتھا کہہ سنائی۔ اور کہا۔ ہے تات! باندروں نے سب راکشس مار ڈالے بڑے بڑے مکھیا یودھاؤں کو بھی ہلاک کر دیا۔

دُرمُکھ سُر رِپُو منج اہاری۔ بھٹ اتی کایہ اکمپن بھاری
اپر مہودر آدک بیرا۔ پرے سمر مہی سب رندھیرا

دُرمُکھ، دیوانتک، نرانتک۔ اتی کایا۔ اکمپن اور مہودر وغیرہ مشہور مشہور ویر سبھی یدھ میں کام آ چکے ہیں۔

سُن دسکندھر بچن تب کُنبھ کرن بِلکھان
جگدمبا ہر آنی اب سٹھ چاہت کلیان

تب راون کے بچن سُن کر کُنبھ کرن تڑپ کر بولا۔ ارے مُورکھ! جگت ماتا جانکی جی کو چھین کر اب تو اپنی بھلائی چاہتا ہے۔

چوپائی

بھل نہ کینہہ تیں نسیچر ناہا۔ اب موہی آئے جگاہی کاہا
اجہوں تات تیاگ ابھیمانا۔ بھجہو رام ہوئیہی کلیانا

ہے راکشس راج! تم نے اچھا نہیں کیا۔ اب مجھے جگانے سے کیا مطلب ہے ہے تات! اب بھی ابھیمان چھوڑ کر شری رام جی کا کیرتن کرو۔ بس اسی میں تمہارا کلیان ہے۔

ہیں دس سیس منج رگھو نایک۔ جا کے ہنومان سے پایک
اہہ بند تھوتیں کینہہ کھوٹائی۔ پر تھہیں موہی سنائے ہی آئی

ہے دس مُکھ! جن کے ہنومان جیسے سیوک ہیں۔ وہ رگھوناتھ جی کیا منش ہیں؟ ہائے بھرا تا! تو نے بہت بُرا کیا۔ پہلے ہی آ کر یہ سارا حال مجھے کیوں نہ بتایا؟

کیہنہیو پربھو بِرودھ تیہی دیوک۔ سِو برنچی سُر جا کے سیوک
نارد مُنی موہی گیان جو کہا۔ کہیتو توہی سمے نرباہا

ہے سوامی! تم نے اس پرم دیوتا سے دشمنی ٹھیرائی ہے جن کے شو برہما آدی دیوتا سیوک ہیں۔ نارد مُنی نے مجھے جو گیان کہا تھا۔ وہ میں تجھے سُناتا۔ لیکن اب تو وقت ہی ہاتھ سے نکل گیا۔

اب بھر انک بھینٹ مہی بھائی۔ لوچن سپھل کروں میں جائی
سیام گات سرسیرُوہ لوچن۔ دیکھوں جائے تاپ ترے موچن

ہے بھائی! اب تو آخری بار مجھ سے بغلگیر ہو کر مل لے۔ میں جا کر اپنے نیتر سپھل کروں۔ تینوں تاپوں کو چھڑانے والے شیام شریر کمل نیتر بھگوان شری رام جی کے جا کر درشن کروں۔

رام روپ گُن سمرت مگن بھیئو چھن ایک
راون مانگیو کوٹ گھٹ مد ارو مہِش انیک

شری رام جی کے روپ اور گُنوں کا سمرن کر کے وہ پل بھر کے لئے اُن کے پریم میں مگن ہو گیا۔ پھر اُس نے راون سے کروڑوں شراب کے بھرے ہوئے گھڑے اور بے شمار بھینسے منگوائے۔

چوپائی

ہبیشن کہا کر بیدار پاتا ۔ گر جا بجر اگھات سمانا
کنبھ کرن دُربدرن رنگا ۔ چلا دُرگ تج بیبن نہ سنگا

بھینسے کھا کر اور شراب پی کر وہ بجلی کے سمان گرجا ۔ وہ لڑائی کے نشے میں بدمست ہو کر قلعہ چھوڑ کر چلا ۔ اُس کے ساتھ فوج نہ تھی ۔

دیکھ بھبیشن اگیں آئیو ۔ پریو چرن نج نام سُنائیو
انج اُٹھائے ہردیہ بھی لائیو ۔ رگھوپتی بھگت جان من بھائیو

کنبھ کرن کو دیکھ کر بھبیشن جی آگے آئے اپنا نام بتلا کر وہ اُن کے چرنوں میں گر پڑے ۔ چھوٹے بھائی کو اُٹھا کر کنبھ کرن نے چھاتی سے لگا لیا ۔ اور شری رگھوناتھ کا بھگت جان کر وہ اُن پر بہت پرسن ہوئے ۔

تات لات راون موہی مارا ۔ کہت پرم ہت منتر بچارا
تیہیں گلانی رگھوپتی پہیں آئیوں ۔ دیکھ دین پربھو کے من بھائیوں

ہے تات ! میں نے راون کو نیک صلاح دی تھی ۔ لیکن اُس نے میرے لات ماری ۔ اُسی ہانی کے مارے میں شری رگھوناتھ جی کے پاس آیا ۔ مجھے دین دُکھی دیکھ کر پربھو مجھ پر بہت پرسن ہوئے ۔

سُنو سُت بھیو کال بس راون ۔ سو کہ مان اب پرم سکھاون
دھنیہ دھنیہ ہیں دھنیہ بھبیشن ۔ بھئے ہو تات نسیچر کُل بھوشن

کنبھ کرن نے کہا ۔ ہے بیٹا ! راون تو کال کے وش ہو گیا ہے ۔ وہ اب کسی کی نصیحت کیا مانے گا ۔ دراصل اُس کے سر پر موت ناچ رہی ہے اس لئے اگر کوئی اُسے بھلے کی بات کہتا ہے ۔ وہ اُسے بُری معلوم ہوتی ہے ۔ ہے بھبیشن ! تو دھنیہ ہے ۔ دھنیہ ہے ۔ ہے تات ! تو راکشس کُل کا سرتاج ہو گیا ہے ۔

بندھو بنس تیں کینہہ اُجاگر ۔ بھجیہو رام سو بھا سُکھ ساگر

ہے بھائی ! تو نے اپنے کُل کو چار چاند لگا دیئے ۔ جو شوبھا اور سُکھ کے سمندر شری رام جی کے بھجن میں لگ گیا ۔

بچن کرم من کپٹ تج ۔ بھجیہو رام رن دھیر

جاہو بندھو نج پر سُوجھ موہی بھئیوں کال بس بیر

من بچن اور کرم سے کپٹ چھوڑ کر رن دھیر شری رام جی کا بھجن کرو ۔ ہے بھائی ! اب تم چلے جاؤ ۔ میں کال کے وش ہوں ۔ مجھے اپنا پرایا اس وقت کچھ نہیں سوجھتا ۔

بندھو بچن سُن چلا بھبیشن ۔ آئیو جہنہ ترے لوک بھوشن
ناتھ بھودھر آکار سریرا ۔ کنبھ کرن آوت رن دھیرا

بھائی کے بچن سُن کر بھبیشن جی لوٹ گئے ۔ تینوں لوکوں کے سرتاج شری رام جی کے پاس جا کر انہوں نے کہا ۔ ہے ناتھ ! پربت کے سمان دیو کے آکار شریر والا لڑاکا ویر کنبھ کرن آ رہا ہے ۔

ایتنا کپنہہ سُنا جب کانا ۔ کلکلائے دھائے بلوانا
لئے اُٹھائے بٹپ ار بھودھر ۔ کٹکٹائے ڈارہیں تا اوپر

بانروں نے جب کنبھ کرن کے آنے کی خبر سُنی تو وہ سب بانر یودھا پرسن ہو کر دوڑے ۔ درخت اور پہاڑ انہوں نے اُٹھا لئے اور کڑکڑا کر دانت پیس کر کنبھ کرن کے اوپر پھینکنے لگے ۔

کوٹ کوٹ گری سکھر پرہارا ۔ کرہیں بھالو کپی ایک ایک بارا
مُریو مُن تن ٹریو نہ ٹاریو ۔ جمی گج ارک پھلن کو ماریو

ریچھ اور بانروں نے ایک ساتھ ہی کروڑوں پہاڑوں کے شکھروں (نوکوں) کو کنبھ کرن پر پھینکا ۔ لیکن کروڑوں واروں سے نہ تو من میں وہ ذرا گھبرایا اور نہ ہی شریر سے ڈگمگایا ۔ وہ بانر اور بھالوؤں کے واروں کو کچھ بھی خیال میں نہ لاتے ہوئے برابر بڑھا چلا آ رہا ہے ۔ جیسے کہ سورج مُکھی پھولوں کی مار سے مست ہاتھی پر کچھ بھی اثر نہیں ہوتا ۔

تب مارت سُت مُشٹکا ہنیو ۔ پریو دھرنی بیاکُل سر دھنیو
پنی اُٹھ تیہیں ماریو ہنو منتا ۔ گھُرمت بھوتل پریو ترنتا

تب ہنومان جی نے کنبھ کرن کے ایک زور سے گھونسہ مارا جس سے وہ بیاکُل ہو کر وہ پرتھوی پر گر پڑا ۔ پھر کنبھ کرن نے سنبھل کر ہنومان جی کو مارا ۔ ہنومان جی چکر کھا کر زمین پر گر پڑے ۔

پُنی نل نیل ہی اوی سچھارے سی جہنہ تہنہ ٹپک ٹپک مار سی
چلی پائی مکھ سین پرائی ۔ انی بھئے نرست نہ کو د سموہائی

پھر اُس نے نل نیل کو بھی دھرتی پر دے مارا ۔ اور دوسرے بے شمار باز
اور کھالو بہادروں کو پٹک پٹک کر زمین پر گرا دیا ۔ بانر فوج میں بھگدڑ مچی
ہوئی ۔ اس کے بھے کے مارے سب ڈر گئے ۔ کوئی سامنے نہیں ٹھہرتا ۔

انگد آدی کپی مورچھت کر سمیت سُگریوُ
کانکھ داب کپی راج کہنہ چلا امت بل سیوُ

بے حد بڑا ن کُنبھ کرن نے سُگریو سمیت انگد وغیرہ بانر بہادروں کو
مورچھت کر دیا ۔ اور پھر سُگریو کو اپنی بغل میں دبا کر وہ لنکا کو چلا ۔

اما کرت رگھوپتی نر لیلا کھیلت گرڑ جِمے اہی گن میلا
بھرکٹی بھنگ جو کال ہی کھائی تاہی کہ سوہے ایسی لرائی

شو جی کہتے ہیں ۔ اے پاربتی ! شری رگھوناتھ جی ویسے ہی نرلیلا
کر رہے ہیں جیسے کہ گرڑ سانپ کی ٹولیوں میں مل کر کھیلتا ہو ۔ جو بھگوان اپنی
خفیف ابرو (پلکوں کے اشارے ماتر) سے کال کو بھی ڈکار جاتے ہیں ،
انہیں کہیں ایسی لڑائی شوبھا دیتی ہے ۔

جگ پاونی کیرتی بستریہیں ۔ گائے گائے بھو ندھی نر تریہیں
مورچھا گئی مارت سُت جاگا ، سُگریوہی تب کھوجن لاگا

بھگوان اس طرح نرلیلا کر کے سنسار کو پوتر کرنے والی اپنی کیرتی
(بڑائی) پھیلاتے ہیں ۔ جس کو گا گا کر منش سنسار ساگر سے پار اُتر جائیں
گے ۔ ہنومان جی کی مورچھا کھل گئی ۔ جاگ کر وہ سُگریو کو ڈھونڈنے لگے

سُگریو ہو کے مورچھا بیتی ۔ نپک گئیو تیہی مرتک پرتیتی
کاٹے سی دسن ناسکا کانا ۔ گرج آکاش چلیو تیہیں جانا

سُگریو کی بھی مورچھا کھل گئی ۔ کُنبھ کرن نے تو انہیں مرا ہوا ہی جانا تھا ۔
موقع پا کر بغل سے کود گئے ۔ انہوں نے اپنے دانتوں سے کُنبھ کرن کے ناک
اور کان کاٹ ڈالے ۔ تب گرج کر آکاش کو چلے ۔ تب کُنبھ کرن نے جانا ۔

چوپائی

گہیو چرن گہہ بھومی پچھارا ۔ اتی لاگھو اٹھ پنی تیہی مارا
پنی آئیو پربھو پہیں بلوانا ۔ جے تی جے تی جے کرپا ندھانا

اُس نے سُگریو کے پاؤں پکڑ کر اُسے زمین پر پٹک دیا ۔ بڑی پھرتی
سے اُٹھ کر سُگریو نے اُس کو پھر مارا ۔ تب بلوان سُگریو پربھو کے پاس آئے ۔
اور بولے کہ کرپا ندھان پربھو کی جے ہو ۔ جے ہو جے ہو ۔

ناک کان کاٹے جیہیں جانی ۔ پھرا کرودھ کری بھئی من گلانی
سہج بھیم پنی بنو شرتی ناسا ۔ دیکھت کپی دل اپجی تراسا

جب کُنبھ کرن نے اپنے ناک اور کان کٹے ہوئے دیکھے تو وہ بڑا کھسیانا
ہوا اور غصے میں بھر کر پھر بانر سینا کی طرف لوٹا ۔ ایک تو اُس کی شکل قدرتی
ہی ڈراونی تھی ۔ لیکن ناک اور کان کٹ جانے سے تو وہ بہت ہی ..
ڈراونی شکل کا ہو گیا ۔ جسے دیکھ کر بانر دل ڈر کے مارے سہم گئے ۔

جے جے جے رگھوونس منی دھائے کپی دے ہوہ
ایک ہی بار تاس پر چھاڑینہہ گری تر دھوہ

رگھوکُل کے سرتاج شری رام جی کی جے ہو جے ہو جے ہو ۔ اس
پکار کر ہُو ہُو کر کے بانر دوڑے اور سب نے ایک ہی ساتھ اُس پر بہت
سے پہاڑوں کے ٹکڑوں اور درختوں کو اکھاڑ کر گرا دیا ۔

کُنبھ کرن رن رنگ بردھا ۔ سنمکھ چلا کال جنُ کرودھا
کوٹ کوٹ کپی دھر دھر کھائی ۔ جنُ ٹیڑی گری گہاں سمائی

لڑائی کے نشے میں بدمست کُنبھ کرن بانر سینا کے مقابلے کے لئے یوں
بڑھا ۔ مانو طیش میں آ کر خود کال ہی بڑھا چلا آ رہا ہے ۔ وہ کروڑ کروڑ
بانروں کو ایک ساتھ ہی پکڑ پکڑ کر کھانے لگا ۔ بانر اس کے دکراں
منہ میں ایسے گھس رہے ہیں مانو پربت کے گپھا میں ٹڈیاں گھس رہی ہوں ۔

کوٹنہہ گہہ شریر سن مردا ۔ کوٹنہہ میج ملو ہی گردا
مکھ ناسا شرونہہ کیں باٹا ۔ نسری پراہیں بھالو کپی ٹھاٹا

کروڑوں بانروں کو پکڑ کر اس نے شریر سے مسل دیا ۔ کروڑوں کو
ہاتھوں سے بھینچ کر دھرتی کی خاک میں ملا دیا ۔ پیٹ میں گئے ہوئے بانر اور بھالو اس
کے منہ ناک اور کانوں کے چھیدوں سے نکل نکل کر بھاگ رہے ہیں ۔

رن مدمت نسا چر دریا۔ سو کر سبھی جن ابھی بدھی آ ہیا
مرکھ بھٹ سب پھرہن نہ پھیر۔ سوجھ نہ نین ہنہیں نہیں ٹیرے

لڑائی کے نشے میں بدمت راکشس اس پرکار ابھیان سے گرجا۔ مانو بدھاتا نے سارا ستمار رہی اس کے کھانے کے لئے ارپن کر دیا ہو۔ سب یودھا بھاگ گئے۔ وہ لوگ واپس ہونے بھی نہیں لوٹتے۔ انہیں آنکھوں سے کچھ سجھائی نہیں پڑتا۔ اور نہ ہی پکارنے پر کانوں سے سنتے ہیں۔

کنبھ کرن کپی فوج بڈاری۔ سن دھائی رجنی چر دھاری
دیکھ رام بکل کٹکائی۔ رپو انیک نانا بدھی آئی

کنبھ کرن نے بانر فوج کو تتر بتر کر دیا۔ یہ سنکر راکشس فوج بھی چڑھ دوڑی۔ شری رام چندر جی نے جب دیکھا۔ کہ بانر سینا حوصلہ چھوڑ بیٹھی ہے۔ اور دشمن کی بھانت بھانت کی فوج چڑھ دوڑی ہے

سنو سگریو بھبھیشن انج سنبھار یہو سین
میں دیکھوں کھل بل دل ہی بولے راجو نین

تب کمل نیتر شری رام چندر جی بولے۔ ہے سگریو! بھبھیشن اور لکشمن سنو۔ میں تو دشٹ کنبھ کرن سے طاقت آزمائی کرتا ہوں۔ اور تم سب مل کر راکشس فوج کو سنبھال لو۔

کر سارنگ ساج کٹی بھاتھا۔ اری دل دلن چلے رگھوناتھا
پرتھم کینہہ پربھو دھنش منکورا۔ رپو دل بدھر بھیو سن سورا

ہاتھوں میں شارنگ دھنش اور کمر میں ترکش کس کر شری رگھوناتھ جی دشمن دل کو کچلنے چلے۔ پربھو نے پہلے تو دھنش کا ٹنکار کیا جس کی ڈراؤنی آواز سنتے ہی راکشس دل بہرہ ہو گیا۔

ستیہ سندھ چھانڑے سر لچھا۔ کال سرپ جن چلے سپچھا
جہں تہں چلے بپل ناراچا۔ لگے کٹن بھٹ بکٹ پساچا

ستیہ برت دھاری شری رام چندر جی نے ایک لاکھ بان چھوڑے وہ بان ایسے چلے مانو پنکھ والے کال روپی سانپ چلے ہوں۔ ادھر ادھر بہت سے بان چھوٹے۔ جس سے مہا وکٹ راکشس دل کے یودھا کٹنے لگے۔

کٹہیں چرن ار سر بھج دنڈا۔ بہتک بیر ہوہیں ست کھنڈا
گھرم گھرم گھائل مہی پرہیں۔ اٹھ سنبھار سبھٹ پنی لرہیں

ان کے پاؤں، چھاتی، سر اور لمبے بازو کٹ رہے ہیں۔ بہت سے بہادروں کے سو سو ٹکڑے ہو جاتے ہیں۔ زخمی ہو کر یودھا چکرا چکرا کر زمین پر گر رہے ہیں۔ ان میں سے شریشٹھ یودھا پھر سنبھل کر اٹھتے اور لڑتے ہیں

لاگت بان جلد جمے گاجہیں۔ بہتک دیکھ کٹھن سر بھاجہیں
رنڈ پرچنڈ منڈ بنو دھاوہیں۔ دھر دھر مار مار دھنی گاوہیں

بان لگتے ہی وہ بادل کی طرح گرجتے ہیں۔ بہت سے تو کٹھن بانوں کو دیکھ کر بھاگ جاتے ہیں۔ بنا سر کے پرچنڈ دھڑ دوڑ رہے ہیں اور پکڑو۔ پکڑو۔ مارو۔ مارو کا شبد کرتے ہوئے چلا رہے ہیں۔

چھن مہنہ پربھو کے سایکنہ کاٹے بکٹ پساچ
پنی رگھوبیر نشنگ مہنہ پربسے سب ناراچ

چھن بھر میں ہی پربھو کے بانوں نے راکشس کو کاٹ کر گرا دیا۔ پھر وہ سبھی بان لوٹ کر شری رام جی کے ترکش میں چلے گئے۔

کنبھ کرن من دیکھ بچاری۔ ہت چھن ماجھ نساچر دھاری
بھا اتی کردھ مہابل بیرا۔ کیو مرگ نایک ناد گمبھیرا

کنبھ کرن نے من میں وچار کر کے دیکھا کہ چھن بھر میں ہی شری رام چندر جی نے راکشس سینا کو مار ڈالا۔ تب وہ مہابلی یودھا غصہ میں آگ بگولا ہو گیا۔ اور دہاڑ کر شیر کے سمان گرجا۔

کوپ مہی دھر لئے اپاری۔ ڈارے جہں مرکٹ بھٹ بھاری
آوت دیکھ سیل پربھو بھارے۔ سر نہہ کاٹ رج سم کر ڈارے

وہ کرودھ میں بھر کر پہاڑ اکھاڑ لایا۔ اور جہاں بھاری بانر یودھا تھے وہاں اسے گرا دیا۔ شری رام جی نے بڑا بھاری پربت آتے دیکھ کر اسے اپنے بانوں سے چور چور کر کے مٹی بنا کر زمین پر گرا دیا۔

پنی دھنو تان کوپ رگھونایک۔ چھانڑے اتی کرال بہو سایک

تمح مُہنہ پرلیسی لنسِر سَر جاہیں۔ جیمے دامنی گھن ماجھ سمائیں

رگھوناتھ جی نے پھر غصہ میں بھر کر دُھنش کو تان کر بہت سے بان چھوڑے۔ وہ بان اُس کے شریر میں گھُس کر ایسے نِکل جاتے ہیں جیسے بجلی بادل میں چھپ جاتی ہے۔

سوتِ سروت سوہتن کار۔ جنُ کجّل گِری گیرو پنارے
بکل باد آ بھالو کپی دِھائے۔ مہنسا جیہیں نکٹ کپی آئے

اُس کے کالے شریر سے خون نکلتا ہوا ایسے شوبھا پا رہا ہے۔ مانو کاجل کے پہاڑ سے لال گیرو کے پرنالے بہہ رہے ہوں۔ اُسے ویاکُل دیکھ کر بھالو اور بانر دوڑے جب وہ اُس کے نزدیک آئے تب وہ ہنسا۔

مہاناد کر گرجا گھوٹ کوٹِ گہہ کیس
مہی پٹکے گج راج او سپتھ کرے دس سیس

اور گھور شبد کر کے گرجا۔ اور کروڑ کروڑ بانروں کو پکڑ کر ایراوت ہاتھی کی طرح پٹک پٹک کر زمین پر گرانے لگا۔ اور راون کی قسم کھانے لگا۔

بھلے بھالو بلی مکھ جوتھا۔ برِک بلوک جمے میش بروتھا
چلے بھاگ کپی بھالو بھوانی۔ بِکل پُکارت آرت بانی

یہ دیکھ کر بانر اور بھالوؤں کے دَل ایسے ڈر کر بھاگے جیسے بھیڑیے کو دیکھ کر بھیڑوں کا جھنڈ بھاگ جاتا ہے شو جی کہتے ہیں ہے بھوانی بانر اور بھالو چیخ و پُکار کرتے بھاگ کھڑے ہوئے۔

یہ نسیچر دکال سم اہی۔ کپی کُل دیس پرن اب چہہی
کِرپا باری دھر رام کھراری۔ پاہی پاہی پرنتارتی ہاری

وہ کہنے لگے کہ یہ راکشس یودھا تو قحط کے سمان ہے جو بانر کُل رُوپی دیش میں پڑنا چاہتا ہے ہے کھر کے دشمن شری رام جی ہے کرپا کی بارش برسانے والے رگھوناتھ جی ہماری رکھشا کیجئے۔

سکرن بچن سُنت بھگوانا۔ چلے سُدھار سر آسن باتا
رام سین نج پاچھیں گھالی۔ چلے سکوپ مہابل شالی

ان کے درد بھرے بچنوں کو سُن کر بھگوان شری رام جی دھنش بان سنبھال کر چلے۔ مہابل شالی شری رام جی نے بانر فوج کو اپنے پیچھے کر لیا۔ اور وہ کرودھ میں بھر کر چلے۔

کھینچ دھنش سر ست سندھانے۔ چھوٹے تیر سریر سمانے
لاگت سر دھاوا رس بھرا۔ کُدھر ڈگمگت ڈولت دھرا

اُنہوں نے دھنش بان کھینچ کر سو بان مارے وہ بان چھوٹتے ہی ہی کُمبھ کرن کے شریر میں گھُس گئے۔ بانوں کے لگتے ہی وہ آگ بگولا ہو کر دوڑا۔ اُس کے دوڑنے سے پربت ڈگمگانے لگے۔ اور زمین تھرتھرانے لگی۔

لینہ ایک تیہیں سیل اُپاٹی۔ رگھو کُل تِلک بھُجا سوئی کاٹی
دھاوا بام باہُو گری دھاری۔ پربھو سوو بھُجا کاٹ مہی پاری

اُس نے ایک پہاڑی اکھاڑ لی۔ رگھو کُل کے سرتاج شری رام جی نے اُس کا وہ بازو کاٹ ڈالا۔ تب وہ لیے بائیں بازو میں پہاڑ کو اُٹھا کر دوڑا پربھو شری رام جی نے وہ بازو بھی کاٹ کر زمین پر ڈال دیا۔

کاٹیہیں بھُجا سوہ کھل کیسا۔ پچھ ہین مندر گِری جیسا
اُگر بلوکن پربھوہی بلوکا۔ گرسن چہت مانہوں ترے لوکا

بازوؤں کے کٹ جانے پر وہ دُشٹ ایسی شوبھا پانے لگا مانو بغیر پروں کے مندراچل پربت ہو۔ اُس نے ڈراؤنی آنکھوں سے پربھو شری رام جی کی طرف دیکھا۔ مانو تینوں لوکوں کو نگل جانا چاہتا ہو۔

کر چکار گھوراتی دھاوا بدن پسار
گگن سِدھ سُر تراست ہا ہا ہیت پکارِ

وہ بڑے زور سے چنگھاڑ کر منہ پھیلا کر شری رام جی کی طرف کو لپکا۔ آکاش میں سِدھ اور دیوتا ڈر کے مارے ہا ہا ہا ہا اس پرکار پکارنے لگے۔

سبھے دیو کرونا ندھی جانیو۔ شروَن پرجنت سراس تانیو
بسکھ نکر نسیچر مکھ بھریو۔ تدپی مہابل بھومی نہ پریو۔

دیاندھان شری رام چندر جی نے دیوتاؤں کو ڈرے ہوئے دیکھا انہوں نے دھنش بان کو کان تک کھینچا اور کُمبھ کرن کے منہ کو بہت سے بانوں سے

کھر دیا۔ تو بھی وہ مہابلی راکشس یودھا دھرتی پر نہ گرا۔

سر نہہ بھر اُمکھ سنمکھ دھاوا۔ کال تردان سبچو جنُ آدا۔
تب پربھو کوپ تیبر سر لینہا۔ دھڑتے بھن تاسُ سر کینہا

مکھ میں ان بھرے ہوئے ہی وہ پربھو شری رام جی کی طرف دوڑا۔ مانو کال روپی متیا جاگتا ترکش ہی آ رہا ہو۔ تب پربھو نے غصے میں بھرکر ایک بہت ہی تیکھے بان سے اُس کے سر کو دھڑ سے الگ کر دیا۔

سو سر پریو دسانن آگیں۔ بکل بھلیو جمے پھن منی تیاگیں
دھرنی دھسے دھر دھاوا پر چنڈا۔ تب پربھو کاٹ کینہہ دُو کھنڈا

وہ سر راون کے سامنے جا گرا۔ جیسے منی چھن جانے سے سانپ بیاکل ہو جاتا ہے۔ ویسے ہی کنبھکرن کے سر کو دیکھ کر راون تڑپ اُٹھا۔ کنبھکرن کا پرچنڈ دھڑ دوڑا جس سے زمین نیچے کو دھنسنے لگی۔ تب پربھو نے کاٹ کر اس کے دو ٹکڑے کر دیئے۔

پرے بھومی جمے نبھ تیں بھودھر ہیٹھ داب کپی بھالو انا چر
تاسُ تیج پربھو بدن سمانا۔ سُر منی سبہیں اچنبھو مانا

جیسے آکاش سے پہاڑ گرا ہو۔ ایسے ہی کنبھکرن کے شریر کے ٹکڑے کٹ کر پرتھوی پر گرے۔ ان کے نیچے بہت سے بھالو بانر اور راکشس دب گئے۔ کنبھکرن کے شریر سے تیج نکل کر پربھو شری رام جی کے مکھ میں سما گیا۔ یہ دیکھ کر دیوتا اور منی لوگوں کو بہت بڑا اچنبھا ہوا۔

سُر دُندبھیں بجاوہیں ہرشہیں۔ استتی کرہیں سُمن بہُ برشہیں
کر بنتی سُر سکل سدھائے۔ تیہی سمے دیو رشی آئے

نقارے بجا بجا کر دیوتا خوشیاں مناتے ہیں۔ اور پربھو شری رام کی تعریف کرتے ہوئے پھولوں کی برشا کرتے ہیں۔ بینتی کرکے سب دیوتا چلے گئے۔ اتنے میں دیو رشی نارد آئے۔

گگن اُپر ہری گن گن گائے۔ رُچر بیر رس پربھو من بھائے
بیگ ہتہو کھل کہہ منی گئے۔ رام سمر مہی سوبھت بھئے

آکاش پر سے ہی نارد جی نے پربھو شری رام جی کی ویرتا کے سندر گن گائے جسے سنکر پربھو پرسن ہوئے منی یہ کہہ کر چلے گئے۔ کہ جلدی دُشٹ راون کو مار دیجئے۔ اُس وقت شری رام چندر جی یدھ بھومی میں آکر شوبھا پانے لگے۔

سنگرام بھومی براج رگھوپتی اتل بل کوسل دھنی
شرم بند مکھ راجیو لوچن ارن تن سونت کنی
بھج جگل پھیرت سر سراسن بھالو کپی چہو دسی بنے
کہہ داس تلسی کہہ نہ سک چھبی سیش جیہی آنن گھنے

لاثانی یودھا اور دھرتی شری رگھو ناتھ جی رن بھومی میں براج رہے ہیں مکھ پر پسینے کی بوندیں ہیں کمل کے سمان نیتروں میں کچھ لالی آگئی ہے شریر پر خون کے قطرے ہیں اپنی دونوں بھجاؤں میں وہ دھنش بان گھما رہے ہیں اُن کے چاروں طرف ریچھ اور بانر سجے کھڑے ہیں تلسی داس جی کہتے ہیں کہ جن کے ہزار مکھ ہیں ایسے شیش جی بھی پربھو کی اس شوبھا کا ورنن نہیں کر سکتے۔

نسچر ادھم ملاکر تاہی دینہہ نج دھام
گر بیجانتے نر مند متی جے نہ بھجہیں شری رام

شو جی کہتے ہیں بے پار نیچ کنبھکرن نیچ راکشس اور پاپوں کی کھان تھا اُسے بھی رام جی نے پرم دھام دے دیا۔ اس لئے وہ منش بہت ہی تھوڑ بدھی ہیں جو ان شری رام جی کو نہیں بھجتے۔

دن کے انت پھریں دوَ انی۔ سمر بھئی سبھٹنہ شرم گھنی
رام کرپا کپی دل بل بادھا۔ جمے ترن پائے اگ اتی داڈھا

دن ختم ہونے پر دونوں کی فوجیں لوٹ پڑیں۔ آج کے یدھ میں یودھا لوگ بہت ہی تھک گئے لیکن بانر فوج تو شری رام جی کی کرپا سے پھر تروتازہ ہو گئی اور اُن کا بل بڑھ گیا۔ جس پرکار گھاس پھوس ڈالنے سے اگنی بہت بڑھ جاتی ہے۔

چھیجہیں نسچر دن ارراتی۔ نج مکھ کہیں سکرت جیہی بھانتی
بہُ بلاپ دسکندھر کرئی۔ بندھو سیس پنی پنی ار دھرئی

جس پرکار اپنے منہ سے اپنے نیک کرموں کی بڑائی کرنے سے نیک کرموں کا پھل گھٹتا ہے ویسے ہی راکشس دن رات گھٹتے جاتے ہیں۔ راون بہت ولاپ کر

رہا ہے اور بار بار کنبھ کرن کے سر کو اپنی چھاتی سے لگاتا ہے۔

رود ہیں ناری ہر دہت پانی۔ تاس تیج بل بپل بکھانی
میگھناد تیہی اوسر آئیو۔ کہہ بہو کتھا پتا سمجھائیو

اس کے تیج اور بل کو یاد کر کے استریاں دو ہتھڑ مار مار کر چھاتی پیٹتی ہیں۔ اتنے میں میگھناد آیا۔ اس نے بہت سی کتھائیں کہہ کر راون کو سمجھایا۔

دیکھہو کال موری منسائی۔ ابہیں بہت کا کروں بڑائی
اشٹ دیو سے بل رتھ پائیوں۔ سو بل تات نہ توہی دیکھائیوں

وہ کہنے لگا۔ کل کو میری مردانگی کے جوہر دیکھنا۔ ابھی پہلے ہی بہت بڑائی کیا کروں۔ میں نے اپنے اشٹ دیوسے جو بل اور رتھ پایا ہے۔ وہ بل اور رتھ ابھی تک آپ کو بھی میں نے نہیں دکھایا۔

اِیہی بِدھی جلپت بھیئو بِہانا۔ چہنہ دوار لاگے کپی نانا
ات کپی بھالو کال سم بیرا۔ اُت رجنی چر اتی رن دھیرا

اس پرکار بنجی بگھارتے ہوئے سویرا ہو گیا۔ لنکا کے چاروں طرف دروازوں پر پھر بانر دَل ڈٹ گیا۔ ادھر کال کے سمان بہادر یودھا بانر اور بھالو ہیں اور ادھر رن دھیر راکشس ہیں۔

لرہیں سبھٹ نج نج جے ہیتو۔ برنی نہ جائے سمر کھگ کیتو

دونوں طرف کے بہادر اپنی اپنی فتح کے لئے لڑ رہے ہیں ہے گرڑ اُن کے یُدھ کا بیان نہیں کیا جا سکتا۔

میگھناد مایا مئے رتھ چڑھ گئیو اکاس
گرجیو اٹہاس کر بھئے کپی کٹکہی تراس

میگھناد اُسی مایا مئے رتھ پر چڑھ کر آکاش میں چلا گیا اور بڑے زور سے قہقہہ لگا کر گرجا جس سے بانر سینا ڈر گئی۔

سکتی سول تروار کرپانا۔ استر سستر کلس آیدھ نانا
ڈارے پرس پرگھ اشنانہ۔ لاگیو برشٹی کرے بہو بانا

وہ شکتی، شول، تلوار کرپان وغیرہ استر شستر اور بجر وغیرہ بہت سے

ہتھیار وغیرہ بانر سینا پر وار کرنے لگا۔ اور بہت سے بانوں کی بارش کرنے لگا

دس دِسی رہے بان نبھ چھائی۔ مانہوں مگھا میگھ جھر لائی
دھرو دھرو مارو سُنیے دھن کانا۔ جو مارے تیہی کو نہ جانا

دسوں طرف میں آکاش بان چھا گئے۔ مانو مگھا نکھشتر کے بادلوں نے جھڑی لگا دی ہو۔ "پکڑو پکڑو" "مارو مارو" کی آوازیں کانوں سے سنائی دے رہی ہیں پر جو مار رہا ہے۔ وہ کسی کو نظر نہیں آتا۔

گہہ گری ترو اکاش کپی دھاوہیں۔ دیکھہیں تیہی نہ دکھت پھر آوہیں
انگھٹ گھاٹ بات گری کندر۔ مایا بل کینہسی سر پنجر

پہاڑوں اور درختوں کو لیکر بانر آکاش میں دوڑتے ہیں۔ لیکن اسے دیکھ نہیں پاتے وہ پھر دکھی ہو کر ناکام لوٹ آتے ہیں۔ دشوار گذار گھاٹیوں راستوں اور پربتوں کی غاروں تک میگھناد نے اپنی مایا کی شکتی سے بانوں سے بھر دیا۔

جاہیں کہاں بیاکل بھئے بندر۔ سُرپتی بندی پرے جنو مندر
مارت سُت انگد نل نیلا۔ کینہسی بکل سکل بل سیلا۔

بانر گھبرا گئے۔ کہیں جانے کو راستہ نہیں ملتا۔ مانو پربت اندر کی قید میں پڑے ہوں۔ ہنومان۔ انگد، نل نیل وغیرہ سبھی مکھ مکھ بانر یودھاؤں کو میگھناد نے دیاکل کر دیا۔

پنی لچھمن سُگریو بھبھیشن۔ سرنہہ مار کینہسی جرجر تن
پنی رگھوپتی سے جوجھے لاگا۔ سر چھانڑے ہوے لاگہیں ناگا

پھر اُس نے لکشمن جی، سگریو بھبھیشن کو بان مار کر اُن کے شریروں کو چھلنی کر دیا۔ پھر وہ شری رگھوناتھ جی سے لڑنے لگا۔ وہ جو بان چھوڑتا ہے وہ سانپ ہو کر پربھو کے شریر میں لگتے ہیں۔

بیال پاس بس بھئے کھراری۔ سوبس انت ایک ابیکاری
نٹ اِو کپٹ چرت کر ناتا۔ سدا سوتنتر ایک بھگوانا

جو بھگوان سوتنتر (مختار مطلق) اننت، ایک، ادر نروکار ہیں، وہ کھر کے دشمن شری رام چندر جی بھی ناگ پاش (زنجیر) میں بندھ گئے۔ شری رام جی

تو سدا سوتنتر اور ادونیہ (واحد) بھگوان ہیں۔ وہ مایا دی کی بھانت طرح طرح کی لیلا دکھا رہے ہیں۔

رن سوبھا لگ پربھو ہی نیدھالو۔ ناگ پاس دیون بھے پالو

یُدھ کی شوبھا بڑھانے کے لئے پربھو شری رام جی نے اپنے کو ناگ پاش میں بندھا لیا۔ پربھو کو ناگ پاش سے بے بس دیکھ کر دیوتا لوگ سہم گئے۔

گر یجا جاسُ نام جپ مُنی کاٹہیں بھو پاس
سو کہ بندھ تر آوے بیاپک بسو نواس

(شو جی کہتے ہیں) ہے پاربتی جن کا نام جپ کر منی ستا رکے جنم مرن کے بندھن کو کاٹ ڈالتے ہیں۔ وہ سرو ویاپک اور جگت لواس پربھو شری رام جی کیا کبھی کسی بندھن میں بندھ سکتے ہیں۔

چرت رام کے سگن بھوانی۔ ترک نہ جاہیں بُدھی بل بانی
اس بچار جے تگیہ براگی۔ رام ہی بھجہیں ترک سب تیاگی

ہے بھوانی! شری رام جی کی سگن لیلاؤں کو بدھی اور بانی کی شکتی سے ترک وترک (دلیل بازی، بحث ومباحثہ) کر کے نہیں جانا جا سکتا۔ انتقات اُن کی لیلا کی مہما بدھی اور بانی کی شکتی سے باہر ہے وہ تو کیول شردھا سے ہی سمجھ میں آ سکتی ہے ایسا وچار کر کے تتو دنیا اور ویراگیہ وان پُرش سب ترک وترک کو چھوڑ کر شردھا سے ان کا بھجن ہی کرتے ہیں۔

بیاکل کٹک کینہہ گھن ناوا۔ پنی بھا پرگٹ کہے دُربادا
جامونت کہہ کھل رہو ٹھاڑھا۔ سُن کر تاہی کرودھ اتی باڑھا

میگھناد نے بانر سینا کو ویاکل کر دیا۔ پھر وہ ظاہر ہو گیا اور گالیاں بکنے لگا۔ اس پر جامونت نے کہا۔ ارے دُشٹ! کھڑا رہ! یہ سُن کر میگھناد کو بہت ہی کرودھ چڑھا۔

بوڑھ جان سٹھ چھانڑیہوں توہی۔ لاگے سی ادھم پچارے موہی
اس کہہ ترل ترسول چلائیو۔ جامونت کر گہہ سوئے دھائیو

ارے مورکھ! میں تجھے بوڑھا جان کر چھوڑ رہا تھا۔ اب تو مجھ کو ہی للکارنے لگا۔ ایسا کہہ کر میگھناد نے چمکتا ہوا ترسول چلایا۔ جامونت اسی ترسول کو ہاتھ میں لے کر دوڑے۔

مارسی میگھناد کے چھاتی۔ پرا بھومی گھرمت سر گھاتی
پنی رسان گہہ چرن پھرائیو۔ مہہ پچھار نج بل دکھرائیو

اور اُسے میگھناد کی چھاتی میں مارا میگھناد چکرا کر زمین پر گر پڑا جامونت نے پھر کرودھ میں بھر کر اس کے پاؤں پکڑ کر اسے گھمایا اور زمین پر پٹک دیا اسے اپنا بل دکھایا۔

بر پرساد سو مرے نہ مارا۔ تب گہہ پد لنکا پر ڈارا
اہاں دیورشی گرڑ پٹھائیو۔ رام سمیپ سپد سو آئیو

لیکن وہ اپنے اشٹ دیو کے پائے ہوئے وردان کے پرتاپ سے وہ مارے نہیں مرتا۔ تب جامونت نے اسے پاؤں پکڑ کر اسے لنکا پر دے مارا۔ ادھر دیو رشی نارد جی نے گرڑ جی کو بھیجا۔ وہ فوراً ہی شری رام جی کے پاس پہنچے۔

کھگ پتی سب دھر کھائے مایا ناگ بردتھ
مایا بگت بھئے سب ہرشے بانر جوتھ

پنچھی راج گرڑ جی سب مایا کے ساتیوں کے دَلوں کو پکڑ کر کھا گئے۔ تب سب بانروں کے جھنڈ مایا سے رہت ہو کر پرسن ہو گئے۔

گہہ گری پادپ اپل نکھ دھائے کیس رسائے
چلے تمی چر بکل تر گڑھ پر چڑھے پرائے

پربت درخت، پتھر اور ناخن دھارن کئے بانر آگ بگولا ہو کر دوڑے راکشس بہت ہی ویاکل ہو کر بھاگ گئے۔ اور قلعہ پر چڑھ گئے۔

میگھناد کے مور چھا جاگی۔ پت ہی بلوک لاج اتی لاگی
ترت گیئو گری برکندرا۔ کروں اجے مکھ اس من دھرا

میگھناد کی مورچھا ٹوٹی۔ تب پتا جی کو اپنے سامنے دیکھ کر اُسے بڑی شرم آئی۔ وہ من میں ایسا وچار کر کے کہ یگیہ کر کے میں ایسا بل پراپت کروں کہ مجھے کوئی بھی نہ جیت سکے۔ پربت کی گپھا میں یگیہ کرنے کے لئے چلا گیا۔

اہاں ببھیشن منتر بچارا۔ سنہو ناتھ بل اتل اُدارا

میگھناد مکھ لے اپاون۔ کہسل مایاوی دیو ستاون

اودھ بھبھیشن نے صلاح دیا کر شری رگھوناتھ جی سے کہا ہے ناتھ! ہے اناتھوں پر اندلل پرکھ ایسا نہیں۔ دیوتاؤں کو ستانے والا مایاوی دشٹ میگھناد ایک اپوتر یگیہ کر رہا ہے۔

جوں پربھو سدھ ہو سو پائیہیں۔ ناتھ بیگ پنی جیت نہ جائیہیں
سُن رگھوپتی انتیبہ سکھ مانا۔ بولے انگد آدی کپی نانا

ہے ناتھ! اگر وہ یگیہ پورا ہو گیا۔ تو ہے پربھو! پھر میگھناد پر فتح پانا آسان نہیں ہوگا۔ یہ سن کر شری رگھوناتھ جی نے بہت ہی سکھ مانا اور انگد وغیرہ بہت سے بانروں کو بلا کر کہا۔

لچھمن سنگ جاہو سب بھائی۔ کرہو بدھنس یگیہ کر جائی
تم لچھمن مارے ہو رن اوہی۔ دیکھ سبھے سُر دکھ اتی موہی

ہے بھائی! تم سب لوگ لکشمن جی کے ساتھ جاؤ اور جا کر یگیہ کو نشٹ کر ڈالو۔ ہے لکشمن! یدھ میں تم میگھناد کو مارنا۔ دیوتاؤں کو سہمے ہوئے دیکھ کر مجھے دکھ ہو رہا ہے۔

مارے ہو تیہی بل بدھی اپائی۔ جیہیں چھیجے نسچر سنو بھائی
جاموَنت سگریو بھبھیشن۔ سین سمیت رہیو تینو جن

ہے بھائی! سنو۔ اس کو اس طرح بل اور بدھی سے مارنا ہے کہ اس دشٹ راکشس کا ناش ہو۔ ہے جاموَنت، سگریو اور بھبھیشن! تم تینوں فوج کو ساتھ لے کر ان کے ساتھ رہنا۔

جب رگھوبیر دینہہ انوساسن۔ کٹی نکھنگ کس ساج سراسن
پربھو پرتاپ اُر دھر رندھیرا۔ بولے گھن اِو گرا گمبھیرا

اس پرکار جب شری رگھوبیر جی نے آگیا دی، تب کمر میں ترکش کس کر اور دھنش پر بانوں کو سنبھال کر رن دھیر لکشمن جی پربھو کے پرتاپ کو ہردے میں دھارن کر کے بادل کے سمان گرج کر یہ بچن بولے۔

جوں تیہی آج بدھیں بنو آئوں۔ تو رگھوپتی سیوک نہ کہاؤں

جوں ستّ سنکر کرہیں سہائی۔ تدپی ہتیوں رگھوبیر دہائی

اگر میں اسے آج بنا مارے آؤں، تو شری رگھوبیر جی کا سیوک نہ کہاؤں۔ اگر سینکڑوں مہادیو بھی اس کی مدد کو آویں تو بھی ہے رگھوبیر! آپ کی قسم کھاتا ہوں کہ آج میں اسے ضرور مار ڈالوں گا۔

رگھوپتی چرن نائے سر چلیو ترنت اننت
انگد نیل مینند نل سنگ سبھٹ ہنومنت

شری رگھوناتھ جی کے چرنوں میں سر جھکا کر شیش اوتار شری لکشمن جی فوراً چل دیے۔ ان کے ساتھ انگد، نل، مینند، نیل ہنومان وغیرہ گنتی کے بانر یودھا تھے۔

جائے کپنہہ سو دیکھا بیسا۔ آہوتی دیت رُدھر ار بھینسا
کینہ کپنہہ سب جگیہ بدھنسا۔ جب نہ اٹھئی تب کرہیں پرسنسا

بانروں نے دیکھا کہ میگھناد بیٹھا ہوا ہے۔ خون اور بھینسوں کی آہوتی دے رہا ہے۔ بانروں نے سب یگیہ نشٹ کر ڈالا۔ پھر بھی میگھناد نہ اٹھا تب بانر اس کی تعریف کرنے لگے۔

تدپی نہ اٹھئی دھرینہہ کچ جائی۔ لاتنہہ ہتی ہتی چلے پرائی
لے ترسول دھاوا کپی بھاگے۔ آئے جہہ رامانج آگے

جب پھر بھی نہ اٹھا، تب بانروں نے اس کے بال پکڑ لیے اور لاتوں سے مار مار کر بھاگنے لگے۔ پھر میگھناد ترسول لے کر دوڑا تب بانر دوڑ کر لکشمن جی کے پاس آ گئے۔

آوا پرم کرودھ کر مارا۔ گرج گھور رو بارہیں بارا
کوپ مرت ست انگد دھائے۔ ہتی ترسول ار دھرنی گرائے

وہ آگ بگولا ہو کر آیا اور بھینکر شبد کر کے گرجنے لگا۔ ہنومان جی اور انگد کرودھ کر کے ان پر لپکے۔ اس نے ان کی چھاتی پر ترسول مار کر دھرتی پر گرا دیا۔

پربھو کہنہ چھانڑے سی سول پرچنڈا۔ سر ہتی کرت اننت جگ کھنڈا
اٹھ بہوری مارت جب راجا۔ تیہیں کوپ تیہی گھا دسن باجا

پھر اس نے لکشمن جی پر پرچنڈ ترسول دے مارا۔ لکشمن جی نے بان مار کر ترسول
کے دو ٹکڑے کر دیئے۔ انگد اور ہنومان ناک کر دھن میں سخر کر اسے مارنے لگے۔
لیکن میگھ ناد پران کی مار کا ذرا بھی اثر نہ ہوا۔

**پھرے بیر رگھو مرے نہ مارا۔ تب دساوا کر گھور چکارا**
**آوت دیکھ کرودھ جن کالا۔ لچھمن چھاڑے بسکھ کرالا**

میگھ ناد مارے نہیں مرتا یہ دیکھ کر سب بانر یودھا مایوس ہو کر لوٹ گئے
تب وہ گھور گرجنا کر کے دوڑا اسے کال کے سمان طیش میں بڑھتا آتا دیکھ کر
لکشمن جی نے بھیانک بان چھوڑے۔

**دیکھیسی آوت پب سم بانا۔ ترت بھیو کھل انتردھانا**
**بیدھ بیش دھر کرے لرائی۔ کبھو تک پرگٹ کبھو نگ درجائی**

جب اس نے بجر کے سمان بانوں کو اپنی طرف آتے دیکھا تب وہ دشٹ
ترنت ہی غائب ہو گیا۔ پھر وہ طرح طرح کے روپ دھارن کر کے لڑنے لگا۔ وہ
کبھی ظاہر ہو جاتا تھا اور کبھی چھپ جاتا تھا۔

**دیکھ اجے رپو ڈرپے کپسا۔ پرم کرودھ تب بھیو اہیسا**
**لچھمن من اس منتر دڑھاوا۔ ایہہ پاپی ہی بہت کھیلاوا**

دشمن کو ناقابل تسخیر خیال کر کے بانر ڈر گئے۔ تب سیش اوتار شری لکشمن
جی آگ بگولا ہو گئے۔ انہوں نے اپنے من میں یہ فیصلہ کر لیا کہ اس پاپی کو اب
میں بہت کھلا چکا ہوں۔ اب زیادہ دیر اسے زندہ نہ رہنے دیا جائے۔

**سمر کوسلادھیس پرتاپا۔ سر سندھان کینہہ کر داپا**
**چھاڑا بان ماجھ ار لاگا۔ مرتی بار کپٹ سب تیاگا**

ادھر تو شری رام جی کے پرتاپ کا سمرن کر کے لکشمن جی نے اپنی
بہادری پہ ناز کر کے میگھ ناد کے بان مارا۔ وہ بان اس کی چھاتی میں لگا۔ مرتے
وقت اس نے سب کپٹ اور فریب چھوڑ دیا۔

**راما نج کہنہ رام کہنہ اس کہیں چھاڑے سی پران**
**دھنیہ دھنیہ تو جننی کہہ انگد ہنومان**

رام کے چھوٹے بھائی لکشمن کہاں ہیں؟ رام کہاں ہیں؟ ایسا کہہ کر اس
نے پران چھوڑ دیئے۔ انگد اور ہنومان جی کہنے لگے۔ تیری ماتا دھنیہ ہے دھنیہ
ہے (تو نے) ایسا بیٹا پیدا کیا جس کے منہ سے مرتے سمے رام کا شبد نکلا۔

**بنو پرپاس ہنومان اٹھا لیو۔ لنکا دوار راکھ پنی آیو**
**تاس مرن سن سر گندھروا۔ چڑھ بمان آئے نبھ سرا**

ہنومان جی نے بڑی آسانی سے میگھ ناد کو اٹھا لیا اور (اس کی) لاش کو
لنکا کے دروازے پر رکھ کر لوٹ آئے۔ اس کے مرنے کی خبر سن کر دیوتا اور
گندھرو سب بمانوں پر چڑھ کر آکاش میں آ گئے۔

**برکھ سمن دنڈ بھی بجاویں۔ شری رگھو ناتھ بمل جس گاویں**
**جے اننت جے جگد ادھارا۔ تمہ پربھو سب دیون نستارا**

وہ پھول برسا کر نقارے بجاتے ہیں اور شری رگھو ناتھ جی کے نرمل
جس گاتے ہیں۔ ہے اننت ہے جگت کے آدھار آپ کی جے ہو جے ہو۔
آپ نے سب دیوتاؤں کا کلیان کیا ہے۔

**استتی کر سر سدھ سدھائے۔ لچھمن کرپا سندھو پہیں آئے**
**ست بدھ سنا دسانن جبہیں۔ مورچھت بھیو پریو مہی تبہیں**

دیوتا اور سدھ استتی کر کے چلے گئے۔ تب لکشمن جی کرپا ساگر بھگوان
شری رام جی کے پاس آئے۔ راون نے جب میگھ ناد کے مرنے کی خبر سنی
تب وہ بے ہوش ہو کر پرتھوی پر گر پڑا۔

**مندودری رودن کر بھاری۔ ار تاڑن بہہ بھانتی پکاری**
**نگر لوگ سب بیاکل سوچا۔ سکل کہہیں دسکندھر پوچا**

مندودری بہت بیاکل ہو کر رونے پیٹنے لگی۔ وہ بار بار چھاتی کو
پیٹتی ہے اور سخت آہ و زاری کرتی ہے۔ لنکا کے لوگ شوک کے مارے بیاکل
ہو گئے۔ سبھی راون کو نیچ کہنے لگے۔

**تب دس کنٹھ بدھ بدھی سمجھائیں سب نار**
**نسنور روپ جگت سب دیکھہو ہردے بچار**

تب راون نے سب استریوں کو طرح طرح کے اپدیش دے کر سمجھایا کہ یہ سب سنسار
ناشوان روپ ہے۔ ہردے میں وچار کر دیکھو۔

تنو ہمیتا اِن اُپدیسا لاون۔ آپن کتھا سمجھ پادن

پر اُپدیس کُسل بہُتیرے۔ جے آچرہیں تے نر نہ گھنیرے

راون نے انگد کو گیان کا اُپدیش دیا۔ یہ تو سچ ہے لیکن اُس کی کہاوت اُپدیش … ہے۔ جو دوسروں کو اُپدیش کرنے میں تو بہت سے لوگ ماہر ہوتے ہیں۔ لیکن اُن اُپدیشوں کے مطابق خود عمل کرنے والے اس دنیا میں بہت کم ملتے ہیں۔

نِسا سرانی بھیو بھنسارا۔ لگے بھالو کپی چارہو دوارا

سبھٹ بولائی دسانن بولا۔ رن سنمکھ جا کر من ڈولا

رات گزر گئی۔ سویرا ہو گیا۔ ریچھ اور بندر لنکا کے دروازوں پر آ ڈٹے۔ یودھاؤں کو بلا کر دس مکھ راون نے کہا۔ جس کا من دشمن کے سامنے لڑنے سے ڈرتا ہو۔

سو ابہیں برو جاؤ پرائی۔ سنجگ بمکھ بھئیں نہ بھلائی

نج بھج بل میں بیر بڑھاوا۔ دیہوں اُتر جو رپو چڑھی آوا

بہتر ہے وہ پہلے ہی یہاں سے بھاگ جائے۔ اگر بعد میں بھاگ کر … تو بہتر اچھا نہ ہوگا۔ میں نے اپنی قوت بازو کے بھروسے پر دشمنی بڑھائی ہے جو لنکا پر چڑھ آیا ہے۔ میں اچھی طرح اسے مزا چکھا دوں گا۔

اس کہی مرت بیگ رتھ ساجا۔ باجے سکل جُجھاؤ باجا

چلے بیر سب اتلت بلی۔ جنُ کجّل کے آندھی چلی

ایسا کہہ کر اس نے ہوا کی طرح تیز چلنے والا رتھ تیار کیا۔ لڑائی کے باجے بجنے لگے۔ سب لاثانی یودھا بانکے … کی طرف ایسے چلے مانو کاجل کی آندھی آ رہی ہو۔

اسگن امت ہوہیں تیہی کالا۔ گنئی نہ بھج بل گرب بسالا

اس وقت بے شمار اشگن ہونے لگے۔ لیکن چونکہ راون کو اپنی قوتِ بازو پر بڑا ناز تھا۔ اس لئے وہ کسی بھی اشگن کو خاطر میں نہ لایا۔

چوپائی

اتی گرب گنئی نہ سگن اسگن سروہیں آیدھ ہاتھ تے

بھٹ گرت رتھ تے باجی گج چکرت بھاجہیں ساتھ تے

گومائے گیدھ کرال کھر رو سوان بولہیں اتی گھنے

جنُ کال دوت اُلوک بولہیں بچن پرم بھیاونے

اپنے گھمنڈ کے باعث وہ شگن اور اشگن کی پرواہ نہیں کرتا۔ ہتھیار ہاتھوں سے گر رہے ہیں۔ یودھا رتھ سے گر پڑتے ہیں۔ ہاتھی اور گھوڑے ساتھ چھوڑ کر چنگھاڑتے ہوئے بھاگے جا رہے ہیں۔ گیدڑ، گدھ، کوے اور گدھے شور کر رہے ہیں۔ اُلّو ایسی ڈراؤنی آوازیں بول رہے ہیں۔ گویا موت کے ایلچی … رہے ہوں۔

تاہی کہ سمپتی سگن سبھ سپنیہو من بسرام

بھوت دروہ رت موہ بس رام بمکھ رتی کام

جو جیو کو ستانے میں … لگا رہتا ہے جو اگیان میں اندھا ہو کر شری رام جی سے دشمنی کرتا ہے اور جو شہوت پرستی میں اندھا ہو رہا ہے اس کو کیا کبھی خواب میں بھی خوشحالی، اچھے شگن اور من کی شانتی مل سکتی ہے۔

چلیو نسچر کٹک اپارا۔ چترنگنی انی بہو دھارا

بِبِدھ بھانتی باہن رتھ جانا۔ بپُل برن پتاک دھوج نانا

راکشسوں کا بے شمار لشکر چلا۔ چترنگنی سینا کے بہت سے دل ہیں۔ طرح طرح کی سواریاں اور رتھ ہیں اور بہت سے نشان اور طرح طرح کے جھنڈے ہیں۔

چلے مت گج جوتھ گھنیرے۔ پراوٹ جلد مرت جنُ پریرے

برن برن بردیت نکایا۔ سمر سور جانہیں بہو مایا

مست ہاتھیوں کے بہت سے جھنڈ چلے۔ مانو موسم برسات کے کالے بادل ہوا سے اڑائے ہوئے چلے جا رہے ہیں۔ جو لڑنے میں بہت بہادر اور بہت پرکار کے داؤ پیچ جانتے ہیں۔

اڑ ہِ پتر باندھی پر اکار۔ چیر نبت پینہ جین سُبھا جی
چلہ باگ تگ نند رکھیں چھپت پودھی گد سُرڈ گمگ پر ا

بہت ہی ترالی راکشسی فوج تو بیان ہے۔ انتر دیے
ابذتت نے خود اپنے ہاتھوں سے اس تری کارا ۔۔ زیا ہو۔ جب پتا
چلی تو دشا ؤں کے ہاتھی ترپ ہانے۔ سمندر میں طلاطم آگیا اور پربت
ڈگمگانے لگے۔

اُٹھی ریزہ ربا گیو پیچھا ا ار رتھ تورنگ گھنت بیو ساسا اکھارۂ
چنُوا نادہ گھو ر ر باجہیں ۔ پہلے سمے بِہ گھمس ترن باجہیں

آسمان سے دھول اٹھی اور سورج ماند پڑ گیا۔ ہوا تھم گئی۔ پرتھوی
کانپ اٹھی۔ ڈھول اور نقارے ایسے گرجدار آواز سے بج رہے ہیں
مانو پرلے کے بادل گرج رہے ہوں۔

بھیری نپھیری باج سہنائی ۔ مارو راگ سُبھٹ سُکھدائی
کیہری ناد بِیر سب کرہیں ۔ نِج نِج بل پورُش اُچرہیں

بھیرنا اور نفیر نا بج رہے ہیں۔ شہنائیوں میں سے یودھاؤں
کو جوش دینے والے مارو راگ بج رہے ہیں۔ سب بہادر شیر کی طرح
گرج رہے ہیں۔ اور اپنی اپنی بہادری کو بڑھ چڑھ کر بیان کرتے ہیں

کہیں دساننہ سنہو سبھٹا ۔ مردہو بھالو کپی ٹھٹا
ہوں مارِہوں بھوپ دو بھائی ۔ اس کہہ سنمکھ فوج رینگائی

راون نے کہا۔ ہے اُتّم یودھاؤ سنو تم ان ریچھ اور بانروں
کے لشکر کو کچل ڈالو اور میں خود دونوں راجکمار بھائیوں کو ماروں گا
ایسا کہہ کر اُس نے اپنے سامنے آہستہ آہستہ اپنا فوج کو کوچ کرنے
کو کہا۔

یہ سُدھ سکل کپنہہ جب پائی ۔ دھائے کر رگھوبیر دوہائی
جب بانروں نے راون کی فوج کی آنے کی خبر سنی۔ تب وہ شری
رگھوبیر جی کی قسم کھا کر دوڑے۔

دھائے بسال کرال مرکٹ بھالو کال سمان تے

مانہوں سپچھ اُڈاہیں بھو دھر برند ا نانی تے
مکھ دسن سیل جھاد رُم آیدہ سبل سنک نہ مانہیں
جے رام راون مت گج مرگ راج سجس بکھانہیں

وہ وشال اور کال کے سمان بھینکر بندر اور بھالو دوڑے۔ مانو
پنکھ والے پربتوں کے سلسلے دوڑے آرہے ہیں۔ وہ طرح طرح کے
سبھاؤ کے ہیں۔ ناخن، دانت، پربت اور بھاری درخت ہی اُن کے
ہتھیار ہیں۔ وہ بلوان ہیں اور من میں نڈر ہیں۔ اور اُن کی مہا کے گن
گاتے ہیں۔

دُہو دسی جے جے کار کر نِج نِج جوری جان
بھِرے بیر اِت رام ہی اُت راون ہی بکھان

دونوں طرف بہادر اپنے اپنے سوامی کی جے پکارتے ہوئے اور
بانر شری رام جی کی بڑائی اور اُدھر راکشس راون کی بڑائی کے گن
گاتے ہوئے اپنی اپنی ٹکر کے یودھاؤں سے گتھم گتھا ہو گئے۔

راون رتھی بِرتھ رگھوبیرا ۔ دیکھ بِبھیشن بھیؤ ادھیرا
ادھِک پریتی من بھا سندیہا ۔ بندی چرن کہہ سہت سنیہا

راون رتھ پر سوار اور شری رام کو رتھ کے بغیر دیکھ کر بِبھیشن
جی پریشان ہو گئے۔ شری رام جی میں ادھک پریم ہونے کے کارن اُن کے
من میں یہ شک گذرا کہ رگھو ناتھ رتھ کے رتھ پر سوار راون کا کیسے
مقابلہ کریں گے۔ شری رام جی کے چرنوں کی بندنا کر کے وہ پریم کے
ساتھ کہنے لگے۔

ناتھ نہ رتھ نہیں تن پد ترانا ۔ کیہی بِدھی جیتب بیر بلوانا
سُنہو سکھا کہہ کرپا ندھانا ۔ جیہیں جے ہوئے سو سیندن آنا

ہے ناتھ! نہ آپ کے پاس چڑھ کر لڑنے کے لئے رتھ ہے نہ ہی
شریر پر کوچ وزرہ بکتر ہے اور نہ پاؤں میں جوتے ہی ہیں۔ آپ اس
مہابلوان راون کو کیسے جیتیں گے؟ کرپا ندھان بھگوان شری رام جی
بولے۔ ہے سکھا! سنو جس رتھ پر سوار ہو کر فتح ہوتی ہے وہ رتھ اور

رہی ہے۔

سورج دھیرج تیہی رتھ چاکا۔ ستیہ سیل درڑھ دھوجا پتاکا

بل بیبیک دم پرہت گھوڑے۔ چھما کرپا سمتا رج جورے

بہادری استقلال اس رتھ کے پہیے ہیں سچائی اور نیک چلن اس کا نشان اور جھنڈا ہیں۔ شکتی، ودچار، اندریوں پرقابو اور پراپکار (خلق خدا کی بھلائی) یہ چار اس رتھ میں جُتے ہوئے گھوڑے ہیں۔ یہ چاروں گھوڑے کشما (معاف کرنا) کرپا اور سمتا (دین پرمن رہنا) رسی سے اس رتھ میں جتے ہوئے ہیں۔

ایس بھجن سارتھی سجانا۔ برتی چرم سنتوش کرپانا

دان پرسُ بدھی سکتی پرچنڈا۔ برگیان کٹھن کو دنڈا

ایشور کا بھجن اس رتھ کا بدھیمان سارتھی ہے۔ ویراگیہ ڈھال ہے اور سنتوش (صبر) تلوار ہے۔ دان پرسا (کلہاڑا) ہے۔ بدھی پرچنڈ شکتی ہے۔ شریشٹھ وگیان (ستیہ تتو کا صحیح گیان) کٹھن دھنش ہے۔

امل اچل من ترون سمانا۔ سم جم نیم سلی مکھ نانا

کوچ ابھید بپر گرو پوجا۔ ایہی سم بجے اپائے نہ دوجا

نِرمل اور سِتھر من ترکش کے سمان ہے۔ شم (من کو قابو میں کرنا) یم (اہنسا، ستیہ چوری نہ کرنا یعنی کسی کا حق نہ چرانا، من بچن کرم سے برہم چریہ برت دھارن کرنا۔ اپری گرہ یعنی شریر نباہ کے بغیر بھوگ سامگری جمع نہ کرنا) نیم (باہر اور اندر کی ستھرائی۔ سنتوش یعنی صبرو قناعت، برت آدی تپ سوادھیائے یعنی ویدانت شاستروں کا پڑھنا۔ ایشور پرنتی دھارن یعنی ایشور رچی بدھی) یہ بہت سے بان ہیں برہمنوں اور گرو کی پوجا پوشیدہ زرہ بکتر ہے اس کے بغیر فتح کا کوئی ذریعہ نہیں ہے

سکھا دھرم مئے اس رتھ جاکیں۔ جیتن کہنہ نہ کتہوں رپو تاکیں

ہے متر! ایسا دھرم مئے رتھ جس کے پاس ہے اس کیلئے جیتنے کو کہیں دشمن ہی نہیں ہے۔ از نہات وہ سب دشمنوں پر فتح پا چکا ہے۔

مہا اجے سنسار رپو جیت سکے سو بیر

جاکیں اس رتھ ہوئے درڑھ سُنہو سکھا متی دھیر

ہے دھیرا بدھی والے متر! اے مستقل مزاج دوست) سنو جسکے پاس ایسا مضبوط اور پائیدار رتھ ہو۔ وہ بہادر اس جنم رُوپی سنسار جیسے بھاری دشمن کو بھی جیت سکتا ہے جس پر فتح پانا بہت ہی کٹھن ہے۔

سن پربھو بچن بِبھیشن ہرش گہے پد کنج

ایہی مس موہی اپدیسو رام کرپا سکھ پنج

پربھو کے بچن سنکر بِبھیشن بڑے پرسن ہوئے اور انہوں نے ان کے چرن کمل پکڑ لئے اور کہنے لگے۔ ہے کرپا اور آنند کے بھنڈار شری رام چندر جی! آپ نے اسی بہانے مجھے انمول اپدیش دیا ہے۔

اُت پچار دسکندھر اِت انگد ہنومان

لرت نساچر بھالو کپی کرِ نج نج پربھو آن

اُدھر تو راون للکار رہا ہے۔ ہے اور ادھر سے انگد اور ہنومان للکار رہے ہیں۔ راکشس اور بانر اپنے اپنے سوامی کی قسم کھا کر لڑ رہے ہیں۔

سُر برہم آدی سدّھ مُنی نانا۔ دیکھت رن نبھ چڑھے بمانا

ہم ہو اُما رہے تہیں سنگا۔ دیکھت رام چرت رن رنگا

برہما آدی دیوتا اور بہت سے سِدّھ اور منی بمانوں پر چڑھ کر آکاش سے یدھ دیکھنے لگے۔ شو جی کہتے ہیں ہے پاربتی! میں بھی اس منڈل کے ساتھ تھا۔ اور شری رام جی کے یدھ کی رنگ لیلا دیکھ رہا تھا۔

سُبھٹ سمر رس دُہو دسی ماتے۔ کپی جے سیل رام بل تاتے

ایک ایک سن بھر ہیں پچار ہیں۔ ایکنہ ایک مردھی پار ہیں

دونوں طرف کے یودھا لڑائی کے نشے میں متوالے ہو رہے ہیں۔ باندر میں تو شری رام جی کے پرتاپ کا بل ہے۔ اس لئے وہ جیت رہے ہیں۔ ایک دوسرے سے گتھم گتھا ہوتے ہیں۔ لڑنے کے لئے للکارتے ہیں۔ اور ایک دوسرے کو مسل مسل کر زمین پر ٹیک دیتے ہیں۔

مار ہیں کاٹ ہیں دھر ہیں پچار ہیں سیس بہنہ سن مار ہیں

اُدر بدار ہیں بھُجا اُپار ہیں ۔ گہہ پداوتی ٹیک بھٹ ڈار ہیں

وہ مارتے ہیں کاٹتے ہیں ۔ پکڑتے ہیں ۔ اور پچھاڑتے ہیں ۔ سر توڑ کر انہیں سروں سے دوسروں کو مارتے ہیں ۔ پیٹ پھاڑتے ہیں ۔ بازو اکھاڑتے ہیں اور یودھاؤں کے پاؤں پکڑ کر انہیں دھرتی پر پٹک دیتے ہیں ۔

نِسیچر بھٹ مہی گاڑہیں بھالو ۔ اُوپر ڈھار دیہیں بہہ بالو
بیر بلی مُکھ یُدھ بِرُودھے ۔ دیکھیت بِپُل کال جنُ کرودھے

بھالو دیر راکشس یودھاؤں کو زمین میں گاڑ دیتے ہیں ۔ اُن کے اوپر بہت سی ریت ڈال دیتے ہیں ۔ بانر یودھا اپنے دشمنوں کے خلاف غصے میں بھرے ہوئے ایسے دکھائی دیتے ہیں ۔ مانو کرودھ سے لال ۔ آنکھیں کئے ہوئے بہت سے یم ہوں ۔

کرُدھے کرِتانت سمان کپی تن سروت رُدھِر راجہیں
مردہیں نِساچر کٹک بھٹ بلونت گھن جِمی گاجہیں
مارہیں چپیٹنہہ ڈاٹ دانتہہ کاٹ لاتہہ میجہیں
چکّرہیں مرکٹ بھالو چھل بل کرہیں جیہیں کھل چھیجہیں

یم کے سمان غصے میں لال پیلے ہوئے بانر یودھا خون بہتے ہوئے شریروں سے شوبھا پا رہے ہیں ۔ وہ مہابلوان بانر یودھا راکشس فوج کو کچلتے ہیں اور بادلوں کی طرح جوش میں بھرے ہوئے گرجتے ہیں تھپڑ مارتے ہیں ۔ ڈانٹتے ہیں ۔ دانتوں سے کاٹتے ہیں ۔ اور لاتیں مار کر انہیں مسل ڈالتے ہیں ۔ بھالو اور بانر چنگھاڑتے ہیں ۔ اور ایسے داؤ پیچ کرتے ہیں جس سے دُشٹ راکشس نشٹ ہو جائیں ۔

دھر گال پھارہیں اُر بدارہیں گل اَنتاوری میہلیں
پرہلاد پتی جنُ بِبِدھ تن دھر سمر آنگن کھیلہیں
دُھر مار کاٹ پچھاڑ گھور گرا گگن مہی بھر رہی
جے رام جو ترن تے کلس کر کلس تے کر ترن ہی

وہ راکشسوں کے گال پکڑ کر پھاڑ ڈالتے ہیں ۔ پیٹ چیر ڈالتے ہیں

اُن کی انتڑیاں نکال کر گلے میں ڈال لیتے ہیں ۔ مانو پرہلاد کے سوامی نرسنگھ بھگوان بہت سے شریر دھارن کرکے رن بھومی میں کھیل رہے ہوں مارو پکڑو ۔ کاٹو اور پچھاڑو وغیرہ ۔ گھور شبدوں سے آکاش اور زمین گونج اٹھی ۔ شری رامچندر جی کی جے ہو ۔ جو سچ مچ تنکے جیسی تُچھ اور نربل وستو کو بجر کے سمان شکتی شالی بنا دیتے ہیں اور بجر جیسی شکتی شالی وستو کو تنکے کے سمان تُچھ اور نربل بنا دیتے ہیں ۔

نج دل بِچلت دیکھیسی بیس بھُجا دس چاپ
رتھ چڑھ چلیو دسانن پھرہو پھرہو کرداپ

اپنے لشکر کو بھاگتے دیکھ کر بیس بازوؤں میں دس دھنش لے کر رتھ پر سوار راون بڑے اہنکار سے اپنی فوج کو ڈانٹتا ہوا یہ کہتا ہوا کہ "لوٹو لوٹو" لڑنے کے لئے آگے بڑھا ۔

دھایو پرم کرودھ دسکندھر سنمکھ چلے ہوہ دے بندر
گہہ کر پادپ اُپل پہارا ۔ ڈاریہنہ تا پر ایکہیں بارا

راون آگ بگولا ہو کر دوڑا ۔ بانر ہوہو کرتے ہوئے اس کا مقابلہ کرنے کے لئے بڑھے انہوں نے ہاتھوں میں درخت، پتھر اور پہاڑ لے کر راون پر ایک ہی بار ڈال دیئے ۔

لاگہیں سیل بجر تن تاسو ۔ کھنڈ کھنڈ ہوئے پھوٹہیں آسو
چلا نہ اچل رہا رتھ روپی ۔ رن دُرمد راون اتی کوپی

راون کے بجر جیسے شریر میں لگتے ہی پربت ٹکڑے ٹکڑے ہو کر پھوٹ جاتے ہیں ۔ مہا کرودھی لڑائی کے نشے میں بدمست راون اپنے رتھ کو روک کر اچل کھڑا رہا ۔

اِت اُت جھپٹ جھپٹ کپی جودھا ۔ مردے لاگ بھیو اتی کرودھا
چلے پرائے بھالو کپی نانا ۔ تراہی تراہی انگد ہنوماتا

پھر کرودھ میں بھر کر اِدھر اُدھر جھپٹ جھپٹ کر وہ بانر یودھاؤں کو کچلنے لگا ۔ ہے انگد اے ہنومان! ہماری رکھشا کرو ۔ ہماری رکھشا کرو ۔ پکارتے ہوئے بہت سے بانر اور بھالو بھاگ کھڑے ہوئے ۔

پاہی پاہی رگھوبیر گوسائیں۔ یہ کھل کھائے کال کی نائیں
تیہیں دیکھے کپی سکل پرانے۔ دسھوں چاپ سایک سندھائے

اے رگھوبیر! ہے گوسائیں! ہمیں بچاؤ، ہمیں بچاؤ۔ یہ دشٹ کال کی طرح ہمیں کھا رہا ہے۔ اس نے دیکھا کہ سب بانر بھاگ چلے۔ تب دسوں دھنشوں پر بان چڑھائے

سندھان دھن سر نکر چھاڑیسی اُدگ جمے اُرلا گہیں
رہے پور سر دھرنی گگن دسی بدسی کہنہ لیپی بھا ہیں
بھیبھواتی کولاہل بکل کپی دل بھالو لوہیں آرتے
رگھوبیر کرونا سندھو آرت بندھو جن رچھک ہرے

اس نے دھنشوں پر چڑھا کر بہت سے بان چھوڑے وہ بان سانپوں کی طرح چھاتی میں جا لگتے ہیں۔ دھرتی اور آکاش میں دسوں اطراف میں بان بھر رہے ہیں۔ بندر بھاگ کر کہاں جائیں۔ کہرام مچ گیا۔ بانر اور بھالو دل گھبرا کر پکارنے لگے۔ ہے رگھوبیر۔ ہے دین بندھو! ہے بھگتوں کی رکھشا کرنے والے بھگوان!

نج دل بکل دیکھ کٹی کس نکھنگ دھن ہاتھ
لچھمن چلے کردھ ہوئے نائے رام پد ماتھ

اپنی سینا کو ویاکل دیکھ کر کمر میں ترکش کس کر اور ہاتھ میں دھنش لے کر شری رام جی کے چرنوں میں مستک ٹیک کر لکشمن جوش میں آ کر چلے

رے کھل کا مارسی کپی بھالو۔ موہی بلوک تور میں کالو
کھوجت رہیوں توہی ست گھاتی۔ آج نپاتی جڑاؤں چھاتی

لکشمن جی راون کے پاس جا کر بولے ارے دشٹ! بیچارے بانر اور بھالوؤں کو کیا مار رہا ہے میری طرف دیکھ، میں تیرا کال ہوں۔ راون نے کہا۔ ارے منشیہ ناد کے قاتل۔ میں تجھے کھوج ہی رہا تھا آج تجھے مار کر اپنا کلیجہ ٹھنڈا کر دوں گا۔

اس کہہ چھاڑیسی بان پرچنڈا۔ لچھمن کئے سکل ست کھنڈا
کوٹنہ آیدھ راون ڈارے۔ تل پروان کر کاٹ نوارے

ایسا کہہ کر اس نے پرچنڈ بان چھوڑے لکشمن جی نے سب کے سینکڑوں ٹکڑے کر ڈالے۔ راون نے اور بھی بہت سے ہتھیار چلائے۔ لچھمن جی نے انہیں تل کی طرح کاٹ کر پھینک دیا۔

پنی نج بانہہ کیہہ پرہارا۔ سیندن بھنج سارتھی مارا
ست ست سر مارے دس بھالا۔ گری سرنگنہ جنو پربسہیں بیالا

پھر اپنے بانوں سے راون پر وار کیا۔ جس سے اس کے رتھ کو توڑ دیا۔ اور سارتھی کو مار دیا۔ راون کے دسوں سروں میں لکشمن جی نے سو سو بان مارے۔ وہ بان اس کے سروں میں ایسے گھس گئے۔ مانو.. پہاڑوں کی چوٹیوں میں سانپ گھس رہے ہوں۔

پنی ست سر مارا اُر ماہیں۔ پرئیو دھرنی تل سدھ کچھ ناہیں
اُٹھا پربل پنی مور چھاجاگی۔ چھاڑیسی برہم دینہی جو سانگی

پھر سو بان اس کی چھاتی میں مارے۔ وہ زمین پر بے ہوش ہو کر گر پڑا۔ پھر بے ہوشی کے دور ہونے پر مہابلی راون اٹھا۔ اور اس نے لچھمن جی پر برہما کی دی ہوئی برہم شکتی چھوڑی۔

سو برہم دت پرچنڈ سکتی۔ اننت اُر لاگی سہی
پریو بیر بکل اُٹھا دس مکھ اتل بل مہا رہی
برہمانڈ بھون براج جا کیں ایک سر جمے رج کینی
تیہی چہہ اُٹھاون مُوڑھ راون جان نہیں ترکھود ھنی

برہما کی دی ہوئی وہ پرچنڈ شکتی سیدھی لکشمن جی کی چھاتی میں لگی ویر لکشمن جی ویاکل ہو کر دھرتی پر گر پڑے۔ تب راون انہیں اٹھانے لگا۔ اس کے لاثانی بل کی سب شکتی کرکری ہو گئی وہ انہیں اٹھا نہ سکا جن کے ایک ہی سر پر مٹی کے ایک ذرے کے سمان برہمانڈ پڑا رہتا ہے۔ ان شیش اوتار شری لکشمن جی کو موڑھ راون اٹھانا چاہتا ہے۔ وہ تینوں لوکوں کے سوامی لکشمن جی کی مہما کو نہیں جانتا۔

دوہا

دیکھ پون سُت دھائیو بولت بچن کٹھور
آوت کپی ہی ہنیو تیہیں مُشٹ پرہار پرگھور

یہ دیکھ کر پون کمار شری ہنومان جی کٹھور بچن بولتے ہوئے دوڑے ہنومان جی کے آتے ہی راون نے اُن پر زور سے جھپٹ کر گھونسے کا وار کیا

جانو ٹیک کپی بھومی نہ گرا۔ اُٹھا سنبھار بہت رِس بھرا
مُٹھکا ایک تاہی کپی مارا۔ پرئیو سیل جنُ بجر پرہارا

ہنومان جی زمین پر تو نہ گرے لیکن اُن کے گھٹنے ٹیک گئے۔ کرودھ سے بھر کر وہ سنبھل کر اُٹھے۔ انہوں نے راون کو ایک گھونسہ مارا۔ وہ ایسا گر پڑا مانو بجلی گرنے سے پربت گر پڑا ہو۔

مورچھا گئے بہوری سو جاگا۔ کپی بل بپُل سراہن لاگا
دھِگ دھِگ مم پورش دھگ موہی۔ جوں تیں جیت رہسی سُر دروہی

بے ہوشی دور ہونے پر راون جاگا۔ اور ہنومان جی کے بھاری بل کی تعریف کرنے لگا ہے ہنومان تو دھنیہ ہے۔ تیرے بل کو دھنیہ ہے جو تو نے ایک ہی گھونسے سے مجھ جیسے مہابلی بجر کے سمان شریر دھاری کو بے ہوش کر کے پرتھوی پر گرا دیا۔ ہنومان جی نے کہا میری مردانگی کو دھکار ہے دھکار ہے۔ جو تجھ دیوتاؤں کے دشمن! تو میرا گھونسہ کھا کر بھی زندہ رہ گیا۔

اس کہہ لچھمن کہنہ کپی لیائیو۔ دیکھ دسانن بسمئے پائیو
کہہ رگھوبیر سمجھ جیہہ بھراتا۔ تمہیں کرتانت بھچّک سُر تراتا

ایسا کہہ کر اور لکشمن جی کو اُٹھا کر ہنومان جی شری رگھوناتھ جی کے پاس آئے یہ دیکھ کر راون بھونچکا رہ گیا۔ شری رگھوناتھ جی نے لکشمن جی سے کہا ہے بھائی من میں وچار کرو۔ تم کال کو بھی کھا جانے والے ہو اور دیوتاؤں کی رکشا کرنے والے ہو۔

سُنت بچن اُٹھ بیٹھ کرپالا۔ گئی گگن سو سکتی کرالا
پُنی کودنڈ بان گہہ دھائے۔ رِپو سنمکھ اتی آتر آئے

شری رام جی کے بچن سن کر کرپالو لکشمن جی اُٹھ بیٹھے۔ وہ

چھیا تک پرم شکتی آکاش کو چلی گئی۔ لکشمن جی پھر دھنش بان لے کر دوڑے اور بڑی تیزی سے دشمن کے سامنے آکر ڈٹ گئے۔

آتُر بہوری بھنجیج سیندن سُوت ہت بیاکل کیو
گریو دھرنی دسکندھر بکل تر بان سَت بیدھیو ہیو
سارتی دوسر گھال رتھ تیہی ترت لنکا لے گیو
رگھوبیر بندھو پرتاپ پُنج بہوری پربھو چرنن نیو

پھر انہوں نے بڑی پھرتی سے راون کے رتھ کو چور چور کر دیا اور اس کے سارتھی کو مار دیا۔ راون کو بھی بہت ویاکل کر دیا۔ سو بانوں سے راون کی چھاتی کو چھلنی کر دیا جس سے وہ ویاکل ہو کر زمین پر گر پڑا۔ تب دوسرا سارتھی اُسے رتھ میں ڈال کر فوراً ہی لنکا کو لے گیا۔ پرتاپ کے بھنڈار شری رگھوبیر جی کے بھائی لکشمن جی نے پربھو شری رام جی کے چرنوں میں پرنام کیا۔

اہاں دسانن جاگ کر کرے لاگ کچھ جگیہ
رام برودھ بجے چہہ ہٹھ بس اتی اگیہ

ادھر جب راون لنکا میں مورچھا سے جاگا تو وہ ایک یگیہ کرنے لگا وہ مورکھ اور اگیانی اور ضدی شری رام جی سے دشمنی کر کے اُن پر فتح پانا چاہتا ہے۔

ایہاں بھبھیشن سب سدھ پائی۔ سپدِ جائے رگھوپتی ہی سنائی
ناتھ کرے راون ایک جاگا۔ سدھ بھئیں نہیں مرہی ابھاگا

ادھر بھبھیشن کو یہ سب خبر مل گئی۔ انہوں نے فوراً ہی شری رام چندر جی کو سارا حال کہہ سنایا۔ کہ ہے ناتھ! راون ایک یگیہ کر رہا ہے اس کے یگیہ کے پورا ہونے پر وہ بدنصیب آسانی سے نہیں مرے گا۔

پٹھوہو ناتھ بیگ بھٹ تیدر۔ کرہیں بدھنس آوا دسکندھر
پرات ہوت پربھو سبھٹ پٹھائے۔ ہنومدادی انگد سب دھائے

ہے ناتھ جلدی ہی بانر یودھاؤں کو بھیجئے۔ جو کہ جا کر یگیہ کو بھنگ کر دیں۔ تاکہ راون لڑائی کرنے کے لئے کھلے میدان میں آئے۔

سویرا ہونے ہی پربھو شری رام جی نے بہادر باز لو دھاؤں کو بھیجا۔
ہنومان جی اور انگد وغیرہ سبھی گنتی کے باز لو دھا دوڑے۔

کوتک کود چڑھے کپی لنکا۔ پیٹھے راون بھون اسنکا
جگیہ کرت جبہیں سو دیکھا۔ سکل کپنہہ بھا کرودھ بسیکھا

باز کھیل تماشہ میں ہی کود کر لنکا پر جا چڑھے اور بیدھڑک
راون کے محل میں گھس گئے۔ جب انہوں نے راون کو یگیہ کرتے دیکھا تو
انہیں بہت ہی غصہ آیا۔

رن تے نلج سبھا ج گرہ آدا۔ اہاں آئے بک دھیان لگادا
اس کہہ انگد ماری لاتا۔ چیتو نہ سٹھ سوارتھ من راتا

انہوں نے کہا ارے ادیے شرم۔ تورن بھومی سے بھاگ کر گھر
آکر آگ بگولا بگلا بھگت بن کر دھیان لگا کر بیٹھ گیا ہے۔ ایسا کہہ کر انگد
نے لات ماری۔ لیکن راون اپنے دھیان میں مست رہا۔ وہ اپنے سوارتھ
میں ڈوبا ہوا تھا۔ اس نے باندروں کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھا

نہیں چیتو جب کرِ کوپ کپی گہہ دسن لاتنہ مار ہیں
دھر کیس ناری نکاری باہر تے اتی دین پکار ہیں
تب اٹھیو کرودھ کر تانت سم گہہ چرن بانر ڈرائی
ایہی بیچ کپہہ بدھنس کرت مکھ دیکھ مت مہنہ ہارئی

جب راون نے اپنے دھیان کو بھنگ نہ کرتے ہوئے ان کی طرف
دیکھا تو غصے میں بھر کر اسے وہ دانتوں سے کاٹنے لگے۔ اور لاتوں سے
مارنے لگے۔ اس کی رانیوں کے بال پکڑ کر وہ اسے گھر سے باہر نکال لائے۔
وہ بہت ہی دکھی ہو کر فریاد کرنے لگیں۔ تب راون آگ بگولا ہو کر کال کے
سمان اٹھا۔ اور پاؤں پکڑ پکڑ کر بانروں کو زمین پر پٹکنے لگا۔ اتنے میں
ہی بانروں نے یگیہ کو بھنگ کر دیا۔ یہ دیکھ کر راون اپنے من میں
ناامید ہو گیا۔

جگیہ بدھنس کسل کپی آئے رگھوپتی پاس
چلیو نسا چر کرودھ ہوئے تیاگ جیون کے آس

یگیہ کو نشٹ کر کے سبھی چتر بانر شری رگھوناتھ جی کے پاس آ گئے
تب راون زندگی کی امید چھوڑ کر غصے ہو کر چلا۔

چلت ہو ہیں اتی اسبھ بھینکر۔ بیٹھہیں گیدھ اڑائے سرنہہ پر
بھئیو کال بس کاہو نہ مانا۔ کہیسی بجاوہو یدھ نتانا۔

اسے کوچ کرتے کے وقت بہت سے امنگل ہونے لگے۔ اس کے سر پر
چیلیں منڈلانے لگیں۔ چونکہ وہ موت کا گھیرا ہوا تھا۔ اس لئے اس نے
کسی بھی امنگل کا وچار نہیں کیا۔ اور اس نے کہا کہ یدھ کا ڈنکا بجاؤ۔

چلی تمی چراتی اپارا۔ بہہ گج رتھ پدانی اسوارا
پربھو سنمکھ دھائے کھل کیسیں۔ سلبھ سموہ انل کہنہ جیسیں

راکشسوں کا بے شمار لشکر چلا۔ اس میں بہت سے ہاتھی، رتھ
پیدل اور گھوڑ سوار ہیں۔ وہ دشٹ پربھو کے سامنے کیسے دوڑے۔
مانو اگنی کی طرف پتنگے لپکے چلے آ رہے ہوں۔

اہاں دیوتا تنہہ استتی کیتہی۔ دارُن بپتی ہم ہی یہیں دینہی
اب جن رام کھیلاد ہو ایہی۔ التیہ دکھت ہوت بیدیہی

ادھر دیوتاؤں نے استتی کی۔ کہ ہے سوامی
راون نے ہم کو بہت دکھی کر رکھا ہے اب آپ اسے زیادہ نہ کھلائیے
ادھر جانکی جی بھی بہت دکھی ہو رہی ہیں۔

دیو بچن سن پربھو مسکانا۔ اٹھہ رگھوبیر سدھارے بانا
جٹا جوٹ درڑھ باندھیں ماتھے۔ سوبہیں سمن بیچ بیچ گا تھے

دیوتاؤں کے بچن سن کر پربھو شری رام جی مسکرا دیئے۔ پھر اٹھ کر
انہوں نے بان سنبھال لے۔ انہوں نے جٹاؤں کے جوڑے کو مستک پر کس
کر باندھ لیا۔ اس کے بیچ میں گوندھے ہوئے پھول شوبھا پا رہے ہیں۔

ارُن نین بارِد تن سیاما۔ اکھل لوک لوچن ابھیراما
کٹی تٹ پری کر کسیو نِشنگا۔ کر کودنڈ کٹھن سارنگا

ان کے لال نیتر ہیں۔ بادلوں کے سمان شیام شریر ہے وہ سب
لوگوں کی آنکھوں کو سکھ دینے والے ہیں۔ پربھو نے کمر میں پھینٹا اور

اور ترکش باندھ لیا اور ہاتھوں میں کٹھور شارنگ دھنش لے لیا۔

سارنگ کر سندر نشنگ سلی مکھا کر کٹی کسیو
بھج دنڈ پین منوہر ایت اُردھر اشر پد لسیو
کہہ داس تلسی جبہیں پربھو سر چاپ کر پھیرن لگے
برہمانڈ دگ گج کمٹھ اہی مہی سندھو بھودھر ڈگمگے

پربھو نے شارنگ دھنش ہاتھ میں لے لیا۔ اور کمر میں بانوں کی کھان سندر ترکش باندھ لیا۔ اُن کے بازو لمبے ہیں چھاتی منوہر اور چوڑی ہے اس پر برہمن بھرگو جی کے نشان شوبھا پا رہے ہیں۔ تلسی داس جی کہتے ہیں کہ جوں ہی پربھو دھنش بان کو ہاتھوں میں لے کر گھمانے لگے۔ توں ہی برہمانڈ، دشاؤں کے ہاتھی، کچھپ، شیش جی، پرتھوی، سمندر اور پربت سبھی ڈگمگانے لگے۔

شوبھا دیکھ ہرش سُر برشہیں سُمن اپار
جے جے جے کرونا ندھی چھبی بل گن آگار

بھگوان کی شوبھا دیکھ کر دیوتا پرسن ہو کر پھول برسانے لگے۔ اور شوبھا، بل اور گنوں کے دھام کرپا ندھان پربھو شری رام کی جے ہو جے ہو جے ہو۔ ایسا جے کار کرنے لگے۔

اِہیں بیچ نشاچر انی کسمسات آئی اتی گھنی
دیکھ چلے سنمکھ کپی بھٹّا۔ پرلے کال کے جن گھن گھٹّا

اتنے میں ہی راکششوں کا بھاری لشکر بیقراری کے عالم میں آگے بڑھتا آیا۔ اس کو دیکھ کر بانر یودھا اس پرکار آگے چلے جیسے قیامت کے بادلوں کی گھٹائیں ہوں۔

بہہ کرپان ترواری چمکہیں۔ جنو دہ دِسی دامنی دمکہیں۔
گج رتھ ترگ چکار کٹھورا۔ گرجہیں منہوں بلاہک گھورا

بہت سے تلواریں چمکنے لگیں، مانو دسوں اطراف میں بجلیاں چمک رہی ہوں۔ ہاتھی، رتھ، اور گھوڑوں کی کٹھور آواز ایسی معلوم ہوتی ہے۔ مانو بادل کڑک رہے ہوں۔

کپی لنگور بپل نبھ چھائے۔ منہوں اندر دھنش اُئے سہائے
اُٹھے دُھور مانہوں جلدھارا۔ بان بُند بھئے برشٹی اپارا

بانروں کی بہت سی لمبی لمبی مونچھیں آکاش میں چھائی ہوئی ہیں۔ مانو سندر اندر دھنش پرگٹ ہو گیا ہو۔ دھول ایسی اٹھ رہی ہے۔ مانو جل کی دھارا ہو۔ اس میں سے بان روپی بوندوں کی موسلا دھار بارش ہو رہی ہو۔

دُہوں دسی پربت کرہیں پرہارا۔ بجر پات جنو بارہیں بارا
رگھوپتی کوپ بان جھری لائی۔ گھائل بھئے نسیچر سمودائی

دونوں طرف کے یودھا ایک دوسرے پر پربت گراتے ہیں۔ مانو بجلی بار بار گر رہی ہے شری رام چندر جی نے غصّے میں آ کر بانوں کی جھڑی لگا دی۔ جس سے راکشس فوج زخمی ہو گئی۔

لاگت بان بیر چکرّاہیں، گھُرمی گھُرمی جہہ تہہ مہی پرہیں
سروہیں سیل جنو نرجھر بھاری۔ سونت سر کادر بھے کاری

بان لگتے ہی بہادر چلّا کر اور چکر کھا کھا کر ادھر اُدھر زمین پر گر پڑتے ہیں۔ اُن کے شریروں سے خون ایسے نکل رہا ہے۔ مانو پربتوں سے بھاری جھرنوں میں سے جل بہہ رہا ہے۔ خون کی یہ بہتی ہوئی ندی بزدلوں کے من کو خوف زدہ کرنے والی ہے۔

کادر بھینکر رُدھر سرتا چلی پرم اپاونی
دوؤ کول دل رتھ ریت چکر ابرت بہتی بھیاونی
جل جنتو گج پیدچر ترگ کھر بِبدھ باہن کو گنے
سر سکتی تومر سرپ چاپ ترنگ چرم کمٹھ گھنے

بزدلوں کے من کو ہلا دینے والی بہت ہی ناپاک خون کی ندی بہی۔ دونوں دل اس کے دونوں کنارے ہیں۔ رتھ ریت ہے اور پہیے بھنور ہیں۔ وہ ندی بہت ہی بھیانک بہہ رہی ہے۔ ہاتھی، پیدل، گھوڑے گدھے وغیرہ بے شمار سواریاں جن کی گنتی نہیں کی جا سکتی اس ندی کی لہریں ہیں۔ اس ندی کے جل جنتو ہیں۔ بان شکتی اور تومر سانپ ہیں۔ دھنش اس ندی کی لہریں ہیں اور ڈھال بہت سے کچھوے ہیں۔

پیر پر ہیں جن تیر تمد مسجا بہہ بہہ چپلیں
کادر دیکھ ڈر پیر اتہہ سبھٹنہہ کے من چپین

وبر زمین پر اس طرح گر رہے ہیں، گویا ندی کنارے کے برگنش اکھڑ کر ندی میں گر رہے ہوں۔ بہت سے مانس کے تودے بہہ رہے ہیں، مانو وہ چھلیں ہیں۔ بزدل جہاں اسے ڈر کر دیکھتے ہیں، وہاں مہابلی یودھاؤں کے من میں آنند ہوتا ہے۔

مجہیں بھوت پیشاچ بیتیالا۔ پرمتھ مہا جھوٹنگ کرالا
کاک کنک گے بھجا اڑا ئیں۔ ایک تے چھین ایک لے کھائیں

بھوت پیشاچ اور بیتال، بڑے بڑے جھونٹوں والے مہان بھیانکر جھوٹنگ اور یکھیروں کے گن اس ندی میں ڈبکی لگا رہے ہیں۔ کوے اور چیلیں بازو اٹھا کر اڑ رہے ہیں۔ وہ آپس میں ایک دوسرے سے چھین کر کھا جاتے ہیں۔

ایک کہیں ایسیو سونگھائی۔ سٹھہو تمہار در در نہ جائی
کہنہرت بھٹ گھایل تٹ گرے۔ جہنہ تہنہ منہوں اردھ جل پرے

کوئی ایک کہتے ہیں۔ ارے مورکھوں! خوراک کی اتنی بہتات ہے پھر بھی تمہارا من نہیں بھرتا۔ گھائل یودھا سمندر کے کنارے پڑے کراہ رہے ہیں مانو ادھر ادھر اردھ جل والاں کو آخری بار اشنان کرا کر اسے ارد جل کہتے ہیں پڑے ہوں۔

کھینچہیں گیدھ آنت تٹ بھئے۔ جن بنسی کھیلت چت دئے
بہہ بھٹ بہہیں چڑھے کھگ جاہیں۔ جن ناوری کھیلہیں سر ماہیں

گیدھ آنتیں کھینچ رہے ہیں۔ مانو مچھلیاں پکڑنے والے ایکاگر من ہو کر بنسی سے مچھلی پکڑ رہے ہوں۔ بہت سے یودھا بہے جا رہے ہیں اور پنچھی ان کے اوپر چڑھ کر تیر رہے ہیں۔ مانو وہ ندی میں انہیں ناؤ سمجھ کر کھیل رہے ہوں۔

جوگنی بھر بھر کھپر سنچہیں۔ جھوٹ پیشاچ بدھو نچ نچہیں
بھٹ کپال کرتال بجاویں۔ چامنڈا نانا بدھی گاویں

جوگنیں کھپروں میں بھر بھر کر لہو اکٹھا کر رہی ہیں بھوت پیشاچنیاں آکاش

میں ناچ رہی ہیں۔ چامنڈا بہادروں کی کھوپڑیوں کا کھڑتال بجا رہی ہیں اور بہت طرح سے گا رہی ہیں۔

جمبک نکر کٹکٹ کرہیں۔ کھاہیں ہوآ ہیں اگھاہیں دپٹہیں
کوٹنہہ رنڈ منڈ بنو ڈولہیں سیس پرے مہی جے جے بولہیں

گیدڑوں کے گروہ کٹ کٹ شبد کرتے ہوئے مردوں، لاشوں کو کاٹ کر کھاتے ہیں۔ ہواں ہواں کرتے ہیں اور جب پیٹ بھر جاتا ہے تو دوسروں کو ڈانٹ ڈپٹ کرتے ہیں کروڑوں دھڑ بنا سر کے گھوم رہے ہیں اور سر زمین پر پڑے جے جے بول رہے ہیں۔

بولہیں جو جے جے منڈ رنڈ پر چنڈ سر بنو دھاوہیں
کھپرنہہ کھگ الجھ جنجھیں سبھٹ بھٹنہہ دھاوہیں

بانر نساچر نکر مردہیں رام بل درپت بھئے
سنگرام انگن سبھٹ سووہیں رام سر نکر نہہ ہئے

کٹے ہوئے سر جے جے بول رہے ہیں، پرچنڈ دھڑ بغیر سروں کے دوڑ رہے ہیں کھوپڑیوں میں الجھ الجھ کر مانو خوب جھجھی ایک دوسرے سے لڑ رہے ہیں۔ مہابلی یودھا دوسرے یودھاؤں کو للکار رہے ہیں شری رام جی کے بل سے ابھیمان میں بھرے ہوئے بانر راکشس دلوں کو کچل رہے ہیں، شری رام جی کے بانوں سے مرے ہوئے یودھا رن بھومی میں سو رہے ہیں۔

راون ہردے بچار اسھا نسیچر سنگھار
میں اکیل کپی بھالو بہہ مایا کروں اپار

راون نے من میں وچار کر راکشسوں کا ناش ہو گیا ہے میں اکیلا رہ گیا ہوں اور بانر اور بھالو بے شمار ہیں اسلئے اب مجھے کوئی دستر مایا رچنی ہے۔

دیونہہ پربھوہی پیادیں دیکھا۔ اپجا اُر اتی چھوبھ بسیشا
سُرپتی نج رتھ ترت پٹھاوا۔ ہرش سہت ماتلی لے آوا

دیوتاؤں نے جب دیکھا کہ پربھو بنا رتھ کے پیدل ہی یدھ کر رہے ہیں تو ان کے من میں بڑی بھاری بے چینی پیدا ہوئی۔ تب راجہ اندر نے فوراً

اپنا رتھ بھیجا۔ اس رتھ کا سارتھی پرسن ہو کر اس رتھ کو پربھو کے پاس لے آیا۔

تیج پنج رتھ دیبہ انوپا۔ ہرش چڑھے کوسل پر بھوپا
چنچل ترگ منوہر چاری۔ اجر امر من سم گتی کاری

اس الوکک نرالا اور تیجومئے رتھ پر ایودھیا پوری کے راجہ رام چندر جی پرسن ہو کر چڑھے۔ اس رتھ میں چار سُندر اجر امر اور من کی گتی کے سمان تیز گام گھوڑے جُتے ہوئے تھے۔

رتھ آرُدھ رگھوناتھ ہی دیکھی۔ دھائے کپی بل پائے بسیشی
سہی نہ جائے کپنہ کے ماری۔ تب راون مایا بستاری

شری رگھوناتھ جی کو رتھ پر سوار دیکھ کر بانروں کے حوصلے بڑھ گئے ہو گئے وہ دوڑ کر پل پڑے ان کی مار برداشت نہیں کی جاتی۔ تب راون نے مایا پھیلائی۔

سو مایا رگھو بیر ہی بانچی۔ لچھمن کپنہ سو مانی سانچی
دیکھی کپنہ نسا چر انی۔ انج سہت بہو کوسلا دھنی

صرف رگھوناتھ جی ہی اس مایا کے بھید کو جان پائے۔ باقی سب بانروں اور لچھمن جی نے بھی اسے سچی سمجھا۔ بانروں نے راکشس فوج میں بہت سے بہادر لچھمن دیکھے۔

بہو رام لچھمن دیکھ مرکٹ بھالو من اتی اپڈرے
جنو چتر لکھت سمیت لچھمن جہنہ سو تہنہ چتو ہِن کھرے
نج سین چکت بلوک ہنس سر چاپ سجِ کوسل دھنی
مایا ہری ہری نمِکھ مہنہ ہرشی سکل مرکٹ انی

بہت سے رام اور لکشمن دیکھ کر بانر اور بھالو من ہی من اس مایا سے بہت ہی ڈر گئے۔ وہ لکشمن جی سمیت جہاں تھے وہاں ہی تصویر کی بھانت بے حس و حرکت کھڑے دیکھتے رہے۔ اپنی سینا کو مایا سے موہت دیکھ کر دکھوں کو ہرنے والے بھگوان شری رام جی نے ہنس کر دھنش پر بان چڑھایا اور پل بھر میں ساری مایا ہر لی۔ بانر فوج بڑی پرسن ہوئی۔

بہوری رام سب تن چتے بولے بچن گمبھیر
دوند یدھ دیکھہو سکل شرمت بھئے اتی بیر

پھر شری رامچندر جی سب کی طرف دیکھ کر گمبھیر (سنجیدہ) بچن بولے۔ اے بہادرو! تم سب لڑتے لڑتے بہت تھک گئے ہو۔ اس لئے اب میرا اور راون دونوں کا یدھ دیکھو۔

اس کہہ رتھ رگھوناتھ چلاوا۔ سر چرن پنکج سر نادا
تب لنکیس کرودھ اُر چھاوا۔ گرجت ترجت سمکھ دھاوا

ایسا کہہ کر شری رگھوناتھ جی نے برہمنوں کے چرن کملوں میں سر نوایا اور رتھ آگے بڑھایا۔ تب راون کی چھاتی کرودھ سے جل اُٹھی اور وہ گرجتا اور للکارتا ہوا پربھو کی طرف کو بڑھا۔

جیتہو جے بھٹ سنکھگ ماہیں۔ سنو تاپس میں تنہہ سم ناہیں
راون نام جگت جس جانا۔ لوکپ جاکیں بندی خانہ

اور جوش میں آ کر بولا۔ اے تپسوی سن! تم نے آج تک یدھ میں جتنے یودھاؤں کو جیتا ہے۔ میں ان جیسا نہیں ہوں۔ میرا نام راون ہے ساری دنیا میرا لوہا مانتی ہے سارے لوکپال میرے قید خانے میں پڑے ہیں۔

کھر دوشن برادھ تمہہ مارا۔ بدھیو بیادھ او بالی بچارا
نسیچر نکر سبھٹ سنگھاریہو۔ کنبھکرن گھن نادہی ماریہو

تم نے کھر دوشن اور براده کو مار ڈالا اور بیچارے بالی کو شکاری کی طرح دھوکے سے مار دیا۔ بڑے بڑے راکشس ویروں کو ہلاک کر دیا کنبھ کرن اور میگھناد کو بھی مار ڈالا۔

آج بیر سب لیہوں نباہی۔ جوں رن بھوپ بھاج نہیں جاہیں
آج کروں کھل کال حوالے۔ پرےہو کٹھن راون کے پالے

ارے راجہ! اگر تم یدھ میں ڈٹے رہے اور بھاگ نہ کھڑے ہوئے تو آج میں سب کا بدلہ نکالوں گا۔ آج میں یقیناً تمہیں موت کے حوالہ کر دوں گا آج تمہیں راون جیسے سخت اور بلوان یودھا سے واسطہ پڑا ہے۔

سُن دربچن کال بس جانا۔ ہنسی بچن کہہ کرپا ندھانا
ستیہ ستیہ سب تو پربھتائی۔ جلپسی جن دیکھاؤ منہ مائی

راون کے ان دربچنوں کو سنکر شری رام جی نے اسکو موت کے وش جانا
تب کرپا ندھان پربھو ہنس کر بولے۔ تمہاری ساری بُرائی جیسا کہ تم نے کہا ہے
بالکل ٹھیک ہے پر فضول بک بک نہ کرو اپنی مردانگی کے جوہر دکھلاؤ۔

جن جلپنا کر سجس ناہی نیتی سُن ہی کرہی چھما
سنسار مہہ پرش تری بدھ پاٹل رسال پنس سما
ایک سُمن پرد ایک سمن پھل ایک پھلے کیول لاگہیں
ایک کہہیں کہہیں کرہیں اپر ایک کرہیں کہت نہ باگہیں

دبر بچن بک بک کرکے اپنے سندر یش کا ناش نہ کرو۔ معاف کرنا میں نیتی کہتا
کہتا ہوں۔ سنو! سنسار میں گلاب، آم اور کٹہل کی طرح تین طرح کے پُرش ہوتے ہیں
گلاب صرف پھول دیتا ہے۔ آم کا برکش پھل اور پھول دونوں دیتا ہے اور
کٹہل میں صرف پھل ہی لگتے ہیں۔ اس طرح ایک پرکار کے پُرش تو وہ ہوتے
ہیں جو کہتے ہیں پر کرتے نہیں دوسری قسم کے وہ ہیں جو کہتے بھی ہیں اور کرتے
ہیں اور تیسری قسم کے پُرش وہ ہیں جو کام کرکے دکھلاتے ہیں گپ نہیں ہانکتے

رام بچن سُن بہنسا موہی سکھاوت گیان۔
بیر کرت نہیں تب ڈرے اب لاگے پریہ پران

شری رام جی کے بچن سنکر راون خوب ہنسا اور بولا مجھے گیان سکھلاتے
ہو؟ دشمنی کرتے تو ڈرے نہیں اب اپنے پران پیارے لگنے لگے۔

کہہ دربچن کرودھ دسکندھر۔ کلس سمان لاگ چھانڑے سر
نانا کار سِلی مکھ دھائے۔ دُسی اُردِیدسی گگن مہی چھائے

دربچن کہہ کرکرودھ میں آکر راون تجبر کے سمان بھیانک بان چھوڑنے
لگا طرح طرح کے بان دوڑے اور دشائیں دشائیں نیچے اوپر سب جگہ بانوں سے چھپا گئی۔

پاوک سر چھانڑیو رگھوبیرا۔ چھن مہنہ جرے نساچر تیرا
چھاڑیسی تیر سکتی کیسائی۔ بان سنگ پربھو پھیر چلائی

شری رگھوبیر جی نے اگنی بان چھوڑا۔ راون کے سب بال بھسم ہو گئے۔ تب
اس نے کسیانہ ہو کر بہت ہی بھیانک شکتی چھوڑی۔ جسے شری رام جی نے
بان سے بلپدھ کر واپس بھیج دیا۔

کوٹنہ چکر ترسول پبارے۔ بنو پریاس پربھو کاٹ نوارے
نپھل ہوہیں راون سر کیسیں کھل کے سکل منورتھ جیسیں

اس نے کروڑوں چکر اور ترسول چلائے۔ لیکن پربھو شری رام جی
نے بڑی آسانی سے ایسے انکو کاٹ گرایا۔ جیسے دُشٹ پُرش کے سب منورتھ
نشپھل ہو جاتے ہیں۔ ویسے ہی راون کے سب بان نشپھل گئے۔

تب ست بان سارتھی مار یسی۔ پربھو ستھو می جے رام پکار یسی
رام کرپا کر سوت اُٹھاوا۔ تب پربھو پرم کرودھ کہنہ پاوا

تب اس نے سری رام جی کے سارتھی کو سو بان مارے وہ ........
رام جی کی جے پکار کر زمین پر گر پڑا شری رام جی نے کرپا کر سارتھی کو اُٹھایا تب
پربھو شری رام جی سخت طیش میں آ گئے۔

بھئے کرودھ جدھ پرودھ رگھونتی نردن سایک کسمسے
کودنڈ دھن آتی جنڈ سُن منوجاست مارت گرسے
مندودری ار کمپ کمپتی کمٹھ بھو دھر تر سے
چکّر ہیں دِگ گج دسن گہہ مہی دیکھ کوتک سُر ہنسے

یُدھ میں دشمن کے خلاف پربھو شری رام جی بہت ہی طیش میں آ گئے۔ اُن کے
بان ترکش سے باہر آنے کے لیے تڑپنے لگے۔ اُنکے دھنش کی گھوڑ ٹنکار سنکر منش
آہاری راکشس سہم گئے۔ مندودری کی چھاتی دھڑکنے لگی۔ سمندر، کچھپ، زمین اور
پربت ڈر گئے۔ دشاؤں کے ہاتھی زمین کو دانتوں سے پکڑ کر چنگھاڑنے لگے
یہ اچنبھا دیکھ کر دیوتا لوگ ہنسے۔

تانیو چاپ شرون لگ چھانڑے بسکھ کرال
رام مارگن گن چلے لہلہات جن بیال

تب شری رام جی نے دھنش کو کانوں تک کھینچ کر بھیانک بان چھوڑے
ان کے بان ایسے چلے مانو لہراتے ہوئے سانپ جا رہے ہوں۔

چلے بان سپچھ جن ارگا۔ پرتھمہیں ہتیو سارتھی تُرگا
رتھ بھنج ہت کیتو تیاکا۔ گرجا اتی انترل تھا کا

بان ایسے چلے، مانو پنکھ والے سانپ اُڑ رہے ہوں۔ انہوں نے پہلے سارتھی اور گھوڑوں کو مار ڈالا۔ پھر رتھ کو چور چور کر کے نشان اور جھنڈے کو ذلت آمیز بنا دیا۔ تب راون جوش سے گرجا لیکن من میں وہ تھک چکا تھا۔

ترت آن رتھ چڑھ کھسیانہ۔ استر ششتر چھاڑیسی بدھی نانا
بپھل ہوہیں سب اُدم تاکے۔ جیسے پردروہ نرت منسا کے

وہ کھسیانہ ہو کر پھر دوسرے رتھ پر سوار ہو کر طرح طرح کے استر ششتر چلانے لگا۔ اس کی کوششیں ضائع ہو گئیں۔ جیسے دوسرے کی برائی سوچنے والے شخص کی ساری کوششیں ناکام ہو جاتی ہیں۔

تب راون دس سول چلاوا۔ باج چار مہی مار گراوا
تُرگ اُٹھائے کوپ رگھو نایک۔ کھینچ سراسن چھاڑے سایک

تب راون نے دس ترشول چلائے اور شری رام چندر جی کے چاروں رتھ کے گھوڑوں کو پرتھوی پر مار گرایا۔ گھوڑوں کو اُٹھا کر شری رگھو ناتھ جی نے غصہ کر کے دھنش کھینچ کر بان چھوڑے۔

راون سر سروج بن چاری۔ چلی رگھوبیر سلی مکھ دھاری
دس دس بان بھال دس مارے۔ نسر گئے چلے رُدھر نپارے

راون کے سر رُوپی کمل بن میں وچرنے والے شری رگھو ناتھ جی کے بان رُوپی بھونروں کی قطاریں چلیں۔ شری رام جی نے اُس کے دسوں سروں میں دس دس بان مارے۔ جو سروں کے آر پار ہو گئے اور خون کی دھار بہنے لگی۔

سرت رُدھر دھائیو بلوانا۔ پربھو پنی کر تا دھن سر سندھانا
تیس تیر رگھوبیر پیارے۔ بھج سمیت سیس مہی پارے

خون بہتے ہوئے مہابلی راون دوڑا۔ پربھو نے پھر دھنش پر بان چڑھایا۔ انہوں نے تیس بان چھوڑے اور راون کے دسوں بازوؤں سمیت دسوں سروں کو کاٹ کر پرتھوی پر گرا دیا۔

چوپائی

کاٹتہیں پنی بھئے نبینے۔ رام بہوری بھجا سر چھینے
پربھو بہہ بار باہو سر ہیئے۔ کٹت جھٹت پنی نوتن بھئے

سر اور ہاتھ کٹتے ہی پھر نئے پیدا ہو گئے۔ شری رام جی نے پھر بھجاؤں اور سروں کو کاٹ گرایا۔ اس طرح پربھو نے بہت دفعہ بھجائیں اور سر کاٹے۔ لیکن ہر بار ہی کٹ کر وہ نئے پیدا ہو جاتے ہیں۔

پنی پنی پربھو کاٹت بھج سیسا۔ اتی کوتکی کوسلادھیسا
رہے چھائے نبھ سر اُرو باہو۔ مانہوں امت کیتو اُرو راہو

پربھو بار بار اُس کی بھجاؤں اور سروں کو کاٹ رہے ہیں۔ اور دیسی شری رام جی بڑے مایاوی ہیں۔ آکاش میں سر اور بازو ایسے چھا گئے مانو بے شمار راہو اور کیتو ہوں۔

جن راہو کیتو انیک نبھ پتھ سٹروت سونت دھاوہیں
رگھوبیر تیر پرچنڈ لاگہیں بھومی گرن نہ پاوہیں
ایک ایک سر نکر چھید نبھ اُرت اِمے سوہہیں
جن کوپ دن کر نکر جہاں تہاں بدھنتد پو ہہیں

مانو بے شمار راہو اور کیتو خون گراتے ہوئے آکاش کے راستے میں دوڑ رہے ہوں۔ شری رام جی کے پرچنڈ بان کے لگنے کے کارن وہ زمین پر گرنے نہیں پاتے۔ ایک ایک تیر سے بہت سے سر بندھے ہوئے آکاش میں اُڑتے ہوئے ایسے شوبھا پا رہے ہیں۔ مانو کرودھ کر کے سُورج کی کرنیں ادھر اُدھر راہوؤں کو بیندھ رہی ہوں۔

جمے جمے پربھو ہرتاس سر تمے تمے ہوہیں اپار
سیوت بشئے بردھ جمے نت نت نوتن مار

پربھو رام جیسے جیسے اُس کے سروں کو کاٹتے ہیں۔ ویسے ہی ویسے وہ بے شمار بڑھتے جاتے ہیں۔ جیسے وشئے بھوگ کرنے سے کام جیسا دن بدن نئے سے نیا بڑھتا ہی جاتا ہے۔

دس مکھ دیکھ سرنہہ کے بادھی بسرا مرن بھئی رس گاڑھی

گرجیو موڑھ مہا ابھیمانی ۔ دھائیو دسہو سراسن تانی

سروں کو بڑھتے ہوئے دیکھ کر راون کو اپنی موت بھول گئی وہ کرودھ سے آگ بگولا ہو گیا پھر وہ مہا ابھیمانی مُوڑھ گرجا اور دسوں دھنش کو تان کر دوڑا۔

سمر بھُومی دسکندھر کوپیو ۔ برش بان رگھُوپتی رتھ توپیو
دنڈ ایک رتھ دیکھ نہ پریو ۔ جنُ نہار مہنہ دن کر دُریو

رن بھُومی میں راون جوش سے بھر گیا۔ اُس نے بانوں کی بارش کر کے شری رگھوناتھ جی کے رتھ کو ڈھک دیا۔ ایک گھڑی تک رتھ کہیں نظر نہیں آیا۔ مانو کہُر میں سورج چھُپ گیا ہو۔

ہاہا کار سُرنہہ جب کینہا ۔ تب پربھُو کوپ کار مُک لینہا
سر نوار رپُو کے سر کاٹے ۔ تے دسی بدسی گگن مہی پاٹے

جب دیوتاؤں نے گھبرا کر ہاہا کار کیا۔ تب پربھو شری رام جی نے کرودھ کر کے دھنش اُٹھایا۔ راون کے بانوں کو ہٹا کر انہوں نے پھر اُس کے سر کاٹے اور ان رتھوں کو کاٹ کر اُن سے دشا بدشا نیچے اوپر سب جگہ ڈھک دی۔

کاٹے سر نبھ مارگ دھاوہیں ۔ جے جے دھُن کر بھے اُپجاوہیں
کہنہ لچھمن سُگریو کپیسا ۔ کہنہ رگھُوبیر کوسلا دھیسا

کاٹے ہوئے سر آکاش کے راستوں میں اُڑتے ہیں۔ اور جے جے کی اونچی آواز کر کے بھے پیدا کرتے ہیں لکشمن اور بانر راج سُگریو کہاں ہیں اور اودھ پتی رگھُوبیر کہاں ہیں۔

کہنہ رام کہہ سر نکر دھائے دیکھ مرکٹ بھج چلے
سندھان دھنُ رگھوبنس منی ہنس سر نہہ سر بیدھے بھلے
سر مالکا کر کالکا گہہ برند برندنہہ بہُ ملیں
کر رُدھر سر مجن منہوں سنگرام بٹ پوجن چلیں

رام کہاں ہیں ؟ یہ کہہ کر سروں کے سموہ دوڑے انہیں دیکھ کر بانر بھاگ چلے ۔ تب دھنش کو ہنس کر تان شری رام چندر جی نے ہنس کر اُن سروں کو تیروں سے بلیندھ ڈالا۔ ہاتھوں میں سروں کی مالائیں لے کر کال جوگنیں اکٹھی ہو کر خون کی ندی میں اشنان کرنے چلیں۔ مانو یدھ روپی بٹ برکش (بڑ کا درخت) کی پوجا کرنے جا رہی ہوں۔

پنی دس کنٹھ کرودھ ہوئے چھاڑی سکتی پرچنڈ
چلی بھبھیشن سنمکھ منہوں کال کر دنڈ

تب راون نے جوش میں بھر کر پرچنڈ شکتی چھوڑی۔ وہ بھبھیشن کی طرف یمراج کے ڈنڈے کے سمان بڑھی۔

آوت دیکھ سکتی اتی گھورا ۔ پرنتارتی بھنجن پن مورا
ترت بھبھیشن پاچھیں میلا ۔ سنمکھ رام سہیو سوئی سیلا

بھگوان شری رام چندر جی نے جب اُس مہا بھیانک شکتی کو بھبھیشن کی طرف آتے دیکھا تب انہوں نے من میں وچار کیا کہ شرناگتوں کے دُکھ ناش کرنے کا میں نے پرن اُٹھا رکھا ہے۔ بھبھیشن کو پیچھے کر کے وہ بھیانک شکتی اپنے اوپر سہہ لی۔

لاگ سکتی مُورچھا کچھُ بھئی ۔ پربھُو کرت کھیل سُرنہہ بکلئی
دیکھ بھبھیشن پربھُو شرم پالو ۔ گہہ کر گدا کرودھ ہوئے دھالو

شکتی کے لگتے ہی پربھو کو کچھ مورچھا ہو گئی۔ پربھو نے تو یہ لیلا کی تھی پر دیوتا لوگ گھبرا گئے۔ پربھو کو تھکا ہوا جان کر بھبھیشن جی طیش میں آ کر ہاتھوں میں گدا لے کر دوڑے

رے کبھاگیہ سٹھ مند کبدھ تے ۔ تیں سُر نر مُنی ناگ بُرودھے
سادر سو کہنہ سیس چڑھائے ۔ ایک ایک کے کوٹنہہ پائے

اور بولے ۔ او بدقسمت مورکھ نیچ بدھی والے ۔ تو نے دیوتاؤں، منشوں، منیوں، ناگوں سبھی سے دشمنی بڑھائی۔ تو نے شردھا سے شِو جی کو سر چڑھائے اسی لئے ایک ایک سر کے بدلے کروڑوں سر پائے۔

تیہی کارن کھل اب لگ بانچیو ۔ اب تو کال سیس پر ناچیو
رام سمکھ سٹھ چہسی سمپدا ۔ اس کہہ ہنسی ماچھ ار گ

اسی وجہ سے مدُ ہنت اتوا ہتا ک زندہ ہے لیکن اب تیری موت تیرے
سر پر ناچ رہی ہے۔ ارے مُورکھ تو شری رام جی کی مخالفت کرکے زندہ
رہنا چاہتا ہے ایسا کہہ کر ببھیشن نے راون کی چھاتی میں گدا ماری۔

اُر ماجھ گدا پرہار گھور کٹھورا اگت مہی پر یو
دس بدن سونت سروت پنی سنبھار پا بہورِ بہر لیو
دو و بہرے اتی بل مل جدھ پرّدھ ایکا ایکہی ہنے
رگھو بیر بل درپت ببھیشن گھال نہیں تا کہنہ گنے

چھاتی میں کٹھور گدا کے بھاری وار سے چوٹ لگتے ہی راون زمین پر
گر پڑا۔ اُس کے دس منہ سے خون بہنے لگا۔ اپنے آپ کو پھر سنبھال کر
وہ غصے میں بھرا ہوا دوڑا۔ دونوں مہابلوان یودھا آپس میں گتھم گتھا ہو گئے
اور یدھ میں ایک دوسرے کو دشمن سمجھتے ہیں وہ مارنے لگے۔ شری رگھوبیر جی
کے بل کے گھمنڈ میں ببھیشن جی راون جیسے مشہور یودھا کو بھی پرستگ کے
برابر نہیں گنتے۔

اما ببھیشن راون، ہی سنمکھ چیتو کہ کاؤ
سو اب بھرت کال جیوں شری رگھو بیر پربھاؤ

شو جی کہتے ہیں۔ ہے پاربتی! جو ببھیشن راون کے سامنے ڈر کے مارے
آنکھ اُٹھا کر بھی نہ دیکھ سکتا تھا۔ وہ اب کال کے سمان اُس سے ٹکر لے رہا ہے
یہ شری رگھو بیر جی کا ہی پربھاؤ ہے۔

دیکھا شرمت ببھیشن بھاری۔ دھایو ہنومان گری دھاری
رتھ تُرنگ سارتھی نپاتا۔ ہردے ماجھ تیہی مارسی لاتا

ببھیشن جی کو بہت ہی تھکا ہوا دیکھ کر ہنومان جی پہاڑ اُٹھا کر دوڑے۔
اور اس کے وار سے رتھ گھوڑے اور سارتھی کو مار ڈالا اور راون کی چھاتی میں لات ماری

ٹھاڈھ رہا اتی کمپت گاتا۔ گیو ببھیشن جہہ جن تراتا
پنی راون کپی ہتیو پچاری۔ چلیو گگن کپی پونچھ پساری

راون کھڑا رہا لیکن اس کا شریر تھر تھر کانپنے لگا۔ اتنے میں ببھیشن بیوکوں
کی رکشا کرنے والے بھگوان شری رام جی کے پاس گئے پھر راون نے للکارتے
ہوئے ہنومان جی کو مارا۔ وہ پونچھ کو پھیلا کر آکاش میں چلے گئے۔

گہیسی پونچھ کپی سہت اُڑانا۔ پنی پھر بھِرِ یو پربل ہنومانا
لرت آکاش جگل سم جودھا۔ ایکہی ایک ہنت کر کرودھا

راون نے ہنومان جی کی پونچھ پکڑ لی۔ وہ راون کو بھی ساتھ لیے ہوئے
آکاش میں اُڑے۔ مہابلوان ہنومان گھوم کر پھر راون سے بھڑ گئے۔ برابر
کے دونوں یودھا آکاش میں لڑتے ہوئے جوش میں بھر کر ایک دوسرے کو مارنے لگے

سوہہیں نبھ چھل بل بہُ کرہیں۔ کجّل گری سمیرو جنُ لرہیں
بدھی بل نسیچر پرے نہ پاریو۔ تب مارت ست پربھو سنبھاریو

دونوں یودھا داؤ پیچ کرتے ہوئے آکاش میں لڑتے ایسے شوبھا پا رہے ہیں
مانو کاجل پہاڑ اور سمیرو پربت لڑ رہے ہوں۔ جب بدھی اور بل سے راون گرائے
نہ گرا۔ تب شری ہنومان جی نے پربھو شری رام چندر جی کا سمرن کیا۔

سیتھار شری رگھو بیر دھیر پچار کپی راون ہیلتو
مہی پرت پنی اُٹھ لرت دیو نہہ جگل کہہ جے جے بھنیو
ہنومنت سنکٹ دیکھ مرکٹ بھالو کرودھ آتر چلے
رن مت راون سکل سبھٹ پرچنڈ بھج بل دل ملے

شری رگھو ویر جی کا سمرن کر کے دیوتا ہنومان جی نے للکار کر راون کو مارا۔
اور دونوں زمین پر گر پڑے اور اُٹھ کر پھر لڑنے لگے۔ دیوتاؤں نے دونوں کی
بہادری کی داد دی۔ ہنومان جی کو سنکٹ میں دیکھ کر بانر اور ریچھ غصہ میں بیاکل
ہو کر دوڑے لیکن لڑائی کے نشے میں متوالے راون نے سارے بانر اور ریچھ
یودھاؤں کو اپنے پرچنڈ بازوؤں کی شکتی سے کچل کر پیس ڈالا۔

تب بھئے رگھو بیر بچارے دھائے کیس پرچنڈ
کپی بل پربل دیکھ تیہیں کینہہ پرگٹ پاشنڈ

تب شری رگھو بیر جی کے للکارنے پر مہابلوان بانر دوڑے، بازوؤں کے
بھاری بل کو دیکھ کر راون نے مایا رچائی۔

انتر دھان بھیو چھن ایکا۔ پنی پرگٹے کھل روپ انیکا

رگھوپتی کٹک بھالو کپی جتنے۔ جہنہ تہنہ پرگٹ دسانن تنے

پل بھر کے لئے راون غائب ہو گیا۔ پھر اُس دشٹ نے اپنے بہت سے روپ پرگٹ کئے۔ شری رگھوناتھ جی کے لشکر میں جتنے ریچھ بانر تھے اتنے ہی راون چاروں طرف ظاہر ہو گئے۔

دیکھے کپنہ امت دسسیسا۔ جہنہ تہنہ بھجے بھالو ارو کیسا
بھاگے بانر دھرہیں نہ دھیرا۔ تراہی تراہی لچھمن رگھوبیرا

بانروں نے بے شمار دس مُکھوں والے راون دیکھے۔ بھالو اور بانر ادھر اُدھر ڈر کے مارے بھاگ چلے۔ وہ ایسے بھاگے کہ دھیرج ہی نہیں دھرتے ہیں۔ اور پکارتے جاتے ہیں کہ ہے لکشمن! اے رگھوبیرا! ہمیں بچائیے۔

دہ دسی دھاوہیں کوٹنہ راون۔ گرجہیں گھور کٹھور بھیاون
ڈرے سکل سُر چلے پرائی۔ جے کی آس تجہو اب بھائی

دسوں اطراف میں کروڑوں راون دوڑ رہے ہیں اور کٹھور اور گھور بھیانک گرجنا کرتے ہیں۔ ڈر کے مارے سب دیوتا یہ کہتے ہوئے بھاگ چلے کہ بھائی! اب فتح کی اُمید نہ رکھو۔

سب سُر جتے ایک دسکندھر۔ اب بہو بھئے تکہو گری کندر
رہے برنچی سمبھو منی گیانی۔ جنہ جنہ پربھو مہما کچھ جانی

ایک ہی راون نے سب دیوتاؤں کو جیت لیا تھا۔ اب تو بے شمار راون ہو گئے ہیں۔ اس لئے ہے بھائی! اب کہیں پہاڑوں کے غاروں میں پناہ لو۔ برہما جی، شیو جی اور گیانی مُنی جو پربھو شری رام جی کی مہما کو جانتے ہوئے ڈٹے رہے وہ ذرا نہ گھبرائے۔

چھند

جانا پرتاپ تے رہے نربھے کپنہ رپو مانے پھرے
چلے بچل مرکٹ بھالو سکل کرپال پاہی بھے آترے
ہنومنت انگد نیل نل اتی بل لرت رن بانکرے
مردہیں دسانن کوٹ کوٹنہ کپٹ بھو بھٹ انکرے

جو شری رام جی کی مہما کو جانتے تھے، وہ بے دھڑک ڈٹے رہے۔ بانروں نے تو ان مایا کے راونوں کو سچ مچ کے راون جانا۔ اس لئے ڈر کے مارے سارے بانر اور بھالو گھبرا گئے۔ اور ہے کرپالو شری رام جی! انہیں بچاؤ، اس پکار کے سے ویاکل ہو کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ اگر مہا بلوان رن کے بانکے ہنومان، انگد، نل، نیل لڑتے ہیں۔ اور کپٹ بھومی سے پیدا ہوئے کروڑوں کروڑوں بودسا راونوں کو کچلتے ہیں۔

سُر بانر دیکھے بکل ہنسیو کوسلادھیش
سجی سارنگ ایک سر ہتنے سکل دس سیس

دیوتاؤں اور بانروں کی گھبراہٹ دیکھ کر اودھ پتی شری رام چندر جی ہنسے۔ اور سارنگ دھنش پر ایک بان چڑھا کر ان مایا کے راونوں کو مار ڈالا۔

پربھو چھن مہنہ مایا سب کاٹی۔ جمے رَبی اُئیں جاہیں تم بھائی
راون ایک دیکھ سُر ہرشے۔ پھرے سُمن بہو پربھو پر برشے

چھن بھر میں پربھو شری رام جی نے سب مایا کاٹ ڈالی۔ جیسے سورج کے طلوع ہوتے ہی تاریکی نشٹ ہو جاتی ہے۔ ویسے ہی سب راون نشٹ ہو گئے۔ اب ایک ہی لنکا پتی راون کو دیکھ کر دیوتا خوش ہوئے۔ اور انہوں نے لوٹ کر پربھو پر پھولوں کی بارش کی۔

بھج اٹھائے رگھوپتی کپی پھیرے۔ پھرے ایک ایکنہ تب ٹیرے
پربھو بل پائے بھالو کپی دھائے۔ ترل تمک سنجگ مہی آئے

شری رام جی نے بازو کے اشارے سے سب بانروں کو لوٹایا۔ تب وہ ایک دوسرے کو پکار پکار کر لوٹ آئے۔ پربھو کا بل پا کر بھالو اور کپی دوڑے۔ چنچل بانر جوش میں بھرے ہوئے اچھل اچھل کر رن بھومی میں آئے۔

استتی کرت دیوتنہ دیکھیں۔ بھیئوں ایک میں انہہ کے لیکھیں
سٹھہو سدا تمہہ مور مرائل۔ اس کہہ کوپ گگن پر دھائل

راون نے دیوتاؤں کو جب شری رام جی کی استتی کرتے دیکھا تو اس نے سوچا کہ دیوتا سمجھتے ہیں کہ میں صرف ایک ہی راون رہ گیا ہوں۔ اس لئے خوشی سے بغلیں بجا رہے ہیں۔ وہ غصے سے بھر کر بولا۔ ارے مورکھو! تم تو سدا سے ہی میری مار کا نشانہ بنتے رہے ہو! ایسا کہہ کر وہ طیش کھا کر آکاش میں چڑھ کر دیوتاؤں کی طرف لپکا۔

ہاہا کار کرت سُر بھاگے۔ کھل ہُو جاہُو کہہ مورین آگے
دیکھ بِکل سُر انگد دھایو۔ کوُد چرن گہہ بھُومی گِرایو

ہا ہا کار کرتے ہوئے دیوتا بھاگے۔ راون نے اُن کو للکارتے ہوئے کہا: ارے دُشٹو! میرے سامنے سے تم کہاں بھاگ جاؤ گے۔ دیوتاؤں کو بیاکل دیکھ کر انگد دوڑے اور اچھل کر راون کے پاؤں پکڑ کر اُسے دھرتی پر گرا دیا۔

گہہ بھُومی پرِ لات ماریو بالی سُت پربھو پہیں گیئو
سنبھار اُٹھ دس کنٹھ گھور کٹھور رو گرجت بھیئو
کر داپ چاپ چڑھائے دس سندھان سر بہو برشئی
کیے سکل بھٹ گھایل بھے آکل دیکھ نج بل ہرشئی

اسے زمین پر گرا کر لات مار کر بالی کا راجکمار پربھو رام جی کے پاس چلے گئے۔ راون سنبھل کر اُٹھے اور بڑے زور سے بھیانک آواز سے گرجنے لگا۔ بل کے گھمنڈ میں بھر کر اُس نے دسوں دھنشوں کو کھینچ کر بہت سے بانوں کی بارش کی جس سے اُس نے سب بانر اور بھالو یودھا زخمی اور خوف زدہ کر دیئے۔ ایسا اپنا بل دیکھ کر راون بہت ہی پرسن ہوا۔

تب رگھوپتی راون کے سیس بھُجا سر چاپ
کاٹے بہت بڑھے پنی جمے تیرتھ کر پاپ

تب شری رگھوناتھ جی نے راون کے سر بازو، بان اور دھنش کاٹ ڈالے۔ لیکن وہ پھر بہت بڑھ گئے۔ جیسے تیرتھ میں کئے ہوئے پاپوں کا بُرا پھل بڑھتا ہی جاتا ہے۔

سر بھُج بادھ دیکھ رِپو کیری بھالو کپیہہ رِس بھئی گھنیری
مرت نہ موڑھ کٹے ہوں بھُج سیسا دھائے کوپ بھالو بھٹ کیسا

دشمن کے سروں اور بازوؤں کو بڑھتے دیکھ کر بھالو بانر بازوؤں کو بہت کرودھ ہُوا۔ یہ مُورکھ بازو اور سر کٹنے پر بھی نہیں مرتا۔ ایسا کہہ کر بانر اور بھالو یودھا غصّہ کھا کر دوڑے۔

چوپائی

بالی تنیہ مارُت نل نیلا۔ بانرراج دُوبد بل سیلا
بٹپ مہی دھر کریں پرہارا۔ سوئی گری تر دگہہ کپیہہ سو مارا

بالی کمار انگد، ہنومان، نل اور نیل، بانرراج سگریو اور مہابلوان دوید وغیرہ یودھا راون پر درختوں اور پہاڑوں کو پکڑ کر بازوؤں کو مارتا ہے۔

ایک نکھنہ رِپو بپُش بداری بھاگ چلہیں ایک لاتنہ ماری
تب نل نیل سرنہ چڑھ گیئو نکھنہ للار بدارت بھیئو

کوئی بانر اُس کے شریر کو اپنے تیز ناخنوں سے پھاڑ کر بھاگ جاتا ہے۔ نل اور نیل راون کے سروں پر چڑھ گئے اور ناخنوں سے اس کی پیشانی پھاڑنے لگے۔

رُدھر دیکھ بِشاد اُر بھاری تنہہ ہی دھرن کہہ بھُجا پساری
گہے نہ جاہیں کرنہہ پر پھرہیں جنُ جگ مدھپ کمل بن چرہیں

لہُو دیکھ کر اسے من میں بڑا دکھ ہوا۔ اس نے ان دونوں کو پکڑنے کے لئے ہاتھ پھیلائے لیکن وہ قابو میں نہیں آتے ہاتھوں کے اُوپر ہی پھرتے ہیں۔ مانو دو بھونرے کمل کے بن میں کھیل رہے ہوں۔

کوپ کود دُو دھرِ لیسی بہوری مہی پٹکت بھجے بھُجا مروری
پُنی سکوپ دس دھن کر لینہے سرنہہ مار گھایل کپی کینہے

تب راون نے کرودھ میں آ کر اُچھل کر ان دونوں کو پکڑ لیا۔ جیسے ہی اُنہیں ہاتھوں سے پرتھوی پر پٹکنے لگا تب وہ دونوں اُس کے بازوؤں کو مروڑ کر چھوٹ کر بھاگ گئے۔ پھر اس نے دسوں دھنش لئے اور بانروں کو بانوں سے مار کر زخمی کر دیا۔

ہنومد آدی مورچھت کرِ بندر۔ پائے پردوش ہرش دسکندھر
مورچھت دیکھ سکل کپی بیرا۔ جاموَنت دھائیو رن دھیرا

ہنومان وغیرہ سب بانر یودھاؤں کو بے ہوش کر کے اور شام کا وقت دیکھ کر راون پرسن ہوا۔ سارے بانروں کو بے ہوش دیکھ کر رن دھیر جاموَنت دوڑے۔

سنگ بھالو بھود نشر زد ساری ۔ مارن لگے پچاری پکاری
بھبتو کرُودھ راون بلوانا ۔ گہہ پد مہی پٹکے بھٹ نانا ۱۰

بانر سینا کے ہاتھی بھاری دیو رسا پر بہت اندیشہ ور کر اٹھا کر لڑنے کے لیا کر راون کو مارنے لگے ۔ مہابلوان راون جوش میں بھر کر اُن کے پاؤں پکڑ پکڑ کر زمین پر اٹھا اٹھا کر پٹکنے لگا ۔

دیکھ بھالو پتی نج دل گھاتا ۔ کوپ ماجھ اُر مارے سی لاتا

اپنے دل کا گھات ہوتے دیکھ کر جامونت نے غصے سے گھبرا کر راون کی چھاتی پر لات ماری ۔

چھاتی میں لات کی زبردست چوٹ کر راون دیا کل ہو کر رتھ سے زمین پر گر پڑا اس نے اپنے بیس ہاتھوں میں بھالوؤں کو پکڑ رکھا تھا مانو رات کے وقت کنول کے پھولوں پر بھنورے بیٹھے ہوئے ہوں ۔ اسے بیہوش دیکھ کر اس کی چھاتی میں ایک اور لات مار کر بھالو راج جامونت پربھو شری رام جی کے پاس گئے ۔ رات کا وقت دیکھ کر سارتھی نے راون کو رتھ میں ڈال لیا ۔ (اور لنکا کو لے جاتا ہوا) اسے ہوش میں لانے کی تدبیر کرنے لگا ۔

مُورچھا بگت بھالو کپی سب آئے پربھو پاس
نیسچر سکل راون ہی گھیر رہے اتی تراس

مورچھا دور ہونے پر سب بھالو اور بانر پربھو شری رام جی کے پاس گئے ۔ ادھر سب راکشسوں نے خوف زدہ ہو کر راون کو گھیر لیا ۔

ماس پارائن چھبیسواں وشرام

تیہی نسی سیتا پہیں جائی ۔ ترجٹا کہہ سب کتھا سنائی
سر بھج باڈھ سنت رپو کیری ۔ سیتا اُر بھئی تراس گھنیری

اسی رات سیتا جی سے ترجٹا نے یدھ کی ساری کتھا کہہ سنائی شترو کے سروں اور بازوؤں کے بار بار بڑھنے کی خبر سن کر سیتا جی کے من میں بڑا ڈر ہوا ۔

مُکھ ملین اپجی من چنتا ۔ ترجٹا سن بولی تب سیتا
ہوئے ہی کہا کہسی کن ماتا ۔ کیہی بدھی مرہی بسو دکھ داتا

سیتا جی کا چہرہ اداس ہو گیا ۔ اُن کے من میں بہت فکر ہوا ۔ وہ ترجٹا سے بولیں ہے ماتا ! بتاؤ اب کیا ہوگا ؟ ساری دنیا کو دکھ دینے والا ظالم راون کس طرح مرے گا ؟

رگھوپتی سر سر کٹیہو نہ مرئی ۔ بدھی بپریت چرت سب کرئی
مور ابھاگیہ جیاوت اوہی ۔ جیہیں ہوں ہری پد کمل بچھوہی

شری رگھوناتھ جی کے بانوں سے سر کٹنے پر بھی یہ دشٹ نہیں مرتا ۔ ودھاتا ساری الٹی باتیں ہی کر رہا ہے ۔ میری بد قسمتی ہی راون کو زندہ رکھے ہوئے ہے اور اسی نے ہی مجھے پربھو کے چرن کملوں سے جدا کر رکھا ہے ۔

چوپائی

جیہیں کرت کپٹ کنک مرگ جھوٹھا ۔ اجہوں سو دَیو ہو ہی پر روٹھا

جیہیں بدھی ہو ہی دکھ دسہہ سہا لچھمن کہہ کٹ بچن کہاے

اس میری کھوٹی تقدیر نے ہی کپٹ کا جھوٹا سورن مرگ بنایا تھا وہی اب تقدیر مجھ پر روٹھی ہوئی ہے جس بدھاتا نے مجھے ناقابل برداشت دُکھ دیئے اور میری زبان سے لچھمن جی کو کڑوے بچن کہلائے ۔

رگھوپتی برہ سبش سر بھاری ۔ تک تک مار بار بہہ ماری

ایسہوں دکھ جو راکھ مم پرانا ۔ سوئی بدھی تاہی جیا و نہ آنا

جو شری رگھوپتی جی کے ویوگ روپی بڑے زہریلے تیروں سے تک تک کر مجھے بار بار مار رہا ہے اور انتے کشٹ دینے پر بھی مجھے زندہ رکھ رہا ہے وہی بدھاتا اس راون کو زندہ رکھ رہا ہے (وہی بدھاتا اس راون کو زندہ رکھے ہوئے ہے ۔ دوسرا کوئی نہیں)

بہہ بدھی کر بلاپ جانکی ۔ کرکر سُرت کرپا ندھا نکی

کہہ ترجٹا سنو راجکماری ۔ اُر سر لاگت مرے سُراری

جانکی جی کرپا ندھان شری رام جی کی یاد کرکے بہت ولاپ کر رہی ہیں ۔ ترجٹا نے کہا ہے راجکماری اسنو ! دیوتاؤں کا دشمن راون ہردے میں بان لگتے ہی مر جائے گا ۔

پربھو تاتے اُر ہتے نہ تیہی ۔ ایہی کے ہردے بستی بیدیہی

لیکن پربھو اس کے ہردے میں بان اس لئے نہیں مارتے کہ اس کے ہردے میں آپ جانکی جی بستی ہیں ۔

ایہی کے ہردے بس جانکی جانکی اُر مم باس ہے

مم اُدر بھوان انیک لاگت بان سب کر ناس ہے

سن بچن ہرش بشاد من اتی دیکھ پُنی ترجٹا کہا

اب مرے ہی ریپو ایہی بدھی سُن سُندری تج سنشیہ مہا

اس کے ہردے میں جانکی جی کا نواس ہے اور جانکی جی کے ہردے میں میرا (شری رام چندر جی) کا نواس ہے ۔ اور میرے ہردے میں انیک برہمانڈ ہیں اس لئے راون کے ہردے میں بان مارتے ہی سب برہمانڈوں کا ناش ہو جائیگا ۔ اس لئے پربھو اس کے ہردے میں بان نہیں مارتے ۔ یہ سنکر سیتا جی کے من میں آنند بھی ہوا اور دکھ بھی ہوا ۔ یہ دیکھ کر ترجٹا نے پھر کہا ۔ ہے سندری ! اس بڑے بھاری بھرم کو چھوڑ دو ۔ اب جس طرح دشمن مریگا وہ بھی سنو ۔

کاٹت سر ہوئی بکل چھوٹ جائے ہی تو دھیان

تب راون ہی ہردے مہہ مار ہیں رام سجان

سروں کے بار بار کٹنے سے جب راون دیاکل ہو جائے گا اور اس کے ہردے سے تیرا دھیان چھوٹ جائیگا ۔ تب انتریامی رام راون کے ہردے میں بان ماریں گے

اس کہہ بہت بھانت سمجھائی ۔ پنی ترجٹا نج بھون سدھائی

رام سبھاؤ سمر بیدیہی ۔ اُپجی برہ بتھا اتی تیہی

ایسا کہہ کر اور بہت طرح سے سیتا جی کو سمجھا کر ترجٹا پھر اپنے گھر چلی گئی ۔ شری رام جی کے سبھاؤ کو یاد کرکے سیتا جی کو بہت ہی شری رام جی کی جدائی کا دکھ ہوا ۔

رجنی ہی بس رہی نندتی بہہ بھانتی ۔ جگ سم بیتی سرانتی نہ راتی

کرت بلاپ من ہی من بھاری ۔ رام برہ جانکی دکھاری

بہت طرح سے وہ رات کو اور چندرما کو پھٹکار نے لگی ۔ رات یُگ کے برابر لمبی ہو گئی ختم ہونے میں نہیں آتی ۔ شری رام جی کی جدائی سے دکھی ہو کر جانکی جی من ہی من میں ولاپ (گریہ وزاری) کر رہی ہیں ۔

جب اتی بھیو برہ اُر داہو ۔ پھر کیو بام نین اُر دو باہو

سگن بچار من دھری دھیرا ۔ اب ملہیں کرپال رگھوبیرا

جب جدائی کے مارے ان کے ہردے میں بہت جلن بڑھی تب ان کی بائیں آنکھ اور بایاں بازو پھڑک اٹھے ۔ شگن (اچھی علامات) سمجھ کر سیتا جی نے من میں دھیرج دھری کہ کرپالو شری رگھوبیر ضرور جلد ملیں گے ۔

اہاں ارد ھ نسی راون جاگا ۔ نج سارتھی سن کھیجن لاگا

استھ رن بھومی چھڑائسی موہی ۔ دھگ دھگ ادھم مند متی توہی

ادھر لنکا میں آدھی رات کو راون جاگا اور سارتھی کو جھنجھلا کر کہنے لگا۔ ارے مورکھ! تو نے رن بھومی سے مجھے الگ کیوں کر دیا؟ ارے نیچ مورکھ بدھی! تجھ پر لعنت ہے۔ لعنت ہے۔

تیہہیں بہُو گہہ بہُو بدھی سمجھاوا۔ بھور بھئیں رتھ چڑھ پُنی دھاوا

سنَ آگو لو دَسانَن کیرا۔ کپی دل کھربھر بھیو گھنیرا

سارتھی نے پاؤں پکڑ کر راون کو بہت طرح سے سمجھایا۔ سویرا ہوتے ہی وہ رتھ پر چڑھ کر پھر دوڑا۔ راون کے آنے کی خبر سن کر بانروں میں کھلبلی مچ گئی۔

جہنہ تہنہ بھودھر بٹپ اپاری۔ دھائے کٹکٹائے بھٹ بھاری

بانر یودھا ادھر ادھر پربت اور پہاڑ اکھاڑ کر طیش میں بھر کر کٹ کٹ کرتے ہوئے دوڑے۔

دھائے جو مرکٹ بکٹ بھالو کرال کر بھودھر دھرا

اتی کوپ کریہیں پرہار مارت بھج چلے رجنی چرا

بچلائے دل بلونت کیسہہ گھیر پُنی راون لیو

چہُنہ دسی چپیٹنہہ مار نکھنہہ بدار تن بیاکل کیو

مہا بلوان اور وکرال بانر اور بھالو یودھا ہاتھوں میں پربت لئے ہوئے دوڑے۔ وہ غصہ سے آگ بگولا ہو کر وار کرتے ہیں۔ اُن کی مار سے راکشس سپاہی بھاگ کھڑے ہوئے۔ بلوان بانروں نے راکشس فوج میں کھلبلی ڈال کر پھر راون کو گھیر لیا۔ چاروں طرف سے تھپڑ مار مار کر اور تیز ناخنوں سے اس کی کھال کاٹ کاٹ کر اُسے بیاکل کر دیا۔

دیکھ مہا مرکٹ پربل راون کینہہ بچار

انتر ہِت ہوئے نمش مہُنہ کرت مایا بستار

مہا بلی بانروں کو دیکھ کر راون نے وچار کیا، پھر اس نے چھپ کر پل بھر میں مایا پھیلائی۔

جب کینہہ تیہہیں پاکھنڈ۔ بھئے پرگٹ جنتو پرچنڈ

بیتال بھوت پشاچ۔ کر دھریں دھنُ ناراچ

جب اُس نے مایا رچی تب بھیانک جیو پرگٹ ہو گئے۔ بیتال، بھوت اور پشاچ ہاتھوں میں دھنش بان لئے رن بھومی میں پرگٹ ہو گئے۔

جوگنی گہیں کرپال۔ ایک ہاتھ منُج کپال

کر سدیہ سونت پان۔ ناچہیں کرہیں بہُو گان

کال جوگنیں ایک ہاتھ میں تلوار اور دوسرے ہاتھ میں منش کی کھوپڑی لئے تازہ خون پی کر ناچنے لگیں اور طرح طرح کے بھدے گیت گانے لگیں۔

دھر مار بولہیں گھور۔ رہی پور دھنی چہُنہ اور

مکھ بائے دھاوہیں کھان۔ تب لگے کیس پران

"وہ پکڑو" "مارو" وغیرہ ڈراؤنی آوازیں بول رہی ہیں چاروں اطراف ایسی ڈراؤنی آوازوں سے گونج اٹھیں۔ وہ منہ پھیلا کر کھانے کو دوڑتی ہیں۔ تب بانر بھاگنے لگے۔

جہنہ جائیں مرکٹ بھاگ۔ تہنہ برت دیکھہیں آگ

بھئے بکل بانر بھالو۔ پُنی لاگ برشنے بالو

بانر بھاگ کر جہاں بھی جاتے ہیں وہاں آگ جلتی دیکھتے ہیں۔ بانر اور بھالو بیاکل ہو گئے۔ پھر اُن کے اوپر گرم ریت برسنے لگی۔

جہنہ تہنہ تھکت کر کیس۔ گرجیو بہوری دس سیس

لچھمن کپیس سمیت۔ بھئے سکل بیر اچیت

بانروں کو ادھر اُدھر مایا سے موہت کر کے راون پھر گرجا۔ لکشمن جی اور سگریو سمیت سب یودھا بے ہوش ہو گئے۔

ہا رام ہا رگھوناتھ۔ کہہ سُبھٹ میجہیں ہاتھ

ایہی بدھی سکل بل تور۔ تیہہیں کینہہ کپٹ بہور

ہا رام! ہا رگھوناتھ! کہہ کر بلوان یودھا ہاتھ ملتے ہیں۔ اس پرکار سب کی طاقت کو نشٹ کر کے راون نے پھر دوسری مایا رچائی۔

پرگٹے سی پچل ہنومان۔ دھائے گہے پاشان
تہہ رام گھیرے جائے۔ چہہ دسی بروتھ بنائے

پھر اُس نے بہت سے ہنومان پرگٹ کئے، جو پتھر لے کر دوڑے۔
انہوں نے چاروں طرف اکٹھا ہو کر شری رام جی کو جا گھیرا۔

مارہو دھرہو جن جاکے۔ کٹکٹہیں پونچھ اُٹھائے
دہہ دسی لنگور براج۔ تیہہیں مدھیہ کوسل راج

وہ پونچھ اُٹھا کر کٹکٹاتے ہوئے پکارنے لگے، "مارو۔ مارو، پکڑو، جانے نہ پاوے"۔ ان کی پونچھ دسوں دشاؤں میں براج رہی تھی اور اُن کے بیچ اودھ پتی شری رام چندر جی ہیں۔

تیہہیں مدھیہ کوسل راج سندر سیام تن سوبھا لہی
جن اندر دھنش انیک کی برپار تنگ تمال ہی
پربھو دیکھ ہرش بشاد اُر سُر بدت جے جے کری
رگھو بیر ایکہیں تیر کوپ نمش مہہ مایا ہری

اُن مایا کے بہت سے ہنومانوں کے گھیرے میں اودھ پتی شری رام جی سُندر شیام شریر دھاری ایسے شوبھا پا رہے ہیں جیسے تمال کا درخت بے شمار اندر دھنشوں کے سندر گھیرے میں گھرا ہوا شوبھا پا رہا ہو۔ پربھو کو دیکھ کر دیوتا پرسن ہوئے لیکن اس مایا سے گھبرا کر وہ اپنے ہردے سے بھگوان شری رام! آپ کی جے ہو، جے ہو! ایسے کار کرنے لگے۔ تب شری رگھوویر جی نے غصہ کھا کر اپنے ایک ہی بان سے راون کی ساری مایا چھن بھر میں کاٹ ڈالی۔

مایا بگت کپی بھالو ہرشے گری گہہ سب پھرے
سر نکر چھاڑے رام راون باہو سر پنی مہی گرے
شری رام راون سمر چرت انیک کلپ جو گاوہیں
ست شیش ساردو نگم کبی تیؤ تدپی پار نہ پاوہیں

مایا دور ہو جانے پر بھالو اور بانر پرسن ہو گئے۔ تب ہاتھوں میں پربت اور درخت اٹھا کر وہ سب دوڑے۔ شری رام جی نے بے شمار بان چھوڑے جس سے راون کے ہاتھ اور سر پھر کٹ کر زمین پر گر پڑے۔ اگر سینکڑوں شیش، سرسوتی، وید اور کوی لوگ شری رام اور راون کے یدھ کی لیلا کو بے شمار کلپوں تک گاتے رہیں، تب بھی وہ اس کی تھاہ نہیں پا سکتے۔

تاکے گن گن کچھ کہے جڑ متی تلسی داس
جمے نج بل انوروپ تے ماچھی اُڑے اکاس

اس یدھ کی لیلا کے کچھ گنوں کا سموہ کا ورنن مجھ جیسے مند بدھی کوی نے (تلسی داس نے) کیا ہے۔ جیسے مکھی اپنے بل کے مطابق آکاش میں اُڑتی ہے۔

کاٹے سر بھج بار بہہ مرت نہ بھٹ لنکیس
پربھو کرت سر سدھ منی بیاکل دیکھ کلیس

سر اور بازو راون کے بہت بار کاٹے گئے، لیکن وہ بہادر یودھا مرتا نہیں۔ پربھو شری رام جی تو لیلا کر رہے ہیں لیکن منی سدھ اور دیوتا پربھو کی لیلا نہ سمجھتے ہوئے انہیں بے چین اور دُکھی سمجھ کر گھبرا گئے۔

کاٹت بڑھہیں سیس سمدائی۔ جمے پرتی لابھ لوبھ ادھیکائی
مرئہ ریپو شرم بھیؤ بسیشا۔ رام بھبیشن تن تب دیکھا

جیسے جیسے دھن بڑھتا ہے توں توں لالچ بڑھتا جاتا ہے ویسے ہی جیوں جیوں راون کے سر کٹتے ہیں توں توں وہ بڑھتے جاتے ہیں۔ پر راون مرنے میں نہیں آتا۔ بہت جتن کر گئے، تب شری رام چندر جی نے بھبیشن کی طرف دیکھا:

اُما کال مرجا کیں اچھا۔ سو پربھو جن کر پرتی پریچھا
سنو سرگیہ چراچر نایک۔ پرنتپال سُر منی سکھدائیک

شیو جی کہتے ہیں، ہے پاربتی! جن کی اچھا ماتر سے کال بھی مر جاتا ہے وہ پربھو بھگت کے پریم کا امتحان لے رہے ہیں۔ بھبیشن جی نے کہا، ہے سرگیہ! ہے جڑ چیتن جگت کے ایشور! ہے دیوتا اور منیوں کو سُکھ دینے والے اور شرناگتوں کا پالن کرنے والے پربھو سنئے۔

ناکھی کنڈ پیوش بس یاکیں۔ ناتھ جیت راون بل تاکیں

سنت بھبیشن بچن کرپالا۔ ہرش گہے کر بان کرالا

راون کے نابھی کنڈ میں امرت کا نواس ہے۔ ہے سوامی! راون اسی بل پر زندہ ہے۔ بھبیشن کے بچن سنتے ہی کرپالو شری رام جی بہت پرسن ہوئے تب انہوں نے ہاتھوں میں بھیانک بان لئے۔

اسبھ ہون لاگے تب نانا۔ رووہیں کھر سرکال بہہ سوانا
بولہیں کھگ جگ آرتی ہیتو۔ پرگٹ بھئے نبھ جہ تہہ کیتو

اسی وقت طرح طرح کے اشگن (بری علامات) ہونے لگے۔ بہت سے گدھے گیدڑ اور کتے رونے لگے۔ الو چیل وغیرہ پنچھی لوک کو آنیوالی مصیبت کا اظہار کرنے لگے۔ آکاش میں ادھر ادھر پچھل تارے (دمدار تارے) پرگٹ ہو گئے۔

دس دسی داہ ہون اتی لاگا۔ بھیو پرب بن روی اپراگا
مندودری ار کمپتی بھاری۔ پرتما سرو ہیں نین مگ باری

دسوں طرفوں میں آگ جلنے لگی۔ بغیر یوگ کے ہی سورج گرہن ہونے لگا۔ مندودری کی چھاتی بڑے زور سے دھڑکنے لگی۔ مورتیاں اپنی آنکھوں کے راستے آنسو بہانے لگیں۔

پرتما رو ہیں پبی پات نبھا تی بات بہہ ڈولتی مہی
برشہیں بلاہک رُدھر کچ رج اسبھ اتی سک کو کہی
اُتپات امت بلوک نبھ سُر بکل بولہیں جے جے
سُر سبھے جان کرپالی رگھو پتی چاپ سر جورت بھئے

مورتیاں رونے لگیں آکاش سے بجرپات ہونے لگا تیز آندھی چلنے لگی۔ زمین ہلنے لگی۔ بادل، خون، بال اور دھول برسانے لگے اتنے زیادہ منگل ہونے لگے کہ جن کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ ان بے شمار اپدروں کو دیکھ کر آکاش میں دیوتا بیاکل ہو کر شری رام جی کی جے ہو جے ہو پکار اٹھے۔ دیوتاؤں کو سہمے ہوئے دیکھ کر کرپالو بھگوان شری رامچندر جی دھنش پر بان چڑھانے لگے۔

چوپائی

کھینچ سراسن شرون لگ چھاڑے سر ایکتیس
رگھو نایک سایک چلے مانہوں کال پھنیس۔

کانوں تک دھنش کو تان کر پربھو شری رام جی نے اکتیس بان چھوڑے وہ شری رگھو ناتھ جی کے بان کال روپی سانپ ہو کر چلے۔

سایک ایک نابھی سر سوشا۔ اپر لگے بھج سر کر روشا
لے سر باہو چلے ناراچا۔ سر بھج ہین رُنڈ مہی ناچا

ایک بان نے راون کے نابھی کنڈ کو سکھا ڈالا۔ دوسرے تیس بان کرودھ کر کے اس کے سروں اور بازوؤں میں لگے۔ بان سروں اور بازوؤں کو اڑا کر چلے۔ سروں اور بھجاؤں کے بغیر دھڑ زمین پر ناچنے لگا۔

دھرنی دھسے دھر دھاو پرچنڈا۔ تب سر ہت پربھو کرت دو کھنڈا
گرجیو مرت گھور رو بھاری۔ کہاں رام رن ہتوں پچاری

دھڑ بہت تیزی سے دوڑا۔ جس سے زمین دھنسنے لگی۔ تب پربھو نے بان چھوڑ کر اس دھڑ کے دو ٹکڑے کر دیئے۔ مرتے وقت راون بڑے جوش سے گرج کر بولا۔ رام کہاں ہیں؟ میں انہیں للکار کر یدھ میں ماروں گا۔

ڈولی بھومی گرت دسکندھر۔ چھبھت سندھو سر دگج بھودھر
دھرنی پرے دو کھنڈ بڑھائی۔ چاپ بھالو مرکٹ سمدائی

راون کے گرتے ہی زمین کانپ گئی۔ سمندر ندیاں، دشاؤں کے ہاتھی اور پہاڑ بیاکل ہو گئے۔ راون دھڑ کے دونوں ٹکڑوں کو پھیلا کر بھالو اور بانروں کے دلوں کو اپنے نیچے دباتا ہوا زمین پر گرا

مندودری آگیں بھج سیسا۔ دھر سر چلے جہاں جگدیسا
پربسے سب نشنگ مہہ جائی۔ دیکھ سر نہہ دندبھیں بجائی

راون کے سروں اور بازوؤں کو مندودری کے آگے رکھ کر شری رام جی کے بان جہاں پر جگت ایشور شری رام چندر جی تھے وہاں آ گئے، اور ان کے ترکش میں گھس گئے۔ یہ دیکھ کر دیوتاؤں نے نقارے بجائے۔

تاسُ تیج سماءِ پربھُو آننہ ۔ ہرشے دیکھ سنبھو چترانن
جے جے دھن پوری برہمنڈا جے رگھوبیر پربل بھُج دنڈا

راون کا تیج پربھو کے مکھ میں آکر سما گیا یہ دیکھ کر شوجی اور چترمکھ برہما جی بڑے پرسن ہوئے ۔ برہمانڈ بھر میں جے جے کی دھن چھا گئی بلبی اور مہان شکتی شالی بھجاؤں والے شری رگھوبیر جی کی جے ہو ۔

برکھہیں سمن دیو مُنی بریندا ۔ جے کرپال جے جے تی مکندا

دیوتاؤں اور رشیوں کے سماج پھول برسانے لگے اور جے کار کرنے لگے ۔ کرپالو بھگوان آپ کی جے ہو ۔ ہے مکتی کے دینے والے پربھو آپ کی جے ہو ۔ جے ہو ۔

جے کرپا کند مکند دوند ہرن سرن سکھ پرد پربھو
کھل دل بدارن پرم کارن کارنیک سدا بیھو
سر سمن برکھہیں ہرش سنکل باج دندبھی گہہ گہی
سنگرام انگن رام انگ انگ بہو سو بھا لہی

ہے کرپا کے گول! ہے موکش داتا ۔ ہے سکھ دکھ جنم مرن آدی دوندوں کے ہرنے والے ۔ ہے شرناگتوں کو سکھ دینے والے پربھو! ہے دشٹوں کے دل کو کچلنے والے ۔ ہے سروپاپک! آپ کی جے ہو ۔ دیوتا پرسن ہو کے پھول برساتے ہیں گھما گھم نقارے بج رہے ہیں ۔ رن بھومی میں شری رام جی کے انگوں (اعضاؤں) نے بہت سے کام دیوؤں کی شوبھا پراپت کی ۔

سر جٹا مکٹ پرسون بچ بچ اتی منوہر راجہیں
جنُ نیل گری پر تڑت پٹل سمیت اڈگن بھراجہیں
بھُج دنڈ سر کودنڈ پھیرت رُدھر کن تن اتی بنے
جنُ رائے منیں تمال پر بیٹھیں بپل سکھ آپنے

سر پر جٹاؤں کا مکٹ ہے ۔ اُس کے بیچ بیچ میں بہت ہی منوہر پھول شوبھا دے رہے ہیں ۔ مانو نیل گری پہاڑ پر بجلیوں کی ٹولی سمیت تارا گن شوبھا پا رہے ہیں ۔ شری رام جی اپنی بلبی بھجاؤں سے بان اور دھنش پھرا
رہے ہیں شریر پر پڑا ہوا خون چھینٹے ایسے سُندر لگتے ہیں ۔ مانو تمال کے پیڑ پر بہت سُندر چڑیاں اپنے ... آنند میں ڈوبی ہوئی ہوں ۔

کرپادرشٹی کر برشٹی پربھو ابھے کئے سُر برند
بھالو کیس سب ہرشے جے سکھ دھام مکند

کرپادرشٹی کی بارش کرکے پربھو شری رام جی نے سب دیو سماج کو نربھے (بے خوف) کر دیا ۔ بانر اور بھالو پرسن ہوئے اور سکھ کے دھام مکتی داتا پربھو آپ کی جے ہو ۔ ایسا پکارنے لگے ۔

پتی سر دیکھت مندودری ۔ مورچھت بکل دھرنی کھس پری
جُبتی برند روت اُٹھ دھائیں ۔ تیہی اُٹھائی راون پہیں آئیں

پتی کے سر کو دیکھتے ہی مندودری ویاکل اور مورچھت ہو کر دھرتی پر گر پڑی ۔ دوسری استریاں روتی ہوئی اُٹھ دوڑیں اور اسے اُٹھا کر راون کے پاس آئیں ۔

پتی گتی دیکھتے کرہیں پکارا ۔ چھوٹے کچ نہیں بپش سنبھارا
اُر تاڑنا کرہیں بدھی نانا ۔ روت کرہیں پرتاپ بکھانا

پتی کی دشا دیکھ کر رونے پیٹنے لگیں ۔ بال کھل گئے شریر کی کچھ سُدھ نہیں رہی ۔ وہ بہت طرح چھاتی پیٹتی ہیں اور راون کے پرتاپ کر اکرتی ہیں ۔

تو بل ناتھ ڈول نت دھرنی ۔ تیج ہین پاوک سسی ترنی
سیش کمٹھ سہہ سکہیں نہ بھارا ۔ سو تن بھومی پریو بھر چھارا

وہ کہتی ہیں ناتھ! تمہارے بل سے دھرتی سدا کانپتی رہتی تھی ۔ اگنی چندرما اور سورج تمہارے تیج کے سامنے تیج ہین ہیں ۔ شیش ناگ اور کچھپ بھی آپ کے جس شریر کا بھار سہہ نہیں سکتے تھے ۔ وہی تمہارا شریر آج زمین پر مٹی سے لتھڑا ہوا پڑا ہے

برن کبیر سُریس سمیرا ۔ رن سنمکھ دھر کاہُوں نہ دھیرا
بھُج بل جیتہو کال جم سائیں ۔ آج پریہو اناتھ کی نائیں

برن، کبیر، اندر اور وایو ان چاروں دیوؤں میں سے کسی نے بھی آپ کے سامنے رن میں دھیرج دھارن نہیں کیا ۔ ارتھات کوئی بھی آپ کے

مقابلہ کرنے کا حوصلہ نہ کر سکا ہے سوامی! آپ نے اپنی قوت بازو سے کال اور یم راج کو بھی جیت لیا تھا۔ آج وہی آپ بے یار و مددگار زمین پر پڑے ہوئے ہیں۔

جگت بدت تمہاری پربھتائی۔ سُت پرجن بل برنی نہ جائی
رام بمکھ اس حال تمہارا۔ رہانہ کوؤ کل رودن ہارا

دنیا بھر میں آپ کی عظمت کا ڈنکا بجتا تھا۔ آپ کے بیٹوں اور رشتہ داروں کے بل پر کا تو بیان ہی نہیں ہو سکتا۔ آپ کی یہ بدحالی شری رام جی کے ساتھ دشمنی کرنے کی وجہ سے ہوئی ہے کہ آج آپ کے خاندان میں کوئی رونے والا بھی نہیں رہا۔

تو بس بدھی پرپنچ ستایا تھا۔ سبھے وسیپ نت نام پہ ماتھا
اب تو سر بھج جمبک کھاہیں۔ رام بمکھ یہ انوچت ناہیں

ہے ناتھ! برہما کی ساری سرشٹی آپ کے ادھین تھی۔ لوک پال ڈر کے مارے ہمیشہ آپ کے آگے ماتھا رگڑتے تھے۔ اب آپ کے سروں اور بازوؤں کو گیدڑ کھا رہے ہیں۔ شری رام جی کا ورودھ کر کے ایسی بری حالت ہونی ہی تھی۔ یہ کوئی غیر قدرتی بات نہیں ہے۔

کال بِبس پتی کہا نہ مانا۔ اگ جگ ناتھ منج کر جانا

ہے پتی! کال کے وش ہونے کے کارن آپ نے میرا کہا نہ مانا۔ اور جڑ چیتن جگت کے ایشور شری رام جی کو منش ہی جانا۔

جانیو منج کر دنج کانن دہن پاوک ہری سویم
جیہی نمت سوبر برہمادی سُر پِیہ بھجیو نہیں کرونامیم
آجنم تے پر ورودہ رت پاپو گھمئے تو تن ایم
تمہہ ہو دیو نج دھام رام نرامے برہم نرائیم

راکشس روپی بن کو بھسم کرنے والے اگنی سروپ خود شری بھگوان کو آپ نے سادھارن منش سمجھا۔ شو اور برہما آدی دیوتاؤں کے سرتاج بھی جن کو نمسکار کرتے ہیں۔ ہے پریتم! ان دیا مئے بھگوان کے سرتاج نہیں سمجھا۔ جنم سے لے کر ہی آپ کا شریر دوسروں کی برائی کرنے میں لگا رہا اور شریر آپ نا شریر پاپوں کا اڈہ بنا رہا۔ لیکن پھر بھی جن نِردکار بھگوان شری رام جی نے آپ کو پرم پد دیا۔ ان کو میں نمسکار کرتی ہوں۔

اہ ناتھ رگھوناتھ سم کرپا سندھو نہیں آن
جوگ برند درلبھ گتی توہی دینہی بھگوان

ہا ناتھ! شری رگھوناتھ جی کے سمان کرپا کا سمندر اور دوسرا کوئی نہیں ہے۔ جن بھگوان نے آپ کو وہ اتم گتی دی۔ جو یوگیوں کے سماج کو درلبھ ہے۔

مندودری بچن سن کانا۔ سُر منی سدھ سنہہ سکھ مانا
اج مہیش نارد سنکادی۔ جے منی پر پرمارتھ وادی

مندودری کے بچن کانوں سے سن کر دیوتا، منی لوگ اور سدھ سبھی نے سکھ مانا۔ برہما، شو، نارد اور سنک آدی اور بھی تتو دیتا منیشور تھے۔

بھری لوچن رگھوپتی ہی تہاری۔ پریم مگن سب بھئے سکھاری
رودن کرت دیکھیں سب ناری۔ گیو ببھیشن من دکھ بھاری

وہ سب آنکھیں بھر کر پربھو کے درشن کر کے پریم میں مگن ہو گئے اور بہت ہی پرسن ہوئے اپنے گھر کی سب استریوں کو روتی پیٹتی دیکھ کر ببھیشن جی من میں بہت دکھی ہوئے اور ان کے پاس گئے۔

بندھو دسا بلوک دکھ کینہا۔ تب پربھو انج ہی آیس دینہا
لچھمن تیہی بہو بدھی سمجھایو۔ بہوری ببھیشن پربھو پہیں آیو

انہوں نے بڑے بھائی کی حالت دیکھ کر بہت دکھ پایا تب پربھو شری رام چندر جی نے چھوٹے بھائی لچھمن جی کو آگیا دی۔ لکشمن جی نے انہیں بہت پرکار سمجھایا۔ تب ببھیشن پربھو کے پاس لوٹ آئے۔

کرپا درشٹی پربھو تاہی بلوکا۔ کرہو کریا پرہر سب سوکا
کینہہ کریا پربھو آیس مانی۔ بدھی وت دیس کال جیہ جانی

پربھو شری رام جی نے ببھیشن کو کرپا درشٹی سے دیکھا اور کہا کہ شوک چھوڑ کر راون کے مرتک شریر کا انتم سنسکار کرو۔ پربھو کی آگیا پا کر اور من میں دیش اور کال کا وچار کر کے ببھیشن جی نے بدھی پوروک سب کریا کی

مندودری آدری سب دینے تلانجلی تا ہی
بھون گیلیس رگھوپتی گن گن برنت من ماہی

مندودری وغیرہ سب استریاں راون کو تلانجلی دے کر اور من میں
شری رگھوناتھ جی کے گن گاتی ہوئی اور ان کی تعریف کرتی ہوئی گھر گئیں۔

آئے بھبھیشن پنی سر نایو۔ کرپاسندھو تب انج بولایو
تمہ کپیس انگد نل نیلا۔ جامونت مارتی نے سیلا

سب مل جاہو بھبھیشن ساتھا۔ سارہو تلک کہیو رگھوناتھا
پتا بچن میں نگر نہ آوؤں۔ آپ سرس کپی انج پٹھاوؤں

سب کرپا کرم کرکے بھبھیشن نے آکر پھر شری رام جی کو سر نوایا
تب کرپا ساگر بھگوان نے لکشمن جی کو بلایا اور کہا۔ کہ تم بانر راج
سگریو، انگد، نل، نیل، جامونت اور ہنومان سب نیتی نپن لوگ مل کر
بھبھیشن کے ساتھ جاؤ۔ اور انہیں لنکا کا راج تلک کر دو۔ پتا جی کے
بچنوں کی وجہ سے میں نہیں جا سکتا۔ اس لئے اپنے ہی سمان بانر
اور چھوٹے بھائی لکشمن جی کو بھیجتا ہوں۔

ترت چلے کپی سن پربھو بچنا۔ کینہی جائے تلک کی رچنا
سادر سنگھاسن بیٹھاری۔ تلک سارا استتی انوساری

پربھو کا حکم پاکر بانر فوراً چلے اور جا کر راج تلک کا سارا انتظام کیا
آدر کے ساتھ بھبھیشن جی کو تخت پر بیٹھا کر ان کا راج تلک کیا اور پھر ان کی
تعریف کرنے لگے۔

جور پانی سبہی سر نائے۔ سہت بھبھیشن پربھو پہیں آئے
تب رگھوبیر بول کپی لینھے۔ کہہ پریہ بچن سکھی سب کینھے

بھی ہاتھ جوڑ کر سب نے سر نوایا۔ پھر بھبھیشن کے ساتھ وہ سب پربھو کے
پاس آئے۔ تب وہ سب پھر شری رام جی کے پاس آئے۔ تب پربھو
شری رام جی نے سب بانروں کو بلایا۔ اور پیارے پیارے بچن کہہ
کر سب کو سکھی کیا۔

کیئے سکھی کہہ بانی سدھا سم بل تمہارے رپو ہیو
پایو بھبھیشن راج تہنہ پر جس تمہارو نت نیو
موہی سہت سبھ کیرتی تمہاری پرم پریتی جو گائے ہیں
سنسار سندھو اپار پار پرایاس بنو نر پائے ہیں

امرت کے سمان میٹھے بچن کہہ کر بھگوان نے سب کو سکھی کیا اور کہا
کہ تمہارے ہی بل سے میں نے راون جیسے مہابلی دشمن پر فتح پائی ہے
اور بھبھیشن نے راج پایا۔ اب تمہاری کیرتی تینوں لوکوں میں نت
نئی رہے گی۔ جو لوگ شری رام کے ساتھ تمہارے شبھ کرموں
کے گن گائیں گے۔ وہ اس مہا سنسار ساگر جنم مرن روپی سنسار کو
آسانی سے پار کر جائیں گے۔

پربھو کے بچن شروَن سن نہیں اگھاہیں کپی پنج
بار بار سر ناوہیں گہہیں سکل پد کنج

پربھو کے بچن سن کر بانر لوگ تریپت نہیں ہوتے وہ سب
بار بار سر جھکاتے ہیں اور پربھو کے چرن کملوں میں لپٹتے ہیں۔

پنی پربھو بول لیو ہنومانا۔ لنکا جاہو کہیو بھگوانا ۱۰۱
سماچار جانکی ہی سناوہو۔ تاسو کشل لے تمہ چل آوہو

پربھو شری رام جی نے پھر ہنومان جی کو بلایا اور کہا کہ تم لنکا میں
جاؤ اور جانکی کو سب حال سناؤ۔ اور ان کی خیریت کشل لے کر
چلے آؤ۔

تب ہنومنت نگر مہہ آئے۔ سن نسیچری نساچر دھائے
بہو پرکار تنہہ پوجا کینہی۔ جنک ستا دکھلائے پنی دینہی

تب ہنومان جی شہر میں آئے۔ ان کے آنے کی خبر سن کر ان کا سواگت
کرنے کے لئے راکشس راکشسیوں بہت دوڑے۔ انہوں نے بہت
طرح سے ہنومان جی کی پوجا کی۔ اور پھر انہیں جانکی جی کے درشن کرائے

دور ہی تے پرنام کپی کینہا۔ رگھوپتی دوت جانکیں چینہا

کہہ ہنومان پربھو کر پانکیتا۔ کسل انج کپی سین سمیتا

ہنومان جی نے دور سے ہی سیتا جی کو پرنام کیا۔ جانکی جی نے پہچان لیا کہ یہ وہی شری رام جی کا دوت ہے۔ انہوں نے پوچھا ہے تات کہو! لبپا کے دھام پربھو لکشمن جی اور بانر فوج سمیت خیریت سے تو ہیں؟

سب بدھی کسل کوسلادھیسا۔ مات سمر جیتیو دس سیسا
اوچل راج ببھیشن پایو۔ سن کپی بچن ہرش ار چھایو

ہنومان جی نے کہا۔ ہے ماتا! اودھ پتی شری رام جی ہر طرح سے خیریت سے ہیں۔ انہوں نے یدھ میں دس مکھ راون کو جیت لیا ہے اور ببھیشن نے لنکا کا اچل راج پا لیا ہے۔ ہنومان جی کے بچن سن کر سیتا جی کا ہردہ آنند سے بھرپور ہو گیا۔

اتی ہرش من تن پلک لوچن سجل کہہ پنی پنی رما
کا دیوں تو ہی تر لوک مہنہ کپی کمپی نہیں بانی سما
سنو مات میں پائیو اکھل جگ راج آج نہ سنسیم
رن جیت رپو دل بندھو جت پسیامی رام انامیم

شری جانکی جی کا من خوشی سے بلیوں اچھل پڑا۔ ان کے شریر کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ آنکھوں میں پریم اور آنند کے آنسو بھر آئے وہ بار بار ہنومان جی سے کہتی ہیں۔ ہے ہنومان! میں تمہیں کیا دوں؟ اس سماچار کے برابر تینوں لوکوں میں کچھ ہے ہی نہیں۔ ہنومان جی نے کہا ہے ماتا! میں نے نسندیہہ (بلا شک و شبہہ) آج ساری دنیا کا راج پا لیا ہے۔ جو میں یدھ میں دشمن کی فوج کو جیت کر لکشمن سمیت نردکار پربھو شری رام چندر جی کے درشن کر رہا ہوں۔

سنو ست سد گن سکل تو ہردہ بسہوں ہنومنت
سانکول کوسل پتی رہہوں سمیت انت

جانکی جی نے کہا ہے پتر سنو! سارے گن تمہارے ہردہ میں نواس کریں۔ اور ہے ہنومان! سیشس اوتار لکشمن جی سمیت اودھ پتی پربھو تم پر سدا پرسن رہیں۔

اب سوئے جتن کر ہو تمہہ تاتا۔ دیکھوں نین سام مردو گاتا
تب ہنومان رام پہیں جائی۔ جنک ستا کے کسل سنائی

ہے تات! تم اب وہی جتن کرو، جس سے میں اپنی آنکھوں سے پربھو کے کومل شیام شریر کے درشن کر دوں۔ تب ہنومان جی نے شری رام جی کے پاس جا کر جانکی جی کی خیریت کی خبر سنائی۔

سنی سندیس بھانو کل بھوشن۔ بول لئے جب راج ببھیشن
ماروت ست کے سنگ سدھاؤ۔ سادر جنک ستا لے آوہو

سوریہ ونش کے سرتاج شری رام جی نے سیتا جی کا پیغام سن کر یوراج انگد اور بھیشن کو بلا کر کہا۔ تم سب ہنومان جی کے ساتھ جاؤ اور جانکی جی کو آدر کے ساتھ لے آؤ۔

ترتہی سکل گئے جہنہ سیتا۔ سیوہیں سب نسچریں بنیتا
بیگ بھیشن تنہہ سکھائیو۔ تنہہ بہو بدھی مجن کرائیو

وہ سب فوراً ہی سیتا جی کے پاس گئے۔ سب راکشسیاں نمرتا سے ان کی سیوا کرتی رہی تھیں۔ بھیشن جی نے جلدی ہی راکشسیوں کو سمجھا دیا۔ انہوں نے بہت اچھی طرح سیتا جی کو اشنان کرایا۔

بہو پرکار بھوشن پہرائے۔ سبکا ار چر ساج سجی لیائے
تا پر ہرش چڑھی بیدیہی۔ سمر رام سکھ دھام سنیہی

بہت پرکار سے سیتا جی کو گہنے پہنائے گئے۔ تب بھیشن جی ایک سندر پالکی سجا کر لے آئے۔ سیتا جی سکھ کے دھام پریتم شری رام جی کا سمرن کر کے پرسن ہو کر پالکی پر سوار ہوئیں۔

بیت پانی رچھک چہہ پاسا۔ چلے سکل من پرم ہلاسا
دیکھن بھالو کیس سب آئے۔ رچھک کوپ نوارن دھائے

پالکی کے چاروں طرف ہاتھوں میں چھڑی لئے رکھشک دھانسول چلے سب کے من امنگوں سے بھرے ہوئے ہیں۔ بھالو اور بانر سب سیتا جی کے درشن کرنے کے لئے آئے۔ تب راکشس کرودھ کر کے انہیں پیچھے ہٹانے لگے

کہہ رگھوبیر کہا مم مانہوں سیت ہی سکھا یاد ہیں آ نہو
دیکھوں کپی جننی کی ناہیں یہی کہار گھوناتھ گوسائیں

جگت کے سوامی شری رگھوناتھ جی نے ہنس کر کہا، ہے متر! میرا کہنا مانو اور سیتا کو پیدل لے آؤ۔ تاکہ بانر ماتا کے سمان ان کے درشن کرلیں۔

سن بچن پربھو بھالو کپی ہرشے نبھ تے سرنہہ سمن بہو برشے
سیتا پرتھم انل مہہ راکھی۔ پرگٹ کینہی چہہ انتر ساکھی

پربھو شری رام جی کے بچن سنکر بھالو اور بانر بہت پرسن ہوئے۔ آکاش سے دیوتاؤں نے بہت سے پھولوں کی بارش کی۔ سیتا ہرن کے وقت چونکہ اصلی سیتا اگنی میں پرویش کر گئیں تھیں اس لئے لیلا کے بھگوان انتریامی اصلی سیتا کو پرگٹ کرنا چاہتے تھے۔

تیہی کارن کرنا ندھی کہے کچھک دربا د
سنت جاتو دھانیں سب الاگیں کرے نیناد

اسی کارن دیا کے بھنڈار شری رام جی نے لیلا سے سیتا جی کو کچھ کڑوے بچن کہے جنہیں سن کر سب راکشسنیاں بہت ہی دکھی ہوئیں

پربھو کے بچن سیس دھر سیتا۔ بولی من کرم بچن پنیتا
لچھمن ہوہو دھرم کے نیگی۔ پاوک پرگٹ کرہو تمہہ بیگی

پربھو کے بچن شرو دھارن کرکے من بچن کرم سے پوتر سیتا جی بولیں ہے لکشمن! اس پتی برت دھرم کی پریکشا میں تم میرے مددگار بنو اور جلدی آگ تیار کرو۔

سن لچھمن سیتا کے بانی۔ برہ بیبیک دھرم نیتی سانی
لوچن سجل جور کر دوؤ۔ پربھو سن کچھ کہہ سکت نہ اوؤ

سیتا جی کی بانی سن کر جو برہ، ویوک، دھرم اور نیتی سے پری پورن تھی، لکشمن جی کے نیتروں میں شوک کے آنسو بہہ نکلے۔ وہ دونوں ہاتھ جوڑے کھڑے رہے۔ اور پربھو شری رام جی سے کچھ کہہ نہ سکے۔

دیکھ رام رخ لچھمن دھائے۔ پاوک پرگٹ کاٹھ بہو لائے
پاوک پربل دیکھ بیدیہی۔ ہردے ہرش نہیں بھے کچھ تیہی

پھر شری رام جی کا رخ دیکھ کر لچھمن جی دوڑے اور آگ جلا کر بہت سی لکڑیاں لاکر اسے خوب پرچنڈ کیا۔ آگ کی تیز لپٹیں دیکھ کر جانکی جی کے من میں بڑا آنند ہوا اور وہ ذرا سی بھی نہ ڈریں۔

جوں من بچن کرم مم ار ماہیں۔ تج رگھوبیر آن گتی ناہیں
تو کرسانو سب کے گتی جانا۔ مو کہہ ہوؤ شری کھنڈ سمانا

سیتا جی بولیں، ہے اگنی دیوتا! تو سب کے من کی گتی کو جانتا ہے اگر من بچن کرم سے میرے ہردے میں شری رگھوناتھ جی کے بغیر کوئی دوسرا آدھار نہیں ہے۔ اور نفاق من بچن کرم سے ایک مانتر میرا شری رگھوناتھ جی ہی آدھار بنے رہے ہوں۔ تو ہے اگنی دیوتو میرے لئے چندن کے سمان شیتل ہو جا۔

شری کھنڈ سم پاوک پربیس کیو سمر پربھو میتھلی
جے کوسلیس مہیس بندت چرن رتی اتی نرملی
پرتی بمب ارو لوکک کلنک پرچنڈ پاوک مہہ جرے
پربھو چرت کاہوں نہ لکھے نبھ سر سدھ منی دیکھہیں کھرے

جن پربھو کے چرنوں کی بندنا شری مہادیو جی کرتے ہیں اور جن کے چرنوں میں سیتا جی کا شدھ اور سچا پریم ہے۔ ان پربھو شری رام جی کا سمرن کرکے اور ان اور ہی شری رام جی کی جے بول کر جانکی جی نے چندن کے سمان شیتل ہوئی اگنی میں پرویش کیا۔ سیتا جی کا عکسی روپ (مایا مئے سیتا یا چھایا مورتی) اور ان کے سمبندھ میں ہونے والی لوک چرچا دونوں اگنی میں بھسم ہو گئے۔ پربھو کی اس لیلا کو کوئی نہ سمجھا۔ دیوتا، سدھ اور منی آکاش میں کھڑے ہو کر پربھو کی اس لیلا کو دیکھ رہے ہیں۔

دھر روپ پاوک پانی گہہ شری ستیہ شرتی جگ بدت جو
جمے چھیر ساگر اندرا مہی سمرپی آنی سو
سو رام بام بھاگ راجتی رچر اتی سو بھا بھلی

نونیل نیرج نکٹ مانہوں کنک پنکج کی کلی

تب اگنی دیو نے شریر دھارن کرکے وید اور جگت میں پرسدھ
وملی سیتا جی کا ہاتھ پکڑ کر انہیں شری رام جی کے ویسے ہی حوالے کیا۔
جیسے کہ ساگر کھیر نے وشنو بھگوان کے حوالے لکشمی جی کو کیا تھا۔
وہ سیتا جی شری رام چندر جی کے بائیں پہلو پر شوبھا پانے لگیں۔ ان کی
سندر شوبھا بہت ہی منوہر ہے مانو نئے کھلے ہوئے نیل کمل کے پاس
سنہرے کمل کی کلی شوبھا پا رہی ہو۔

برکھہیں سُمن ہرکھ سُر باجہیں گگن نسان
گاوہیں کنر سُربدھو ناچہیں چڑھیں بمان

دیوتا پرسن ہو کر پھول برسانے لگے۔ آکاش میں نقارے بجنے
لگے۔ کنر گانے لگے۔ دیو استریاں بمانوں پر چڑھ کر ناچنے لگیں۔

جنک ستا سمیت پربھو شوبھا امت اپار
دیکھ بھالو کپی ہرشے جے رگھوپتی سکھ سار

شری جانکی جی سمیت پربھو شری رام جی کی انت اور اپار شوبھا
کو دیکھ کر ریچھ اور بانر بہت پرسن ہو گئے اور سکھ کے سار سروپ شری
رگھوناتھ جی کی جے پکارنے لگے۔

تب رگھوپتی انوساسن پائی۔ ماتلی چلیو چرن سر نائی
آئے دیو سدا سوارتھی۔ بچن کہہیں جنو پرمارتھی

تب شری رگھوناتھ جی کی آگیا پاکر اندر کا سارتھی ماتلی اپنے رتھ کو لیکر
پربھو کے چرنوں میں سر نوا کر چلا گیا۔ اس کے بعد سدا کے سوارتھی
(غرض کے بندے) دیوتا آئے۔ وہ ایسے بچن کہنے لگے۔ مانو تتو گیانی ہوں۔

دین بندھو دیال رگھورایا۔ دیو کینہہ دیونہہ پر دایا
بسو دروہ رت یہ کھل کامی۔ نج اگھ گئیو کمارگ گامی

ہے دین بندھو ہے دیالو شری رگھوناتھ جی! ہے دیوتاؤں کے
دیو! آپ نے دیوتاؤں پر بڑی دیا کی۔ دنیا کی برائی میں لگا ہوا دُشٹ
کامی اور گمراہ راون اپنے ہی پاپوں سے نشٹ ہو گیا۔

تمہہ سم روپ برہم اناسی۔ سدا ایک رس سہج اداسی
اکل اگن اج انگھ انامے۔ اجت اموگھ شکتی کرونامے

آپ سم روپ، برہم، اناشی، نتیہ، ایک رس اور سبھاؤ سے ہی
اداسین (نرپکش) ہیں۔ اکھنڈ، نرگن، اجنما، نشپاپ (پاپ سے رہت
نروکار۔ بے روگ، جو جیتا نہ جا سکے، اموگھ شکتی (جن کی شکتی کبھی ویرتھ
نہیں ہوتی) اور دیا مئے ہیں۔

مین کچھ سوکر نرہری۔ بامن پرسو رام بپو دھری
جب جب ناتھ سُرنہ دکھ پایو۔ نانا تن دھر تمہہ نسایو

آپ نے مچھ، کچھ، سور، نرسنگھ، بامن اور پرشو رام کے شریر دھارن
کئے ہیں۔ ہے ناتھ جب جب دیوتاؤں نے دکھ پایا ہے تب تب بہت
سے شریر دھارن کرکے آپ نے ہی ان کے دکھ کا ناش کیا ہے۔

یہ کھل ملن سدا سُردروہی۔ کام لوبھ مد رت اتی کروہی
ادھم سرومنی تو پد پاوا۔ یہ ہمرے من بسمے آوا

راون دشٹ، ملین من والا، دیوتاؤں سے سدا دشمنی کرنے والا کامی
لوبھی، اہنکاری اور مہا کرودھی تھا۔ ایسے نیچوں کے سرتاج مہا نیچ راون نے
بھی آپ کا پرم پد پا لیا۔ یہ دیکھ کر ہمارے من میں بڑا آشچرج ہے

ہم دیوتا پرم ادھیکاری۔ سوارتھ رت پربھو بھگتی بساری
بھو پرواہ سنتت ہم پرے۔ اب پربھو پاہی سرن انوسرے

ہم دیوتا پرم پد پانے کے اُتم ادھیکاری ہیں۔ لیکن خود غرضی میں اندھے
ہو کر ہم آپ کی بھگتی کو بھلا بیٹھے ہیں۔ اس لئے جنم مرن روپی سنسار کے اٹوٹ
پرواہ میں پڑے ہوئے ہیں۔ اب ہے پربھو! ہم آپ کی شرن میں آپڑے
ہیں۔ ہماری رکشا کیجئے۔

کری بنتی سُر سدھ سب رہے جہں تہں کر جور
اتی سپریم تن پلک بدھی استتی کرت بہور

ایسی بنتی کر کے دیوتا اور سدھ سب ادھر ادھر ہاتھ جوڑ کر کھڑے
رہے تب بہت ہی پریم کے ساتھ پلکت شریر ہو کر برہما جی شری رام جی کی

ستتی کرنے لگے۔

**جے رام سدا سکھ دھام ہرے۔ رگھونائک سایک چاپ دھرے**
**بھو بارن دارن سنگھ پربھو۔ گن ساگر ناگر ناتھ بھو**

ہے نتیہ سکھ کے دھام اور دکھوں کے ہرنے والے ہری! اے دھنش دھاری شری رگھوناتھ جی! آپ کی جے ہو۔ ہے پربھو جنم مرن روپی ہاتھی کو پچھاڑنے کیلئے آپ شیر کے سمان ہیں ہے ناتھ! آپ گنوں کے سمندر، سروگیہ اور سرو ویاپک ہیں۔

**تن کام انیک انوپ چھبی۔ گن گاوت سدھ منیندر کبی**
**جس پاون راون ناگ مہا۔ کھگ ناتھ جتھا کر کوپ گہا**

آپ کے شریر کی لاثانی شوبھا بے شمار کام دیوؤں کے سمان ہے سدھ منیشور اور کوی آپ کے گن گاتے رہتے ہیں۔ آپ کا یش پوتر ہے راون روپی بھیانک ناگ کو گروڑ کی طرح کرودھ کرکے آپ نے پکڑ لیا۔

**جن رنجن بھنجن سوک بھیم۔ گت کرودھ سدا پربھو بودھ میم**
**اوتار اُدار اپار گنم۔ مہی بھار بھنجن گیان گھنم**

ہے پربھو بھگت جنوں کو آپ آنند دینے والے ہیں شوک اور بھے کا ناش کرنے والے ہیں۔ کرودھ سے رہت ہیں اور سدا گیان سروپ ہیں۔ یہ آپ کا اوتار مہا اُتم اور اتھاہ گنوں والا پرتھوی کا بھار دور کرنے والا اور گیان کا بھنڈار ہے۔

**اج ویاپکم ایکم انادی سدا۔ کرونا کر رام نمامی مدا**
**رگھو بنس بھوشن دوشن ہا۔ کرت بھوپ وبھیشن دین رہا**

اوتار لے کر بھی آپ اپنے واستوک سروپ میں اجنما ویاپک، ایک اور انادی ہیں۔ ہے دیا کے بھنڈار شری رام جی! اے راون کے بھائی دوشن کو مارنے والے! وبھیشن دین دکھی تھا۔ اُسے آپ نے لنکا کا راجہ بنا دیا۔

**گن گیان ندھان امان اجم۔ نت رام نمامی وبھم برجم**
**بھج دنڈ پرچنڈ پرتاپ بلم۔ کھل برند نکند مہا کُشلم**

آپ گیان اور گنوں کے خزانہ ہیں۔ مان رہت ہیں۔ اجنما ہیں ویاپک اور نروکار ہیں۔ میں آپکو سدا ہی نمسکار کرتا ہوں۔ آپ کی لمبی بھجاؤں کا پرتاپ اور بل بہت تیز ہے۔ دُشٹوں کے لشکر کو ناش کرنے کے فن میں آپ بہت ہی ماہر ہیں۔

**بِنو کارن دین دیال ہتم۔ چھبی دھام نمامی سیہتم**
**بھوتارن کارن کاج پرم۔ من سمبھو دارن دوش ہرم**

آپ دین دکھیوں پر بنا کارن ہی دیا کرنے والے اور اُن کی بھلائی کرنے والے ہیں۔ شوبھا کے بھنڈار ہیں۔ میں شری جانکی جی سمیت آپ کو نمسکار کرتا ہوں۔ آپ جنم مرن روپی سنسار ساگر سے پار اتارنے والے ہیں۔ آپ کارن پرکرتی اور کاریہ جگت دو نوں سے پرے ہیں۔ من میں پیدا ہونے والے بھیانک دوشوں کو ناش کرنے والے ہیں۔

**سر چاپ منوہر ترون دھرم۔ جل جارن لوچن بھوپ برم**
**سکھ مندر سندر شری رمنم۔ مد مار مدھا ممتا شمنم**

آپ سندر دھنش بان اور ترکش دھارن کرنے والے ہیں۔ لال کمل جیسے سندر سہاونے آپ کے نیتر ہیں۔ راجاؤں کے سرتاج ہیں سکھ کے دھام ہیں۔ آپ سندر ہیں۔ اور شری لکشمی جی کے پران پیارے ہیں۔ اہنکار، کام اور جھوٹی ممتا کو ناش کرنے والے ہیں۔

**انودیہ اکھنڈ نہ گوچر گو۔ سب روپ سدا سب ہوئے نہ گو**
**اتی بید بدنتی نہ دنت کتھا۔ ربی آتپ بھنّم بھن جتھا**

آپ بے داغ ہیں۔ اکھنڈ ہیں اور اندریوں کے جتنے نہیں ہیں اپنے مایا سے سب روپوں میں پرگٹ ہو کر بھی اپنے پرمارتھ سروپ میں آپ نرا کار ہی ہیں۔ ایسا ویدوں کا مت ہے۔ یہ کوئی کیول کلپنا نہیں ہے۔ جیسے سورج اور سورج کی روشنی الگ الگ ہیں اور نہیں بھی ہیں ویسے سب نام روپ جگت کے آپ آدھار سروپ بھی ہیں اور اُن سے الگ بھی ہیں

**کرت کرتیہ بھو سب بانرئے۔ نرکھنتی تو آنن سادر ائے**
**دھگ جیون دیو سریر ہرے۔ تو بھگتی بنا بھو بھول پرے**

سے راون جیسے پرنپڑ دہ مہابلوان دشٹ راکشس مرڈالے ہیں تو شری
میں اترا اسلئے کہ آپنے سنسار کے سہار کے لئے اوتار لیا۔ دکھوں کا
ناش کرنے والے شری ناتھ کی رکشا کرنے والے دیالو پربھو آپ دیا کے ساگر
تکم شری روپ بینائی میں ہم آپ تسکتاں پر بھوکر پرنام کرتے ہیں۔

تولشنم مایابس سُرا سُر ناگ جگت ہرے
بھو پنتھ بھرمت امِت دوس انسُنی کال کرم گنن بھرے
جے ناتھ کر کرُنا بلوکے تری بدھی دکھتے نربہے
بھو کھید چھیدن دچھ ہم کہنہ رچھ رام نماہے

ہے ہری! آپ کی پربل مایا کے وش سب دیوتا راکشس، ناگ
منش اور جڑ چیتن، بھی کال، کرم اور گنوں سے بھرے ہوئے دن رات
بے انت بھرم ہونے والے آواگون کے چکر میں بھٹک رہے ہیں۔ ہے ناتھ
ان میں سے جن کو آپ نے کرپا درشٹی کرکے دیکھ لیا۔ وہ ادھیاتمک،
ادھی دیوک اور ادھی بھوتک تینوں پرکار کے دکھوں سے چھوٹ گئے ہیں۔ جنم
مرن کا کلیش کا ناش کرنے والے میں کشل (ماہر) شری رام جی ہماری رکشا
کیجیے۔ ہم آپ کو نمسکار کرتے ہیں۔

جے گیان مان بمتّ تو بھو ہرن بھگتی نہ آدری
تے پائے سُر دُرلبھ پدادپی پرت ہم دیکھت ہری
بسواس کرِ سب آس پریہر داس تو جے ہوئے رہے
جپ نام تو بنُو شرم تر ہیں بھو ناتھ سو سمرامہے

جو پُرش گیان کے ابھیمان میں مست ہیں۔ سنسار بندھن
سے چھڑانے والی آپ کی بھگتی کا آدر نہیں کرتے رہے ہیں، جو گیان پد
دیوتاؤں کو بھی درلبھ ہے۔ اس کو پار کرکے وہ اس اونچے ستھتی سے نیچے
گرتے دیکھے گئے ہیں لیکن جو سب آشاؤں کو چھوڑ کر آپ پر دِرڑھ وشواس
کرکے ایک ماتر آپ کے چرنوں کا داس ہو رہتے ہیں۔ وہ آپ نام کا
ہی سمرن کرکے بنا کسی اپاستا آدی کٹھن سادھنوں کے سنسار ساگر
سے پار ہو جاتے ہیں۔ ایسے آپ کا ہم سمرن کرتے ہیں۔

۳

جے چرن سواح لوچیہ رج سُبھ پرس منی پتنی ترری
نکھ نرگتا منی بند آتر لوک پاونی سرسری
دھوج کُلس انکس کنج جُت بن بھرت کنٹک کن لہے
پد کنج دوند مکند رام رمیش نت بھجا مہے

برہماجی اور شوجی جن چرنوں کی پوجا کرتے ہیں جن چرنوں کی شبھ
دھول کو چھو کر گوتم رشی کی پتنی اہلیا ترگئی جن چرنوں کے ناخنوں سے
تینوں لوک پوتر دیوندی گنگا جی بہہ نکلیں۔ جن کی منی بندنا کرتے ہیں۔ اور
جو تینوں لوکوں کو پوتر کرنے والی ہے ان چرنوں دھو جا (نشان) بجر، کمل،
انکُش اور کلش ان نشانوں سے یکت ہیں۔ جن چرنوں میں بن میں گھومتے
وقت پاؤں میں چھبنے سے کانٹے پڑ گئے ہیں۔ ہے مکند داتا ہے رام ہے
سِیاپتی! ہم آپ کے انہی دونوں چرن کملوں کو نت بھجتے رہتے ہیں۔

اوبکت مولم نادی تر دتو چ چاری نگما گم بھنے
شٹ کند ھ ساکھا پنچ بیس انیک پرن سُمن گھنے
پھل جُگل بدھی کٹ مدھر بیل اکیل جیہی آشرت رہے
پلوت پھولت نول نت سنسار بٹپ نماہے

وید شاستروں میں کہا ہے کہ سنسار ایک برکش ہے پرکرتی اس
برکش کی چھال کی جار نہیں (جاگرت، سوپن، سُشپتی، تریا) چھ تنے
(بھوک، پیاس، جنم، مرن، دکھ، شوک۔ اور روگ) ہیں۔ پچیس تتو
(مہا بھوت۔ اہنکار، بدھی، اور چت۔ دس اندریاں، من، پانچ
اندریوں کے وشئے، اچھیا، دوش، سکھ، دکھ، سنگھات، چیتنا، اور
دھرتی) اس برکش کی شاخائیں ہیں۔ دیکھو بھگوت گیتا۔ ادھیائے
13 شلوک 5) اس کے بے شمار پتے اور پھول ہیں۔ جن میں کڑوے
اور میٹھے دونوں پرکار کے پھل لگے ہیں۔ جس پر ایک ہی بیل ہے۔
(سو کھیا اور رُوپی کرم سنسکار) جو اسی کے آشرے رہتی ہے۔ جس میں
نت نئے پتے اور پھول نکلتے رہتے ہیں۔ ایسے سنسار برکش سروپ
کو ہم نمسکار کرتے ہیں۔

۵

جے برہم اَم ادویتم انوبھو گمیہ من پر دیہ اد ہیں
نے کہوں جانہوں نہ اُنھ ہم لوکن گُن نت گا دیہیں
کرنائتن پربھو سدگن گا کر دیو یہ بر ما گہیں
من بچن کرم بکار تیج تو چرن ہم انوراگہیں

برہم جسے اجنما، ادویت، انوبھو گمیہ (...) ہے صرف انُبھو سے ہی جانا جاتا ہے اور من سے پرے ہے جو برہم کے ایسے سروپ کا دھیان کرتے ہیں وہ ہی ایسا کہیں اور جانیں۔ لیکن ہے ناتھ! ہم تو آپ کے سگن روپ کی بڑائی کے ہی گن گاتے ہیں۔ ہے دیا کے بھنڈار پربھو! ہے سدگنوں کی کھان! ہے دیو! ہم آپ سے یہ ور مانگتے ہیں کہ من، بچن اور کرم سے وکاروں کو چھوڑ کر آپ کے چرنوں میں ہی پریم کریں۔

دوہا

سب کے دیکھت بیدنہ بنتی کینہہ ادار
انتردھان بھئے پنی گئے برہم اگار

ویدوں نے سب کے دیکھتے دیکھتے یہ ادار (اتم) ونتر (بینتی) بنتی کی۔ پھر وہ چھپ گئے اور برہم لوک کو چلے گئے۔

بینتیہ سنو سمبھو تب آئے جہنہ رگھو بیر
بنے کرت گد گد گرا پورت پُلک سریر

کاک بھشنڈ جی کہتے ہیں۔ ہے گرڑ جی! تب شیو جی شری رام چندر جی کے پاس آئے اور گد گد بانی سے استتی کرنے لگے۔ پریم کے مارے ان کے شریر کی ساری روئیں کھڑی ہو گئیں۔

جے رام رما رمنم سمنم، بھو تاپ بھیا کل پاہی جنم
اودھیس سریس رمیس وبھو، سرناگت مانگت پاہی پربھو

ہے رام! ہے لکشمی پتی! ہے جنم مرن کے سنتاپ کا ناش کرنے والے آپ کی جے ہو۔ سنسار کے سہارے بھئے سے دیاکل اس سیوک کی رکشا کیجئے۔ ہے اودھ پتی! ہے رما پتی! ہے دیا پک پربھو! ہے دیوتاؤں کے سوامی! میں آپ کی شرن میں آیا ہوں اور آپ سے یہی وردان مانگتا ہوں کہ ہے پربھو! میری رکشا کیجئے۔

دس سیس بناسن بیس بھجا۔ کرت دور مہا مہی بھور رجا
رجنی چر برند پتنگ رہے۔ سر پاوک تیج پرچنڈ دہے

ہے دس سروں اور بیس بھجاؤں والے راون کا ناش کرکے پرتھوی کا بھاری بوجھ دور کرنے والے اور پرتھوی کا بھار دکھوں کا ناش کرنے والے شری رام جی! راکشسوں کے دل پتنگے تھے۔ وہ سب آپ کے بان روپی اگنی کی تیز لپٹوں میں بھسم ہو گئے۔

مہی منڈل منڈن چارو ترم۔ دھرت سایک چاپ نشنگ برم
مد موہ مہا ممتا رجنی۔ تم پنج ودا کر تیج انی

آپ پرتھوی منڈل کا سندر شنگار ہیں۔ آپ سر پیٹھ بان، دھنش اور ترکش دھارن کئے ہوئے ہیں۔ مہا اہنکار، موہ اور ممتا روپی اندھکار کے ناش کرنے کے لئے آپ سوریہ کی روشن اور تیز کرنوں کے سموہ ہیں۔

منج جات کرات نپات کئے۔ مرگ لوگ کبھوگ سرن ہئے
ہت ناتھ اناتھن پاہی ہرے۔ بشیا بن پانور بھول پرے

کام دیو روپی کرات (بھیل شکاری) نے منش روپی ہرنوں کے سینوں میں کبھوگ (برے بھوگ ولاس) روپی تیر مار کر انہیں مار گرایا ہے۔ ہے ناتھ! ہے ہری! ان وشئے روپی بن میں بھٹکے بھٹکے ان پامر (ناتھ) پرانیوں کی رکشا کیجئے۔

بہو روگ بیوگنہہ لوگ ہئے۔ بھودانگھر نرادر کے پھل ئے
بھو سندھو اگادھ پرے نر تے۔ پد پنکج پریم نہ جے کرتے

لوگ بہت سے روگوں اور کلیشوں کے مارے ہوئے ہیں۔ یہ سب آپ کے چرنوں کا آدر نہ کرنے کا پھل ہے جو منش آپ کے چرن کملوں میں پریم نہیں کرتے وہ گہرے سنسار سمندر میں غوطے کھا رہے ہیں۔

اتی دین ملین دکھی نت ہیں۔ جنہہ کیں پد پنکج پریتی نہیں

اولمب بھونت کتھا جنہ کیں، پریہ سنت انت سدا تنہ کہیں،

جنہیں آپ کے چرن کملوں میں پریم نہیں ہے وہ سدا ہی مہا دکھی اپار اور اتھاہ رہتے ہیں، جنہیں آپ کی لیلا کی کتھا آدھار کا ہی ایک آدھار ہے۔ ان کو سنت مہاتما اور بھگوان سدا پیارے لگتے ہیں۔

نہیں راگ نہ لوبھ نہ مان مدا، تنہ کے سم بیبھو وا بپدا
ایہی تے تو سیوک ہوت مدا، منی تیاگت جوگ بھروس سدا

ان میں نہ موہ ہوا ستا ہوتی ہے۔ نہ لالچ ہی ہوتا ہے اور نہ ہی دھانی ہوائی ملتے ہیں۔ اور نہ ہی ان میں ابھیمان ہوتا ہے۔ دکھ اور سکھ ان کو یکساں ہیں۔ اسی لئے منی لوگ کٹھن یوگ آدک سادھنوں کا سہارا چھوڑ کر بڑے پریم آپ کے سیوک بن جاتے ہیں۔

کر پریم نرنتر نیم لیئں، پد پنکج سیوت شدھ ہیئں
سم مان نرادر آدر ہی، سب سنت سکھی بچرنت مہی

وہ پریم کے ساتھ نیم پوروک (باقاعدہ طور پر) پورے نشیلے سدا آنند من سے آپ کے چرن کملوں کی سیوا کرتے ہیں۔ مان اپمان (عزت بے عزتی) کو یکساں سمجھ کر وہ سب سنت مہاتما سکھی ہو کر پرتھوی پر وچرتے ہیں۔

منی مانس پنکج بھرنگ بھجے، رگھوبیر مہا رندھیر اجے
تو نام جپامی نمامی ہری، بھو روگ مہاگد مان اری

ہے منیوں کے من روپی کمل کے بھنورے ہے مہا رندھیر اجے (جو جیتا نہ جا سکے) شری رگھوویر جی! میں آپ کو بھجتا ہوں۔ ہے ہری! میں آپ کا نام جپتا ہوں اور آپ کو ڈنڈوت پرنام کرتا ہوں۔ آپ جنم مرن روپی روگ کے اکسیر دوا ہیں اور اہنکار (خودی) کے آپ دشمن ہیں۔

گن سیل کرپا پرم آینم، پرنامی نرنتر شری رمنم
رگھو نندن نکندیہ دوندگھنم، مہی پال بلوکیہ دین جنم

آپ گن شیل (سندر سوبھاؤ) اور کرپا کے پرم دھام ہیں۔ میں آپ کو سدا پرنام کرتا ہوں۔ ہے رگھو نندن! آپ جنم مرن، سکھ دکھ، راگ دویش

آنند اور آنسوؤں کے سموہ کا ناش کیجئے۔ ہے پرتھوی کا پالن کرنے والے پربھو! اس دین جن کی طرف بھی کرپا درشٹی کیجئے۔

بار بار بر مانگوں ہرش دیہو شری رنگ،
پد سروج انپاینی بھگتی سدا ست سنگ۔

میں آپ سے بار بار یہی وردان مانگتا ہوں کہ مجھے آپ کے چرن کملوں میں اٹل بھگتی اور آپ کے بھگتوں کا سدا ست سنگ حاصل ہو۔ آپ پرسنن ہو کر مجھے یہ وردان دیجئے۔

برن امابتی رام گن ہرش گئے کیلاس
تب پربھو کپنہہ دوائے سب بدھی سکھ پرد باس

شری رام چندر جی کے گنوں کا ورنن کرنے کے بعد ہرشت ہو کر شری شو جی کیلاش پربت کو چلے گئے۔ تب پربھو شری رام جی نے بانروں کو آرام دہ ڈیرے رہائش کے لئے دلوا دیئے۔

سنو کھگپتی یہ کتھا پاونی۔ تری بدھ تاپ بھو بھے داونی
مہاراج کر شبھ ابھشیکا، سنت لہہیں نر برت بیبیکا

ہے گروڑ جی! سنئے۔ یہ کتھا سب کو پوتر کرنے والی ہے۔ یہ ادھیاتمک، ادھی بھوتک، ادھی دیوک۔ ان تینوں پرکار کے دکھوں کا ناش کرنے والی اور جنم مرن کے بندھن سے چھڑانے والی ہے۔ مہاراج شری رام چندر جی کے شبھ راج تلک کی کتھا سن کر منش ویراگ اور گیان پراپت کرتے ہیں۔

جے سکام نر سنہیں جے گاوہیں، سکھ سمپتی نانا بدھی پاوہیں
سر درلبھ سکھ کر جگ ماہیں، انت کال رگھوپتی پر جاہیں

اور جو منش من میں کسی سنسارک پدارتھ کی آشا کئے ہوئے سکام بھاؤ سے بھی اس بھاؤ سے بھی اس کتھا کو سنتے اور گاتے ہیں، وہ طرح طرح کے سکھ اور مال و دولت پاتے ہیں۔ وہ سنسار میں دیوتاؤں کو بھی مشکل سے حاصل ہونے والے سکھوں کو بھوگ کر مرنے کے بعد شری رگھوناتھ جی کے پرم دھام کو جاتے ہیں۔

سنہیں بمکتی برت اروشنتی۔ لہہیں بھگتی گتی سمپتتی نتی۔
کھگ پتی رام کتھا میں رتی۔ سو منتی بلاس تراس دکھ ہرنی

اے گرڑ جیون مکت ویراگیہ داتا اور دوسرے بھوگ کی سننے نہیں دیتا..
بالخصوص بھکتی اور نت نئے نئے بھوگ، بلاس پاتے ہیں۔ بے نجسی
راجہ ایس نے شری رام جی کا کتھا اپنی رکھی کا پہنچ کے مطابق آکر سنانی
ہے۔ جو تھا جنم مرن کے لئے بچے اور دکھ کو مٹانے والی ہے۔

برتی بمیک بھگتی در ڈر کرنی۔ موہ ندی کہنہ سندر ترنی
نت لو منگل کوسل پری۔ ہرشت رہہیں لوگ سب کری

یہ ویراگیہ گیان اور بھکتی کو دڑھ کرنے والی ہے اور
روپی ندی کے پار ہونے کے لئے سندر ناؤ ہے۔ ایودھیا پوری میں
نت نئے منگل ہونے لگے۔ سبھی درجوں کے لوگ خوشی سے رہنے لگے۔

نت نئی پریتی رام پد پنکج۔ سب کیں جنہہ ہی نمت سومنی اج
منگن بہہ پکار پہرائے۔ دوجنہہ دان نانا بدھی پائے

شری رام جی کے جن چرن کملوں میں شو جی، برہما وغیرہ لوگ اور برہما
جی سدا سر جھکاتے ہیں۔ ان میں ایودھیا پوری کے لوگوں کی نت نئی
پریتی ہو رہی ہے۔ بھکاریوں کو بہت طرح کے کپڑے اور زیورات پہنائے
گئے۔ اور برہمنوں نے کئی طرح طرح کے دان پائے۔

برہمانند مگن کپی سب کیں پربھو پد پریتی
جات نہ جانے دوس تہہ گئے ماس کشٹ بیتی

یہ سب برہم آنند میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ سب کی پربھو شری رام
جی کے چرنوں میں پریتی ہے۔ دن گزرتے انہیں معلوم ہی نہ ہوتے۔ اسی
طرح باتوں ہی باتوں میں چھ ماہ گزر گئے۔

بسرے گرہ سپنے ہوں سدھ ناہیں۔ جمے پرد دہ سنت من ماہیں
تب رگھوپتی سب سکھا بولائے۔ آئے سبنہہ سادر سر نائے

انہیں اپنے گھر بھول ہی گئے۔ سپنے میں بھی ان کی یاد نہیں آتی جیسے
سنت مہاتماؤں کے دل میں کبھی بھی دوسروں کی برائی کرنے کا خیال نہیں آتا

تب شری رگھوناتھ جی نے سب اپنے ساتھیوں کو بلایا وہ سب آئے اور انہوں نے
پربھو کو ڈنڈوت پرنام کیا۔

پرم پریتی سمیپ بیٹھارے۔ بھگت سکھد مردو بچن اچارے
تمہہ اتی کنہہ موری سیوکائی۔ مکھ پر کیہی بدھی کروں بڑائی

شری رام چندر جی نے ان کو بڑے پریم سے اپنے پاس بٹھایا اور بھگتوں
کو سکھ دینے والے کرپا نیدھان نے کہا کہ تم لوگوں نے بہت بڑی سیوا کی ہے
تمہارے منہ پر میں کس طرح تمہاری بڑائی کروں۔

تاتے موہی تمہہ اتی پریہ لاگے۔ مم ہت لاگ بھون سکھ تیاگے
انج راج سمپتی بیدیہی۔ دیہہ گیہہ پریوار سنیہی

سب مم پریہ نہیں تمہیں سمانا۔ مرکہا نہ کہوں موریہ باما
سب کیں پریہ سیوک یہ نیتی۔ مورین ادھک داس پر پریتی

میری بھلائی کے لئے تم لوگوں نے اپنے گھروں کے سکھوں کو تیاگ دیا۔
اس لئے تم لوگ مجھے پریم پیارے لگ رہے ہو۔ چھوٹے بھائی، راج، مال و
متاع، جانکی، اپنا شریر، گھر، پریوار اور متر یہ سب مجھے پیارے ہیں۔ پرنتو
تم ان سے بھی بڑھ کر پیارے ہو۔ جھوٹ کہنے کی عادت نہیں ہے۔ سیوک
سبھی کو پیارے لگتے ہیں، یہ نیم ہے۔ پر میرا تو اپنے سیوکوں پر سدا ہی
بہت زیادہ پریم ہے۔

اب گرہ جاہو سکھا سب بھجہو موہی درڑھ نیم
سدا سرب گت سرب ہت جانی کرہو اتی پریم

ہے متر! اب آپ سب اپنے اپنے گھر جاؤ۔ بڑے دڑھ نیم سے مجھے
بھجتے رہنا۔ مجھے سدا سرو ویاپک اور سب کا ہت کرنے والا جان کر مجھ میں
بہت زیادہ پریتی کرنا۔

سن پربھو بچن مگن سب بھئے۔ کو ہم کہاں بسر تن گئے
ایک ٹک رہے جوڑ کر آگے۔ سکہیں نہ کچھ کہہ اتی انوراگے

پربھو کے بچن سن کر سب پریم میں مگن ہو گئے۔ ہم کون ہیں اور کہاں
ہیں؟ ایسی دیہہ کی کسی کو بھی ہوش نہ رہی۔ وہ پربھو کے سامنے ہاتھ جوڑ کر

ٹکٹکی لگائے دیکھ رہے ہیں۔ ہنومت کی پریم کے کارن وہ کچھ کہہ نہیں سکتے

پریم مگن تیہہ کر پربھو دیکھا۔ کہا بِبادھ بدھی گیان بسیکھا

پربھو سنمکھ کچھ کہن نہ پارہیں۔ پُنی پُنی چرن سروج نہارہیں

پربھو نے اپنے تئیں جب ان کی پریم پرتی دیکھی تب بہت طرح سے انہیں گیان اپدیش کر کے سمجھایا۔ پربھو کے سامنے وہ کچھ کہہ نہ سکے۔ بار بار پربھو کے چرن کملوں کو دیکھ رہے ہیں۔

تب پربھو بھوشن بسن منگائے۔ نانا رنگ انوپ سہائے

سگریوہی پرتھمہیں پہرائے۔ بسن بھرت نج ہاتھ بنائے

تب پربھو نے طرح طرح کے رنگوں کے انوپم سندر گہنے اور کپڑے منگوائے۔ سب سے پہلے سگریو کو بھرت جی نے اپنے ہاتھوں سے بنا سنوار کر وستر اور گہنے پہنائے۔

پربھو پریرت لچھمن پہرائے۔ لنکاپتی رگھوپتی من بھائے

انگد بیٹھ رہا نہیں ڈولا۔ پریتی دیکھ پربھو تاہی نہ بولا

پھر پربھو شری رام چندر جی کی آگیا پاکر لکشمن جی نے لنکاپتی وبھیشن کو گہنے کپڑے پہنائے۔ جو شری رگھوناتھ جی کے من کو بہت اچھے لگے۔ انگد بالکل بے حس و حرکت بیٹھے رہے۔ ان کے پریم کو دیکھ کر پربھو نے ان کو نہیں بلایا۔

جاموونت نیل آدی سب پہرائے رگھوناتھ

ہیہ دھر رام روپ سب چلے نائے پد ماتھ

جاموونت اور نیل وغیرہ بندر ساتھیوں کو شری رگھوناتھ جی نے خود اپنے ہاتھ سے گہنے کپڑے پہنائے وہ سب اپنے ہردے میں شری رام چندر جی کے روپ کا دھیان دھر کر ان کے چرنوں میں ڈنڈوت پرنام کر کے چلے۔

تب انگد اٹھ نائے سر سجل نین کر جور

اتی بنیت بولیو بچن منہوں پریم رس بور

تب انگد اٹھے انہوں نے پربھو کے چرنوں میں سر جھکایا آنکھوں سے آنسو بہاتے ہوئے ہاتھ جوڑ کر بے حد ملائمت بھرے ہوئے اور پریم رس میں ڈوبے ہوئے بچن بولے۔

سنو سروگیہ کرپا سکھ سندھو۔ دین دیاکر آرت بندھو

مرتی بیر ناتھ موہی بالی۔ گئیو تمہارے ہی کوچھیں گھالی

ہے سروگیہ! ہے کرپا اور سکھ کے سمندر! ہے دینوں (دکھیوں) پر دیا کرنے والے دیالو! اور دینوں کے بندھو بھگوان! مرتے وقت میرا پتا بالی مجھے آپ کی گود میں ڈال گیا تھا۔

اسرن سرن بِرد سنبھاری۔ موہی جنی تجہو بھگت ہتکاری

موریں تمہہ پربھو گر پت ماتا۔ جاؤں کہاں تج پد جل جاتا

اس لئے ہے بھگوان کے ہتکاری پربھو! بے سہارا کے سہارا ہوں اور بے پناہوں کو پناہ دینا آپ کا نیم ہے اپنی اس نیم کی ریتی کو یاد کر کے مجھے تیاگئے نہیں۔ میرے تو سوامی گرو، پتا، ماتا اور سب کچھ آپ ہی ہیں۔ ہے پربھو! میں آپ کے چرن کملوں کو چھوڑ کر کہاں جاؤں۔

تمہہ ہی بچار کہہو نرناہا۔ پربھو تج بھون کاج مم کاہا

بالک گیان بدھی بل ہینا۔ راکھہو سرن ناتھ جن دینا

ہے مہاراج! آپ ہی وچار کر کہیں کہ آپ کو چھوڑ کر گھر میں میرا کیا کام ہے۔ ہے ناتھ! میں بدھی گیان اور بل سے ہین بالک ہوں۔ اس دین سیوک کو اپنی شرن میں رکھئے۔

نیچ ٹہل گرہ کے سب کرہوں۔ پد پنکج بلوک بھو ترہوں

اس کہہ چرن پریو پربھو پاہی۔ اب جن ناتھ کہہو گرہ جاہی

میں گھر کی ادنیٰ سے ادنیٰ سیوا کروں گا اور آپ کے چرن کملوں کے درشن کر کے سنسار ساگر سے پار ہو جاؤں گا۔ ایسا کہہ کر وہ شری رام جی کے چرنوں میں گر پڑے اور بولے ہے پربھو! میری رکشا کیجئے۔ ہے ناتھ! اب مجھے گھر جانے کو نہ کہئے۔

انگد بچن بنیت سن رگھوپتی کرونا سیوں

پربھو اٹھائے ار لائیو سجل نین راجیو

انگد کے عاجزی بچن سن کر دیا کی ندھی شری رگھوناتھ جی نے ان کو اٹھا کر گلے لگا لیا۔ پریم کے آنسو بھرے نینوں سے انہیں دیکھا۔

نج اُر مال بسن منی ہار انگد پہرائے
بدا کینہ بھگوان تب بہو پرکار سمجھائے

تب بھگوان نے اپنے ہردے کی مالا، وستر اور رتن جڑت زیورات انگد کو پہنا کر اور بہت پرکار سمجھا کر وداع کیا۔

بھرت انج سومتر سمیتا۔ پٹھون چلے بھگت کرت چیتا
انگد ہردے پریم نہیں تھورا۔ پھر پھر چتو رام کیں اورا

بھگت کی کرنی کو یاد کر کے بھرت جی چھوٹے بھائی لکشمن جی اور شترگھن سمیت انگد کو کچھ دور تک چھوڑنے چلے۔ انگد کے من میں بے حد پریم ہے۔ وہ پھر پھر کر شری رام جی کی طرف دیکھتے ہیں۔

بار بار کر دنڈ پرناما۔ من اس رہن کہیں موہی راما
رام بلوکن بولن چلنی۔ سمر سمر سوچت ہنسن ملنی

اور بار بار ڈنڈوت پرنام کرتے ہیں۔ من میں ان کے بار بار یہ خیال آتا ہے کہ شری رام جی اب بھی مجھے یہاں رہنے کو کہہ دیں۔ وہ شری رام جی کی کرپا درشٹی، سندر بانی، سندر چال اور ہنس کر ملنے کی ریتی کو یاد کر کے وچھوڑے کا خیال کر کے دکھی ہو رہے ہیں۔

پربھو رخ دیکھ بنے بہو بھانتی۔ چلیو ہردے پد پنکج راکھی
اتی آدر سب کپی پہنچائے۔ بھائین سہت بھرت پنی آئے

لیکن پربھو کا رخ دیکھ کر بہت سے عاجزانہ بچن کہہ کر اور ہردے میں پربھو کے چرن کملوں کا دھیان دھر کر وہ چلے۔ بڑے آدر کے ساتھ بانروں کو کچھ دیر تک پہنچا کر بھائیوں سمیت بھرت جی واپس آئے۔

تب سگریو چرن گہہ نانا۔ بھانت بنے کینھے ہنوماناں
دن دس کر رگھوپتی پد سیوا۔ پنی تو چرن دیکھہوں دیوا

تب ہنومان جی نے سگریو کے چرن پکڑ کر انیک پرکار سے بنتی کی اور کہا ہے دیوا! کچھ دن شری رگھوناتھ جی کے چرنوں کی سیوا کر کے پھر میں آ کر آپ کے چرنوں کے درشن کروں گا۔

پنیہ پنج تمہہ پون کمارا۔ سیوہو جائے کرپا اگارا
اس کہہ کپی سب چلے ترنتا۔ انگد کہے سنہو ہنومنتا!

سگریو نے کہا ہے پون کمار! تم پنیہ کے ڈھیر ہو۔ جا کر کرپا ندھان شری رام جی کی سیوا کرو۔ سب بانر ایسا کہہ کر فوراً چل پڑے۔ تب انگد نے کہا، ہے ہنومان! سنو۔

کہو دنڈوت پربھو سیں تمہہ ہی کہوں کر جور
بار بار رگھونایک ہی سرت کرایہو مور

میں تم سے ہاتھ جوڑ کر کہتا ہوں۔ پربھو سے میرا ڈنڈوت پرنام کہنا اور شری رگھوناتھ جی کو تم میری یاد کراتے رہنا۔

اس کہہ چلیو بالی ست پھر آیو ہنومنت
تاس پریتی پربھو سن کہی مگن بھئے بھگونت

ایسا کہہ کر بالی کمار انگد چلے۔ تب ہنومان جی واپس لوٹ آئے اور آ کر پربھو سے انگد کے پریم کا ورنن کیا۔ اسے سن کر بھگوان پریم میں مگن ہو گئے۔

کلشہو چاہ کٹھور اتی کومل کسمہو چاہ
چت کھگیس رام کر سمجھ پرے کہو کاہ

کاک بھشنڈی جی کہتے ہیں۔ ہے گروڑ جی! شری رام جی کا چت بجر سے بھی کٹھور ہے اور پھول سے بھی نرم ہے۔ تب کہئے وہ کس کی سمجھ میں آ سکتا ہے۔

پنی کرپال لیہو بول نشادا۔ دینہے بھوشن بسن پرسادا
جاہو بھون مم سمرن کرہو۔ من کرم بچن دھرم انوسرہو

پھر کرپالو پربھو شری رام چندر جی نے نشاد راج گوہ کو بلا لیا اور اسے گہنوں اور کپڑوں کے تحفے دیئے۔ اور کہا کہ تم بھی گھر جاؤ۔ وہاں میرا سمرن کرتے رہنا اور من، بچن اور کرم سے دھرم کے انوسار کرتویہ کا پالن کرتے رہنا۔

نمہہ تم سم الہ اجھرت ہم بھرآتا۔ سدار ہیو پرآدت جاتا
بجن سنت اپنا سکھ بچارا۔ پر بھو چرن ابھر لوچن پاسکا

تم میرے منترز اور بھرت کے سمان ہیں۔ تم یہاں ہو یا نہ ہو میں تمہیں بھی سدا آتے جاتے رہنا۔ یہ بچن من انند اور راج کو بڑا ابھاری سکھ ہوا۔ نیتروں میں آنند اور پریم کے آنسو بھر آئے اور وہ پربھو کے چرنوں پر گر پڑا۔

چرن نلن اردھرگرہ آدا۔ پربھو سبھاو پریجنہ سناوا
رگھو پتی چرت دیکھ پریاسی بینی پنی کہہیں دھنیہ سکھ راسی

پھر بھگوان کے چرنوں کا دھیان ہردے میں دھر کر وہ گھر آیا اور آکر اپنے پریوار والوں سے پربھو کے سندر شیل اور سبھاو کی استتی کر کے سنائی۔ شری رگھوناتھ جی کے اس چرتر کو دیکھ کر اودھ پور واسی بار بار کہتے ہیں کہ سکھ کے بھنڈار شری رام چندر جی دھنیہ ہیں۔

رام راج بیٹھیں ترلوکا۔ ہرشت بھئے گئے سب سوکا
بیر دنہ کر کاہو سن کوئی۔ رام پرتاپ بشمتا کھوئی

شری رام چندر جی کے تخت پر بیٹھنے سے تینوں لوک پرسن ہو گئے۔ ان کے سارے دکھ اور فکر مٹ گئے۔ کوئی کسی سے دشمنی نہیں کرتا۔ شری رام چندر جی کے پرتاپ سے سب کے دلوں سے بھید بھاو مٹ گیا۔

برن آشرم نج نج دھرم نرت بید پتھ لوگ
چلہیں سدا پاوہیں سکھہی نہیں بھئے سوگ نہ رگ

سب لوگ اپنے اپنے ورن اور آشرم میں وید مریادا کے مطابق اپنے اپنے کرتویہ کا پالن کر کے سکھ پاتے ہیں۔ نہ کسی کو کوئی دکھ ہے نہ ڈر ہے اور نہ ہی کوئی روگ ہے۔

دیہک دیوک بھوتک تاپا۔ رام راج نہیں کاہو ہی بیاپا
سب نر کریں پرسپر پریتی۔ چلہیں سودھرم نرت شرتی نیتی

رام راج میں شاریرک (شریر میں کوئی روگ وغیرہ ہو جانے سے جو دکھ ہوتا ہے)، دیوک (انتہائی گرمی، سردی، بارش، دھوپ، بجلی وغیرہ سے جو دکھ ہوتا ہے) اور بھوتک (سانپ، شیر، دشٹ سبھاو منشیوں اتیادی دوسرے شریروں کی وجہ سے جو دکھ ہوتا ہے) تینوں تاپ کسی کو بھی نہیں ستاتے، سب منش آپس میں پریم سے رہتے ہیں اور وید مریادا کے مطابق اپنے اپنے کرتویہ کا پالن کرتے ہیں۔

چاریو چرن دھرم جگ ماہیں۔ پورر ہا سپنے ہوں اگھ ناہیں
رام بھگتی رت نرار و ناری۔ سکل پرم گتی کے ادھیکاری

ستیہ (سچائی)، شوچ (اندر اور باہر کی صفائی)، دیا اور دان۔ چاروں چرنوں سے دھرم سنسار میں پوری پورن ہو رہا ہے۔ سپنے میں بھی پاپ دیکھنے میں نہیں آتے۔ پرش اور استری سبھی شری رام جی کی بھگتی میں لین ہیں اور سارے ہی موکش پد کے ادھیکاری ہیں۔

الپ مرتیو نہیں کونو پیرا۔ سب سندر سب بروج سریرا
نہیں درد کوئی دکھی نہ دینا۔ نہیں کوئی ابدھ نہ لچھن ہینا

چھوٹی عمر میں کسی کی موت نہیں ہوتی۔ نہ ہی کسی کو کوئی پیڑا ہوتی ہے۔ سبھی کے شریر تندرست اور سندر ہیں۔ نہ کوئی غریب ہے۔ نہ دکھی ہے اور نہ ہی کوئی لاچار ہے۔ نہ کوئی مورکھ ہے اور نہ ہی کوئی گنوں سے عاری ہے۔

سب نردمبھ دھرم رت پنی۔ نرار ناری چتر سب گنی
سب گن گیہ پنڈت سب گیانی۔ سب کرتگیہ نہیں کپٹ سیانی

کوئی پاکھنڈی نہیں ہے سب دھرم پرائن اور پنیہ آتما ہیں۔ پرش اور استری سبھی چتر اور گن وان ہیں سبھی لوگ گنوں کو جاننے والے (ارتھات ستیہ استیہ کا نرنے کرنے والے)، پنڈت اور گیان وان ہیں۔ سب احسانمند ہیں مکار اور دھوکے باز کوئی نہیں ہے۔

رام راج نبھ گیس سنو سچرا چر جگ ماہیں
کال کرم سبھاو گن کرت دکھ کاہو ہی ناہیں

کاک بھشنڈی جی کہتے ہیں۔ ہے پکشی راج گروڑ سنئے۔ شری رام جی کے راج میں جتنے جڑ چیتن جیو سنسار میں ہیں۔ ان میں سے کسی کو بھی کال کرم سبھاو اور گنوں سے پیدا ہوئے دکھ نہیں ستاتے

چوپائی

**بھومی سپت ساگر میکھلا ۔ ایک بھوپ رگھوپتی کو سلا**
**بھون انیک روم پرتی جاسُو ۔ یہ پربھتا کچھ بہت نہ تاسُو**

اودھ پتی شری رگھوناتھ جی سات سمندروں کی کردھنی (کمربند والی) پرتھوی کے ایک ماتر راجہ ہیں۔ اُن کے ایک ایک روم میں بے شمار برہمانڈ ہیں پھر اگر وہ سات دیپوں کے راجہ ہیں تو اس میں اُن کی کوئی بڑائی ہے بلکہ ان کی کسر شان ہے۔

**سو مہما سمجھت پربھو کیری ۔ یہ برنت ہینتا گھنیری**
**سو مہما کھگیس جنہہ جانی ۔ پھر ایہیں چرت تنہہ ہوں رتی مانی**

بھگوان شری رام جی درات سروپ کی مہما کو سمجھ کر یہ کہنا کہ وہ سات دیپوں والی تو بین کرنے کے برابر ہے لیکن ہے پنچھی راج! جنہوں نے وہ مہما جان بھی لی ہے وہ بھی شری رام جی کی سنسارک لیلا میں بڑا پریم مانتے ہیں۔

**سو جانے کر پھل یہ لیلا ۔ کہہیں مہا منی بردم سیلا**
**رام راج کر سکھ سمپدا ۔ برن نہ سکے پھنیں سارد ا**

کیونکہ اسی مہما کا پھل یہ لیلا ہے جتیندر بڑے منی راج ایسا کہتے ہیں شیش اور سرسوتی جی بھی رام جی کے سکھ اور سمپتی (خوشحالی) کو بیان نہیں کر سکتے:

**سب اُدار سب پر اپکاری ۔ بپر چرن سیوک نر ناری**
**ایک ناری برت رت سب جھاری ۔ تے من بچ کرم پتی ہتکاری**

سبھی نر اور ناری فراخدل ہیں، سبھی پراپکاری ہیں۔ وید دان اور بدیبان برہمنوں کے چرنوں کے سیوادار ہیں۔ پرش ساج میں سب ایک پتنی برت دھرم والے ہیں۔ (ارتھات اپنی استری پرمن، بچن، کرم سے کبھی بھی کام درشٹی نہیں کرتے)، اس پرکار استریاں بھی من بچن اور کرم سے اپنے پتی کا ہت کرنے والی ہیں۔

**دنڈ جتنہہ کر بھید جہنہ نرتک نرتیہ سماج**
**جیتنہو من ہی سُنئیے اس رامچندر کیں راج**

شری رام چندر جی کے راج میں دنڈ صرف سنیاسیوں کے ہاتھ میں ہے اور بھید ناچنے گانے والوں کی منڈلی میں ہے۔ جیت کا شبد صرف من کے جیتنے کے لیے ہی سنائی دیتا ہے راج نیتی میں سترو دشمن پر فتح پانے کے لیے) دشمن کو خوش کر کے صلح کر لینا، دان (کچھ دے کر قابو کر لینا)، بھید (دشمن کے دل میں پھوٹ پیدا کر کے اُسے قابو میں کر لینا) اور ڈنڈ (جب اور کوئی اپائے نہ رہے تب بالآخر اُسے طاقت سے دبا لینا) یہ چار اُپائے بتلائے گئے ہیں۔ رام راج میں کوئی دشمن ہی نہیں ہے اس لیے جینا شبد صرف من جیتنے کے ہی معنوں میں استعمال ہوتا ہے کوئی اپرادھی نہیں اور ڈاکو ہے ہی نہیں اسلئے ڈنڈ کا شبد سنیاسیوں کے ہاتھ کے ڈنڈے کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے سبھی برابر دل سے شری رام راج کے سیوک ہیں۔ اس لئے بھید شبد کا استعمال ہوتا ہے ناچ اور گانے والی منڈلیوں میں سُرتال کے بھید کے لئے

**پھولہیں پھرہیں سدا ترد کانن ۔ رہہیں ایک سنگ گج پنچانن**
**کھگ مرگ سہج بیر بسرائی ۔ سبنہہ پرسپر پریتی بڑھائی**

بنوں میں درخت سدا پھولتے پھلتے ہیں۔ ہاتھی اور شیر ایک ساتھ رہتے ہیں پشو اور پنچھی سبھی نے اپنے اپنے سبھاوک ویر بھاؤ کو چھوڑ دیا ہے اور سب آپس میں پریم بھاؤ سے رہتے ہیں۔

**کوجہیں کھگ مرگ نانا برندا ۔ ابھے چرہیں بن کرہیں انندا**
**سیتل سُربھی پون بہہ مندا ۔ گنجت الی لے چل مکرندا**

پنچھی چہچہاتے ہیں پشوؤں کی ٹولیاں بن میں بے خوف آنند سے گھومتی ہیں شیتل مند اور سگندھت تین پرکار کی ہوا چلتی رہتی ہے۔ بھونرے پھولوں کے رس کو لے کر چلتے ہوئے گنجار کرتے ہیں

**لتا بٹپ مانگیں مدھو چوہیں ۔ من بھاوتو دھینو پے سروہیں**
**سسی سمپن سدا رہ دھرتی ۔ ترتیا بھئے کرت جگ کے کرنی**

مانگنے سے ہی بیلیں اور برکش شہد ٹپکا دیتے ہیں۔ گائیں من چاہا دودھ دیتی ہیں۔ زمین ہری بھری کھیتی سے سرسبز رہتی ہے۔ ترتیا یگ میں ست جگ کی کرنی ہو گئی۔

**برگٹیں گرنہہ بیدھ منی کھانی ۔ جگد آتما بھوپ جگ جانی**

سنزنا سکل نہیں بریاری ۔ سنتیل اٹل سُوا دسُکھ کاری

سارے جگت کے آتما بھگوان شری رام چندر جی رگھو ونش کے راجہ ہیں
یہ جان کر پرتھوی نے طرح طرح کی معدنوں (رتنوں) کی کانیں ظاہر کر دیں
ندیوں میں اُتم ٹھنڈا نرمل اور سُکھ دینے والا میٹھا جل بہنے لگا ۔

ساگر نج مرجادا ں رہہیں ۔ ڈار ہیں رتن تٹنہہ نر لہیں
سر سج سنکل سکل تڑاگا ۔ اتی پرسن دس دسا بھاگا

سمندر اپنی مریادا (حد) میں رہتے ہیں وہ کناروں پر رتن پھینک
دیتے ہیں جنہیں منش اُٹھا لیتے ہیں ۔ سارے تالاب کنولوں سے بھرپور
ہیں جس سے دسوں اطراف کے بھاگوں میں بے حد خوشی اور شانتی ہے ۔

بدھو مہی پور ریبوکہہ لبی تپ جنتہہ کاج
ماگیں بارد دیہیں جل رامچندر کیں راج

شری رامچندر جی کے راج میں چندرما اپنی امرت مئی کرنوں سے ..
پرتھوی کو امرت سے بھرپور کر دیتا ہے ۔ سورج ضرورت کے مطابق
گرمی دیتے ہے اور بادل مانگنے سے ہی جل برسا دیتے ہیں ۔

کوٹنہہ باجی میگھ پربھو کینہے ۔ دان انیک دوجنہہ کہنہ دینہے
شرتی پتھ پالک دھرم دھرندھر ۔ گن اتیت ار بھوگ پرندر

پربھو شری رام چندر جی کروڑوں اشومیدھ یگیہ کیے اور برہمنوں کو
بہت سا دان دیا ۔ شری رام چندر جی وید مارگ کے پالنے والے دھرم دھر
ندھر پراکرت کے تینوں گنوں سے پرے اور زلیب رہتے ہوئے سورگ
کے راجہ اندر جیسے سُکھ بھوگتے ہیں ۔

پتی انوکول سدا رہ سیتا ۔ سوبھا کھان سُشیل بنیتا
جانت کرپا سندھو پربھتائی ۔ سیوت چرن کمل من لائی

سوبھا کی کھان ۔ سوشیل اور منکسر المزاج سیتا جی سدا اپنے پتی
کی مرضی کے مطابق چلتی ہیں وہ کرپا ساگر بھگوان شری رام جی کی
مہما کو جانتی ہیں ۔ اور من لگا کر اُن کے چرن کملوں کی سیوا کرتی ہیں

جدپی گرہ سیوک سیوکنی ۔ بپل سدا سیوا بدھی گُنی
نج کر گرہ پریچریا کرئی ۔ رام چندر آئسُ انوسرئی !

اگرچہ گھر میں بہت سی داس داسیاں ہیں اور وہ سب سیوا کرنے
میں ماہر ہیں ۔ تو بھی شری سیتا جی گھر کی ساری سیوا اپنے ہی ہاتھوں سے
کرتی ہیں اور شری رام چندر جی کی آگیا کا پالن کرتی ہیں ۔

جیہی بدھی کرپا سندھو سکھ مانے ۔ سوئی کر شری سیوا بدھی جانے
کوسلیادی ساس گرہ ماہیں ۔ سیوے سبنہہ مان مد ناہیں

جس پرکار شری رام چندر جی کو سکھ ملے ۔ سیتا جی وہی کچھ کرتی ہیں
کیونکہ وہ سیوا کے ڈھنگ کو جانتی ہیں ۔ گھر میں کوشلیا وغیرہ سب ..
ساسوؤں کی شری سیتا جی سیوا کرتی ہیں ۔ انہیں ابھیمان اور اہنکار نام
کو بھی نہیں

اُما رما برہمادی بندتا ۔ جگد مبا سنتت منندتا

شو جی کہتے ہیں ۔ ہے پاربتی ! برہما آدی دیوتا جن جگدمبا
دھگت کی آتما) سیتا جی کی بندنا کرتے ہیں وہ سیتا جی سدا آنند مگن رہتی
ہیں ۔

جاسُ کرپا کٹاچھ سُر چاہت چتو نہ سوئے
رام پدار بند رتی کرت سبھاوہی کھوئے

جن آدشکتی سیتا جی کی کرپا درشٹی کو برہما جی آدی دیوتا چاہتے رہتے
ہیں لیکن وہ اُن کی طرف دیکھتیں بھی نہیں ۔ وہی جانکی جی اپنے اس بھاؤ
کو چھوڑ کر شری رام چندر جی کے چرن کملوں میں سدا پریتی کرتی ہیں ۔

سیوہیں سانوکول سب بھائی ۔ رام چرن رتی اتی ادھکائی
پربھو مکھ کمل بلوکت رہہیں ۔ کبہوں کرپال ہمہی کچھ کہہیں

سب بھائی شری رام جی کی مرضی موافق اُن کی سیوا کرتے ہیں ۔ شری
رام جی کے چرنوں میں ریشہ چڑھ کر اُن کا پریم ہے وہ سدا پربھو کے کمل جیسے
سندر مکھ کی طرف دیکھتے رہتے ہیں کہ کرپالو شری رام جی
ہمیں سیوا کرنے کی آگیا دیں ۔

رام کرہیں بھراتنہہ پر پریتی۔ نانا بھانت سکھاویں نیتی
ہرشت رہیں نگر کے لوگا۔ کرہیں سکل سُر دُرلبھ بھوگا

شری رام چندر جی بھی بھائیوں پر بڑی پریتی کرتے ہیں۔ انہیں طرح طرح کی نیتی کا اُپدیش کرتے رہتے ہیں۔ نگر کے لوگ سدا پرسن رہتے ہیں اور دیوتاؤں کو بھی کٹھنتا سے پراپت ہونے والے بھوگوں کو بھوگتے ہیں۔

اہ نسی بدھی ہی مناوت رہیں۔ شری رگھوبیر چرن رتی چہیں
دوئی سُت سُندر سیتا جائے۔ لو کش بید پرانہہ گائے

وہ دن رات برہما جی سے پرارتھنا کرتے رہتے ہیں اور اُن سے شری رگھوبیر جی کے چرنوں میں پریتی چاہتے ہیں۔ لو اور کش دو پتر سیتا جی کو پیدا ہوئے۔ جن کا ویدوں اور پرانوں نے ورنن کیا ہے۔

دوؤ بجئی بنئی گن مندر۔ ہر پرتی بمب منہوں اتی سُندر
دوئے دوئے سُت سب بھراتنہہ کیرے۔ بھئے روپ گن سیل گھنیرے

وہ دونوں ہی مشہور فاتح منکسرالمزاج اور گنوں کے گھر ہیں اور بے حد خوبصورت ہیں۔ مانو بھگوان کے ہی عکس سروپ ہیں۔ باقی.. بھائیوں کے بھی دو دو پتر پیدا ہوئے۔ جو بڑے ہی سُندر گن وان اور نیک سُبھاؤ تھے۔

گیان گرا گوتیت اج مایا من گن پار
سوئے سچدانند گھن کر نر چرت اُدار

جو بدھی، بانی اور اندریوں سے پرے ہیں۔ اجنما ہیں۔ مایا من اور گنوں سے پرے ہیں۔ وہ سچدانند گھن بھگوان اُتم منش لیلا کرتے ہیں۔

پراتہ کال سرجو کر مجن۔ بیٹھیں سبھا سنگ دوج سجن
بید پران بسشٹ بکھانیں۔ سنیں رام جد پی سب جانیں

صبح سویرے سرجو ندی میں اشنان کر کے برہمنوں اور انیا پرشوں کے ساتھ بھگوان سبھا میں بیٹھتے ہیں۔ گورو وششٹ جی وید اور پرانوں کی کتھائیں کہتے ہیں اور سب کچھ جانتے ہوئے بھی سروگیہ مریادا پرشوتم

رام لیلا شردھا تر سے سنتے ہیں۔

انجنہہ سُخت بھوجن کرہیں۔ دیکھ سکل جننیں سُکھ بھرہیں
بھرت شترُوہن دونو بھائی۔ سہت پون سُت اُپبن جائی
بوجھہیں بیٹھ رام گن گاہا۔ کہہ ہنومان سُمتی اوگاہا
سُنت بِمل گن اتی سکھ پاوہیں۔ بہوری بہوری کری ونے کہاویں

شری رام چندر جی کو ساتھ لے کر بھوجن کرتے ہیں۔ انہیں دیکھ کر سبھی ماتائیں آنند سے بھرپور رہتی ہیں۔ بھرت جی اور شترگھن جی دونوں.. بھائی ہنومان جی کے ساتھ باغیچوں میں جا کر وہاں بیٹھ کر شری رام جی کے گنوں کی کتھائیں پوچھتے ہیں اور ہنومان جی اپنی سُندر بدھی سے ان گنوں کو شکر دونوں بھائی بہت ہی پرسن ہوتے ہیں۔ اور ہنومان جی سے بار بار بنتی کر کے اتم گنوں کی مہما کو سنتے ہیں۔

سب کیں گرہ گرہ ہوہیں پرانا۔ رام چرت پاون بدھی نانا
نر اُر ناری رام گن گانہیں۔ کرہیں دوس نسی جات نہ جانہیں

نگر میں گھر گھر میں پرانوں اور بھگوان کی طرح طرح کی پوتر لیلاؤں کی کتھا ہوتی ہے۔ پُرش اور استری سبھی شری رام چندر جی کا گن گان کرتے ہیں۔ اور وہ سب آنند میں اتنے مگن رہتے ہیں۔ کہ دن رات گزرتے انہیں معلوم نہیں ہوتے۔

اودھ پوری باسنہہ کر سُکھ سمپدا سماج
سہس سیش نہیں کہہ سکیں جہنہ نرپ رام براج

جہاں بھگوان شری رام چندر جی خود راجہ ہو کر شوبھا پا رہے ہیں اس اودھ پوری کے نواسیوں کے سکھ اور خوشحالی کا ورنن تو ہزاروں شیش ناگ بھی نہیں کر سکتے۔

نارد آدی سنک آدی منیسا۔ درسن لاگ کوسلادھیسا
دن پرتی سکل اجودھیا آوہیں۔ دیکھ نگر براگ بسراوہیں

نارد اور سنک آدی منیشور سب اودھ پتی شری رام جی کے درشن کے لئے ہر روز اجودھیا آتے ہیں اور اس دویہ نگری کو دیکھ کر ویراگیہ بھول

جانتے ہیں۔

جات روپ منی رچت اٹاریں۔ نانا رنگ رچر گچ ڈھاریں
پر چہُں پاس کوٹ اتی سُندر۔ رچے کنگورا رنگ رنگ بر

رتنوں سے جڑی ہوئی سنہری اٹاریاں ہیں۔ انیک رنگ اور خوبصورتی کے ڈھلے بچے میں ڈھلی ہوئی ان کی چھتیں ہیں۔ نگر کے چاروں طرف سُندر چار دیواری ہے جس پر سُندر رنگ برنگے برج ہیں۔

نو گرہ نکر انیک بنائی۔ جنُو گھیری امراوتی آئی
مہی بہُو رنگ رچت گچ کانچا۔ جو بلوکی منی برمن ناچا

مانو نو گرہوں نے بڑا بھاری لاؤ لشکر اکٹھا کر کے آکر امراوتی کو گھیر لیا ہو۔ زمین پر سڑکوں پر طرح طرح کے قیمتی پتھروں کے فرش لگے ہوئے ہیں۔ جنہیں دیکھ کر سرشٹھ منیوں کے من بھی [illegible] ہیں۔

دھول دھام اوپر نبھ چُمبت۔ کلس منہوں روی سسی دُتی نندت
بہُو منی رچت جھروکھا بھراجہیں۔ گرہ گرہ پرتی منی دیپ براجہیں

اچھے اچھے محل اتنے اونچے ہیں کہ آکاش کو چوم رہے ہیں۔ محلوں پر کے کلش اپنی سُندرتا سے دوسرے سورج چندرما کے پرکاش کا بھی نرادر کر رہے ہیں۔ بہت سے رتن جڑت جھروکے شوبھا پا رہے ہیں اور ہر ایک گھر میں منیوں کے دیپک شوبھا پا رہے ہیں۔

چھند- منی دیپ راجہیں بھون بھراجہیں دہری بدرم رچی۔
منی کھمبھ بھیت برنچی رچی کنک منی مرکت کھچی
سُندر منوہر مندرائت اجر رُچر پھٹک رچے
پرتی دوار دوار کپاٹ پرٹ بنائے بہُو بجرنہ کھچے

گھروں میں منیوں کے دیپک شوبھا پا رہے ہیں۔ مونگوں کے بنی ہوئی دہلیزیں چمک رہی ہیں۔ رتنوں سے بنی ہوئی سونے کی دیواریں ایسی سُندر ہیں مانو خود برہما جی نے اپنے ہاتھوں سے بنا سنوار کر رچائی ہوں۔ محل سُندر اور منوہر ہیں۔ سُندر سنگ مرمر کے بنے ہوئے آنگن ہیں۔ ہر ایک گھر کے دروازے پر بہت سے تراشے ہوئے ہیروں سے جڑے ہوئے ہوئے کے کواڑ ہیں۔

چارُ چتر سالا گرہ گرہ پرتی لکھے بنائے
رام چرت جے نرکھ منی تے من لیہیں چورائے

گھر میں سُندر سُندر چتر سالائیں (منوہر گھر) ہیں جن میں شری رام جی کے چرتر بڑی سُندرتا کے ساتھ سنوار کر بنائے ہوئے ہیں۔ جو دیکھنے پر منیوں کے چت کو لبھا لیتے ہیں۔

سمن باٹیکا سبہیں لگائیں۔ بِبِدھ بھانت کر جتن بنائیں
لتا للت بہُو جات سہائیں۔ پھولیں سدا بسنت کی نائیں

سبھی لوگوں نے الگ الگ قسموں کی پھلواڑیاں بنا کر سنوار کر لگا رکھی ہیں جن میں بہت سی قسموں کی سُندر اور منوہر بیلیں سدا بسنت کی طرح پھولتی رہتی ہیں۔

گنجت مدھکر مکھر منوہر۔ مارُت ترِبِدھ سدا بہہ سُندر
نانا کھگ بالکنہہ جیائے۔ بولت مدھر اڑات سہائے

جن پر منوہر شہد سے بھونرے گنجار کرتے ہیں [illegible] سُندر ہوا چلتی رہتی ہے بچوں نے طرح طرح کے پنچھی پال رکھے ہیں۔ جو میٹھے سُر سے چہچہاتے ہیں۔ اور جب اڑتے ہیں۔ تو بہت ہی سُندر لگتے ہیں

مور ہنس سارس پاراوت۔ بھونن پر سوبھا اتی پاوت
جہہ تہہ دیکھہیں نج پرچھائیں۔ بہُو بدھی کوجہیں نرت کرائیں

مور ہنس سارس ادھر ادھر گھروں کے اوپر بڑی ہی شوبھا پاتے ہیں وہ پنچھی ادھر ادھر مکانات چھتوں اور دیواروں میں جب اپنے سایہ کو دیکھتے ہیں تو بہت پرکار سے میٹھی تان سے چہچہاتے ہیں اور خوشی میں ناچتے ہیں۔

سک ساریکا پڑھاویں بالک۔ کہہو رام رگھوپتی جن پالک
راج دوار سکل بدھی چارو۔ بیتھیں چوہٹ رُچر بجارو

بالک طوطے اور مینا کو پڑھاتے ہیں کہ کہو رام رگھوپتی جن پالک ہیں راج دوار سب پرکار سُندر ہیں۔ گلیاں چوراہے اور بازار سبھی سُندر ہیں

یاچار رُچر نہ نے برنت اِتنو بُتو گِتھ پائے
جہنہ کیھو پیہ رالو اِس تہنہ کی سمپدا کے گائے
بیٹھے بجاج صرّاف بنک انیک منہوں کبیر سے
سب سکھی سب سچرت سُندر ناری نر سُنو جر ٹھہے

بازار اتنے سُندر ہیں کہ اُن کی سُندرتا کا ورنن کرتے نہیں بنتا۔ وہاں چیزیں بنیر ہی دام کے مل جاتی ہیں، جہاں خود لکشمی پتی بھگوان شری رام جی راجا ہوں وہاں کی سمپتی کا ورنن کس طرح ہو سکتا ہے۔ بزاز، صراف وغیرہ بیوپاری بیٹھے ہوئے ایسے جان پڑتے ہیں مانو بہت سے کبیر ہوں۔ استری، پرش، بچے اور بوڑھے جو بھی ہیں وہ سب سُندر سدا چار کا ادر رکھتے ہیں

اُتر دِسی سرجو بہہ نِرمل جل گمبھیر
باندھے گھاٹ منوہر سولپ پنک نہیں تیر

اُتر کی طرف سرجو ندی بہہ رہی ہے جس کا جل نرمل اور گہرا ہے اُس پر منوہر گھاٹ بنے ہوئے ہیں۔ کناروں پر ذرا بھی کیچڑ دیکھنے میں نہیں آتا

دُور پھراک سُچر سو گھاٹا، جہنہ جل پیہیں باجی گج ٹھاٹھا
پنی گھٹ پرم منوہر نانا۔ تہاں نہ پُرش کریں اسنانا

کچھ دوری پر الگ ایک سُندر گھاٹ ہے جہاں گھوڑوں اور ہاتھیوں کے جھُنڈ کے جھُنڈ ہی پانی پیا کرتے ہیں۔ جل بھرنے کے لئے بہت سے الگ سُندر گھاٹ ہیں، جو دیکھنے میں بڑے ہی منوہر ہیں۔ وہاں پُرش نہاتے ہیں۔

راج گھاٹ سب بِدھی سُندر بر۔ مجہیں تہاں بَرن چار یُو نر
تیر تیر دیو نہہ کے مندر۔ چہنہ دسی تہنہ کے اُپبن سُندر

راج گھاٹ سب پرکار سے سُندر اور اُتم ہے۔ جہاں چاروں ورنوں کے پُرش اِشنان کرتے ہیں۔ سرجو کے کنارے دیو مندر ہیں جن کے چاروں طرف سُندر باغیچے ہیں۔

۲

کہنہ کہنہ سَرِتا تیر اُداسی۔ بسہیں گیان رت مُنی سنیاسی
تیر تیر تُلسکا سُہائی۔ برند برند بہو منہہ لگائی

کہیں کہیں سرجو کے کنارے پر اُداسین گیان وان، مُنی اور سنیاسی رہتے ہیں، تلسی کے بہت سے سُندر پودے منیوں نے کنارے پر لگا رکھے ہیں،

پُر شوبھا کچھ برن نہ جائی۔ باہر نگر پرم رچرائی
دیکھت پُری اکھل اگھ بھاگا۔ بن اُپبن باپکا تڑاگا

نگر کی شوبھا تو کہی ہی نہیں جا سکتی نگر کے باہر بھی بہت سُندرتا اس پوری کے درشن کرتے ہی سارے پاپ بھاگ جاتے ہیں، وہاں بن، باغیچے باؤلیاں اور تالاب شوبھا پا رہے ہیں۔

چھند۔ باپیں تڑاگ انوپ کوپ منوہرا یت سوہہیں
سوپان سُندر نیر نرمل دیکھ سُر مُنی موہہیں
بہو رنگ کنج انیک کھگ کوجہیں مدھپ گنجار ہیں
آرام رمیہ پِک آدی کھگ رو جنُ پتھک ہنکار ہیں

بے مثال سُندر باؤلیاں، تالاب اور کنوئیں شوبھا پا رہے ہیں جن کی سُندر سیڑھیوں اور نرمل جل کو دیکھ کر دیوتا اور مُنی بھی موہت ہو جاتے ہیں۔ انیک رنگ کے کمل تالابوں میں کھلے ہوئے ہیں بہت سے پنچھی چہچہا رہے ہیں۔ اور بھونرے گنجار کر رہے ہیں۔ بے حد دلکش باغیچے کوئل وغیرہ پنچھیوں کی سُندر آواز سے مانو راہگیروں کو پکار رہے ہیں،

دوہا
رمانا تھ جہنہ راجا سو پُر برن کہ جائے
اَنیما دِک سُکھ سمپدا رہیں اودھ سب چھائے

خود لکشمی کے سوامی جہاں کے راجہ ہوں۔ اُس نگر کی شوبھا کا ورنن کس طرح کیا جا سکتا ہے؟ انیما آدی سدھیاں اور سب سُکھ سمپتی اجودھیا میں چھا رہی ہے۔

جہنہ تہنہ نر رگھو پتی گن گاوہیں۔ بیٹھ پرسپر اِیہی سکھاوہیں

جھجھو پریت پرتی پالک رام ہی ۔ تنو سبھا بل روپ گن دھام ہی

لوگ ادھر ادھر نہ رکھو آنند جی کے گن گاتے ہیں اور کیا آپ لوگ
بھی ایک دوسرے کو یہی نصیحت کرتے ہیں کہ شرنا گتوں کا پالن کرنے والے
بھگوان شری رام چندر جی کا بھجن کرو ۔ تنو سبھا بل روپ اور گن کے
بھنڈار شری رام جی کو بھجو ۔

جلیج بلوچن سیامل گات ہی ۔ پلک نین ادھیوں ناتہ جی
دھر سر چاپ تونیر ہی ۔ سنت کلیش بن رگھو بیر ہی

کمل نین شیام شریر شری رام جی کا بھجن کرو ۔ جو پرکھو سیوکوں کی اس
طرح رکشا کرتے ہیں جس طرح کہ پلکیں آنکھوں کی ۔ اُن شری رام جی کا بھجن
کرو ۔ سنت روپی کمل بن کے لئے سوریہ روپی رگھو بیر شری رام جی کا بھجن
کرو ۔

کال کرال بیال کھگ راجہی ۔ نمت رام اکام ممتا جہی
لوبھ موہ مرگ جوتھ کرات ہی ۔ من بج کری ہری جن سکھ داتہی

کال روپی وکرال سانپ کو کھا ڈالنے والے شری رام روپی گرڑ جی کو
بھجو ۔ نشکام بھاؤ سے پرنام کرتے ہی ممتا کا ناش کرنے والے شری رام جی
کو بھجو ۔ لوبھ موہ روپی پشوؤں کی ٹولیوں کے ناش کرنے والے شری رام
روپی بھیل کو بھجو ۔ کام دیو روپی ہاتھی کے لئے شیر روپ اور بھگتوں کو سکھ
دینے والے شری رام جی کو بھجو ۔

سنسیہ سوک نبڑ تم بھانو ہی ۔ دنج گہن گھن دہن کر سانو ہی
جنک سُتا سمیت رگھو بیر ہی ۔ کس نہ بھجہو بھنجن بھو بھیر ہی

سنسار کا اور شوک روپی مہا اندھکار کو ناش کرنے والے سوریہ بھگوان
شری رام جی بھجو ۔ راکشس روپی گھنے بن کو بھسم کرنے والے اگنی سروپ
شری رام جی کو بھجو ۔ جنم مرن کے بھے کو ناش کرنے والے شری جانکی جی
سمیت شری رگھو بیر جی کا بھجن کیوں نہیں کرتے ۔

بہو باسنا مسک ہم راسی ہی ۔ سدا ایک رس اج اناسی ہی
منی رنجن بھنجن مہی بھاری ہی ۔ تلسی داس کے پربھو ہی ادار ہی

بہت سے باسنا روپی مچھروں کے ناش کرنے والے شری رام روپی
برف کے ڈھیر کو بھجو ۔ سدا ایک رس اجنما اور ناشی پربھو شری رام جی
کو بھجو ۔ منیوں کو آنند دینے والے اور دھرتی کے بھار کو دور کرنے والے
شری رام جی کو بھجو ۔ تلسی داس کے دیالو پربھو شری رام جی کو بھجو ۔

ایہی بدھی نگر ناری نر کرہیں رام گن گان
سانکو کول سب پر رہہیں سنت کرپا ندھان

اس پرکار نگر کے استری پرش شری رام جی کے گن گان کرتے ہیں ۔
اور کرپا ندھان شری رام جی سدا سب پر بے حد پرسن رہتے ہیں ۔

جب تے رام پرتاپ کھگیسا ۔ ادت بھیو اتی پربل دنیسا
پور پرکاس رہیو تہوں لوکا ۔ بہتیہ سکھ بہتیں من سوکا

کاک بھشنڈی جی کہتے ہیں اے پکشی راج گرڑ جی ! جب سے رام پرتاپ
روپی مہان تیجوی سوریہ طلوع ہوا ہے ۔ تب سے تینوں لوکوں میں پورن
پرکاش بھر گیا ہے ۔ اس سے بہت سے جیووں کو سکھ اور بہت سے
جیووں کے من میں شوک ہوا ۔

جنہہ سوکہ تے کہوں بکھانی ۔ پرتھم اودیا نسا نسانی
اگھ الوک جہ تہاں لکانے ۔ کام کرودھ کیرو سکچانے

جن جیووں کو شوک ہوا اُن کا بیان کرتا ہوں ۔ چاروں طرف
پرکاش پھیلنے سے پہلے تو اگیان روپی اندھیری رات کا ناش ہو گیا ہے
روپی اُلّو ادھر اُدھر چھپ گئے اور کام کرودھ روپی کمدنیاں مرجھا گئیں

بیدھ کرم گن کال سبھاؤ ۔ اے چکور سکھ لہہیں نہ کاؤ
متسر مان موہ مد چورا ۔ ان کر ہنر نہ کونہوں اورا

بھانت بھانت کے کرم گن ۔ اکال اور سبھاؤ یہ چکور ہیں جو شری
رام روپی سوریہ کے پرکاش میں کبھی سکھ نہیں پاتے ۔ حسد ، مان ، موہ
اور اہنکار روپی چور بھی شری رام روپی سوریہ کے پرکاش میں دال نہیں
گلتی

دھرم تڑاگ گیان بگیانا ۔ اے پنکج بکسے بدھ نانا
سکھ سنتوش براگ بببیکا ۔ بگت سوک لے کوک انیکا

دھرم روپی تالاب میں گیان، وگیان روپی طرح طرح کے کمل کھل اٹھے

سکھ، سنتوش، ویراگیہ اور وویک روپی بہت سے چکوے شوک رہت ہو گئے۔

یہ پرتاپ روی جا کے ار جب کرے پرکاش

پچھلے باڑھہیں پرتھم جے کہے تے پاوہیں ناس

جس کے ہردے میں یہ شری رام پرتاپ روپی سورج پرکاش کرتا ہے ان کے ہردے میں دھرم، گیان، وگیان، سکھ، سنتوش، ویراگیہ اور وویک بڑھ جاتے ہیں۔ اور پہلے کہے ہوئے اودیا، پاپ، کام، کرودھ، کرم، کال، گن، سبھاو، حسد آدی ناش ہو جاتے ہیں۔

بھراتنہہ سہت رام ایک بارا سنگ پرم پریہ پون کمارا

سندر اپبن دیکھن گئے۔ سب ترو کسمت پلو نئے

ایک بار بھائیوں سمیت شری رام چندر جی پرم پیارے پون کمار شری ہنومان جی کو ساتھ لئے سندر باغیچہ دیکھنے گئے۔ وہاں کے سارے درخت پھولے ہوئے تھے۔ اور ان میں نئے نئے پتے اور کونپلیں نکلی ہوئی تھیں۔

جان سمے سنک آدک آئے۔ تیج پنج گن سیل سہائے

برہمانند سدا لے لینا۔ دیکھت بالک بہو کالینا

موقعہ غنیمت جان کر سنک آدی منی آئے جو تیج کے ڈھیر، سندر گن اور شیل والے ہیں۔ وہ سدا برہم آنند میں ڈوبے رہتے ہیں۔ دیکھنے میں تو وہ بالک ہی جان پڑتے ہیں، لیکن وہ بڑی عمر کے ہیں۔

روپ دھریں جنو چار یو بیدا، سمدرسی منی بگت بھیدا

آسا بسن بیسن یہ تنہہ ہیں۔ رگھوپتی چرت ہوئے تہہ سنہیں

ان کا روپ ایسا ہی سندر ہے۔ مانو چاروں وید ہی منش شریر دھارن کئے ہوئے ہوں۔ وہ منی سم درشٹی ہیں۔ اور ان کا بھید بھاؤ بالکل دور ہو گیا ہے ان کا پوشاک دشائیں ہیں۔ مانو ہی ان کے بستہ ہیں۔ جہاں رگھوناتھ کی لیلاؤں کی سندر کتھا ہوتی ہے۔ وہاں جا کر وہ اسے ضرور ہی سنتے ہیں۔ بس ایک ماتر ان کو یہی شغل رہتا ہے۔

تہاں رہے سنک آدی بھوانی۔ جہہ گھٹ سمبھو منی بر گیانی

رام کتھا منی بر بہو برنی۔ گیان جونی پاوک جمے ارنی

شو جی کہتے ہیں۔ اے بھوانی! ایسے سنک آدی منی اگستیہ منی کے آشرم میں رہتے تھے۔ سریشٹھ منی اگستیہ جی نے شری رام جی کی لیلاؤں کی بہت سی کتھائیں کہی تھیں۔ ارنی لکڑی کے سمان گیان روپی اگنی کو پیدا کرتی ہیں

**دوھا**

دیکھ رام منی آوت ہرش دنڈوت کینہہ

سواگت پوچھ پیت پٹ پربھو بیٹھن کہہ دینہہ

سنک آدی منیوں کو آتے دیکھ کر شری رام چندر جی نے پرسن ہو کر ڈنڈوت کیا اور سواگت کر کے ان کی خیریت پوچھ کر پربھو نے بیٹھنے کے لئے اپنا پیتامبر بچھا دیا۔

کینہہ دنڈوت تینہوں بھائی۔ سہت پون ست سکھ ادھکائی

منی رگھوپتی چھبی اتل بلوکی۔ بھئے مگن من سکے نہ روکی

پھر ہنومان جی سمیت تینوں بھائیوں نے ڈنڈوت کی۔ سب کو بڑا آنند ہو رہا ہے۔ منی رگھوناتھ جی کی بے مثال شوبھا کو دیکھ کر اسی میں مگن ہو گئے۔ وہ من کو روک نہ سکے۔

سیامل گات سروروہ لوچن۔ سندرتا مندر بھو موچن

ایک ٹک رہے نمیش نہ لاوہیں۔ پربھو کر جوریں سیس نواوہیں

سنسار بندھن سے چھڑانے والے شیام شریر کمل نین، سندرتا کے دھام شری رام چندر جی کو منی ٹکٹکی لگائے سکتے کی حالت میں کھڑے دیکھتے رہ گئے۔ وہ آنکھوں کی پلک بھی نہیں مارتے اور پربھو ہاتھ جوڑ کر سر جھکا رہے ہیں۔

تنہہ کے دسا دیکھ رگھوبیرا۔ سروت نین جل پلک سریرا

کر گہہ پربھو منی بر بیٹھارے۔ پرم منوہر بچن اچارے

ان کی پریم مگن دشا کو دیکھ کر شری رگھوناتھ جی کی آنکھوں سے پریم آنسو بہنے لگے۔ اور ان کا شریر پلکت ہو گیا۔ اس کے بعد پربھو نے ہاتھ پکڑ کر سریشٹھ منی کو بٹھایا اور پرم منوہر بچن کہے۔

۶۴۴

آج دھنیہ میں سنہو منیا۔ تمہرن بادرس جا ہیں اگھ کھیسا

بڑے بھاگ پایے انت سنمکا نہیں پرپاس ہو میں ہنسو کبنگا

ہے منیشور ورا! سنیے! آج میں دھنیہ ہوں۔ آپ کے درشن کرکے میرے سارے پاپ نشٹ ہو گئے ہیں۔ ست سنگ بڑے ہی اچھے بھاگ سے ملتا ہے جس سے دنیا ہی لوگ آدی انت جنم مرن کے سنسار بندھن چھوٹ جاتا ہے۔

سنت سنگ اپبرگ کر کامی بھو کر پنتھ

کہیں سنت کبی کوبد شرتی پران سدگرنتھ

سنتوں کا ست سنگ مکتی کا مارگ ہے اور کامی پرشوں کا سنگ جنم مرن کے بندھن میں ڈالنے والا مارگ ہے۔ سنت، کوی، پنڈت اور وید پران سدگرنتھوں کا ایسا ہی مت ہے۔

سن پربھو بچن ہرش منی چاری۔ پلکت تن استتی انوساری

جے بھگونت انت انامئے۔ انگھ انیک ایک کرونا مئے

پربھو کے بچن سنکر چاروں منی پرسن ہو کر پلکت شریر سے اُن کی استتی کرنے لگے۔ ہے بھگوان! آپ کی جے ہو۔ آپ انت نرِدکار، نشپاپ، انیک روپوں میں پرگٹ ہونے پر بھی ایک اور دیا مئے بھگوان ہیں۔

جے نرگن جے جے گن ساگر۔ سکھ مندر سندر اتی ناگر

جے اندرا رمن جے بھودھر۔ انوپم اج انادی سوبھاکر

ہے نرگن آپ کی جے ہو! ہے گنوں کے سمندر آپ کی جے ہو جے ہو۔ آپ کے سکھ کے گھر، سندر اور مہاچتر ہیں۔ ہے لکشمی پتی! آپ کی جے ہو۔ ہے پرتھوی کو دھارن کرنے والے پربھو! آپ کی جے ہو۔ آپ اُپما رہت، اجنما، انادی اور شوبھا کے خزانہ ہیں۔

گیان ندھان امان مان پرد۔ پاون سجس پران بید بد

تگیہ کرتگیہ اگیتا بھنجن۔ نام انیک انام نرنجن

آپ گیان کے بھنڈار ہیں۔ مان سے رہت ہیں۔ دوسروں کو بڑائی دینے والے ہیں۔ وید اور پران آپ کے پوتر سندر جس کا گان کرتے ہیں۔ آپ تتو کو جاننے والے ہیں۔ دوسروں کی سیوا کا بدلہ چکانے والے ہیں۔ اگیان کو ناش کرنے والے ہیں۔ ہے نرنجن! آپ کے انت نام ہیں لیکن واستو میں آپ سب ناموں سے پرے ہیں۔

سرب سرب گت سرب اُرالے۔ بسسی سدا ہم کہنہ پرپالے

دوند بپتی بھو پھند بنھنجے۔ ہردی بس رام کام مد گنجے

آپ وشو روپ ہیں۔ سرو ویاپک ہیں اور سب کے ہردے آکاش میں بسنے والے انتریامی پربھو ہیں۔ آپ ہماری رکشا کیجیے۔ سکھ دکھ جنم مرن، لابھ ہانی آدی دوندوں کے پھندے کو کاٹ ڈالیے اور ہمارے ہردوں میں بس کر کام اور اہنکار کا ناش کر دیجیے۔

پرمانند کرپا ائتن من پری پورن کام

پریم بھگتی انپائنی دیہو ہمہی شری رام

آپ پرمانند سروپ، کرپا کے گھر اور من کی کامناؤں کو پورا کرنے والے ہیں۔ ہے شری رام جی! ہم کو اپنی سنہر اور درلبھ پریم بھگتی دیجیے۔

دیہو بھگتی رگھوپتی اتی پاونی۔ ترِبدھ تاپ بھو داپ نساونی

پرنت کام سر دھینو کلپتر و۔ ہوئے پرسن دیجیے پربھو یہ بر د

ہے رگھوناتھ جی! آپ ہمیں بہت ہی پوتر کرنے والی اور تینوں پرکار کے تاپوں سے چھڑانے والی اور سنسار کے جنم مرن بھاؤ کو نشٹ کرنے والی بھگتی دیجیے۔ ہے شرناگتوں کی کامناؤں کو پورا کرنے والے کام دھینو روپ اور کلپ برکش سروپ پربھو! پرسن ہو کر آپ ہمیں یہ وردان دیجیے۔

بھو بارِدھی کمبھج رگھونایک۔ سیوت سُلبھ سکل سکھ دایک

من سمبھو دارن دکھ دارئے۔ دین بندھو سمتا بستارئے

ہے رگھوناتھ! سنسار ساگر کو سکھا ڈالنے والے آپ اگست منی ہیں۔ سیوا کرنے میں آپ سلبھ ہیں۔ اور سب سکھوں کے دینے والے ہیں۔ ہے دین بندھو! من میں پیدا ہوئے سہارے دکھوں کا ناش کیجیے اور ہمارے انتہ کرن میں سم درشٹی کے بھاؤ کو پھیلائیے۔

آس تراس پار تِساد ی نوارک ۔ نیے بدیک پرتی پستارک
کھوپ مولی متی منڈلن دھرنی ۔ دیہی بھگتی تسنرتی سترزن

آپ وِشئے بھوگ کی آشا ناش کرنے اور حسد وغیرہ بُرے بھاؤوں کو
بڑھانے والے ہیں ہے راجاؤں کے سرتاج اے پرتھوی کے شرنگار
رام جی اچتیم مرن کے نا دی پرواہ رُوپی ندی کے لئے ناؤ سروپ اپنی
بھگتی ہمیں دیجئے ۔

مُنی من مانس ہنس نرنتر ۔ چرن کمل بندت اج سنکر
رگھوکل کیتو سیتو شُرتی رچھک ۔ کال کرم سُبھاؤ گُن بھچھک

ہے مُنیوں کے من روپی مانسروور میں سدا نواس کرنے والے ہنس
رُوپ پربھو برہما اور شنو جی بھی آپ کے چرن کملوں کی بندنا کرتے
ہیں ۔ آپ رگھوکل کے کیتو اور وید مریاداکی رکشا کرنے والے ہیں
ریا ، کرم سبھاؤ اور گُن آدی بندھنوں کا ناش کرنے والے ہیں ۔

تارن ترن ہرن سب دُوشن ۔ تُلسی داس پربھو ترِبھون بھوشن

آپ ترن تارن دخود ترے ہوئے اور دوسروں کو تارنے والے
ہیں اور سب دوشنوں کو دُور کرنے والے ہیں ۔ آپ تُلسی داس جی کے
پربھو ہیں اور تینوں لوکوں کا شرنگار ہیں ۔

بار بار اُستتی کر پریم سہت سیر دنائے
برہم بھون سنک آدی گے اتی ابھیشٹ بر پائے

پریم کے ساتھ بار بار پربھو کی اُستتی کرکے اور سر نوا کر اور اپنا من
چاہا وردان پاکر سنک آدی مُنی برہم لوک کو گئے ۔

سنک آدی نج برہم لوک سدھائے پھر اینہہ رام چرن سر نائے
پوچھت پربھو ہی سکل سکچاہیں ۔ چتوہیں سب مارُت سُت پاہیں

سنک آدی مُنی برہم لوک کو جب چلے گئے تب بھائیوں نے شری
رام جی کے چرنوں میں سر نوائے ۔ سب بھائی پربھو سے پوچھتے ہوئے ..
ہچکچاتے ہیں ۔ اس لئے سب ہنومان جی کی طرف دیکھ رہے ہیں ۔

سُنی چہہیں پربھو مکھ کے بانی ۔ جو سُنی ہوئے سکل بھرم ہانی
انترجامی پربھو سبھ جانا ۔ پوچھت کہہو کاہ ہنوانا

وہ پربھو کے مکھار بند سے کچھ سُننا چاہتے ہیں ، جسے سُن کر سارے
بھرموں کا ناش ہو جاتا ہے ۔ انترجامی پربھو شری رام جی اُن سب کے
دِل کی بات جان گئے اور ہنومان جی سے پوچھنے لگے ۔ کہو ہنومان کیا
حال ہے ؟

جور پانی کہہ تب ہنومنتا ۔ سنہو دین دیال بھگونتا
ناتھ بھرت کچھ پوچھن چہہیں ۔ پرسن کرت من سکچت ہہیں

تب ہنومان جی نے ہاتھ جوڑ کر کہا ۔ ہے دین دیال بھگوان ! سُنئے ۔
ہے سوامی ! بھرت جی آپ سے کچھ پوچھنا چاہتے ہیں ۔ لیکن پرشن کرتے
ہوئے آپ کے سامنے سکچاتے (شرماتے) ہیں ۔

تمہہ جانہو کپی مور سُبھاؤ ۔ بھرت ہی موہی کچھ انتر کاؤ
سُن پربھو بچن بھرت گہے چرنا ۔ سنہو ناتھ پرنتارتی ہرنا

بھگوان شری رام جی نے کہا ۔ ہے ہنومان ۔ تم میرے سبھاؤ کو
جانتے ہی ہو ۔ مجھ میں اور بھرت میں کچھ بھی بھید نہیں ہے پربھو کے بچن
سُن کر بھرت جی نے اُن کے چرن پکڑ لئے اور کہا ہے ناتھ اے شرناگتوں
کے دُکھ مٹانے والے ! سُنئے !

ناتھ نہ موہی سندیہہ کچھ سپنے ہوں سوک نہ موہ
کیول کرپا تمہاری ہی کرپا نند ، سندوہ

ہے ناتھ ! نہ تو مجھے کوئی شنکا ہے اور نہ ہی کچھ سپنے میں بھی
شوک اور موہ ہے ۔ ہے کرپا اور آنند کے بھنڈار ! یہ صرف آپ
کی کرپا کا ہی پھل ہے ۔

کرئیوں کرپا ندھی ایک ڈھٹھائی ۔ میں سیوک تمہہ جن سکھدائی
سنتنہ کے مہمار گھورائی ۔ یہہ بدھی بید پرانہہ گائی

تو بھی ہے کرپا ندھان ! میں آپ سے ایک بات پوچھنے کی گستاخی
کرتا ہوں ۔ میں سیوک ہوں اور آپ سیوک کو سُکھ دینے والے ہیں ۔

ہے رگھونا تھ جی! وید اور پرانوں نے سنتوں کی مہما بہت طرح سے گائی ہے۔

شری مکھ تمہہ سنتی کینہہ بڑائی۔ تنہہ پر رگھوبیر پریتی ادھکائی
سُنا چہیوں پربھو تنہہ کر لچھن۔ کرپا سندھو گن گیان بچچھن

آپ نے بھی اپنے شری مکھ سے اُن کی بڑائی کی ہے اور ہے رگھوبیر! اُن پر آپ کا پریم بھی بہت ہے۔ ہے سوامی! میں آپ کے لکشن (ریتی) سُننا چاہتا ہوں۔ آپ کرپا کرنے کے سمندر ہیں اور گن اور گیان میں ماہر پنڈت ہیں۔

سنت اسنت بھید بلگائی۔ پرنتپال ہوہی کبھو بھائی
سنتہہ کے لچھن سنو بھراتا۔ اگنت شرتی پران بکھیاتا

ہے شترو تاپ کو برباد کرنے والے! سنت اور اسنت دونوں کے بھید الگ الگ کرکے مجھے سمجھائیے۔ شری رام جی نے کہا ہے بھائی سنتوں کے گن بے شمار وید اور پرانوں میں کہے گئے ہیں۔

سنت اسنتہہ کے اس کرنی۔ جمی کٹھار چندن آچرنی
کاٹے پرسو ملے سنو بھائی۔ نج گن دیے سُگندھ بسائی

سنتوں اور اسنتوں کی کرنی ایسی ہے جیسے کلہاڑے اور چندن کا آچرن (عمل) ہوتا ہے۔ ہے بھائی سنو! کلہاڑا اپنے کٹھور سبھاؤ کے کارن چندن کو کاٹتا ہے لیکن چندن اپنے سادھو سبھاؤ وش اُس کلہاڑے کو اپنا گن دیکر اُسے بھی خوشبو لگا دیتا ہے۔

تاتے سر سینہہ چڑھت جگ بلبھ شری کھنڈ
انل داہی پیٹت گھن ہیں پرسو بدن یہ ونڈ

اسی گن کے کارن چندن دیوتاؤں کے سروں پر چڑھتا ہے اور سب کو پیارا لگتا ہے اور شری کھنڈ کہلاتا ہے اور کلہاڑے کے منہ کو یہ ونڈ ملتا ہے کہ اُس کو آگ میں تپا کر پھر گھنوں سے پیٹتے ہیں۔

بِشے الپٹ سیل گناکر۔ پر دکھ دکھ سکھ سکھ دیکھے پر
سم ابھوت رپو بمد براگی۔ لوبھا مرش ہرش بھے تیاگی

سنت وشیوں میں لپٹ نہیں ہوتے۔ شیل اور شبھ گنوں کی کھان ہوتے ہیں۔

وہ دوسروں کے دکھ سے دکھی اور دوسروں کے سکھ سے سکھی ہوتے ہیں۔ وہ سب کو ہی سمان سمجھ کے پریم کرتے ہیں وہ کسی کو اپنا دشمن نہیں سمجھتے۔ ان میں اہنکار نہیں ہوتا۔ وہ ویراگیہ ہوتے ہیں۔ لوبھ، کرودھ، ہرش اور ڈر سے رہت ہوتے ہیں۔

کومل چت دینہہ پر دایا۔ من بچ کرم مم بھگتی امایا
سبہی مان پرد آپ اماَنی۔ بھرت پران سم مم تے پرانی

وہ نرم سبھاؤ ہوتے ہیں۔ دین دکھیوں پر دیا کرتے ہیں۔ من بچن اور کرم سے شُد بھاؤ رکھتے ہیں۔ وہ میری بھگتی کرتے ہیں۔ سب کی عزت کرتے ہیں لیکن خود مان اور بڑائی سے رہت ہیں۔ ہے بھرت! ایسے سادھو پرش مجھے پرانوں کے سمان پیارے ہیں۔

بگت کام مم نام پراین۔ سانتی برت بِنتی مُدتا یَن
سیتلتا سرلتا مینتری۔ دوج پد پریتی دھرم جنیتری

وہ سب کامناؤں سے رہت ہوکر میرے ہی نام کا آسرا رکھتے ہیں۔ شانتی ویراگیہ ملائمت اور پرسنتا ان کو حاصل ہوتی ہیں۔ اُن میں شیتلتا (سنجیدگی) سرلتا سادگی اور سب کے ساتھ متر بھاؤ ہوتا ہے اور برہمنوں کے چرنوں میں پریتی رکھتے ہیں جو کہ دھرم کی ماتا ہے۔

اے سب لچھن بسہیں جاس اُر۔ جانیہو تات سنت سنتت پھُر
سم دم نیم نیتی نہیں ڈولہیں۔ پرش بچن کبہوں نہیں بولہیں

جس کے اندر میں یہ گن رہتے ہیں، اُس کو سدا سچا سنت جانو جو شم (من پر قابو پانا) اور دم (اندریوں پر قابو پانا) اور نیم اور نیتی (دھرم مریادا) سے کبھی ڈانواڈول نہیں ہوتے اور جو کبھی کٹھور بچن نہیں کہتے۔

نِندا استتی اُبھے سم مَمتا مم پد کنج
تے سجن مم پران پریہ گن مندر سکھ پنج

جو دوسروں سے اپنی بُرائی کیے جانے پر خوش نہیں ہوتے اور نندا کی جانے پر بھی برا نہیں کرتے وہ دونوں حالتوں میں سمان اور

مات پتا گوپ جرنہ ناہیں آپ ہے اکر دگنا ہیں آ نہیں
کر یر ہو بر ہو رنہ پرانا بے منت نا نکہ ہر داُتھا و بھاوا

وہ ماتا پتا گوپ اور برہمن کسی کو بھی نہیں مانتے۔ آپ تو گئے گذرے ہی نہیں لیکن دوسروں کا بھی ناش کرتے ہیں۔ اگیان میں اندھے ہوئے دوسروں کی برائی میں لگے رہتے ہیں۔ اُنہیں سنتوں کی صحبت اور بھگوان کی کتھا نہیں بھاتی۔

اوگرہ تہ دُشٹ مندتی کا مو ار بیادہ برودھ ... برد شٹ ادارا
بہہ دروہ پر وردن پہنچیا۔ ترنگ پیٹ جیہ دسر ریا پہنچیا

ان اوگنوں اور بے صفات سے سمندر۔ نندک منشی اور کامی ہوتے ہیں۔ وہ ویدوں کی نندا کرنے والے ہوتے ہیں۔ اور دوسروں کے مال و متاع پر زبردستی قبضہ کیا چاہتے ہیں۔ وہ دشمنی تو وہ ہر کسی سے ہی کرتے ہیں لیکن دھرم مارگ دکھلانے والے ویدان پر انوں سے تو انہیں ناس پیڑ ہوتی ہے۔ ان سے انتہ کرن ہی تو پاکھنڈ اور دتا ازی بھیری رہتی ہے۔ ایکن ظاہر داری کے لئے سُندر بھیس دھارن کئے رہتے ہیں اور سے پھیرے بیاس میں پھیر پیتے ہوتے ہیں۔

ایسے ادھم منچ کھل کرت جگ تر تیا نا ہیں
دُوا پر کچھیک برند بہہ ہو نہیں کلجگ ما ہیں

ایسے نیچ اور دُشٹ ناش سنت جگ اور تر تیا میں نہیں ہوتے۔ دوا پر میں تھوڑی تعداد میں ہوں گے۔ ایکن کلجگ میں تو ان کے گروہ کے گروہ ہوں گے۔ دراصل ان کی اکثریت ہوگی۔

پرہت سرس دھرم نہیں بھائی پر پیڑا سم نہیں ادھمائی
نر نہ سکل پران بیدکر کہیوں تات جانہیں کو بدبر

ہے بھائی۔ دوسروں کی بھلائی کرنے کے برابر اور کوئی دھرم نہیں ہے۔ اور دوسروں کو دُکھ پہنچانے کے برابر کوئی ادھرم نہیں ہے۔ ہے تات! سارے ویدوں اور پرانوں کا یہ نچوڑ ہے۔ اس بات کو پنڈت لوگ جانتے ہیں۔

چوپائی

نرتن دھر جے پر پیرا کرہیں تے سہہں بھابھی بھیرا
کرہیں موہ بس نر اگھ نانا سوارتھ رت پرلوک نسانا

منش شریر دھارن کر کے جو لوگ دوسروں کو ستاتے ہیں وہ بڑے بھاری نرک کے عذاب کو بھگتتے ہیں۔ اگیان کے وش میں ہو کر خود غرضی میں اندھے ہوئے وہ بے شمار پاپ کرتے ہیں جس سے اُن کا پرلوک نشٹ ہو جاتا ہے۔

کال روپ تن کہہ میں بھرا تا شبھ ار اشبھ کرم پھل داتا
اس بچار جے پرم سیانے بھجہیں موہی سنسرت دکھ جانے

ہے بھائی میں اُن کے لئے کال روپ ہوں۔ اور اُن کے اچھے بُرے کرموں کا پھل دینے والا ہوں۔ ایسا وچار کر کے پرم گیانی سنسار کے بہاؤ کو دُکھ روپ جان کر میرا ہی بھجن کرتے ہیں۔

تیاگہیں کرم سبھا شبھ دائک بھجہیں موہی سُر نر منی نائک
سنت اسنتن کے گن بھاکھے تے نہ پرہیں بھو جنہہ لکھ راکھے

اور وہ نیک اور بد کرموں کا پھل دینے والے دونوں پرکار کے کرموں کا تیاگ کر دیتے ہیں۔ اور دیوتا، منش اور منیوں کے سوامی مجھ کو ہی ایک مات رکھتے ہیں۔ اس پرکار میں نے سنتوں اور اسنتوں کے گن کہے ہیں۔ جن لوگوں نے ان گنوں پر اچھی طرح سے وچار کر کے سوچ سمجھ لیا ہے وہ جنم مرن کے چکر میں نہیں پڑتے۔

سنہو تات مایا کرت گن ار دوش انیک
گن یہ اُبھے نہ دیکھیہیں دیکھے سو اوبیک

ہے تات! مایا سے رچے ہوئے انیک گن اور دوش ہیں۔ بھیگا یا تو یہ ہے کہ انہیں گنوں اور اوگنوں دونوں ہی کو اکٹھا کر جائے اور مایا سے اتیت ہو جائے۔ کیونکہ گنوں اور اوگنوں میں پھنسنا ہی مایا میں پھنسنا ہے اور یہی اگیان ہے۔ اسے ہی بندھن کہتے ہیں۔ گن اور اوگن دونوں ہی سنسار چکر میں پھراتے رہتے ہیں۔ اچھے کرم اچھا پھل دینے کے لئے اور بُرا کرم بُرا پھل دینے کے لئے بار بار جیو کو سنسار چکر میں گھماتے رہتے ہیں۔ جیو جب گیان اگنی میں سبھی پرکار کے

کے ساتھ ساتھ اڑتا ہوں۔ اور آنگن میں ان کے ہاتھ کھانے کی جو جو کچھ
ادھر ادھر پڑی ہوتی ہے۔ وہ میں اٹھا کر کھاتا ہوں۔

ایک بار اتیہ سب چرت کئے رگھوبیر
سمرت پربھو لیلا سو رے پلکت بھیو شریر

ایک بار شری رگھوبیر جی نے سب بال لیلا انتہا کی خوبی سے کی۔ پربھو کی
اس لیلا کا سمرن کرتے ہی پریم کے مارے کاک بھشنڈی جی کی شریر کی رونگٹیں
کھڑی ہو گئیں۔

کہے بھشنڈ سنہو کھگ ناتھ۔ رام چرت سیوک سکھدایک
نرپ مندر سندر سب بھانتی۔ کھچت کنک منی نانا جاتی

بھشنڈی جی کہنے لگے۔ ہے پکھشی راج! سنئے شری رام جی کی لیلا سیوکوں
کو سکھ دینے والی ہے۔ ایودھیا کا راج محل سب پرکار سے سندر ہے جس
سورن محل میں طرح طرح کی قیمتی رتن جڑے ہوئے ہیں۔

برن نہ جائے رچر انگنائی۔ جہہ کھیلہیں نت چاریو بھائی
بال بنود کرت رگھو رائی۔ بچرت اجر جننی سکھ دائی

اس محل کے سندر آنگن کا ورنن نہیں کیا جا سکتا۔ جہاں پر کہ چاروں
بھائی ہر روز کھیلتے ہیں۔ شری رگھوبیر جی کی ماتا کو سکھ دینے والی بال کریڑا
کرتے ہیں اور آنگن میں وچر (گھوم) رہے ہیں۔

مرکت مردل کلیور سیاما۔ انگ انگ پرتی چھبی بہو کاما
نو راجیو ارن مردو چرنا۔ پد رچ رچر نکھ سسی دت ہرنا

نیل منی کے سمان سندر چمکیلا نازک شریر ہے۔ جس کے انگ انگ
میں بہت سے کام دیوتاؤں کی شوبھا چھائی ہوئی ہے۔ نئے کھلے ہوئے کمل
کے سمان لال لال نازک پاؤں ہیں۔ سندر انگلیاں ہیں اور ناخن اپنے
تیج سے چندرماں کی چمک کو ہرتے ہیں۔

للت انک کلس آدک چاری۔ نوپر چار مدھر رو کاری
چارو پرٹ منی رچت بنائی۔ کٹی کنکنی کل مکھر سہائی

تلوے میں بجر، انکش، دھوجا اور کمل، یہ چاروں سندر ریکھائیں
ہیں۔ چرنوں میں میٹھا شبد کرنے والے سندر نوپر پاؤں کا زیور ہیں۔ رتنوں
سے جڑت سندر سورن کردھنی کا شبد بہت ہی سہاونا لگ رہا ہے۔

ریکھا ترے سندر اودر نابھی رچر گمبھیر
ار آیت بھراجت بدھی بال بھوشن چیر

چھاتی پر سندر تین ریکھائیں ہیں۔ نابھی سندر اور گہری ہے چھاتی
چوڑی ہے اور اس پر انیک پرکار کے بچوں کے زیور اور وستر شوبھا
پا رہے ہیں۔

ارن پان نکھ کرج منوہر۔ باہو بسال بھوشن سندر
کندھ بال کیہری در گریوا۔ چار چبک آنن چھبی سینوا

لال کمل کے سمان سندر ہاتھ ہیں۔ ناخن اور انگلیاں من کو موہنے
والی ہیں۔ اور لمبے بازوؤں پر سندر زیور سجے ہوئے ہیں۔ شیر کے بچے
کے سمان سندر اور وشال کندھے ہیں۔ اور شنکھ کے سمان کنٹھ ہے۔
ٹھوڑی سندر اور چہرہ تو شوبھا کی حد ہی ہے۔

کل بل بچن ادھر ارنارے۔ دوئی دوئی دسن بسد بر بارے
للت کپول منوہر ناسا۔ سکل سکھد سسی کر سم ہاسا

توتلے بچن ہیں۔ ہونٹ لال لال ہیں۔ صاف، سندر اور چھوٹے چھوٹے
اوپر اور نیچے دو دو دانت ہیں۔ سندر منوہر گال ہیں، سہانی ناک ہے
اور سب سکھوں کو دینے والی چندرما کی کرنوں کے سمان سندر مسکراہٹ ہے

نیل کنج لوچن بھو موچن۔ بھراجت بھال تلک گوروچن
بکٹ بھرکٹی سم شرون سہائے۔ کنچت کچ میچک چھبی چھائے

نیل کمل کے سمان سندر نیتر ہیں۔ جو جنم مرن روپی بندھن سے چھڑانے
والے ہیں۔ ماتھے پر گوروچن کا تلک شوبھا پا رہا ہے۔ بھویں ٹیڑھی ہیں،
کان دونوں ایک جیسے اور سندر ہیں۔ کالے گھنگھرالے بالوں کی شوبھا
چھا رہی ہے۔

پیت جھینی جھنگلی تن سوہی۔ کلکن چتون بھاوت موہی
روپ راسی نرپ اجر بہاری۔ ناچہیں نج پرتی بمب نہاری

پیلے رنگ کا اور سیاہ رنگ کرتہ شریر پر شوبھا پا رہا ہے ان کی کلکاری
اور چیشٹا ئیں تو میرے من کو بہت ہی بھاتی ہے راج محل میں وچرتے
ہوئے روپ کے بھنڈار شری رام جی اپنی پرچھائیں کو دیکھ کر ناچتے ہیں

**موہی سن کرہیں بیبدھ بدھی کریڑا ہرنت موہی ہوت اتی بریڑا**

**کلکت موہی دھرن جب دھاوہیں۔ چلیئوں بھاگ تب کوپ دیکھا وہیں**

اور مجھ سے بہت پرکار کے کھیل کرتے ہیں جن کا ورنن کرتے مجھے لجا
آتی ہے۔ کلکاری مار کر جب وہ مجھے پکڑنے دوڑتے تب میں بھاگ
جاتا۔ یہ دیکھ کر پربھو مجھے میٹھی پوری دکھلاتے تھے۔

**آوت نکٹ ہنہیں پربھو بھاجت رُدن کراہیں**

**جاؤں سمیپ گہن پد پھر پھر چتے پراہیں**

میرے نزدیک آنے پر پربھو ہنستے ہیں۔ اور بھاگ جانے پر
رونے ہیں۔ اور میں جب ان کے چرنوں کو چھونے کے لئے پاس جاتا
ہوں تب وہ پچھلے پاؤں میری طرف دیکھتے ہوئے بھاگ جاتے
ہیں۔

**پراکرت سسُو اولیلا دیکھ بھیو موہی موہ**

**کون چرتر کرت پربھو چدانند سندوہ**

سادھارن بچوں جیسی ان کی لیلا کو دیکھ کر مجھے شنکا ہوئی کہ
سچدانند گھن پربھو کے ان چرتروں میں کیا بڑائی ہے۔

**ایتنا من آنت کھگ رایا۔ رگھوپتی پریرت بیاپی مایا**

**سو مایا نہ دکھد موہی کا ہیں۔ آن جیو ادمت ناہیں**

ہے پکشی راج! من میں اس شنکا کے اٹھتے ہی شری رگھوناتھ جی کی
پریرنا سے پریرت ہوئی مایا مجھ پر چھا گئی لیکن وہ مایا مجھے نہ تو دکھ دائک
جان پڑی اور نہ ہی دوسرے جیوؤں کی بھانتی مجھے جنم مرن سنسار...
بندھن میں ڈالنے والی ہوئی کیونکہ میں امر ہوں۔

**تاتہ اہاں کچھ کارن آنا۔ سنہو سو ساودھان ہری جانا**

**گیان اکھنڈ ایک سیتابر۔ مایا بسیہ جیو سچرا چر**

ہے ناتھ! یہاں کچھ اور ہی کارن ہے۔ ونشنو بھگوان کے واہن
گرڑ جی! اسے ایکاگر من ہو کر سنئے! ایک سیتا پتی شری رام جی اکھنڈ
گیان سروپ ہیں اور سب چر اچر جیو ہیں۔ وہ مایا کے آدھین ہیں۔

**جوں سب کیں رہ گیان ایک رس۔ ایشور جیو ہی بھید کہہو کس**

**مایا بسیہ جیو ابھیمانی۔ ایس بسیہ مایا گن کھانی**

اگر سب جیوؤں کو اکھنڈ گیان رہے تو بتاؤ پھر جیو اور ایشور
میں بھید ہی کیا رہ گیا؟ ابھیمانی جیو مایا کے وش میں ہیں۔ اور تینوں گنوں
کی کھان مایا ایشور کے وش میں ہے۔

**پربس جیو سوبس بھگونتا۔ جیو انیک ایک شری کنتا**

**مُدھا بھید جدپی کرت مایا۔ بنو ہری جائے نہ کوٹ اپایا**

جیو پرتنتر ہے۔ اور بھگوان سوتنتر ہیں۔ جیو انیک ہیں اور لکشمی پتی
بھگوان رام ایک ہیں۔ اگرچہ جیو اور بھگوان میں یہ بھید مایا کی اودیا
کی وجہ سے ہے اس لئے اسّت ہے تو بھی بھگوان کے بھجن بنا کروڑوں
اپائے کرنے پر یہ بھی اپادھی کرت بھید دور نہیں ہوتا

**رام چندر کے بھجن بنو جو چہ پد نربان**

**گیان ونت اپی سو نر پسو بنو پونچھ بشان**

شری رام چندر جی کے بھجن بنا جو مکتی پد چاہتا ہے وہ منش
گیان وان ہونے پر بھی پونچھ اور سینگوں کے بنا پشو ہے

**راکا پتی شوڑس اُہیں تارا گن سمدائی**

**سکل گرنہ دو لائیے بنو رَبی رات نہ جائی**

سولہ کلا سمپورن چندرما سب تاراؤں کی منڈلی کے ساتھ چڑھ
جائے اور سب پربتوں میں دوا اگنی (بڑی بھیانک بن کی آگ) لگا دی
جائے۔ تو بھی سورج کے چڑھے بغیر رات نہیں کہی جا سکتی

**ایسہیں ہری بنو بھجن کھگیسا۔ مٹے نہ جیون کیر کلیسا**

**ہری سیوک ہی نہ بیاپ اودیا۔ پربھو پریرت بیاپے تہی بدیا**

ہے پکشی راج! اسی پرکار شری ہری کے بھجن بنا جیوؤں کا کلیش نہیں

ہٹ سکتا۔ ہری بھگتوں پر اودیا کا کچھ پربھاؤ نہیں پڑتا کیونکہ پربھو کی پریرنا سے ان پر ودیا کا پرکاش ہو جاتا ہے

بھگوان نے گیتا میں بھی کہا ہے۔ جو بھگت جن پریم پوروک میرا بھجن کرتے ہیں۔ میں انہیں وہ بدھی یوگ دیتا ہوں جس سے وہ مجھے پہنچ جاتے ہیں۔ ان کے ہت ارتھ میں اودیا سے برتے ہوئے اندھکار کو آتم بھاؤ میں ستھت ہوا گیان کے گیان دیپک سے ناش کرتا ہوں۔

ماتے ناش ہوئے داس کر بھید بھگتی باڈھے بہنگ بر
بھرم نیں جیت رام موہی دیکھا ہنسے سو سو چرت لپیشا

ہے پنچھی راج! اس لئے داس کا ناش نہیں ہوتا۔ اور بھید بھگتی بڑھتی ہے شری رام جی نے جب مجھے موہ سے پریشان دیکھا تب وہ ہنسے۔ وہ ادبھت چرتر سنیئے۔

تیہی کوتک کر مرم نہ کاہوں۔ جانا انج نہ مات پتا ہوں
جان پان دھائے موہی دھرنا۔ سیامل گات ارن کر چرنا

اس تماشے کا بھید کسی نے نہ جانا۔ نہ چھوٹے بھائیوں کو کچھ پتہ چلا اور نہ ماتا پتا کو ہی۔ زانو اور ہاتھوں کے بل وہ شیام شریر لال لال ہاتھ اور پاؤں والے پربھو شری رام مجھے پکڑنے کو دوڑے۔

تب میں بھاگ چلیوں ارگاری۔ رام گہن کہہ بھجا پساری
جمے جمے دور اڑاؤں اکاسا۔ تہہ تہہ بھج ہر دیکھیوں نج پاسا

ہے سانپوں کے دشمن گرڑ جی! اتنے میں بھاگ چلا۔ شری رام جی نے مجھے پکڑنے کے لئے بازو پھیلایا۔ میں جیسے جیسے دور آکاش میں اڑتا گیا ویسے ہی ویسے شری ہری کے بازوؤں کو اپنے نزدیک پاتا تھا۔

برہم لوک لگ گیوں میں چتیوں پاچھ اڑات
جگ انگل کر بیچ سب رام بھج ہی موہی تات

میں برہم لوک تک گیا اور اڑتے اڑتے جب پیچھے کی طرف دیکھتا تھا تات! شری رام جی کے بازو اور مجھ میں دو ہی انگل کا فاصلہ تھا۔

سپتاورن بھید کر جہاں لگیں گتی موری
گئیوں تہاں پربھو بھج نرکھ بیاکل بھیوں بہوری

سات پردوں کو چھیدن کر کے جہاں تک کہ میری گتی تھی وہاں تک میں گیا۔ پر وہاں بھی پربھو کے بازوؤں کو دیکھ کر میں بیاکل ہو گیا۔

موندیوں نین ترست جب بھیؤں۔ پنی چتوت کوسل پر گیوں
موہی بلوک رام مسکاہیں۔ بہنست ترت گئیوں مکھ ماہیں

جب میں ڈر گیا تب میں نے اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ پھر آنکھیں کھول کر دیکھا تو اپنے کو اودھ پوری میں پہنچا ہوا پایا۔ مجھے دیکھ کر رام مسکرانے لگے ان کے ہنستے ہی میں فوراً ان کے منہ میں گھس گیا۔

ادر ماجھ سنو انڈج رایا۔ دیکھیوں بہو برہمانڈ نکایا
اتی بچتر تہہ لوک انیکا۔ رچنا ادھک ایک تے ایکا

ہے پنچھی راج! میں نے ان کے پیٹ میں بہت سے برہمانڈوں کے سمہ دیکھے۔ ان برہمانڈوں میں بے شمار نرالے لوک تھے جن کی رچنا ایک دوسرے سے بڑھ کر تھی۔

کوٹنہہ چترانن گوریسا۔ اگنت اڈگن روی رجنیسا
اگنت لوکپال جم کالا۔ اگنت بھودھر بھومی بسالا
ساگر سر سر بپن اپارا۔ نانا بھانت سرشٹی بستارا
سر منی سدھ ناگ نر کنر۔ چار پرکار جیو سچراچر

کروڑوں برہما جی اور شو جی، بے شمار تارا گن، سورج چندرما، بے شمار لوکپال، یم اور کال، بے شمار پربت اور دھرتی، سمندر، ندی تالاب اور اپار بن اور اسی کے علاوہ بھی انیک پرکار کی سرشٹی کا پھیلاؤ دیکھا۔ دیوتا، منی، سدھ، ناگ، منش اور کنر اور چاروں پرکار کے (سویدج، انڈج، ادبھج، جراج) جڑ چیتن جیو دیکھے۔

جو نہیں دیکھا نہیں سنا جو منہوں نہ سمائی
سو سب ادبھت دیکھیوں برنی کونی بدھی جائی

جو نہ کبھی دیکھا سنا تھا۔ اور جن کا من میں خیال بھی نہ آ سکتا تھا، وہ سب عجیب و غریب دنیا میں نے دیکھی اس کا ورنن کسی پرکار کیا جائے۔

ایک ایک برہمانڈ کہنہ رہیوں برش ست ایک
ایہی بدھی دیکھت پھریئوں میں انڈ کٹاہ انیک

میں ایک ایک برہمانڈ میں ایک ایک سو برس تک رہا۔ اس طرح میں بے شمار برہمانڈوں کو دیکھتا پھرا۔

لوک لوک پرتی بھن بدھاتا۔ بھن بشنو سو متو دس تراتا
نر گندھرب بھوت بیتالا۔ کنر نسیچر پسو کھگ بیالا

ہر ایک لوک میں الگ الگ برہما۔ الگ الگ وشنو، شو، منو، دگپال، منشی، گندھرو، بھوت، وتیال، کنر، راکشس، پشو، پنچھی اور سانپ

دیو دنج گن نانا جاتی۔ سکل جیو تہنہ آن ہی بھانتی
مہی سر ساگر سر گری نانا۔ سب پرپنچ تہنہ آنے آنا

اور وہاں بہت سی جاتیوں کے دیوتا اور دیت تھے سبھی جیو دہاں دوسری ہی طرح کے ہیں۔ بہت سی پرتھویاں، ندیاں، سمندر، تالاب، پربت وغیرہ سرشٹی کی رچنا اور ہی بھانت کی دیکھی۔

انڈ کوس پرتی پرتی نج روپا۔ دیکھیوں جنس انیک انوپا
اودھ پری پرتی بھون نناری۔ سرجو بھن بھن نر ناری

ہر ایک برہمانڈ میں میں نے اپنا روپ دیکھا۔ اور بے شمار بے مثال چیزیں دیکھیں۔ ہر ایک بھون میں الگ الگ، اودھ پوری الگ الگ سرجو ندی اور الگ الگ قسموں کے نر ناری تھے۔

دسرتھ کوسلیا سنو تاتا۔ بدھ روپ بھرت آدک بھراتا
پرتی برہمانڈ رام اوتارا۔ دیکھوں بال بنود اپارا

ہے تات! سنئے، دسرتھ، کوشلیا اور بھرت جی وغیرہ بھائی بھی جدا جدا شکلوں کے تھے۔ میں ہر ایک برہمانڈ میں رام اوتار اور ان کی اپار بال کریڑا کو دیکھتا پھرتا رہا۔

بھن بھن میں دیکھ سب اتی بچتر ہری جان
اگنت بھون پھریوں پربھو رام نہ دیکھیوں آن

ہے ہری واہن! میں نے سبھی کچھ جدا جدا اور بے حد عجیب غریب دیکھا میں بے شمار برہمانڈوں میں گھوما پر شری رام چندر جی کو میں نے دوسری طرح نہیں دیکھا۔

سوئی سسوپن سوئی سوبھا سوئی کرپال رگھوبیر
بھون بھون دیکھت پھریوں پریرت موہ سمیر

سب جگہ وہی لڑکپن وہی شوبھا۔ اور وہی کرپال شری رگھوبیر اس پرکار موہ روپی ہوا کے پریرنا سے میں بھون بھون میں (لوک لوک میں) دیکھتا پھرتا تھا۔

بھرمت موہی برہمانڈ انیکا۔ بیتے منہوں کلپ ست ایکا
پھرت پھرت نج آشرم آیئوں۔ تہنہ پنی رہ کچھ کال گنوایئوں

ان بے شمار برہمانڈوں میں گھومتے گھومتے مجھے مانو ایک سو کلپ گزر گئے۔ پھرتا پھرتا میں اپنے آشرم میں آیا۔ اور کچھ کال وہاں رہ کر گزارا۔

نج پربھو جنم اودھ سنی پائیوں۔ نربھر پریم ہرش اٹھ دھائیوں
دیکھیوں جنم مہوتسو جائی۔ جیہی بدھی پرتھم کہا میں گائی

پھر جب میں نے اپنے پربھو شری رام جی کے اودھ پوری میں جنم لینے کی خبر پائی۔ تب پریم سے بھرپور ہوا اور میں پرسن ہو کر اٹھ دوڑا۔ جاکر میں نے جنم اتسو دیکھا۔ جس کا میں پہلے بیان کر چکا ہوں۔

رام ادر دیکھیوں جگ نانا۔ دیکھت بنے نہ جائے بکھانا
تہنہ پنی دیکھیوں رام سجانا۔ مایا پتی کرپال بھگوانا

رام جی کے پیٹ میں میں نے بہت دنیائیں (مخلوق) دیکھیں۔ جو دیکھنے سے بنتی ہیں کہنے میں نہیں آ سکتیں۔ وہاں پھر میں نے سروگیہ مایا پتی کرپالو بھگوان شری رام جی کو دیکھا۔

کریئوں بچار بہوری بہوری موہ کال بیاپت متی موری

ابھے گھری مہنہ میں سب دیکھا ۔ بھیؤ بھرمت من موہ بشیسا

میں بار بار وچار کرتا تھا میری بدھی موہ روپی دلدل میں پھنس گئی تھی یہ سب کچھ میں نے دو ہی گھڑی میں دیکھا من میں بے حد موہ کے کارن میں تھک گیا۔

بکھ کرپال بکل موہی بہنسے تب رگھوبیر

بہنستہیں مکھ باہر آئیوں سنو منی دھیر

مجھے دیاکل دیکھ کر تب کرپالو شری رگھوویر جی ہنس پڑے۔ ہے دھیر بدھی گرڑ جی! سنئے! ان کے ہنستے ہی میں منہ سے باہر نکل آیا۔

سوئی لرکائی موسن کرن لگے پنی رام

کوٹ بھانتی سمجھا دیئوں من نہ لئے بشرام

شری رام جی پھر میرے ساتھ وہی پہلے کا سا لڑکپن کرنے لگے۔ میں کو میں کروڑوں طرح سے سمجھاتا تھا لیکن وہ شانتی نہیں پاتا تھا۔

دیکھ چرت یہ سو پربھتائی سمجھت دیہہ دسا بسرائی

دھرن پریئوں مکھ آؤ نہ باتا ۔ تراہی تراہی آرت جن تراتا

یہ بال لیلا دیکھ کر اور ان کے وشو سروپ کی مہما کو یاد کر کے میں شریر کی سدھ بدھ بھول گیا۔ میرے منہ سے کوئی بات نہ نکلتی تھی ہے دین دکھیوں کے رکھشک! میری رکشا کیجئے! میری رکشا کیجئے۔ ایسا کہتا ہوا میں دھرتی پر گر پڑا۔

پریم اکل پربھو موہی بلوکی ۔ نیج مایا پربھتا تب رد کی

کر سروج پربھو مم سر دھریو ۔ دین دیال سکل دکھ ہریو

مجھے اس پرکار پریم سے دیاکل ہوا دیکھ کر پربھو شری رام چندر جی نے اپنی مایا کو روک لیا۔ اور میرے سر پر پربھو نے اپنا ہاتھ کمل رکھا اور اس طرح دین دیال سمجھوان شری رام جی نے میرے سارے دکھ کو مٹا دیا۔

کینہہ رام موہی بگت بموہا ۔ سیوک سکھد کرپا سندوہا

پربھتا پرتھم بچار بچاری ۔ من ہرشہ ہوئے ہرش اتی بھاری

سیوکوں کے سکھ داتا اور کرپا کے بھنڈار شری رام جی نے مجھے بالکل موہ سے چھڑا لیا۔ ان کی پہلے والی مہما کو وچار کر میرے من میں بڑا بھاری آنند ہوا۔

بھگت بچھلتا پربھو کے دیکھی ۔ اپجی مم ار پریتی بیسیشی

سجل نین پلکت کر جوری ۔ کینہوں بہو بدھ بنتی بہوری

بھگتوں کے تئیں پربھو کے پریم کو دیکھ کر میرے من میں بے حد پریم بڑھا پھر آنکھوں میں پریم کے آنسو بھر کر اور پلکت شریر ہو کر میں نے ہاتھ جوڑ کر بہت طرح سے بنتی کی۔

سن سپریم مم بانی دیکھ دین نج داس

بچن سکھد گمبھیر مرد بولے رما نواس

تب پریم کے ساتھ میری بنتی کو سن کر اور اپنے سیوک کو دین دکھی دیکھ کر لکشمی نواس شری رام جی سکھدائک گمبھیر اور کومل بچن بولے

کاک بھسنڈی مانگ بر اتی پرسن موہی جان

انمادک سدھی اپر ردھی موچھ سکل سکھ کھان

ہے کاک بھسنڈی! تو مجھے بے حد پرسن جان کر ور مانگ لے۔ انما آدک آٹھ سدھیاں۔ ردھیاں اور سمپورن آنند دینے والی موکھش لے۔

گیان بیبک برتی بگیانا ۔ منی درلبھ گن جے جگ نانا

آج دیئوں سب سنسہ ناہیں ۔ مانگ جو توہی بھاو من ماہیں

گیان دھارنا ویراگیہ تتو گیان اور وہ انیکوں گن جو منیوں کو بھی کٹھنتا سے ملتے ہیں۔ یہ میں تجھے سب آج سب دوں گا۔ اس میں سندیہہ نہیں جو تیرا دل چاہے ور دان مانگ لے۔

سن پربھو بچن ادھک انوراگیوں ۔ من انومان کرن تب لاگیوں

پربھو کہہ دین سکل سکھ سہی ۔ بھگتی آپنی دین نہ کہی

پرکھو کے بچن سن کر میں پریم سے بہت ہی بھرپور ہو گیا۔ تب میں نے من میں سوچنے لگا کہ پرکھو نے سب سکھوں کو دینے کی بات کہی ہے یہ تو سب ٹھیک ہے لیکن اپنی بھگتی دینے کا ذکر نہیں کیا۔

بھگتی ہین گن سکل سکھ ایسے۔ لون بنا بہو بنجن جیسے
بھجن ہین سکھ کونے کاجا۔ اس بچار بولیوں کھگ راجا

جیسے نمک کے بغیر بہت طرح کے بھوجن کے پدارتھ پھیکے ہیں ویسے ہی بھگتی کے بغیر سب گن اور سب سکھ بے مزا ہیں۔ بھجن کے بغیر سکھ کس کام کا ہے؟ ہے پکشی راج! یہ وچار کر میں بولا۔

جوں پرکھو ہوئے پرسن بر دیہو۔ مو پر کرہو کرپا ارو نیہو
من بھاوت بر مانگیوں سوامی۔ تمہہ اُدار اُر انتر جامی

ہے پرکھو! اگر آپ پرسن ہو کر مجھے ور دینا چاہتے ہیں اور مجھ پر کرپا اور پریم کرتے ہیں۔ تو ہے سوامی! میں اپنا من چاہا ور مانگتا ہوں آپ تو بڑے اُدار اور ہردے کے بھیتر کی جاننے والے پرکھو ہیں۔

اِبرل بھگتی بشدھ تو شرتی پران جو گاد
جیہی کھوجت جوگیس منی پرکھو پرساد کوؤ پاد

وید اور پران آپ کی جس گھنی اور شدھ بھگتی مہان کو گاتے ہیں۔ جسے یوگیشور منی تلاش کرتے رہتے ہیں۔ اور ان میں سے کوئی پرکھو (آپ) کی کرپا سے کوئی برلا ہی پاتا ہے۔

بھگت کلپترو پرنت ہت کرپا سندھو سکھ دھام
سوئی نج بھگتی موہی پرکھو دیہو دیا کر رام

ہے بھگتوں کے سب من چاہے پدارتھ دینے والے کلپ برکش روپ پرکھو! ہے شرناگتوں کے ہتکاری! ہے کرپا ساگر! ہے سکھ کے دھام شری رام جی! مجھ پر دیا کر کے مجھے وہی بھگتی دیجیے۔

ایوم استو کہہ رگھوکل نایک۔ بولے بچن پرم سکھ دایک
سنو بایس تیں سہج سیانا۔ کاہے نہ مانگسی اس بردانا

"ایسا ہی ہو" کہہ کر شری رگھوناتھ جی پرم سکھ دینے والے بچن بولے ہے کاگ! سن تو سبھاؤ سے ہی چتر ہے پھر ایسا ور دان کیوں نہ مانگتا؟

سب سکھ کھان بھگتی تیں مانگی۔ نہیں جگ کوؤ توہی سم بڑبھاگی
جو منی کوٹ جتن نہیں لہہیں۔ جے جپ جوگ انل تن دہہیں

تو نے سب سکھوں کی کھان بھگتی مانگ لی۔ تمہارے برابر دنیا میں کوئی بھی خوش قسمت نہیں۔ منی لوگ بھی جس میری بھگتی کو جپ، یوگ اور تپ اگنی سے شریر کو تپا تا آدی کروڑوں سادھنوں کا انوشٹھان کرنے پر بھی نہیں پاتے۔

ریجھیوں دیکھ توری چترائی۔ مانگیہو بھگتی موہی اتی بھائی
سنو بہنگ پرساد اب مورین۔ سب سبھ گن بسہیں اُر تورین

وہی بھگتی تو نے مانگی۔ میں تمہاری اس چترائی پر بڑا پرسن ہوں۔ تمہاری یہ بات مجھے بہت ہی اچھی لگی ہے ہے پکشی راج! سنو میری کرپا سے سب شبھ گن تیرے ہردے میں بسیں گے۔

بھگتی، گیان، بگیان براگا، جوگ چرتر رہسیہ بیبھاگا
جانب تیں سب ہی کر بھیدا۔ مم پرساد نہیں سادھن کھیدا

بھگتی، گیان، تتو گیان، ویراگیہ، یوگ اور میری لیلاؤں کے گوڑھ بھید اور بھاگوں (حصوں) کے بھید کو تو میری کرپا ہی جان جائے گا تجھے اور کسی سادھن کا کشٹ نہیں ہوگا۔

مایا سمبھو بھرم سب اب نہ بیاپ ہی توہی
جانیسو برہم انادی اج اگن گناکر موہی

مایا سے پیدا ہوا کوئی بھی بھرم اب تجھ کو نہ ستائے گا مجھے انادی اجنما، نرگن اور گنوں کی کھان برہم جاننا۔

موہی بھگت پریہ سنتت اس بچار سنو کاگ
کایا بچن من مم پد کرسیو اچل انوراگ

ہے کاگ! سن مجھے بھگت سدا پیارے ہیں ایسا وچار کر من، بچن اور شریر سے میرے چرنوں میں اٹل پریم کرنا۔

چوپائی

اب سُنو پریم بمل جم بانی۔ سنتیہ سنگم نگمادی بکھانی
نج سدھانت سناؤں توہی سُنو من دھرم سب تج بھجو موہی

اے تم میری سچی سنگم (سمجھنے میں آسان) اور وید پرانا سنتروں میں کہی ہوئی پریم پوتر بانی کو سنو۔ میں تمہیں اپنا مت سناتا ہوں۔ اسے سُنکر من میں دھارن کرو اور سب کچھ چھوڑ کر میرا بھجن کرو۔

مم مایا سمبھو سنسارا۔ جیو چراچر بِبدھ پرکارا
سب مم پریہ سب مم اپجائے۔ سب تے ادھک منج موہی بھائے

یہ سدا سنسار میری ہی مایا سے پیدا ہوا ہے۔ اس میں طرح طرح کے چر اچر جیو ہیں۔ وہ سبھی مجھے پیارے ہیں کیونکہ سبھی میرے پیدا کئے ہوئے ہیں۔ لیکن ان میں سے منش مجھ کو سب سے زیادہ پیارے ہیں۔

تِنہہ مہنہ دوِج دوِج مہنہ شُرتی دھاری۔ تِنہہ مہنہ نگم دھرم انوساری
تِنہہ مہنہ پریہ ورکت پنی گیانی۔ گیانی ہوں تے اتی پریہ بگیانی

ان منشوں میں بھی برہمن، برہمنوں میں بھی وید پاٹھی اور ان وید پاٹھیوں میں بھی خود ویدک دہرم پر چلنے والے۔ ان میں بھی ویراگیہ وان مجھے پیارے ہیں۔ ویراگیوں میں پھر مجھ کو آتما جاننے والے گیانی اور گیانیوں میں بھی آتم انوبھوی مہاتما بے حد پیارے ہیں۔

تِنہہ تے پُنی موہی پریہ نج داسا۔ جیہی گتی موری نہ دوسر آسا
پُنی پُنی ستیہ کہوں توہی پاہیں۔ موہی سیوک سم پریہ کو ناہیں

ان وگیانی مہاتماؤں سے بھی مجھے اپنا سیوک پیارا ہے جو مجھ کو چھوڑ کر اور کوئی آشا نہیں رکھتا۔ جس کا ایک ماتر میں ہی آدھار ہوں۔ میں تجھے بار بار سچ کہتا ہوں کہ مجھے اپنے سیوک کے سمان اور کوئی پیارا نہیں ہے۔

بھگتی ہین برنچی کِن ہوئی۔ سب جیو ہو سم پریہ موہی سوئی
بھگتی ونت اتی نیچو پرانی۔ موہی پران پریہ اس مم بانی

بھگتی کے بنا بھلے ہی برہما ہو۔ وہ مجھے دوسرے سادھارن جیووں کے سمان ہی پیارا ہے۔ لیکن بھگتی مان مہا نیچ پرانی بھی مجھے پرانوں کے سمان پیارا ہے۔ یہ میرا مت ہے۔

سُچی سوسیل سیوک سُمتی کہہ کاہی نہ لاگ
شُرتی پران کہہ نیتی اس سادھان سنو کاگ

پتّر، پوتر، سوشیل، سندر بدھی والا سیوک کس کو پیارا نہیں لگتا۔ وید اور پران ایسی ہی نیتی کہتے ہیں۔ ہے کاگ! سادھان ہو کر سُن۔

ایک پِتا کے بِپل کُمارا۔ ہوہیں پرتھک گُن سیل اچارا
کوؤ پنڈت کوؤ تاپس گیاتا۔ کوؤ دھن ونت سُور کوؤ داتا
کوؤ سربگیہ دھرم رت کوئی۔ سب پر پِتاہی پریتی سم ہوئی
کوؤ پِتو بھگت بچن من کرما۔ سپنے ہوں جان نہ دوسر دھرما

ایک پتا کے بہت سے پُتر ہوتے ہیں۔ اور اُن کے گن سُبھاؤ اور آچار الگ الگ ہوتے ہیں۔ کوئی پنڈت ہے تو کوئی تپسوی ہے کوئی گیان وان ہے تو کوئی دھنوان ہے، کوئی سورویر ہے تو کوئی دان ویر ہے سب ودیاؤں کا گیاتا ہے تو کوئی دھرماتما ہے پتا کی سب پر ایک جیسی ہی پریتی ہے۔ لیکن ان سے کوئی من بچن کرم سے پِتا کا ہی بھگت ہے اور ان کی سیوا کرنے کے علاوہ سپنے میں بھی کوئی دوسرا دھرم نہیں جانتا۔

سو سُت پریہ پِتو پران سمانا۔ جدیپی سو سب بھانت ایانا
ایہی بدھی جیو چراچر جیتے۔ تری جگ دیو نر اسُر سمیتے

وہ پُتر پتا کو پرانوں کے سمان ہی پیارا ہوتا ہے چاہے وہ سب پرکار سے اگیانی ہی ہو۔ اسی پرکار پشو، پنچھی، دیوتا، منش اور راکشسوں سمیت جتنے بھی چر اچر جیو ہیں۔

اکھل بسو یہ مور اُپایا۔ سب پر موہی برابر دایا
تِنہہ مہنہ جو پرہر مد مایا۔ بھجے موہی من بچ اروُ کایا

یہ سب سرشٹی میری ہی پیدا کی ہوئی ہے۔ اس لئے سب پر میری برابر دیا ہے۔ لیکن ان میں سے جو اہنکار اور مایا کو چھوڑ کر من

بچن اور شریر سے ایک ماتر میرا ہی بھجن کرتا ہے۔

پُرش نپنسک ناری وا جیو چراچر کوئے
سرب بھاؤ بھج کپٹ تجِ موہی پرم پریہ سوئے

وہ پُرش ہو، نپُنسک ہو، استری ہو یا چرا چر جیون کوئی بھی جیو ہو، کپٹ چھوڑ کر سچے بھاؤ سے جو میرا بھجن کرتا ہے۔ وہی مجھے پرم پیارا ہے۔

ستیہ کہوں کھگ توہی سُچی سیوک مم پران پریہ
اس بچار بھجو موہی پرہر آس بھروس سب

ہے پنچھی! میں تجھ سے سچ کہتا ہوں سچّا سیوک مجھے پرانوں کے سمان ہے۔ ایسا وچار کر سب آشا بھروسہ چھوڑ کر ایک ماتر میرا ہی بھجن کرو۔

کبہوں کال نہ بیاپہی توہی۔ سُمرِسو بھجیسو نرنتر موہی
پربھو بچن امرت سُن نہ اگھاؤں۔ تن پلکت من ہرشاؤں

تجھے کبھی مرتیو نہیں ستا سکے گی (ارتھات تو امر رہے گا) سدا میرا اسمرن اور بھجن کرتے رہنا۔ پربھو کے امرت بھرے بچن سُن کر میں ترپت ہی نہیں ہوتا تھا۔ میرا شریر پُلکت تھا۔ اور من میں میں بہت ہی پرسن ہو رہا تھا۔

سو سکھو جانے من ارو کانا۔ نہیں رسنا پہیں جائے بکھانا
پربھُو سو بھا سکھ جا نہیں نینا۔ کہہ کے سکہیں تہہ ہی نہیں بینا

وہ سُکھ من اور کان ہی جانتے ہیں۔ جیبھ سے اُس کا بیان نہیں کیا جا سکتا۔ پربھُو کی شوبھا کے اس سُکھ کو آنکھیں ہی جانتی ہیں لیکن وہ اس سُکھ کا ورنن کیسے کر سکتی ہیں؟ کیونکہ وہ بولنے میں سامرتھ نہیں رکھتیں۔

بہو بدھی موہی پربودھ سُکھ دیئی۔ لگے کرن سِسو کوتک تیئی
سجل نین کچھ مکھ کر رُوکھا۔ چتئے ماتُ لاگی اتی بھوکھا

مجھے بہت پرکار سے اچھی طرح سمجھا کر اور سُکھ دے کر پربھُو شری رام جی پھر وہی بال لیلا کرنے لگے۔ نیتروں میں جل بھر کر اور کچھ منہ کو روکھا سا بنا کر وہ ماتا کی اور دیکھنے لگے۔ مانو اشارے سے سمجھا رہے ہوں کہ۔۔ بہت بھوک لگی ہے۔

دیکھ مات آتُر اُٹھ دھائی۔ کہہ مرِدُو بچن لئے اُر لائی
گود راکھ کرا دیے پایا۔ رگھوپتی چرت للت کر گاتا

یہ دیکھ کر ماتا فوراً اُٹھ دوڑی۔ اور میٹھے میٹھے بچن کہہ کر انہوں نے پربھو کو چھاتی سے لپٹا لیا۔ گود میں ڈال کر دودھ پلانے لگی۔ اور شری رگھوناتھ جی کی منوہر لیلائیں گانے لگیں۔

جیہی سُکھ لاگ پُرارِی اَسُبھ بیش کرت سو سُکھ
اودھ پُوری نرناری تیہی سُکھ مہہ سنتت مگن

جس سُکھ (آنند) کے لوبھ سے سب کو سُکھ دینے والے شری شوجی نے امنگل بھیس دھارن کیا۔ اُس سُکھ میں اودھ کے نرناری سدا مگن رہتے ہیں۔

سوئی سُکھ لولیس جنہہ بارک سپنہوں لہیو
تے نہیں گن ہیں کھگیس برہم سُکھ ہی سجن سُمتی

اُس سُکھ کے انش ماتر کو بھی جنہوں نے ایک بار سپنے میں بھی حاصل کر لیا۔ ہے پنچھی راج! وہ سُندر بُدھی والے نیک پُرش برہم لوک کے سُکھ کو بھی اس کے مقابلے میں کچھ نہیں گنتے۔

میں پُنی اودھ رہیوں کچھ کالا۔ دیکھیوں بال بنود رسالا
رام پرساد بھگتی بر پائیوں۔ پربھُو پد بندی نج آشرم آئیوں

میں کچھ تھوڑی دیر اور ایودھیا پوری میں رہا اور شری رام جی کی دل لبھانے والی بال لیلائیں دیکھتا رہا۔ شری رام جی کی کرپا سے میں نے بھگتی کا وردان پایا آخر پربھُو کے چرنوں میں ڈنڈوت کر کے میں اپنے آشرم میں آگیا۔

تب تے موہی نہ بیاپی مایا۔ جب تے رگھونایک اپنایا
یہ سب گپت چرت میں گاوا۔ ہری مایا جمی موہی نچاوا

اس پرکار جب شری رگھوناتھ جی نے مجھے اپنا سیوک قبول کر لیا تب سے آج تک مجھ پر کبھی بھی مایا کا پربھاؤ نہیں پڑا۔ جیسے جیسے شری ہری کی مایا نے مجھے ناچ نچایا۔ وہ سب گپت چرتر دُر اسرار کہانی میں نے کہا۔

نج انوبھو اب کہوں کھگیسا۔ بنو ہری بھجن نہ جاہیں کلیسا
رام کرپا بنو سنو کھگ رائی۔ جانی نہ جائے رام پربھتائی

ہے پکچھی راج گرڑ جی! اب میں آپ سے اپنے ذاتی تجربے کی بات کہتا ہوں کہ شری ہری کے بھجن کے بنیر کبھی کلیش نہیں مٹتے ہے پکچھی راج سنئے شری رام جی کی کرپا بنیر اُن کی مہما نہیں جانی جاتی۔

جانیں بنو نہ ہوئے پرتیتی۔ بنو پرتیتی ہوئے نہیں پریتی
پریتی بنا نہیں بھگتی درڑھائی۔ جمے کھگ پتی جل کے چکنائی

ہے پکچھی راج! مہما کو جانے بنیر اُن پر وشواس (اعتقاد) نہیں جمتا بنا وشواس کے پربھو کے چرنوں میں پریم نہیں ہوتا اور پریم کے بنیر بھگتی ویسے ہی مضبوط نہیں ہوتی جیسے کہ جل چکنائی پر نہیں ٹھہرتا۔

بنو گر ہوئے کہ گیان گیان کہ ہوئے براگ بنو
گاوہیں وید پران سکھ کہ لہیے ہری بھگتی بنو

گرو کے بنیر کہیں گیان ہو سکتا ہے؟ اور گیان کہیں ویراگیہ کے بنیر ہو سکتا ہے؟ اسی طرح وید اور پران کہتے ہیں کہ شری ہری کی بھگتی کے بنا کیا کبھی سکھ مل سکتا ہے

کوؤ بشرام کہ پاو تات سہج سنتوش بنو
چلے کہ جل بنو ناو کوٹ جتن پچ پچ مریئے

ہے تات! سُبھاوک سنتوش کے بغیر کیا کوئی آرام پا سکتا ہے؟ چاہے کروڑوں جتن کرکے پچ پچ مریئے (خون پسینہ ایک کر دیجئے) پھر بھی کیا کبھی جل کے بغیر ناؤ چل سکتی ہے۔

بنو سنتوش نہ کام نساہیں۔ کام اچھت سکھ سپنے ہو ناہیں
رام بھجن بنو مٹہیں کہ کاما۔ تھل بہین ترو کبہوں کہ جاما

سنتوش کے بغیر کاما کا ناش نہیں ہوتا اور کاما کے مٹے بغیر کبھی سپنے میں بھی سکھ نہیں ہو سکتا۔ اور شری رام جی کے بھجن بغیر کامنائیں کبھی نہیں مٹ سکتیں جیسے کہ پرتھوی کے بغیر پیڑ نہیں اُگتا ہے۔

بنو بگیان کہ سمتا آوے۔ کوؤ اوکاس کہ نبھ بنو پاوے
شردھا بنا دھرم نہیں ہوئی۔ بنو مہی گندھ کہ پاوے کوئی

تتو گیان کے بنا کیا کبھی بھید بھاؤ مٹ کر سمتا آ سکتی ہے؟ آکاش کے بنا کیا کوئی اوکاش (خلا) پا سکتا ہے؟ شردھا کے بغیر کوئی گندھ پا سکتا ہے۔

بنو تپ تیج کہ کر بستارا۔ جل بنو رس کہ ہوئے سنسارا
سیل کہ مل بنو بدھ سیوکائی۔ جمے بنو تیج نہ روپ گوسائیں

تپ کے بغیر کبھی تیج بڑھ سکتا ہے؟ بدھیوانوں کی سیوا بغیر کیا سداچار پراپت ہو سکتا ہے؟ ہے سوامی! جیسے بنا تیج کے روپ نہیں ہوتا ہے (روپ کا ادھشٹاتری دیوتا اگنی ہے۔ اگنی تتو کے بغیر سنسار میں روپ نہیں رہ سکتا)

نج سکھ بنو من ہوئے کہ تھیرا۔ پرس کہ ہوئے بہین سمیرا
کونیؤ سدھی کہ بنو بسواسا۔ بنو ہری بھجن نہ بھوبھے ناسا

آتم سکھ کے بغیر من نہیں ٹھہرتا۔ وایو تتو کے بغیر سپرش (چھونا) نہیں ہو سکتا۔ وشواس اور شردھا کے بغیر کوئی سدھی نہیں ہو سکتی اور شری ہری کے بھجن کے بغیر جنم مرن روپی سنسار کے بھے کا ناش نہیں ہو سکتا۔

بنو بسواس بھگتی نہیں تہی بنو دروہیں نہ رام
رام کرپا بنو سپنے ہوں جیو نہ لہہ بشرام

وشواس (شردھا) کے بغیر بھگتی نہیں ہوتی بھگتی کے بغیر شری رام جی پرسن نہیں ہوتے اور شری رام جی کی کرپا کے بغیر جیو سپنے میں بھی شانتی نہیں پاتا۔

اس بچار متی دھیر تج کُترک سنسے سکل

بھجہو رام رگھو د پر کرونا کر سُندر سُکھد

ہے وِبُدھ بدھی ! آپ وچار کر سب تنتکائیں اور کُترک فضول واد وواد کو چھوڑ کر دیا ندھان سُندر اور سُکھ دینے والے شری رگھو ویر جی کا بھجن کیجئے ۔

نِج متی سرِس ناتھ میں گائی ، پربھو پرتاپ مہما کھگ رائی
کہیو نہ کچھ کر جُگتی بسیشی ۔ یہ سب میں نِج نینہی دیکھی

ہے سوامی ! میں نے اپنے بدھی کے مطابق پربھو شری رام جی کے پرتاپ اور مہما کا گان کیا ہے ہے پنچھی راج ! میں نے سب کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھا ہوا ہے کہا ہے ۔ میں نے کوئی بات دلیل بازی سے بڑھا چڑھا کر نہیں کی ہے

مہما نام روپ گُن گاتھا ۔ سکل امِت اننت رگھوناتھا
نِج نِج متی مُنی ہری گُن گاوہیں نِگم سیش سِو پار نہ پاوہیں

شری رگھوناتھ جی کی مہما ، نام ، روپ اور گنوں کی کتھا سبھی اننت اور اتھاہ ہے مُنی لوگ اپنی اپنی بدھی کے مطابق شری ہری کا گُن گان کرتے ہیں ۔ وید شیش اور شِو جی بھی اُن کا پار نہیں پا سکتے ۔

تمہہ ہی آدی کھگ مسک پرجنتا ۔ نبھ اڑاہیں نہیں پاوہیں انتا
تِمِ رگھوپتی مہما اوگاہا ۔ تات کبہوں کوؤ پاو کی تھاہا

آپ سے لے کر مچھر تک جتنے پنچھی آکاش میں اُڑتے ہیں ۔ اُن میں سے کوئی بھی آکاش کا انت نہیں پا سکتا ۔ اسی پرکار ہے تات ! شری رگھوناتھ جی کی مہما اتھاہ ہے ۔ کیا کبھی کوئی اس کی تھاہ پا سکتا ہے ۔

رام کام ست کوٹی سبھگ تن ۔ دُرگا کوٹی امِت اری مردن
سکر کوٹی ست سرِس بلاسا ۔ نبھ ست کوٹی امِت اوکاسا

شری رام جی کا شریر اربوں کامدیوؤں کے سمان سُندر ہے وہ اننت کوٹی دُرگا دیوی کے سمان دشمنوں کا ناش کرنے والے ہیں ۔ اربوں اندریوں کے سمان ان کا بھوگ ایشوریہ ہے ۔ اربوں آکاش کے برابر شری رام جی کا پھیلاؤ ہے ۔

مرُت کوٹی ست بِپُل بل ، رَبی ست کوٹی پرکاس
سسی ست کوٹی سُسیتل سمن سکل بھو تراس

اربوں پون دیو کے سمان اُن میں مہان بل ہے اربوں سوریہ دیو کے سمان اُن کا پرکاش ہے ۔ اربوں چندرماؤں کے سمان وہ شیتل اور سنسار کے سارے بھے کا ناش کرنے والے ہیں ۔

کال کوٹی ست سرِس اتی دُستر دُرگ دُرنت
دھوم کیتو ست کوٹی سم دُرادھرس بھگونت

اربوں کال کے سمان وہ مہا کٹھن ، دُرگم ( دشوار گزار ) اور مہا پرچنڈ ہیں ۔ وہ بھگوان اربوں پُچھل تاروں کے سمان بھینکر ہیں ۔

پربھو اگادھ ست کوٹی پتالا ۔ سمن کوٹی ست سرِس کرالا
تیرتھ امِت کوٹی سم پاون ۔ نام اکھِل اگھ پوگ ناسون

اربوں پاتال کے سمان پربھو اتھاہ ہیں ۔ اربوں یم راج کے سمان بھیانک ہیں ۔ اننت کوٹی تیرتھوں کے سمان وہ پوتر کرنے والے ہیں اُن کا نام سمپورن پاپوں کے سموہ کا ناش کرنے والا ہے ۔

ہِم گِری کوٹی اچل رگھوبیرا ۔ سِندھو کوٹی ست سم گمبھیرا
کام دھینو ست کوٹی سماںا ۔ سکل کام دائک بھگوانا

شری رگھوبیر جی کروڑوں ہمالیہ پربت کے سمان اچل ہیں وہ اربوں سمندروں کے سمان گہرے ہیں بھگوان اربوں کام دھینو کے سمان سب من چاہے پدارتھوں کے دینے والے ہیں ۔

سارد کوٹی امِت چتُرائی ۔ بِدھی ست کوٹی سرشٹی نپُنائی
بِشنو کوٹی سم پالن کرتا ۔ رُدر کوٹی ست سم سنگھرتا

وہ اننت کوٹی سرسوتی کے سمان چتر ہیں ۔ اربوں برہما کے سمان سرشٹی کی رچنا کرنے میں ماہر ہیں ۔ اور اربوں رُدر کے سمان سرشٹی کی پرلے کرنے والے ہیں ۔

دھند کوٹی ست سم دھنواتا ۔ مایا کوٹی پرپنچ نِدھاتا

بھار دھرن ست کوٹ اہیسا۔ نردھی نرم پر بھو جگدیسا

وہ اربوں شیش ناگوں کے سمان دھیرتاوان ہیں۔ کروڑوں مایا کے سمان سرشٹی کے خزانے ہیں شیش جی سے بھی کروڑ گنا دھرتی کا بھار اٹھانے والے ہیں۔ وہ پربھو جگدیشور سبھی باتوں میں اسیم (غیر محدود) اور لاثانی ہیں۔

نروپم نہ اپما آن رام سمان رام نگم کہے
جِمِ کوٹِ ست کھدیوت سم روی کہت اتی لگھتا لہے

ایہی بھانت نج نج متی بلاس منیس ہری ہی بکھانہیں
پربھو بھاوگاہک اتی کرپال سپریم سن سکھ مانہیں

شری رام جی بے مثال ہیں۔ ان کو دنیا کی کسی بھی وستو سے تشبیہہ نہیں دی جاسکتی۔ وید کہتے ہیں کہ وہ اپنی مثال آپ ہی ہیں دنیا کی کسی بھی بڑی سے بڑی وستو کو کروڑوں اربوں گنا کر کے بھی بھگوان کی مہما کا بیان کرنا ایک طرح سے اس کا گھٹاؤ کرنے کے لئے برا ہے جیسے اربوں جگنوؤں کے سمان سورج کو کہنے سے سورج کی بڑائی نہیں بلکہ الٹی ہانی ہے۔ اسی پرکار اپنی اپنی بدھی کے وکاس (بڑھاؤ) کے انوسار منیشور لوگ شری ہری کا ورنن کرتے ہیں۔ پربھو اسے اپنا گھٹاؤ جان کر بھی کرودھ نہیں کرتے بلکہ وہ اس ورنن کو پریم کے ساتھ سن کر سکھ مانتے ہیں، کیونکہ وہ تو شردھا کے بھوکے ہیں۔

رام امت گن ساگر تھاہ کہ پاوے کوئے
سنتہہ سن جس کچھ سنہوں تمہہ سنائیوں سوئے

شری رام چندر جی اتھاہ گنوں کے سمندر ہیں۔ اُن کا پار کوئی نہیں پاسکتا۔ ہے سنتوں، مہاتماؤں سے میں نے جو کچھ سنا ہے، وہ ہی میں نے آپ کو کہہ سنایا ہے۔

بھاو بسیہ بھگوان سکھ ندھان کرونا بھون
تج ممتا مد مان بھجیئے سدا سیتا رون

سکھ کے بھنڈار اور دیا کے بھگوان شری رام جی پریم کے وش میں ہیں۔ اس لئے اہنکار، ممتا اور مان کا تیاگ کر کے سدا شری سیتا پتی رام جی کا ہی بھجن کرنا چاہیئے۔

سن بھشنڈی کے بچن سہائے۔ ہرشت کھگ پتی پنکھ پھلائے
نین نیر من اتی ہرشانا۔ شری رگھوپتی پرتاپ اُر آنا

کاک بھشنڈی کے سندر سہاؤنے بچنوں کو سن کر پنچھی راج گرڑ جی نے پرسن ہو کر اپنے پر پھیلا لئے۔ اُن کی آنکھوں میں پریم اور آنند کے آنسو اُمڈ آئے۔ من بہت ہی پرسن ہو گیا۔ انہوں نے شری رگھوناتھ جی کے پرتاپ کو ہردے میں دھارن کیا۔

پاچھل موہ سمجھ پچھتانا۔ برہم انادی منج کر مانا
پنی پنی کاگ چرن سر ناوا۔ جان رام سم پریم بڑھاوا

وہ اپنے پچھلے موہ کو یاد کر کے پچھتائے کہ میں نے انادی برہم کو منش کر کے مانا تھا۔ بار بار کاک بھشنڈی جی کے چرنوں میں سر نوایا اور انہیں شری رام کے سمان جان کر اُن سے پریم بڑھایا اور بولے۔

گرو بن بھو ندھی ترے نہ کوئی۔ جوں برنچی سنکر سم ہوئی
سنسے سرپ گرسیو موہی تاتا۔ دکھد لہر کترک بہو براتا

گورو کے بنا کوئی سنسار ساگر سے نہیں تر سکتا۔ بھلے ہی وہ برہمن اور شو جی کے سمان ہی کیوں نہ ہو۔ ہے تات! مجھے سنشے روپی سانپ نے کاٹ کھایا تھا۔ اُس کی دنش نے بہت سی کترک روپی زہریلی دکھدائیک لہریں اٹھتی رہیں۔

تو سروپ گارڑ رگھونائک۔ موہی جیایو جن سکھ دائک
تو پرساد مم موہ ناسا۔ رام رہسیہ انوپم جانا

آپ گاروڑی سرپ (دنش اتارنے والا) ہیں جن کو بھگتوں کو سکھ دینے والا شری رگھوناتھ جی نے میرے پرانوں کی رکھشا کرنے میں بھیجا۔ آپ کی کرپا سے میرے سارے بھرم کا ناش ہو گیا ہے اور میں نے شری رام جی کی بے مثال مہما کے بھید کو جان لیا ہے۔

تاہی پرسنس بیدھ بدھی سیس تائے کر جور
بچن بنیت سپریم مردو بولیو گرڑ بہور

کاک بھشنڈی جی کی گرڑ جی نے بہت طرح سے تعریف کی پھر سر نوا کر اور ہاتھ جوڑ کر پریم کے ساتھ بنتی کر کے اتی مدھر بچن بولے۔

پربھو اپنے اگیان تے پوچھوں سوامی توہی
کرپا سندھو سادر کہہ جان داس نج موہی

ہے پربھو! ہے سوامی! میں اپنے اگیان کے کارن آپ سے پوچھتا ہوں۔ ہے کرپا کے سمندر! آپ مجھے اپنا سیوک جان کر پریم پوروک کہئے۔

تمہہ سرگیہ تگیہ تم پارا۔ سمتی سوسیل سرل آچارا
گیان برتی بگیان نواسا۔ رگھوناتھ کے تمہہ پریہ داسا

آپ سب کچھ جاننے والے ہیں۔ تتو دیتا ہیں۔ اور اگیان سے پرے ہیں۔ اتم بدھی والے وسوشیل اور سرل آچار والے ہیں۔ گیان.. ویراگیہ اور تتو گیان کے سفیدار ہیں اور شری رگھوناتھ جی کے پیارے سیوک ہیں۔

کارن کون دیہہ یہ پائی۔ تات سکل موہی کہہو بجھائی
رام چرت سر سندر سوامی۔ پایہو کہاں کہہو نبھ گامی

پھر کس کارن وش آپ نے کوے کا شریر پایا؟ ہے تات! سب کچھ سمجھا کر کہئے۔ ہے سوامی! ہے آکاش میں اڑنے والے! یہ سندر رام چرت مانس آپ نے کہاں سے پایا۔ سو کہئے۔

ناتھ سنا میں اس سو پاہیں۔ مہا پرلے ہوں ناس تو ناہیں
مدھا بچن نہیں ایسور کہئی۔ سوؤ مورے من سنسیہ اہی

ہے ناتھ! میں نے شو جی مہاراج سے سنا ہے کہ مہا پرلے میں بھی آپ کا ناش نہیں ہوتا۔ شو جی کے یہ بچن کبھی جھوٹے نہیں ہو سکتے۔ اس لئے میرے من میں سندیہہ ہے کہ

اگ جگ جیو ناگ نر دیوا۔ ناتھ سکل جگ کال کلیوا
انڈ کٹاہ امت لے کاری۔ کال سدا درتکرم بھاری

ناگ، نر اور دیوتا آدک جتنے بھی چر چین جیو ہیں۔ اور دیوتا آدک جتنے بھی لوگ ہیں، وہ سب موت کا نوالہ ہیں بے شمار برہمانڈوں کا نگراں کرنے والا کال بڑا ہی وکرال ہے۔ اس کے پنجے سے کوئی بھی نہیں چھوٹا

تمہہ نہ بیاپت کال اتی کرال کارن کون
موہی سو کہہو کرپال گیان پربھاو کہ جوگ بل

اے پربھو! اتنا بھیانک کال بھی آپ پر کچھ پربھاؤ نہیں ڈال سکتا اس کا کارن ہے؟ ہے کرپالو! مجھے بتلائیے یہ گیان کا پربھاؤ ہے یا یوگ کا بل ہے؟

پربھو تو آشرم آئے موہ بھرم بھاگ
کارن کرن سو ناتھ سب کہہو سہت انوراگ

ہے پربھو! آپ کے آشرم میں آتے ہی میرا سب موہ اور بھرم.. بھاگ گیا۔ اس کا کیا کارن ہے۔ ہے ناتھ! یہ سب پریم کے ساتھ کہئے۔

گرڑ گرا سن ہرشیو کاگا۔ بولیو اما پرم انوراگا
دھنیہ دھنیہ تو متی ارگاری۔ پرسن تمہار موہی اتی پیاری

شو جی کہتے ہیں۔ ہے پاربتی! گرڑ جی کی بانی سن کر کاگ بھشنڈی جی بڑے پرسن ہوئے اور بڑے پریم سے کہنے لگے ہے سانپوں کے دشمن گرڑ جی دھنیہ ہے۔ آپ کی بدھی دھنیہ ہے۔ آپ کے پرشن (سوال) مجھے بہت پیارے لگے ہیں۔

سن تو پرسن سپریم سہائی۔ بہت جنم کے سدھ موہی آئی
سب نج کتھا کہوں میں گائی۔ تات سنہو سادر من لائی

آپ کے سندر پریم بھرے پرشنوں کو سن کر مجھے اپنے بہت سے پہلے جنموں کی یاد آ گئی ہے۔ میں آپ کو وستار سے اپنے سب جنموں کی کتھا کہتا ہوں ہے تات! آشرد والے من لگا کر سنئے!

جپ تپ مکھ سم دم برت دانا۔ برت بیبک جوگ بگیانا
سب کر پھل رگھوپتی پد پریما۔ تیہی بنو کوؤ نہ پاوے چھیما

انیک جپ، تپ، یگیہ، شم دم (من اور اندریوں کا نگرہ) برت دان ویراگیہ، گیان وچار، یوگ، آتم تتو کا گیان ان سب کا پھل شری رگھوناتھ جی کے چرنار بندوں میں پریم ہوتا ہے۔ اس کے بغیر کوئی کلیان نہیں پا سکتا۔

ایہیں تن رام بھگتی میں پائی۔ تاتے موہی ممتا ادھکائی
جیہیں تیں کچھ نج سوارتھ ہوئی۔ تیہی پر ممتا کرسب کوئی

میں نے اسی کوّے کے شریر میں رام جی کی بھگتی پائی ہے۔ اس لئے مجھے اس دیہہ پر بڑی ممتا ہے۔ جس سے اپنا کچھ مطلب ہو۔ اس پر سبھی ممتا کرتے ہیں۔

پنّگاری اس نیتی شرُتی سمّت سجّن کہہیں
اَتی نیچ سن پریتی کریے جان نج پرم ہت

ہے سانپوں کے دشمن گرڑ جی! ویدوں میں ایسی نیتی ہے اور مہاتما پرش بھی کہتے ہیں کہ اپنا پرم ہت جان کر نیچ سے بھی پریم کرے

پاٹ کیٹ تیں ہوئے تیہی تیں پاٹمبر رُچر
کرم پالے سب کوئی پرم اپاون پران سم

ریشم کیڑے سے بنتا ہے۔ اُس ریشم سے سندر ریشمی کپڑے بنتے ہیں اسی لئے ہی اُس مہا گندے ریشم کے کیڑے کو بھی سب کوئی پرانوں کے سمان پالتے ہیں۔

سوارتھ سانچ جیو کہیں ایہا۔ من کرم بچن رام پد نیہا
سوئی پاون سوئی سبھگ سریرا۔ جو تن پائے بھجیے رگھوبیرا

جیو کے لئے سچا سوارتھ یہی ہے کہ من، کرم، بچن سے اُس کی شری رام جی کے چرنوں میں پریتی ہو۔ وُہی شریر سندر اور پرم پوتر ہے جس شریر کو پا کر شری رام جی کا بھجن کیا جائے۔

رام بمکھ لہہ بدھی سم دیہی۔ کبی کوبد نہ پرسنہیں تیہی
رام بھگتی ایہیں تن اُر جامی۔ تاتے موہی پرم پریہ سوامی

شری رام جی سے بمکھ ہو کر برہما جیسا سندر شریر بھی دھارن کر لیا جائے تو بھی کوی اور ودوان لوگ اس کی تعریف نہیں کرتے۔ اس کاگ شریر میں ہی میرے ہردے میں رام بھگتی پیدا ہوئی ہے اس لئے ہی ہے سوامی! یہ دیہہ مجھے پرم پریہ ہے۔

تجیوں نہ تن اِچھا مرنا۔ تن بنو بید بھجن نہیں برنا
پرتھم موہ موہی بہت بگوُوا۔ رام بمکھ سُکھ کبہوں نہ سووا

میرا مرنا میری اپنی اچھا پر ہے۔ میں اس لئے اپنا شریر نہیں چھوڑتا کہ وید بیان کرتے ہیں کہ شریر کے بغیر بھجن نہیں ہو سکتا۔ پہلے موہ نے میری بُری طرح سے بربادی کی تھی۔ شری رام جی سے بمکھ ہو کر مجھے کبھی آرام سے سونا نصیب نہیں ہوا۔

نانا جنم کرم پنی نانا۔ کیے جوگ جپ تپ مکھ دانا
کوَن جون جنمیوں جنہہ ناہیں۔ میں کھگیس بھرم بھرم جگ ماہیں

میں نے بے شمار جنم پائے اور بھانت بھانت کے یوگ، جپ تپ، یگیہ دان آدی کرم کئے۔ ہے گرڑ جی! دنیا میں ایسی کون سی یونی ہے جس میں میں نے اس آواگون کے چکر میں گھومتے ہوئے جنم نہ لیا ہو۔

دیکھیوں کرِ سب کرم گوسائیں۔ سُکھی نہ بھئیوں ابہیں کی نائیں
سُدھ موہی ناتھ جنم بہو کیری۔ سو پرساد متی موہ نہ گھیری

ہے سوامی! میں نے کرم کرکے دیکھ لئے۔ اس کاگ شریر کی طرح میں نے کسی یونی میں بھی کبھی سُکھ نہیں پایا۔ ہے ناتھ مجھے اپنے بہت سے پوروجنموں کی یاد ہے۔ کیونکہ شری شو جی کی کرپا سے میری بدھی کو موہ نے نہیں گھیرا۔

پرتھم جنم کے چرت اب کہوں سُنہوں بہگیس
سُن پربھو پد رتی اُپجے جا میں مٹہیں کلیس

ہے پنچھی راج! سُنیے، اب میں اپنے پوروجنم کے حالات کہتا ہوں جنہیں سن کر آپ کی پربھو کے چرنوں میں پریتی بڑھے گی جس پریتی سے کہ سب کلیش مٹ جاتے ہیں۔

پوُرب کلپ ایک پربھو جگ کلجگ مل مُول

نرارُو تاری ادھرم رت سکل نگم برتی کول

ہے پرتھوا ایودھیا پوری کے ایک کلپ میں پاپوں کی جڑ کلجگ نامی ایک یگ تھا جس میں سب استری پرش ادھرم سے پریتی کرنے والے اور ویدوں کے دروہی (مخالف) تھے۔

تیہیں کلجگ کوسل پُر جائی جنمت بھئیوں شودر تن پائی
سوسیوک من کرم اُر بانی۔ آن دیو نندک ابھیمانی

اس کلجگ میں میں ایودھیا پوری میں جاکر شودر کے شریر میں جنما میں من بچن اور کرم سے شوجی کا سیوک تھا۔ اور اُن کے علاوہ دوسرے دیوتاؤں کی نندا کرنے والا ابھیمانی منش تھا۔

دھن مدمت پرم باچالا۔ اگر بدھی اُر دمبھ بِسالا
جدپی رہیوں رگھوپتی رجدھانی۔ تدپی نہ کچھ مہاتم جانی

میں دھن کے نشہ میں بدمست اور بہت ہی بکواسی تھا۔ میری بدھی نا سمجھ تھی اور میرے ہردے میں بڑا بھاری پاکھنڈ تھا۔ اگرچہ میں شری رگھوناتھ جی کی راجدھانی میں رہتا تھا تو بھی اُس یونی میں میں نے اُن کی مہما کو کچھ بھی نہیں سمجھا۔

اب جانا میں اودھ پربھاوا۔ نگماگم پُران اس گاوا
کونہوں جنم اودھ بس جوئی۔ رام پرائن سو پر ہوئی

اب میں نے ایودھیا پوری کے پربھاؤ کو جانا ہے۔ وید شاستر اور پرانوں نے ایسا گایا ہے کہ جو جیو کسی بھی یونی میں ایودھیا پوری میں رہے گا وہ ضرور ہی شری رام جی کا بھگت ہو جائے گا۔

اودھ پربھاو جان تب پرانی۔ جب اُر بسہیں رام دھنو پانی
سو کلی کال کٹھن اُر گاری۔ پاپ پرائن سب نر ناری

اودھ کا پربھاؤ پرانی تبھی جانتا ہے جب ہاتھوں میں دھنش دھارن کرنے والے شری رام جی اُس کے ہردے میں بستے ہیں۔ ہے گروجی! وہ کلجگ بڑا کٹھن تھا۔ اس میں سبھی نر ناری پاپوں میں لین رہتے تھے۔

کلی مل گرسے دھرم سب لُپت بھئے سدگرنتھ
دمبھن نج متی کلپ کر پرگٹ کئے بہہ پنتھ

کلجگ کے پاپوں نے سب دھرموں کا ناش کر دیا۔ وید آدی سدگرنتھ سب چھپ گئے، پاکھنڈی، چالاک لوگوں نے اپنی منو کلپنا سے بہت پنتھ پرگٹ کر دیئے۔

بھئے لوگ سب موہ بس لوبھ گرسے سبھ کرم
سنو ہری جان گیان ندھی کہوں کچھک کلی دھرم

سب لوگ اگیان میں اندھے ہو گئے۔ لالچ نے سب شبھ کرموں کا ناش کر دیا۔ ہے گیان کے بھنڈار شری ہری کے واہن گروجی! میں کلجگ کے کچھ دھرم کہتا ہوں۔

برن دھرم نہیں آشرم چاری۔ شُرتی برودھ رت سب نر ناری
دوج شرتی بیچک بھوپ پرجاسن۔ کوؤ نہیں مان نگم انوساسن

کلجگ میں نہ ورن دھرم ہی رہتا ہے اور نہ برہمچریہ آدی چاروں آشرم ہی رہتے ہیں۔ سب استری پرش ویدوں کی مخالفت کرنے میں لگے رہتے تھے۔ برہمن ویدوں کو بیچنے والے اور راجہ پرجا کو ہڑپ کرنے والے ہوتے ہیں۔ کوئی بھی وید مریادا کو نہیں مانتا۔

مارگ سوئی جا کہہ جوئی بھاوا۔ پنڈت سوئی جو گال بجاوا
متھیا آرنبھ دمبھ رت جوئی۔ تا کہہ سنت کہے سب کوئی

جو جس کو اچھا لگے وہی مارگ ہے۔ جو بڑھ چڑھ کر شیخی بگھارے وہی پنڈت ہے جو متھیا آڈمبر رچتا ہے اور پاکھنڈ کرنے میں لگا رہتا ہے اُس کو ہی سب کوئی سنت کہتے ہیں۔

سوئی سیان جو پر دھن ہاری۔ جو کر دمبھ سو بڑ اچاری
جو کہہ جھوٹ مسخری جانا۔ کلجگ سوئی گن ونت بکھانا

جو پرایا دھن ہڑپ کر جائے وُہی چتر مانا جاتا ہے۔ جو جھوٹ بولتا ہے اور دوسروں کا مذاق اُڑاتا ہے۔ کلجگ میں وُہی گنوان سمجھا جاتا ہے

چوپائی

نراچار جو شرتی پتھ تیاگی، کلجگ سوئی گیانی سو براگی
جاکیں نکھ ارو جٹا بسالا، سوئی تاپس پرسدھ کلی کالا

کلجگ میں جو وید مارگ کا تیاگ کرکے بے عمل ہوکر نکمّے بیٹھے رہتے ہیں وہی گیانی اور ویراگیہ وان پرش سمجھے جاتے ہیں۔ جس کے لمبے لمبے ناخن اور بڑی بڑی جٹا ئیں ہیں، کلجگ میں وہی تپسوی کہلاتے ہیں۔

اسبھ بیش بھوشن دھریں بھچھا بھچھ جے کھائیں
تیئی جوگی تیئی سدّھ نر پوجیہ تے کلجگ ماہیں

جو امنگل بھیس اور امنگل بھوشن (زیور یعنی امنگل آدی) دھارن کرتے ہیں، اور کھانے کے لائق اور کھانے کے نالائق سب چیزیں ہڑپ کر جاتے ہیں۔ وہی یوگی اور سدّھ کہلاتے ہیں اور کلجگ میں ایسے پرشوں کا مان اور پوجا ہوتی ہے۔

جے اپکاری چار تنہہ کر گورو مانیہ تیئی
من، کرم، بچن لبار تیئی بکتا کلی کال مُہنہ

برائی یا اپکار کرنا ہی جن کا شیوہ ہے۔ ان کی ہی بڑی عزت ہوتی ہے اور وہی لوگ عزت کے لائق مانے جاتے ہیں۔ جو من، بچن، کرم سے جھوٹ بولنے والے ہیں وہی کلجگ میں اچھے مقرر سمجھے جاتے ہیں۔

ناری بیس نر سکل گوسائیں۔ ناچہیں نٹ مرکٹ کی نائیں
شودر دوجنہہ اپدیسہیں گیانا۔ میلی جنیو لیہیں کدانا

سب گوسائیں یعنی مرد زن مرید ہوتے ہیں اور بازیگر کے بندر کی طرح عورتوں کے اشارے پر ناچتے ہیں۔ برہمنوں کو شودر گیان اپدیش کرتے ہیں اور گلے میں جنیو ڈال کر دان کو دان لیتے ہیں

سب نر کام لوبھ رت کرودھی۔ دیو بپر شرتی سنت برودھی
گن مندر سندر پتی تیاگی۔ بھجہیں ناری پر پُرش ابھاگی

سبھی پرش کام اور لالچ میں اندھے اور کرودھی ہوتے ہیں۔ دیوتا، برہمن، وید اور سنت مہاتماؤں کے مخالف ہوتے ہیں۔ بدنصیب استریاں گنوں کے گھر سندر پتی کو چھوڑ کر دوسرے پرشوں کا چنتن کرتی ہیں۔

سوبھاگنیں بھوشن ہینا۔ بدھونہہ کے سنگار نبینا
گر سِش بدھر اندھ کا لیکھا۔ ایک نہ سنئے ایک نہیں دیکھا

سہاگن استریاں بنا سنگار کے رہتی ہیں۔ اور بدھوائیں نت نئے سنگار کرتی ہیں، گرو اور شش کا اندھے بہرے کا سا حساب ہوتا ہے گرو تو وید شاستروں کو نہ جاننے کے کارن گیان چکشو سے رہت اندھا ہوتا ہے اور چیلا شردھا سے رہت ہونے کے کارن گرو کی کسی بات پر کان ہی نہیں دیتا۔ اس لئے وہ بہرہ ہے۔

ہرے شِشیہ دھن سوک نہ ہرئی۔ سو گُر گھور نرک مُہنہ پرئی
مات پتا بالکنہہ بولاوہیں۔ اُدر بھرے سوئی دھرم سکھاویں

جو گرو اپنے چیلے کا دھن تو ہڑپ کر لیتا ہے لیکن اس کے ہردے کے سنتاپ کو اپدیش سے دور نہ کرے۔ وہ گرو گھور نرک میں گرتا ہے ماتا پتا اپنے بچوں کو بلا کر وہی دھرم اپدیش دیتے ہیں جس سے کہ پیٹ بھرے (ارتھات پیٹ بھرنا ہی دھرم ہے ایک ماتر اسی کی یہ دھرم سکھلاتے ہیں)

برہم گیان بنو ناری نر کہہیں نہ دوسری بات
کوڑی لاگ لوبھ بس کرہیں بپر گر گھات

سب استری پرش برہم گیانی ہیں۔ وہ برہم گیان کے بنا دوسری کوئی بات تو نہیں کرتے لیکن عمل ان کا ایسا ہے کہ لالچ میں اندھے ہوکر کچھ کوڑی کے لئے برہمن اور گرو کو مار ڈالتے ہیں

بادہیں شودر دوجنہہ سن ہم تمہہ تے کچھ گھاٹ
جانے برہم سو بپر بر آنکھ دکھاویں ڈاٹ

شودر برہمنوں سے سخت مباحثہ کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہم تم سے کس بات میں کم ہیں۔ جو برہم کو جانتا ہے وہی اُتم برہمن ہے۔ ارتھات انہیں کوئی تتو گیان تو ہوتا نہیں۔ زبانی جمع خرچ کر کے کچھ ادھر ادھر کے شلوک لے کر اپنے آپ کو برہم گیانی کہلاتے ہیں ودیا کھیان میں بھر کر کہتے ہیں۔ کہ ہم برہم گیان جانتے ہیں اس لئے ہم برہمن

ہیں) اپنا ڈانٹ ڈپٹ کرتے ہوئے ... دکھلاتے ہیں ۔

پرتریا لمپٹ کپٹ بیلنے ۔ موہ زردہ ممتا لیبٹا نے

تیبیٔ اکھیبد بادی گیانی نر ۔ دیکھایں جرتر کلجگ کر

جو پرائی استری کے موہ میں آسکت، کپٹ کرنے میں ماہر اور اگیان زدلیش (دو سروں سے نفرت) اور ممتا میں ڈوبے ہوئے ہیں وُہ ہی منش اکھیبد وادی گیانی (وحدت کا پرچار کرنے والے) مانے جاتے ہیں ۔ میں نے اس کلجگ نامی یگ میں یہ چرتر دیکھا

آپ گئے اور تنہو گھاہیں ۔ جے کہنہ ست مارگ پرتی پاہیں

کلپ کلپ بھر ایک ایک نرکا ۔ پرہیں جے دُو دُتنہیں شرتی کرترکا

آپ تو نو د گئے گزرے ہو گئے ہیں ۔ پر تو جو کہیں ست مارگ پر چلتے ہیں وہ اُن کو بھی نشٹ کر دیتے ہیں ۔ جو ترک کر کے وید وں کی نندا کرتے ہیں ۔ وہ لوگ کلپ کلپ بھر ایک ایک نرک میں پڑے رہتے ہیں ۔

جے برن ادھم تیلی کمہارا ۔ سو پچ کرات کول کلوارا

ناری موئی گرہ سمپتی ناسی ۔ مونڈ مُنڈائے ہو ہیں سنیاسی

تیلی کمہار، چنڈال، بھیل، کول اور کلوار وغیرہ چھوٹے ورن کے لوگ استری کے مرنے پر یا اندوختہ ہو جانے پر سر منڈا کر سنیاسی ہو جاتے ہیں ۔

تے بپر نہہ سن آپ پجاویں ۔ اُبھے لوک نج ہاتھ نشاویں

بپر نر چھر لولپ کامی ۔ نراچار سٹھ برشیلی سوامی

وہ برہمنوں سے اپنی پوجا کرواتے ہیں ۔ لوک اور پرلوک کو اپنے ہاتھوں سے ہی نشٹ کرتے ہیں ۔ کلجگ کے برہمن ان پڑھ لوبھی، کامی اور بے عمل ہوتے ہیں اور مورکھ اور نیچ جاتی کی پاپی استری کے پتی ہوتے ہیں ۔

سو در کرہیں جپ تپ برت نانا ۔ بیٹھ بر آسن کہیں پُرانا

سب نر کلپت کرہیں آچارا ، جائے برن انیتی اپارا

شودر طرح طرح کے جپ تپ اور برت کرتے ہیں ۔ اتم آسن پر بیٹھ کر پران پڑھتے ہیں ۔ سب منش من مانا آچرن کرتے ہیں ۔ کلجگ کی ایسی اپار

انیتی (ادھرم) کا ورنن نہیں کیا جا سکتا ۔

بھئے برن سنکر کلی بھن سیتو سب لوگ

کرہیں پاپ پاوہیں دکھ بھئے رج سوک بیوگ

کلجگ میں سب لوگ ورن سنکر (حرام کی اولاد) اور وید مریادا سے الگ ہو گئے ہیں ۔ وہ پاپ کرتے ہیں اور ان کے نتیجے کے طور پر دکھ، روگ، شوک اور پیاری وستوؤں سے جدائی پاتے ہیں ۔

شرتی سمّت ہری بھگتی پتھ سنجت برتی ببیک

تیہیں نہ چلہیں نر موہ بس کلپہیں پنتھ انیک

ویدوں میں کہا ہوا ویراگیہ اور گیان سے یکت جو ایشور بھگتی کا مارگ ہے ۔ اگیانی منش اس مارگ پر تو چلتے نہیں اور طرح طرح کے نئے مت متانتروں کی کلپنا کیا کرتے ہیں ۔

بہُ دام سنوارہیں دھام جتی ۔ بشیا ہر لینہہ نہ رہی برتی

تپسی دھن ونت دردر گرہی ۔ کلی کوتک تات نہ جات کہی

سنیاسی لوگ بہت دھن خرچ کر کے گھر سجاتے ہیں ۔ اُن میں ویراگیہ نہیں رہا ، اسے وشیوں نے چھین لیا ہے ۔ تپسوی لوگ تو کلجگ میں دھن وان ہیں اور گرہستی لوگ کنگال ہیں ۔ ہے تات! کلجگ کی عجیب لیلا کچھ کہی نہیں جاتی

کل ونتی نکارہیں ناری ستی ۔ گرہ آنہیں چیری نبیری گتی

سُت مانہیں مات پتا تب لوں ۔ ابلانن دیکھ نہیں جب لوں

کل ونتی اور ستی استری کو پرش گھر سے نکال دیتے ہیں اور شرم و حیا کو چھوڑ کر داسی کو گھر میں ڈال لیتے ہیں ۔ پتر ماتا پتا کو تبھی تک مانتے ہیں جب تک کہ استری (زوجہ، بیوی) کی شکل نہیں دیکھی ۔

سسراری پیاری لگی جب تیں ۔ رپو روپ کٹمب بھئے تب تیں

نرپ پاپ پرائن دھرم نہیں ۔ کر دنڈ بڈمب پرجا نتہیں

جب سے سسرال سے پیار بڑھا ۔ تب سے کٹمبی دشمن روپ ہو گئے ۔ راجے پاپ آچاری ہو گئے ۔ اُن میں دھرم نہیں رہا ۔ وہ پرجا کو نت آئے دن ستاتے ہیں اور اُن کی ہنسی اُڑاتے ہیں ۔

دھن ونت کلین ملین اپی۔ دوج چنہہ جنیؤ اگھار تپی
نہیں مان پران نہ بیدہی جو۔ ہری سیوک سنت سہی کلی سو

دھنوان خاندانی مانے جاتے ہیں خواہ وہ مہا نیچ ہوں۔ براہمنوں کی پہچان صرف جنیو ماتر ہی رہ گیا ہے۔ اور ننگے بدن تپسویوں کی پہچان رہ گئی ہے جو وید اور پرانوں کو نہیں مانتے، کلیگ میں وہ ہی ایشور بھگت اور سچے مہاتما کہلاتے ہیں۔

کبی برند ادار دنی نہ سنی۔ گن دوشک برات نہ کوپی گنی
کلی بارہیں بار دکال پرے۔ بنو ان دکھی سب لوگ مرے

شاعر لوگوں کے تو گروہ کے گروہ ہو گئے۔ پر داتا لوگوں کی کہیں آواز کہیں سنائی نہیں دیتی۔ گنوں میں دوش لگانے والے تو بہت ہیں۔ پر گنوان کوئی بھی نہیں ہے۔ کلیگ میں بار بار قحط پڑتا ہے اور سب لوگ ان کے بنا دکھی ہو کر پران چھوڑتے ہیں۔

سنو کھگیس کلی کپٹ ہٹھ دمبھ دویش پاکھنڈ
مان موہ مار آدی مد بیاپ رہے برہمنڈ

ہے پکشی راج گرڑ! سنئے۔ کلیگ میں کپٹ ہٹھ، منمانا چاری، حسد، پاکھنڈ، مان، موہ، اہنکار اور کام کرودھ آدی درگنوں سے برہمانڈ چھا گیا

۱۰۰ الف تامس دہرم کرہیں نر جپ تپ برت مکھ دان
دیو نہ برسہیں دھرنی بئے نہ جامہیں دھان

سب لوگ جپ، تپ، برت، یگیہ اور دان تامسی بھاؤ سے کرتے ہیں۔ دیوتا پرتھوی پر جل نہیں برساتے اور لویا ہوا اناج پیدا نہیں ہوتا۔

ابلا کچ بھوشن بھور چھدھا۔ دھن ہین دکھی ممتا بہدھا
سکھ چاہیں موڑھ نہ دھرم رتا۔ متی تھوری کٹھوری نہ کوملتا

کلیگ میں استریوں کا شرنگار ایک ماتر بال ہی رہ گئے ہیں اور کوئی زیور نہیں رہا۔ ان کا پیٹ کبھی نہیں بھرتا۔ وہ دھن سے خالی ہیں اور بہت طرح کی ممتا کے کارن دکھ اٹھاتی ہیں۔ وہ مورکھ سکھ چاہتی ہیں لیکن دھرم میں پریتی نہیں رکھتیں۔ ان کی بدھی بہت تھوڑی ہے سبھاؤ کٹھور ہے۔ نرمی نام کو نہیں۔

نر پیڑت روگ نہ بھوگ کہیں۔ ابھیمان برودھ اکارن ہیں
لگھو جیون سنبت پنچ دسا۔ کلپانت نہ ناس گمان اسا

روگ سے منش دکھی ہیں۔ سکھ کا نام و نشان نہیں ملتا۔ بغیر کارن کے ہی ابھیمان اور ورودھ (دشمنی) کرتے ہیں۔ پانچ دس برس کا (چند سالوں کا) تھوڑا سا جیون ہے اور گھمنڈ اتنا بڑھا ہوا ہے مانو پرلے کال میں بھی ان کا ناش نہیں ہوگا (پنچ دسا کا ارتھ پچاس سال بھی ہو سکتا ہے یعنی پچاس سال تھوڑی سی عمر ہے ایسا ارتھ ہوگا۔ پر تو بھاؤ ارتھ میں کوئی انتر نہیں ہے)

کلی کال بہال کئے منجا۔ نہیں مانت کو انجا تنجا
نہیں توش بچار نہ سیتلتا۔ سب جاتی کجاتی بھئے مگتا

کلیگ نے سب لوگوں کو بے حال کر دیا ہے نہ کوئی بہن کو مانتا ہے نہ بیٹی کو۔ لوگوں میں نہ تو صبر ہے نہ گیان ہے اور نہ ہی من میں شانتی ہے۔ ذات اور بے ذات سب مانگنے والے ہی ہو گئے۔

ارشا پروشا چھر لولپتا۔ بھر پور رہی سمتا بگتا
سب لوگ بیوگ بسوک ہئے۔ برن آشرم دھرم اچار گئے

حسد، سخت کلامی اور لالچ سنسار میں چھا گئے ہیں۔ سمتا (سب کو برابر سمجھنا۔ ادار درشٹی) چلی گئی ہے۔ سب لوگ ویوگ اور بے حد شوک سے مرے پڑے ہیں۔ ورن آشرم دھرم سمبندھی سب آچار مٹ گئے

دم دان دیا نہیں جانپنی۔ جڑتا پربنچتا اتی گھنی
تن پوشک ناری نرا سگرے۔ پر نندک جے جگ مو بگرے

دم (اندریوں پر قابو پاتا) دان۔ دیا اور سمجھداری کسی میں نہیں رہی۔ مورکھپن اور دوسروں کو ٹھگنا یہ بہت ہی بڑھ گیا ہے۔ استری اور پرش سارا وقت شریر کے پالن پوشن (ارتھات پیٹ کے دھندوں میں) ہی لگاتے ہیں۔ دوسروں کی نندا کرنے والوں کا ہی سنسار میں بول بالا ہے۔

سنو بیال اراتی کال کلی مل اوگن آگار

**گنُو بہت کلجگ کر ہِیو پر پاس نِستار**

ہے سانپوں کے دشمن گرُڑجی! سُننے کلجگ پاپ اور اوگنوں کا گھر ہے لیکن اس کلجگ میں ایک بڑا بھاری گنُ بھی ہے۔ وہ گنُ یہ ہے کہ اِس کلجگ میں بغیر کسی محنت کے سنسار بندھن سے مُکتی مل سکتی ہے۔

**کِرت جگ تریتا دواپر پوُجا مکھ ارُو جوگ**
**جو گتی ہوئے سو کلی ہری نام تے پاوہیں لوگ**

ست یُگ، تریتا اور دواپر میں جو اُتم گتی پوُجا یگیہ اور یوگ سادھنوں سے مِلتی ہے۔ وہی اُتم گتی کلجگ میں صرف بھگوان کا نام سمرن سے ہی لوگ پا جاتے ہیں۔

**کرت جگ سب جوگی بگیانی۔ کرِ ہری دھیان ترہیں بھو پرانی**
**تریتا بِبدھ جگیہ نر کرہیں۔ پربھوہی سمرپ کرم بھو ترہیں**

ست یُگ میں سب یوگی اور اُتم دیتا ہوتے ہیں۔ اس یُگ میں بھگوان کا دھیان کرکے سب پرانی سنسار ساگر سے تر جاتے ہیں۔ تریتا یُگ میں لوگ طرح طرح کے یگیہ کرتے ہیں۔ اور اُن کو پربھو کے ارپن کرکے سنسار ساگر سے پار ہو جاتے ہیں۔

**دواپر کرِ رگھو پتی پد پوُجا۔ نر بھو ترہیں اُپائے نہ دوُجا**
**کلجگ کیول ہری گنُ گاہا۔ گاوت نر پاوہیں بھو تھاہا**

دواپر میں لوگ شری رگھوناتھ جی کے چرنوں کی پوُجا کرکے سنسار ساگر سے پار ہو جاتے ہیں۔ دوسرا کوئی اُپائے نہیں ہے اور کلجگ میں تو صرف شری رگھوناتھ کے گنوں کی کتھاؤں کا گان کرنے سے ہی من سنسار ساگر کا پار پا جاتے ہیں۔

**کلجگ جوگ نہ جگیہ نہ گیانا۔ ایک آدھار رام گنُ گانا**
**سب بھروس تج جو بھج رام ہی۔ پریم سمیت گاو گن گرام ہی**

کلجگ میں نہ تو یوگ ہے نہ یگیہ ہے اور نہ ہی گیان ہے شری رام جی کے گنُ گان کا ہی ایک مانو سہارا ہے۔ سب بھروسوں کو چھوڑ کر ایک مانو جو شری رام جی کا بھجن کرتا ہے اور پریم کے ساتھ اُن کے گن گنوں کا گان کرتا ہے۔

**سوئی بھو تر کچھ سنسیہ ناہیں۔ نام پرتاپ پرگٹ کلی ماہیں**
**کلی کر ایک پنیت پرتاپا۔ مانس پنیہ ہوہیں نہیں پاپا**

وہی بھو ساگر سے تر جاتا ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کلجگ میں نام کی مہما پرگٹ ہے اور کلجگ میں ایک پوتر بڑائی اور بھی ہے وہ یہ کہ منش من میں اگر پنیہ کرموں کا چنتنیہ کرتا ہے تو اس کا اُسے شبھ پھل مِلتا ہے لیکن اگر پاپ کرموں کا چنتن کرتا ہے تو اُسے پاپ نہیں لگتا (ارتھات مانسِک پنُ تو ہوتا ہے لیکن مانسک پاپ نہیں ہوتا)

**کلجگ سم جگ آن نہیں جوں نر کر بِسواس**
**گائے رام گنُ گن بِمل بھو تر بنہیں پرپاس**

اگر منش وشواس کرے تو کلجگ کے سمان دوسرا کوئی بھی یُگ نہیں کیونکہ اس یُگ میں شری رام جی کے نرمل گنوں کا گان کرنے سے ہی سنسار ساگر ترا جاتا ہے اور یوگ، تپ آدی کٹھن سادھن نہیں کرنے پڑتے۔

**پرگٹ چار پد دھرم کے کلی مہنہ ایک پردھان**
**جین کین بِدھی دینہے دان کرے کلیان**

سنتیہ، دیا، تپ اور دان دھرم کے چار چرن پرسِدھ ہیں جن میں کلجگ میں ایک دان روُپی چرن ہی پردھان ہے۔ خواہ وہ کسی طرح کیا جائے۔ دان کلیان ہی کرتا ہے۔

**نِت جگ دھرم ہوہیں سب کیرے۔ ہردے رام مایا کے پریرے**
**سِدھ ستو سمتا بگیانا۔ کرت پربھاو پرسن من جانا**

شری رام جی کی مایا کی پریرنا سے سب کے ہردے میں سبھی یگوں کے دھرم نِت ہوتے رہتے ہیں۔ شدھ ستوگن، سمتا کلیان اور من کا پرسنّ ہونا یہ ست یُگ کا پربھاؤ جانے۔

**ستو بہت رج کچھ رتی کرما۔ سب بِدھی سکھ تریتا کر دھرما**

بہہ بیج سولپ پنتھ کچھ آہ، رہ ودا پرد ہرم ہرش بھے پالنس

ستوگن کی زیادتی ہو، کچھ رجوگن بھی شامل ہو اور کچھ تموگن بھی ملا ہوا ہو۔ من میں آنند بھی ہو اور اس آنند کے چھن جانے کا ڈر بھی ہو۔ یہ دواپر کا دہرم ہے۔

تامس بہت رجوگن تھورا۔ کلی پربھاؤ برودھ چہنہ اورا

بُدھ جگ دہرم جان من ماہیں۔ تج ادہرم رتی دہرم کراہیں

تموگن بہت ہو، رجوگن تھوڑا ہو، چاروں طرف دیر، ورودھ پھیلا ہوا ہو۔ تو اسے کلیگ کا پربھاؤ سمجھنا چاہیئے۔ بدھیمان لوگ ہر ایک یگ کے الگ الگ دہرموں کو من میں پہچان کر ادہرم کا تیاگ کرتے ہیں اور دہرم سے پریم کرتے ہیں۔

کال دہرم نہیں بیاپہیں تاہی۔ رگھوپتی چرن پریتی اتی جاہی

نٹ کرت بکٹ کپٹ کھگ رایا۔ نٹ سیوکہی نہ بیاپے مایا

... جن کا شری رگھوناتھ جی کے چرنوں میں بے حد پریم ہے اس پر ان یگوں کے دھرموں کا پربھاؤ نہیں پڑتا ہے۔ پکشی راج! بازیگر کا کیا ہوا ... (جادوگری) اندرجال، دیسا ہی کٹھن ہوتا ہے لیکن وہ دیکھنے والوں پر ہی پربھاؤ ڈالتا ہے۔ بازیگر کے اپنے سیوک پر وہ بازیگر کی جادوگری کوئی اثر نہیں ڈالتی۔

ہری مایا کرت دوش گن بنو ہری بھجن نہ جاہیں

بھجئے رام تج کام سب اس بچار من ماہیں

ویسے ہی شری ہری جی کی مایا کے رچائے ہوئے گن اور دوش ہری بھجن کے بغیر دور نہیں ہوتے۔ من میں ایسا وچار کر کے سب کامناؤں کو چھوڑ کر سچے ہردے سے شری رام جی کا بھجن کرنا چاہیئے

تیہں کلی کال برش بہہ بسیؤں اودھ بہگیس

پریو دکال بپتی بس تب میں گیؤں بدیس

ہے پکشی راج گرڑ! میں اس کلجگ میں بہت سال ایودھیا میں رہا۔ ایک بار سخت قحط پڑ گیا۔ تب میں مصیبت کا مارا کسی دوسرے دیش کو چلا گیا۔

گیؤں اجینی سنو اُرگاری۔ دین ملین دردر دکھاری

گئیں کال کچھ سمپتی پائی۔ تہہ پنی کریؤں سمبھو سیوکائی

ہے سانپوں کے دشمن گرڑ جی! سنیئے میں لاچار اداس کنگال اور دکھی ہو کر اُجین نگری میں آیا۔ کچھ وقت گزر جانے کے بعد کچھ دولت پائی۔ وہاں پھر میں وہی شری شو جی مہاراج کی سیوا کرنے لگا۔

بپر ایک بیدک سو پوجا۔ کرے سدا تیہی کاج نہ دوجا

پرم سادھو پرمارتھ بندک۔ سمبھو اپاسک نہیں ہری نندک

وہاں ایک ویدریتی انوسار شو جی کی پوجا کرنے والے برہمن رہتے تھے۔ انہیں شو پوجا کے بغیر اور کوئی کام نہیں تھا۔ وہ بہت ہی نیک اور پرمارتھ ... شو جی کے ... تھے لیکن ... ہری کی نندا کرنے والے نہ تھے۔

تیہی سیوؤں میں کپٹ سمیتا۔ دُوج دیال اتی نیتی نکیتا۔

باہج نمر دیکھ موہی سائیں۔ بپر پڑھاو پتر کی نیائیں

میں کپٹ کے ساتھ اس برہمن کی سیوا کرتا تھا۔ برہمن بڑے ہی رحمدل اور نیتی کے گھر تھے۔ ہے سوامی! بظاہر طور پر میری سیوا اور نیتی کو دیکھ کر وہ مجھے اپنے بیٹے کی طرح پیار سے پڑھاتے تھے۔

سمبھو منتر موہی دوج بر دینہا۔ سبھ اپدیس بِبدھ بدھی کینہا

جپؤں منتر سو مندر جائی۔ ہردے دمبھ اہم اتی ادھیکائی

ان برہمن سریشٹھ نے مجھ کو شری شو جی کا منتر دیا اور بہت طرح سے نیک اپدیش کیا۔ میں شو مندر میں جا کر منتر جپتا۔ میرے انتہ کرن میں پاکھنڈ اور اہنکار بڑھ گیا۔

میں کھل مل سنکل متی نیچ جاتی بس موہ

ہری جن دوج دیکھیں جرئیوں کرئیوں بشنو کر دروہ

میں دشٹ پاپوں سے بھری ہوئی بدھی والا نیچ جاتی موہ کے وش ہوا شری ہری کے بھگتوں کو دیکھ کر حسد کے مارے جلا کرتا اور وشنو ...

چھوڑنے نہیں دیتے اور میں باؤ رکھتا۔

گرُ ٹت موہی پر لو دلا دُکھت دیکھ آچرن، مم
موہی اتیکھے ائی کرہ دلا دمیدہ ہی نیتی کی سکھاونی

گرو جی ہر روز مجھے اچھی طرح سے سمجھاتے تھے۔ وہ میرے آچرن کو دیکھ کر بے حد دکھی تھے۔ مجھے ان کی نصیحت پر بڑا غصہ آتا تھا۔ پاکھنڈی پرش کو اپنا کبھی دھرم اُپدیش اچھا لگتا ہے۔

ایک بار گرُ لیہنہ لولائی۔ موہی نیتی بہُہ سکھات سکھائی
سو سیوا کر پھل ست سوئی۔ ایرل بھگتی رام پد ہوئی

ایک بار گرو جی نے مجھے بُلا لیا۔ اور بہت طرح سے دھرم اُپدیش کیا اور کہا ہے بیٹا! شو جی کی سیوا کا پھل ایک مات یہی ہے کہ شری رام جی کے چرنوں میں گوڑھ بھگتی ہو۔

رام ہی بھجہیں نات سِو دھاتا۔ نر پامر کے کیتک با تا
جاسُ چرن اج سِو انُوراگی۔ تاسُ دروہ سُکھ چہسی بھاگی

بے تات! بیچارے نیچ پرانی کی تو بات ہی کیا ہے شری رام جی کا بھجن تو شو جی اور برہما جی تک کرتے ہیں جن کے چرنوں کے شو جی اور برہما جی اپاسک ہیں ہے بدنصیب! انُ سے دیر کر کے سُکھ چاہتا ہے

ہر کہُنہ ہری سیوک گرُ کہیو۔ سُن کھگ ناتھ ہردہ مم دہیو
ادھم جاتی میں بِدیا پائیں۔ بھئیوں جتھا اہی دودھ پیائیں

ہے پکھشی راج! گرو جی کے مکھ سے یہ بات سُن کر کہ شو جی شری ہر کے سیوک ہیں۔ میرا کلیجہ جل اٹھا۔ میں نیچ جاتی کا وِدیا پڑھ کر ایسا ہو گیا تھا، جیسے دودھ پلانے سے سانپ اور زہریلا ہو جاتا ہے۔

ابی مانی کُٹل کبھاگیہ کجاتی۔ گرُ کر دروہ کرئیوں دن راتی
اتی دیال گرُ سولیش کرودھا۔ پنی پنی موہی سکھاد سُبودھا

ابھیمانی، کُٹل، بدقسمت اور بد ذات میں رات دن گرو جی سے کینہ رکھتا۔ گرو جی ایسے دیالو تھے کہ وہ مجھ پر ذرا بھی کرودھ نہ کرتے تھے اور بار بار مجھے اچھی نصیحت کر کے سمجھاتے تھے

جیہی تے نیچ بڑائی پاوا۔ سو پرتھمہیں ہت تاہی نساوا
دھوم انل سمبھو سُنو بھائی۔ تیہی بجھاو گھن پدوی پائی

نیچ منش جس سے بڑائی پاتا ہے وہ سب سے پہلے ہی اسی کو برباد کر دیتا ہے۔ بے بھائی! سُنئے، آگ سے پیدا ہوا دھواں بادل کا مرتبہ پا کر اُسی آگ کو بجھاتا ہے۔

رج مگ پری نرادر رہئی۔ سب کر پد پرہار نت سہئی
مرت اُڑا و پرتھم تیہی بھرئی۔ پنی نرپ نین کرٹہنہ پرئی

دھول راہ میں بے عزت پڑی رہتی ہے اور سب کے پاؤں کی مار کو ہر روز سہتی ہے جب ہوا اُسے اڑاتی ہے تو سب سے پہلے وہ ہوا گرد آلود کر دیتی ہے اور پھر راجاؤں کی آنکھوں اور تاج پر پڑتی ہے۔

سُنو کھگ پتی اس سمجھ پرسنگا۔ بُدھ نہیں کرہیں ادھم کر سنگا
کبی کوبِد گاوہیں اس نیتی۔ کھل سن کلہہ نہ بھل نہیں پریتی

ہے پکھشی راج! گرو جی! سُنئے! ان سب باتوں پر وچار کر کے بُدھیمان لوگ نیچ لوگوں کا سنگ نہیں کرتے۔ شاعر اور پنڈت لوگ ایسی نیتی کہتے ہیں کہ دُشٹ کے ساتھ نہ تو لڑائی جھگڑا ہی اچھا ہوتا ہے اور نہ پریم کرنا ہی اچھا ہے

اداسین نت رہیئے گوسائیں۔ کھل پریہریے سوان کی نائیں
میں کھل ہردہ کپٹ کٹلائی۔ گرُ ہت کہے نہ موہی سوہائی

ہے گوسائیں! اس سے تو سدا اداسین ہی رہنا چاہئے۔ دُشٹ کو کتے کی طرح دُور سے ہی تیاگ دینا چاہئے۔ میں دُشٹ تھا، میرے ہردے میں کپٹ اور کٹلتا بھری تھی، اس لئے اگرچہ گرو جی مجھے میری بھلائی کے لئے ہی نصیحت کرتے کرتے تھے لیکن وہ مجھے اچھی نہیں لگتی تھی۔

ایک بار ہر مندر جپت رہئوں سِو نام
گرُ آئیو ابھیمان تے اُٹھ نہیں کینہہ پرنام

ایک بار میں شو مندر میں شو جی کے نام کا سمرن کر رہا تھا کہ اتنے میں گرو جی وہاں آئے۔ لیکن ابھیمان کے مارے میں نے اُٹھ کر گرو جی کو پرنام نہ کیا۔

سودیال نہیں کہیو کچھ اُر نہ روش لوابیں
اتی اگھ گرا پاپ نتا سہہ نہیں سکے ہیں

گروجی دیالو تھے۔ اس لئے انہوں نے نہ تو کچھ کہا اور نہ ہی ان کے ہردے میں انتس ماتر بھی کرودھ تھا۔ پر گروجی کے اپمان کے اس مہاپاپ کو شوجی سہہ نہ سکے۔

مندر ماجھ بھئی نبھ بانی۔ رے ہت بھاگیہ اگیہ ابھیانی
جدپی تو گر کیں نہیں کرودھا۔ اتی کرپال چت سمیک بودھا
تدپی ساپ سٹھ دیہوں توہی۔ نیتی برودھ سوہائے نہ موہی
جوں نہیں دنڈ کروں کھل توری۔ بھرشٹ ہوئے شرتی مارگ موری

مندر میں آکاش بانی ہوئی۔ ارے بدقسمت مورکھ ابھیانی! اگرچہ تیرے گورو کو تیری اس کرتوت پر کرودھ نہیں ہے، وہ بیحد دیالو ہیں۔ اور یتھارتھ گیان وان ہیں۔ تو بھی اے مورکھ! تجھ کو میں شراپ دونگا کیونکہ دھرم مریادا کا ورودھ مجھے منظور نہیں ہے۔ اے دشٹ اگر میں تجھے سزا نہ دوں تو میرا ویدک مارگ بھرشٹ ہو جائیگا۔

جے سٹھ گر سن اِرشا کرہیں۔ رورو نرک کوٹ جگ پرہیں
تری جگ جونی پنی دھرہیں سر برا۔ ایت جنم پاوہیں پیرا

جو مورکھ گرو سے کینہ رکھتے ہیں وہ کروڑوں یگوں تک رورو نرک میں پڑے رہتے ہیں۔ پھر وہاں سے نکل کر وہ پشو پنچھی آدک تریگ یونیوں میں دیہہ دھارن کرتے ہیں۔ اور دس ہزار جنموں تک دکھ بھوگتے رہتے ہیں۔

بیٹھ رہیسی اجگر اِو پاپی۔ سرپ ہوہی کھل مل متی بیاپی
مہا بٹپ کوٹر مہنہ جائی۔ رہو ادھم ادھم ادھ گتی پائی

ارے پاپی! تو گرو کے سامنے اژدہے کی طرح بیٹھا رہا رے دشٹ! تیری بدھی پر سانپ کے سبھاؤ نے غلبہ پا لیا ہے، اس لئے تو سانپ ہو جا۔ ارے مہا نیچ! تو سانپ کی نیچ یونی کو پا کر کسی بڑے بھاری درخت کی کھوہ میں جا رہ

ہاہا کار کینہہ گر دارُن سن سِو ساپ
کمپت موہی بلوک اتی اُر اپجا پرتاپ

شوجی کے اس بھیانک شراپ کو سن کر گروجی ہاہاکار کرنے لگے مجھے کانپتا ہوا دیکھ کر ان کے ہردے میں بیحد کلپنا پڑھا۔

کر ڈنڈوت سپریم دُوِج سِو سمکھ کر جور
بِنے کرت گدگد سور سمجھِ گھور گتی مور

پریم کے ساتھ ڈنڈوت کر کے وہ برہمن شری شوجی مہاراج کے سامنے ہاتھ جوڑ کر میری بھیانک گتی کو وچار کر گدگد بانی سے بنتی (پرارتھنا) کرنے لگے۔

نمامیشمیشان نروان روپم۔ وبھم ویاپکم برہم وید سوروپم
نجم نرگنم نروکلپم نریہم۔ چداکاشم آکاش واسم بھجے اہم

ہے مکتی روپ، ویاپک، برہم اور وید سروپ ایشان دشا کے انیود اور سب کے مالک شری مہادیوجی! میں آپ کو نمسکار کرتا ہوں آپ سوئمبھو (از خود پیدا) ہیں۔ نرگن ہیں۔ نروکلپ (بھید رہت) اچھا رہت، چدانند سروپ آکاش ہیں۔ آپ.. آکاش میں بھی دیاپک ہیں۔ آپ کو میں بھجتا ہوں۔

نراکارم اونکار مولم تریم۔ گرا گیان گوتیتم ایشم گریشم
کرالم مہاکال کالم کرپالم۔ گناگار سنسار پارم نتو اہم

نراکار، اونکار کے مول، تینوں گنوں سے پرے، بانی گیان اور اندریوں سے پرے کیلاش کے سوامی، وکرال (بھیانک) مہاکال کے بھی کال، کرپالو، گنوں کے گھر، سنسار سے پرے آپ ایشور کو میں نمسکار کرتا ہوں۔

تشار ادر سنکاش گورم گمبھیرم۔ منوبھوت کوٹی پربھا شری شریرم
سپھرن مولی کلولنی چارو گنگا۔ لسد بھال بال اندو کنٹھے بھجنگا

جو ہمالیہ پربت کے سمان گورے رنگ کے اور گمبھیر ہیں جن کے شریر میں کروڑوں کامدیوؤں کی چمک دمک ہے جن کے سر پر سندر ندی

گنگا جی براجتی ہیں ۔ جن کی پیشانی پر بال چندرما (دوج کا چندرما) شوبھا پا رہا ہے ۔ اور گلے میں سانپوں کے ہار ہیں۔

چلت کنڈلم بھرو سنیترم وشالم ۔ پرسنّ آننم نیل کنٹھم دیالم
مرگ آدھیش چرم امبرم منڈمالم ۔ پریم شنکرم سرونا تھم بھجامی

جن کے کانوں میں کنڈل جھول رہے ہیں ۔ بھویں سندر ہیں اور بڑی بڑی آنکھیں ہیں ۔ جو پرسنّ مکھ ، نیل کنٹھ اور دیالو ہیں ۔ شیر کے چمڑے کے کپڑے اور منڈمالا پہنے ہوئے ہیں ۔ ان سب کے پیارے اور سب کے ایشور شری شنکر جی کو میں بھجتا ہوں ۔

پرچنڈم پرکرشٹم پرگلبھم پریشم ۔ اکھنڈم اجم بھانو کوٹی پرکاشم
ترے شول نرمولنم شول پانم ۔ بھجے ہم بھوانی پتم بھاؤ گمیم

رودر روپ ، اتم ، تیجسوی ، پرمیشور ، اکھنڈ ، اجنما ، کروڑوں سورجوں کے سمان پرکاش مان تینوں پرکار کے سنتاپ کو جڑ سے اکھاڑنے والے ترشول ہاتھوں میں دھارن کئے ، شرودھا اور سچے پریم سے ملنے والے پاربتی جی کے پتی شری شنکر جی مہاراج کو میں بھجتا ہوں ۔

کلا تیت کلیان کلپانت کاری ۔ سدا سجن آنند داتا پراری
چدانند سندوہ موہا پہاری ۔ پرسید پرسید پربھو منمتھاری

کلاؤں سے پرے ، کلیان کرنے والے ، پرلے کرنے والے نیک پرشوں کو سدا سکھ دینے والے ۔ تریپر کے شترو ، سچدانند گھن ، موہ کا ناش کرنے والے اور من کو متھن کرنے والے کام دیو کے شترو ، شری مہا دیو جی مجھ پر پرسن ہو جائیے ۔ پرسن ہو جائیے ۔

نہ یاودامانا تھ پادارو ندم ۔ بھجنتیہ لوکے پرے وا نرانام
نہ تاوت سکھم شانتی سنتاپ ناشم ۔ پرسید پربھو سرو بھوتا دھی واسم

جب تک آپ پاربتی جی کے پتی کے چرنوں کملوں کو منش نہیں بھجتے تب تک انہیں لوک اور پرلوک میں نہ تو سکھ اور شانتی ہی ملتی ہے اور نہ ان کے کلیشوں کا ناش ہوتا ہے ۔ ہے سب جیووں کے ہردے میں نواس کرنے والے پربھو! مجھ پر پرسن ہو جائیے ۔

چوپائی

نہ جاتامی یوگم جپم نیو پوجام ۔ نتواہم سدا سرودا شمبھو تبھیم
جرا جنم دکھو گھ تاتپیمانم ۔ پربھو پاہی آپن نمامی ایش شمبھو

میں نہ تو یوگ جانتا ہوں نہ جپ ہی جانتا ہوں اور نہ پوجا ہی جانتا ہوں ۔ ہے شمبھو! میں تو سدا ہی آپ کو نمسکار کرتا ہوں ۔ ہے پربھو! بڑھاپے اور جنم کے دکھ سمہ سے تپتے ہوئے مجھ دین دکھی کی رکشا کیجئے ۔ ہے ایشور! ہے شمبھو! میں آپ کو نمسکار کرتا ہوں ۔

رودراشٹکم دم پروکتم دوپرین ہرتوشئے
یے پٹھنتی نرا بھکتیا تیشام شمبھو پرسید تی

بھگوان رودر (شنکر) کی پرشنسا کے لئے یہ آٹھ چھند براہمن کے گرو ویدنے کہے ہیں ۔ جو منش بھکتی بھاؤ سے اسے پڑھتے ہیں ۔ ان پر بھگوان شمبھو پرسن ہوتے ہیں

سن بنتی سرگیہ سو دیکھ بپرانو راگ
پنی مندر نبھ بانی بھئی دوج بر بر ماگ

سروگیہ شو جی مہاراج نے براہمن کی بنتی سنی اور اس کے سچے پریم کو دیکھا تب مندر میں آکاش بانی ہوئی کہ ہے اتم براہمن .. ور دان مانگو۔

جوں پرسن پربھو مو پر ناتھ دین پر نیہہ
نج پد بھگتی دیئی پربھو پنی دوسر بردیہو

براہمن نے کہا ہے پربھو! اگر آپ مجھ پر پرسن ہیں اور مجھ دین پر آپ کا پریم ہے ۔ تو ہے ناتھ! پہلے اپنے چرنوں کی بھگتی دے کر پھر دوسرا وردان دیجئے ۔

تو مایا بس جیو جڑ سنتت پھرے بھلان
تیہی پر کرودھ نہ کریئے پربھو کرپا ندھو بھگوان

ہے پربھو آپ کی مایا کے وش ہو کر یہ جڑ جیو سدا بھولا بھٹکا پھرتا ہے ۔ ہے کرپا ساگر بھگوان! اس پر کرودھ نہ کیجئے ۔

شنکر دین دیال اب ایہی پر ہوہو کرپال

سراپ الو گرہ ہوئے جیہیں ناتھ تھوریہیں کال

ہے دینبدھو کرپال بھگوان شنکر جی! اب اس پر کرپا کیجئے جس سے ناتھ! تھوڑے ہی وقت میں شراپ والے پرکھاؤ سے یہ چھوٹ جائے

ایہی کر ہوئے پرم کلیانا۔ سوئی کرہو اب کرپا ندھانا
بپر گرا سن پر ہت سیانی۔ ایوم استو اتی بھئی نبھ بانی

ہے کرپا ندھان! اب آپ وہی کچھ کیجئے جس سے اس کا پرم کلیان ہو۔ دوسروں کی بھلائی کرنے والے ان سیانوں کے پرکار برہمن کے بچن سن کر پھر آکاش وانی ہوئی "ایسا ہی ہو"

جدپی کینہہ ایہیں دارن پاپا۔ میں پنی دینہہ کوپ کرساپا
تدپی تمہار سادھتا دیکھی۔ کرہوں ایہی پر کرپا بیسیکھی

اگرچہ اس نے بڑا بھاری پاپ کیا ہے اور میں نے بھی کرودھ کے مارے اسے شراپ دیا ہے۔ تو بھی تمہاری نیکی کا خیال کرتے ہوئے میں اس پر بہت زیادہ کرپا کروں گا۔

چھما سیل جے پر اپکاری۔ تے دوج موہی پریہ جتھا کھراری
مور شراپ دوج بیرتھ نہ جائیہی۔ جنم سہس ادسیہ یہ پائیہی

ہے برہمن! جو لوگ کشما والے اور دوسروں کی بھلائی کرنے والے ہوتے ہیں۔ وہ مجھے کھر (ری) شری رام جی کے سمان پیارے ہوتے ہیں۔ اے برہمن! میرا شراپ ویرتھ نہیں جا سکتا۔ یہ ہزار جنم ضرور ہی پائے گا۔

جنمت مرت دسہہ دکھ ہوئی۔ ایہی سو لیسو نہیں بیاپ ہی سوئی
کونیوں جنم مٹے ہی نہیں گیانا۔ سن ہی سودر مم بچن پروانا

لیکن جنمتے اور مرتے وقت جو ناقابل برداشت دکھ ہوتا ہے اس کو وہ دکھ ذرا بھر بھی محسوس نہ ہو گا۔ اور نہ ہی کسی جنم میں اس کا گیان مٹے گا۔ ہے شودر! میرے پرمانک بچنوں کو سن۔

رگھوپتی پری جنم تو بھئیو۔ پنی تیں مم سیوا من دیئو

پرسی پر بھاؤ الو گرہ موریں۔ رام بھگتی اپجی ار توریں

ایک تو تیرا جنم شری رگھوناتھ جی کی نگری میں ہوا۔ پھر تو نے میری سیوا میں من لگایا۔ ایودھیا پوری کے پربھاؤ اور میری کرپا سے تیرے ہردے میں رام جی کے تئیں بھگتی پیدا ہو گی۔

سنو مم بچن ستیہ اب بھائی۔ ہری توشن برت دوج سیوکائی
اب جن کرہی بپر اپمانا۔ جانیسو سنت اننت سماتا

ہے بھائی! اب میری سچی بات سن۔ بھگوان کو پرسن کرنے کے لئے برہمنوں کی سیوا ہی سب سے اتم سادھن ہے۔ اب کبھی برہمنوں کی ہتک نہ کرنا۔ سنتوں کو اننت بھگوان کا ہی روپ سمجھنا۔

اندر کلس مم سول بسالا۔ کال دنڈ ہری چکر کرالا
جو انہہ کر مارا نہیں مرئی۔ بپر دروہ پاوک سو جرئی

اندر کے بجر اور میرے وشال ترشول، کال کے ڈنڈا اور شری ہری کے سدرشن چکر کے مارے بھی جو نہیں مرتا۔ وہ بھی برہمنوں سے دروہ کرنے کی اگنی میں دگدھ ہو جاتا ہے

اس بیبیک راکھیہو من ماہیں۔ تمہہ کہہ جگ درلبھ کچھ ناہیں
اوروا ایک آسش موری۔ اپرت ہت گتی ہوتہی توری

من میں ایسا وچار رکھنا، پھر تمہارے لئے دنیا میں کچھ بھی درلبھ نہیں ہو گا۔ میرا ایک اور بھی آشیرواد ہے کہ تجھے ہر جگہ ہی کامیابی ہو گی (اپرت ہت شبد کے دو ارتھ ہیں "اچے" اور "نہ رکا ہوا" اس واسطے یا تو یہ ارتھ ہو سکتا ہے کہ ہر جگہ تیری جے ہو گی یا یہ کہ تو ہر جگہ بے روک ٹوک جا سکیگا)

سن سو بچن ہرش گر اوم استو اتی بھاش
موہی پربودھ گئیو گرہ سمبھو چرن اُر راکھ

شیو جی کی اس آکاش وانی کو سن کر گرو جی مہاراج پرسن ہو گئے اور "ایسا ہی ہو" کہہ کر مجھے بہت سمجھا کر اور شیو جی کے چرنوں کا دھیان ہردے میں کرتے ہوئے اپنے گھر گئے۔

پیریت کال بندھ گری جائے سبھیو بن بیال
تنی پر پاس پنور ہت نخیوں گئیں کچھ کال

کال کی پرینا سے میں بندھیاچل میں جا کر سانپ بنا۔ پھر کچھ کال کے بنا کسی تکلیف کے میں نے وہ سانپ کا شریر چھوڑ دیا۔

جو تن دھر ہیوں تجیوں پنی انایاس ہری جان
جمے لو تیح پٹ پہرے نر یتھے پُران

ہے دشنا بھگوان کے داہن گرڑ جی ایں جو بھی شریر دھارن کرتا ہے بنا کسی کشٹ کے ویسے آسانی سے چھوڑ دیتا ہے جیسے منش پرانے کپڑے کو تیاگ دیتا ہے اور نئے کپڑے پہن لیتا ہے

سور اکھی شرتی نیتی ارد ئیں نہیں یادا کلیس
ایہی بدھی دھر ہیوں بید ہت گیان نہ گیو کھگیس

شو جی نے وید مریادا کی رکشا کی اور مجھے کوئی دکھ نہیں ہوا اس پرکار ہے پنچھی راج ! میں نے بہت سی یونیاں دھارن کیں لیکن میرا ہردے میں ہی گیان بنا رہا۔

تری جگ دیو نر جو تن دھر یعں تہنہ تہنہ رام بھجن انوسرئں
ایک سُول موہی بسر نہ کاؤ ۔ گرُو کر کومل سیل سبھاؤ

پشو پنچھی دیوتا یا منش جی یونی میں بھی میں گیا۔ اسی اسی شریر میں میں شری رام جی کا بھجن کرتا رہا۔ لیکن میرے ہردے میں یہ چبھن لگی رہی کہ کومل سوشیل سبھاؤ گرو کا میں نے اپمان کیا۔

چرم دیہہ دوج کے میں پائی ۔ سُر درلبھ پُران شرتی گائی
کھلیوں تہوں بالکہنہ میلا ۔ کرئیوں سکل رگھو نایک لیلا

میں نے آخری دیہہ برہمن کی پائی جسے دیوتا اور پُران درلبھ بتلاتے ہیں۔ میں اس برہمن شریر میں جب بالکوں میں مل کر کھیلتا تو شری رگھوناتھ جی کے ہی چرتر کیا کرتا۔

پرو ڈھ بھئیں موہی پتا پڑھادا ۔ سمجھوں سُنیوں گنیوں نہیں بھادا

من تے سکل باسنا بھاگی ۔ کیول رام چرن لے لاگی

میرے پتا جی سیانا ہونے پر مجھے پڑھانے لگے۔ میں سمجھتا سنتا اور وچارتا تو تھا۔ لیکن مجھے وہ پڑھائی اچھی نہیں لگتی تھی میرے من سے ساری واسنائیں بھاگ گئیں۔ صرف شری رام جی کے ہی چرنوں میں ہی لو لگ گئی۔

کہو کھگیس اس کون ابھاگی ۔ کھری سیو سُر دھینو ہی تیاگی
پریم مگن موہی کچھ نہ سوہائی ۔ ہاریو پتا پڑھائے پڑھائی

ہے پنچھی راج کہئیے۔ ایسا کون بدقسمت پرانی ہوگا جو کام دھینو کو چھوڑ کر گدھی کی سیوا کرے گا۔ پریم میں مگن ہونے کے کارن مجھے کوئی بھی بات اچھی نہ لگتی تھی۔ پتا جی پڑھا پڑھا کر ہار گئے

بھئے کال بس جب پتو ماتا ۔ بن گیو بھجن جن ترا تا
جہنہ جہنہ بپن منیشور پاوؤں ۔ آشرم جائی جائی سر ناوؤں

جب میرے پتا اور ماتا کی مرتیو ہو گئی۔ تب میں بھگتوں کے رکشک بھگوان شری رام جی کا بھجن کرنے کے لئے بن میں چلا گیا۔ جہاں جہاں بن میں میں منیشور کو پاتا۔ وہاں وہاں ان کے آشرموں میں جا کر سر جھکاتا۔

بوجھئیوں تنہہ ہی رام گُن گاہا ۔ کہہیں سُنیو ہرشت کھگ ناہا
سُنت پھریوں ہری گُن انوبادا ۔ اببیاہت گتی سمبھو پرسادا

ہے گرڑ جی ! ان سے میں شری رام جی کے گنوں کی کتھا میں پوچھتا۔ وہ سناتے اور میں پرسن ہو کر سنتا۔ اس پرکار میں سداسب جگہ .. شری ہری کے گنوں کی کتھائیں پوچھتا۔ وہ سناتے اور میں پرسن ہو کر سنتا۔ اس پرکار میں سداسب جگہ شری ہری کے گنوں کی .. بڑائی سنتا پھرتا۔ شو جی کی کرپا سے میں ہر جگہ بے روک ٹوک جا سکتا تھا۔

چھوٹی ترِی بدھ ایشنا گاڑھی ۔ ایک لالسا ار اتی باڑھی
رام چرن بارج جب دیکھوں ۔ تب نج جنم سپھل کر لیکھوں

میری دُھن۔ پُتر اور شہرت تینوں پرکار کی گھنی واسنا ئیں مٹ گئیں اور رہ رہے ہیں ایک ہی لالسا بے حد بڑھی ہوئی تھی۔ کہ جب شری رام جی کے چرن کملوں کو دیکھوں تب اپنے جنم کو سپھل سمجھ لوں۔

جیہی پوچھیوں سوئی مُنی اَس کہئی ایسور سرب بھوت مئے اہئی
نرگن مت نہیں موہی سوہائی۔ سگن برہم رتی اُر ادھکائی

جن سے میں پوچھتا وہ سب مُنی ایسا کہتے کہ ایشور سب جیوؤں میں ویاپک ہے سب دُنیا ایشور سروپ ہی ہے۔ یہ نرگن مت مجھے اچھا نہیں لگتا تھا۔ میرے ہردے میں تو سگن برہم کے تیئں بے حد پریم بڑھ گیا تھا۔

گُر کے بچن سُرتِ کرِ رام چرن مَن لاگ
رگھوپتی جس گاوت پھرئیوں چھن چھن نوا انوراگ

گرو کے بچن کو یاد کرکے میرا من شری رام جی کے چرنوں میں لگ گیا۔ میرے من میں چھن چھن میں پرکھو شری رام جی کے پریم کی نئی ترنگیں اُٹھتیں اور میں اُن کا سُندر لیلا کا گاتا پھرتا۔

میرُو سکھر بٹ چھایا مُنی لومس آسین
دیکھ چرن سِرُ نائیو بچن کہیوُ اتی دِین

میرو پربت کی چوٹی پر بڑ کے سائے تلے لومش نامی مُنی بیٹھے تھے۔ اُنہیں دیکھ کر میں نے اُن کے چرنوں میں سر جھکایا اور بڑی آدھینتا سے دین بچن کہے۔

سُن مم بچن بنیت مرِدُ مُنی کرپال کھگ راج
موہی سادر پوچھت بھئے دُوِج آیہو کیہی کاج

ہے پنچھی راج! میرے بے حد عاجزانہ اور مُلائمت بھرے بچن کو سُن کر کرپالو مُنی مجھ سے بڑے آدر کے ساتھ پوچھنے لگے۔ ہے برہمن آپ یہاں کس مطلب کے لئے آئے ہو؟

تب میں کہا کرِپا ندھی تمہہ سربگیہ سُجان
سگن برہم اورادھن موہی کہہُو بھگوان

تب میں نے کہا ہے کرپاندھان! آپ سب کچھ جاننے والے ہیں اور چتر ہیں ہے بھگوان! آپ مجھے سگن برہم کی آرادھنا کا اُپدیش کیجئے۔

تب مُنیس رگھوپتی گُن گاتھا۔ کہے کچھک سادر کھگ ناتھا
برہم گیان رت مُنی بگیانی۔ موہی پرم ادھیکاری جانی

لاگے کرن برہم اُپدیسا۔ اج ادویت اگن ہِردیسا
اکل انیہ انام اروپا۔ انو بھو گمیہ اکھنڈ انوپا

من گوتیت امل اناسی۔ نرِدکار نرودھی سُکھ راسی
سو تیں تاہی توہی نہیں بھیدا۔ باری بیچ اِو گاوہیں بیدا

تب ہے پنچھی راج! مُنیشور نے۔ مجھے شری رگھوناتھ جی کے گُنوں کی کچھ کتھائیں شردھا کے ساتھ کہہ سُنائیں پھر وہ برہم گیان میں لین تتو دنیا مُنی مجھے اُتم ادھیکاری جان کر برہم گیان کا اُپدیش کرنے لگے کہ وہ برہم اجنما، ادویت (واحد لا شریک) نرگن اور ہردے کا سوامی ہے۔ کلا اتیت (ارتھات کسی بھی بُدھی آدی کلا سے اُس کا پار نہیں پایا جا سکتا) کا منا رہت، نام رہت، روپ رہت یعنی نراکار، انو بھو سے جاننے یوگیہ، اکھنڈ اور بے مثال ہے وہ من اور اندریوں سے پرے ہے۔ نرمل اور اوناشی ہے۔ نرِوکار سیما رہت (غیر محدود) اور سُکھ کا گھر ہے وید ایسا کہتے ہیں۔ کہ ایک ماتر وہ برہم ہی تیری آتما ہیں جیسے سمندر اور اس کی لہریں کوئی بھید نہیں ویسے ہی تیری آتما اور برہم میں کوئی بھید نہیں تو آتم سروپ سے وہ برہم ہی ہے۔

پیدھ بھاتت مُنی سمجھاوا۔ نرگن مت مم ہِردے نہ آوا
پُنی میں کہیوں نائی پد سیسا۔ سگن اپاسن کہہُو مُنیسا

مُنیشور نے مجھے بہت طرح سے اُپدیش کر کے سمجھانا چاہا لیکن یہ نرگن مت میری سمجھ میں نہیں بیٹھا۔ میں نے پھر مُنی کے چرنوں میں سر جھکا کر کہا ہے مُنیشور! مجھے سگن برہم کی اُپاسنا کا اُپدیش کیجئے

رام بھگتی جل، مم من مینا، کمے بلگائی منئیں، پر بینا
سوئی اُپدیس کہو کردایا، نج نینہہ دیکھوں رگھورایا

میرا من شری رام جی کی بھگتی روپی جل کی مچھلی ہے، جسے چھڑ جینے پر ہی
پھر برہن کیسے اُن سے الگ ہو سکتا ہے۔ آپ کرپا کر کے مجھے وہی
اُپدیش کیجیے جس سے کہ میں شری رگھوناتھ جی کے درشن اپنی..
آنکھوں سے کر سکوں۔

بھر لوچن بلوک اودھیسا، تب سنہوں نرگن اُپدیسا
مُنی پُنی کہہ ہرِ کتھا انوپا، کھنڈ سگن مت اگن نردیا

پہلے اپنی آنکھوں سے جی بھر کر شری ایودھیا ناتھ کے درشن
کروں گا تب نرگن برہم کا اُپدیش سنوں گا۔ مُنی نے پھر بے مثال
ہری کتھا کہی اور سگن مت کا کھنڈن کر کے نرگن مت کا منڈن کیا۔

تب میں نرگن مت کر دوری، سگن نردپئوں کر ہٹھ بھوری
اُتر پرتی اُتر میں کینہا، مُنی تن بھئے کرودھ کے چینہا

تب میں نرگن مت کا کھنڈن کر کے سگن مت کا منڈن کرنے
لگا۔ میں نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ اس سے مُنی کے شریر میں
کرودھ کے چینہہ (نشانیاں) پیدا ہو گئے۔

سُنو پربھو بہت اوگیا کیئیں، اُپج کرودھ گیانن کے ہیئیں
اتی سنگھرشن جوں کر کوئی، انل پرگٹ چندن تے ہوئی

ہے پربھو! سنیئے، بار بار اپمان کرنے پر گیانیوں کے من
میں بھی کرودھ بڑھ آتا ہے۔ اگر کوئی چندن کی لکڑی کو بار بار
رگڑتا ہی جائے، تو اس سے بھی اگنی پرگٹ ہو جاتی ہے

باربار سکوپ مُنی کرے نِروپن گیان
بیٹھ تب کروں، بیِدھ انُمان میں اپنیں من

مُنی کرودھ کے ساتھ (تلخی کی حالت میں بھی) بار بار مجھ کو گیان
سمجھانے لگے۔ تب میں بیٹھا بیٹھا اپنے من میں طرح طرح کے خیالی پلاؤ
کرنے لگا۔

کرودھ کہ دوئیت بُدھی بنو دویت کہ بنو اگیان
مایا بس پرچھن جڑ جیو کہ ایس سمان

کہ بادوئی کے خیال کے کرودھ کیسا اور اگیان کے بغیر دوئی کا خیال
کیسے ہو سکتا ہے؟ مایا کے بس رہنے والا جڑ جیو اور تچھ جیو کیا کبھی ایشور
کے برابر ہو سکتا ہے۔

کبہوں کہ دُکھ سب کر ہت تاکیں، تیہی کہ دردر پرس منی جاکیں
پردروہی کی ہوہیں نسنکا، کامی پنی کہ رہہیں اکلنکا

سب کی بھلائی کرنے والے کو کیا کبھی کنگالی دکھ ہو سکتا ہے؟
جس کے پاس پارس منی ہو کیا اس کے پاس کبھی کنگالی ٹھہر سکتی ہے؟
دوسروں سے بیر کرنے والا کیا کبھی نڈر اور بے دھڑک رہ سکتا ہے
اور کام میں اندھا کیا کبھی بے داغ رہ سکتا ہے۔

بنس کہ رہ دوج انہت کینہیں، کرم کہ ہوہیں سوروپ ہی چینہیں
کاہو سمتی کہ کھل سنگ جامی، سبھ گتی پاو کہ پرتریا گامی

برہمن کا برا کرنے سے کیا کبھی ونش رہ سکتا ہے کیا آتم گیان
ہو جانے پر کاموں میں رغبت رہ سکتی ہے؟ بُروں کی صحبت سے
کیا کبھی کسی کی اُتم بدھی ہوئی ہے؟ کیا پرائی استری کے پالن کام
درشٹی سے جانے والا کبھی اُتم گتی پا سکتا ہے؟

بھو کہ پرہیں پرماتما بیدک، سکھی کہ ہوہیں کبہوں ہری نندک
راج کہ رہئی نیتی بنو جانیں، اگھ کہ رہہیں ہری چرت بکھانیں

پرماتما کے سروپ کو جاننے والا کیا کبھی جنم مرن سنسار میں پڑ سکتا
ہے؟ کیا بھگوان کی نندا کرنے والا پرش کبھی سکھی رہ سکتا ہے؟ کیا
نیتی کو جانے بغیر راج ہو سکتا ہے؟ بھگوان کی لیلا کی کتھاؤں کا
ورنن کرنے پر کیا کبھی پاپ نزدیک پھٹک سکتا ہے؟

پاون جس کہ پنیہ بنو ہوئی، بنو اگھ اجس کہ پاوے کوئی
لابھ کہ کچھ ہری بھگتی سمانا، جیہی گاوہیں شرتی سنت پرانا

بنا پُن کرم کیے کیا کبھی پوتر یش مل سکتا ہے؟ بنا پاپ کے بھی

۶۹۴

ایکوئی بڑا ہم بد نصیب ہو شری ہری کی بھگتی کے بغیر برہ کی مہا کر
وید منتنہ اور پران گاتے ہیں۔ کیا کوئی نند سرا ایسا بچا ہے ؟

ہانی کے جگ ایہی سم کچھ بھائی۔ بھجیے نہ رام ہی نرتن پائی

اگھ کہ اپتیا سم کچھ آنا۔ دہرم کہ دیا سرس ہری جاتا

شری رام جی کا بھجن نہ کرنا ایسا اس کے برابر
بھی دنیا میں کوئی دوسری ہانی ہے؟ جھگڑنے کرنے کے برابر کیا کوئی
دوسرا پاپ ہے ؟ اے بھے دوستو بھگوان کے داہن دیا کے
برابر کوئی دوسرا دہرم ہے ؟

ایہی بدھی امت جگتی من گنیوں منی اپدیش سادر سُنیوں

پنی پنی سگن پچھ میں روپا۔ تب منی لولیو بچن سکوپا

اس پرکار من میں میں بے شمار دلیلیں جھپاڑتا تھا اور نہ وہ
کے تاتفی منی کے پاس اپدیش کو نہیں سنتا تھا۔ بار بار میں سگن پکش
ڈھونڈتا آتا تھا تب منی کرودھ کے مانند بچن بولے۔

مورڑھ پرم سکھ دیئوں نہ مانس۔ اتر پرتی اتر بہہ آنس

ستیہ بچن بسواس نہ کرہی۔ بایس اوس ہی تے ڈرہی

ارے مورڑھ! میں تجھے سب سے اتم اپدیش دیتا ہوں، تو بھی تو اسے
نہیں مانتا۔ بہت سی دلیلیں جھپاڑتا ہے۔ اور ترکی بہ ترکی جواب دیتا ہے
میرے ستیہ بچنوں پر وسواش نہیں کرتا۔ کوے کی طرح سبھی سے ڈرتا ہے

سٹھ سو پچھ تو ہردہ بسالا۔ سدیہ ہوہی پچھی چنڈالا

لینہہ شراپ میں سیس چڑھائی۔ نہیں کچھ بھے نہ دینتا آئی

ارے مورکھ! تیرے ہردے میں اپنے پکش کا بڑا بھاری ہٹھ ہے
(ار تعفات تو اپنے مت کو سدھ کرنے کے لئے بڑا بھاری ہٹھ کر رہا ہے)
اس لئے تو جلدی چنڈال پنچھی کوا ہو جا۔ میں نے منی کے شراپ کو آنند کے
ساتھ سر پر چڑھا لیا۔ مجھے نہ تو کچھ بھے تھا۔ اور نہ ہی اس شراپ کا کوئی
دکھ تھا۔

ترت بھئیوں میں کاگ تب پنی منی پد سر و نائی

سمر رام رگھوبنس منی ہرشت چلیئوں اڑائی

تب یہ نرساہی کوا ہو آیا۔ پھر منی کے چرنوں میں سر جھکا کر اور رگھو
کل کے سرتاج شری رام جی کا سمرن کرکے میں پرسن ہوکر اڑ چلا۔

اُمیے رام چرن رت بگت کام مدکرودھ

نج پربھومئے دیکھہیں جگت کیہی سن کرہیں برودھ

شیو جی کہتے ہیں ہے پاربتی! جنہیں شری رام جی کے چرنوں میں
پریم ہے اور کام، اہنکار اور کرودھ سے جو رہت ہیں۔ جو جگت کو
بھگوت سروپ ہی دیکھتے ہیں۔ پھر وہ کس سے کرودھ کریں۔ جب کہ
کوئی دوسرا ہے ہی نہیں۔

سنو کھگیس نہیں کچھ رشی دوشن۔ اُر پریرک رگھوبنس بھوشن

کرپا سندھو منی مت کر بھوری۔ لینہی پریم پرچھا موری

ہے پنچھی راج! سنئے۔ اس میں رشی جی کا کوئی دوش نہیں ہے۔
رگھو کل کے سرتاج شری رام جی سب کے ہردوں میں پریرنا کرنے والے
ہیں۔ کرپا ساگر بھگوان شری رام جی نے منی کی بدھی کو بھولی کر دیا اور اس
طرح میرے پریم کی پرچھیا (آزمائش) لی۔

من بچ کرم موہی نج جن جانا۔ منی مت پنی پھیری بھگوانا

رشی مہہ مہت سیلتا دیکھی۔ رام چرن بسواس بسیشی

من بچن اور کرم سے جب بھگوان نے مجھے اپنا سچا سیوک جانا
تب انہوں نے منی کی بدھی کو پھر پلٹ دیا۔ رشی نے جب میری اتنی
بڑی سہن شیلتا (تحمل، قوت برداشت) اور شری رام جی کے چرنوں
میں میرا بے حد وشواس دیکھا۔

اتی بسمے پنی پنی پچھتائی۔ سادر منی موہی لینہہ بولائی

مم پریتوش بدھ بدھی کینہا۔ ہرشت رام منتر تب دینہا

تب منی کو بڑا دکھ ہوا۔ انہوں نے بار بار پچھتا کر مجھے آدر کے ساتھ
اپنے پاس بلایا۔ بہت طرح سے میری دھیرج بندھائی اور پرسن ہوکر
مجھے رام منتر دیا۔

بالک روپ رام کر دھیانا۔ کہیو موہی منی کرپا ندھانا ۱

رُنمر سکھ موہی اَتی بھاوا۔ سو پرتھمہیں میں تمہہ ہی سُناوا

پھر کرپا نِدھان پرَبھو نے بالک رُوپ شری رامچندر جی کا دھیان کرنے کو کہا۔ سُندر اور سُکھ دینے والا شری رام جی کا یہ دھیان تب مجھے بہت اچھا لگا۔ اِس لئے میں نے پہلے ہی آپ کو سُنا دیا ہے۔

مُنی موہی کچھک کال تہہ راکھا۔ رام چرت مانس تب بھاکھا
سادر موہی یہ کتھا سُنائی۔ پُنی بولے مُنی گرا سُہائی

مُنی نے کچھ وقت تک مجھے اپنے پاس رکھا۔ تب انہوں نے شری رام چرت مانس مجھ سے کہا۔ بڑے آدر کے ساتھ مجھے یہ کتھا سُنائی۔ تب پھر مُنی مدھُر وانی بولے۔

رام چرت سرگپت سُہادا۔ سمبھو پرسادتات میں پادا
تو ہی نج بھگت رام کر جانی۔ تاتیں میں سب کہیوں بکھانی

ہے تات! یہ سُندر اور گُپت رام چرت مانس میں نے شری شِو جی کی کرپا سے پایا تھا۔ تمہیں شری رام جی کا نج بھگت جان کر ہی میں نے تمہیں اس کی کتھا وستار سے کہہ سُنائی ہے۔

رام بھگتی جِنہہ کیں اُر ناہیں۔ کبہوں نہ تات کہئے تِنہہ پاہیں
مُنی موہی بِبدھ بھانت سمجھاوا۔ میں سپریم مُنی پد سرُ ناوا

ہے تات! جن کے ہردے میں شری رام جی کی بھکتی نہیں ہے، اُن کے سامنے اسے کبھی نہیں کہنا چاہئے۔ مُنی نے مجھے بہت طرح سمجھایا۔ تب میں نے بڑے پریم کے ساتھ مُنی کے چرنوں میں سر نوایا۔

نج کر کمل پرس مم سیسا۔ ہرشت آسیش دیِنہہ مُنیسا
رام بھگتی اَبِرل اُر توریں۔ بسہی سدا پرساد اب موریں

مُنی نے اپنے کمل کے سمان سُندر ہاتھوں کو میرے سر پر پھیرا اور پرسنّ ہو کر مجھے آشیرباد دی کہ اب میری کرپا سے تیرے ہردے میں شری رام چندر جی کی گوڑھ بھکتی سدا بنی رہے گی۔

دوہا

سدا رام پریہ ہوہو تمہہ سُبھ گن بھون امان
کام رُوپ اِچھامرن گیان براگ ندھان

تم سدا شری رام جی کے پیارے ہو وؤ اور شُبھ گُنوں کے دھام اور مان رہت ہو وؤ۔ اپنی مرضی کے مطابق رُوپ دھارن کرنے میں سمرتھ والے، اپنی مرضی سے اپنا شریر چھوڑنے والے اور گیان ویراگیہ کے بھنڈار ہو وؤ۔

جیہیں آشرم تمہہ بسب پُنی سُمرت شری بھگونت
بیاپہی تہہ نہ اَبدیا جوجن ایک پرجنت

جس استھان میں تم بھگوان کا سمرن کرتے رہا کرو گے اُس استھان میں چار کوس کی دوری تک اَبدیا اور مایا نہیں پھٹک سکیں گے۔

کال کرم گن دوش سبھاؤ۔ کچھ دکھ تمہہ نہ بیاپہی کاؤ

رام رہسیہ للت بدھی نانا۔ گپت پرگٹ اتہاس پرانا

کال کرم گن دوش اور سبھاؤ سے پیدا ہونے والے سب دکھوں میں سے تمہیں کوئی بھی دکھ نہ ستا سکیگا۔ طرح طرح کے سندر شری رام جی کی گپت اور پرگٹ ہیں۔

بنو شرم تمہہ جانب سب سو۔ نت نو نہہ رام پد ہوؤ۔

جو اچھا کریہو من ماہیں۔ ہری پرساد کچھ درلبھ ناہیں

تم ان سب کو سہج ہی میں پا جاؤ گے۔ شری رام جی کے چرنوں میں تمہارا انت نیا پریم برھتا رہے گا۔ جو تم من میں اچھیا کرو گے۔ شری ہری کی کرپا سے تمہارے لئے تمہاری اچھیا پورتی کے لئے کچھ بھی درلبھ نہ ہوگا۔

سن منی آسشش سنو متی دھیرا۔ برہم گرا بھئی گگن گمبھیرا

ایوم استو تو بچ منی گیانی۔ یہ مم بھگت کرم من بانی

ہے دھیر بدھی گرو جی! منی کے اس آشیرواد کو سنکر آکاش میں گمبھیر (سنجیدہ) بانی برہم بانی ہوئی کہ ہے گیانی منی! جو کچھ تم نے بچن کہے ہیں۔ سب ستیہ ہوں گے۔ یہ کرم، من اور بچن سے میرا بھگت ہے

سن نبھ گرا ہرش موہی بھئی۔ پریم مگن سب سنسیہ گیو

کر بنتی منی آئس پائی۔ پد سروج پنی پنی سر نائی

ہرش سہت یہیں آشرم آئیوں۔ پربھو پرساد درلبھ بر پائیوں

اہاں بست موہی سنو کھگ ایسا۔ بیتے کلپ سات اور بیسا

آکاش بانی سنکر میں پرسن ہو گیا۔ میں پریم میں مگن ہو گیا اور میرے سب شنک و شبہات دور ہو گئے۔ اس کے بعد منی کی بار بار بنتی کر کے ان کی آگیا پاکر اور ان کے چرن کملوں میں بار بار سر جھکا کر میں یہاں پرسن ہو کر آشرم میں آیا۔ پربھو شری رام جی کی کرپا سے میں نے درلبھ ور دان پایا ہے۔ ہے پکھی راج! مجھے یہاں رہتے ہوئے ستائیس کلپ گزر گئے ہیں

کرؤں سدا رگھوپتی گن گانا۔ سادر سنہیں بہنگ سجانا

جب جب اودھ پوری رگھوبیرا۔ دھرہیں بھگت ہت منج سریرا

تب تب جائے رام پر رہیوں۔ سسو لیلا بلوک سکھ لہیوں

پنی اُر راکھ رام سسو روپا۔ نج آشرم آؤں کھگ بھوپا

یہاں میں سدا شری رام جی کے گن گان کرتا رہتا ہوں۔ چتر پنچھی شردھا سے اُسے سنتے ہیں۔ ایودھیا پوری میں بھگتوں کی بھلائی کے لئے جب جب شری رگھویر جی منش شریر دھارن کرتے ہیں۔ تب تب میں جا کر ایودھیا پوری میں رہتا ہوں اور ان کی بال لیلاؤں کو دیکھ کر آنند کو پراپت ہوتا ہوں۔ ہے پنچھی راج! پھر شری رام جی کے بال روپ کا دھیان ہردے میں دھارن کر کے میں اپنے آشرم میں آجاتا ہوں۔

کتھا سکل میں تمہہ ہی سنائی۔ کاگ دیہہ جیہی کارن پائی

کہیئں تات سب پرسن تمہاری۔ رام بھگتی مہما اتی بھاری

جس طرح میں نے کوے کا شریر پایا۔ وہ سب کتھا میں نے آپ کو کہہ سنائی ہے تات! میں نے آپ کے سب پرشنوں کے اتر کہہ دیئے ہیں یہ سب کچھ شری رام جی کی بھگتی کی مہما کا ہی پرتاپ ہے

تاتے یہ تن موہی پریہ بھیو رام پد نیہہ

٦٩٧

نج پربھو درسن پائیوں گئے سکل سندیہہ

مجھے اس کوّے کے شریر سے اس لئے پیار ہے کہ اس شریر میں ہی
مجھے شری رام جی کے چرنوں میں پریم پراپت ہوا اس شریر میں ہی میں نے
اپنے پربھو کے درشن پائے اور میری سب شنکائیں مٹ گئیں۔

# ماس پارائن

## انتیسواں وشرام

بھگتی پچھ ہٹھ کر رہیوں دینہہ مہارشی ساپ
مُنی درلبھ بر پائیوں دیکھہو بھجن پرتاپ

بھگتی پکش پر ہٹھ کر کے میں ڈٹا رہا جس سے مہرشی لومش نے مجھے
کرودھ میں آکر شراپ دیا لیکن بھجن کا پرتاپ تو دیکھئے کہ میں نے وہ اُتّم
وردان پایا جو منیوں کو بھی درلبھ ہے۔

جے اس بھگتی جان پریہرہیں۔ کیول گیان ہیتو شرم کرہیں
تے جڑ کام دھینو گرہ تیاگی۔ کھوجت آک پھرہیں پے لاگی

جو بھگتی کی ایسی مہما کو جان کر بھی اسے چھوڑ دیتے ہیں اور صرف گیان
پراپتی کے لئے ہی جتن کرتے رہتے ہیں۔ وہ مورکھ گھر پر کام دھینو کو چھوڑ
کر دودھ کے لئے مدار کے پیڑ کو کھوجتے پھرتے ہیں۔

سُنو کھگیس ہری بھگتی بہائی۔ جے سکھ چاہہیں آن اپائی
تے سٹھ مہا سندھو بن ترنی۔ پیر پار چاہہیں جڑ کرنی

ہے پنچھی راج! سُنئے! جو ہری بھگتی کو چھوڑ کر دوسرے سادھنوں سے
آسن حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ وہ مورکھ جڑ عملوں والے مانو بنا جہاز کے
تیر کر مہا ساگر کو پار کرنا چاہتے ہیں۔

۲

سُنِ بھسنڈی کے بچن بھوانی۔ بولیو گرڑ ہرش مردُو بانی
تو پرساد پربھو اُر ماہیں۔ سنسیہ سوک موہ بھرم ناہیں

شیو جی کہتے ہیں کہ ہے پاربتی، کاک بھسنڈی جی کے بچن سُن کر گرڑ جی
پرسن ہو کر میٹھی بانی سے بولے۔ ہے پربھو! آپ کی مہربانی سے میرے ہردے
میں اب شنکا (شوک)، موہ اور بھرم کچھ بھی نہیں رہ گیا ہے۔

سُنیوں پنیت رام گن گراما۔ تمہری کرپا لہیوں بشراما
ایک بات پربھو پوچھیوں توہی۔ کہہو بجھائے کرپانِدھی موہی

آپ کی کرپا سے شری رام جی کے پوتر گنوں کو سُن کر مجھے بڑی
شانتی حاصل ہوئی ہے۔ اب ہے پربھو! میں آپ سے ایک بات
پوچھتا ہوں ہے کرپا کے خزانے! مجھے سمجھا کر کہئے۔

کہہیں سنت مُنی بید پُراناَ۔ نہیں کچھ دُرلبھ گیان سماناَ
سوئی مُنی تمہ سن کہیو گوسائیں۔ نہیں آدریہُ بھگتی کی ناہیں

سنت، مُنی وید اور پُران کہتے ہیں کہ گیان کے سمان دُرلبھ کچھ بھی نہیں
ہے۔ ہے گوسائیں! وہی گیان مُنی نے آپ سے کہا۔ لیکن آپ نے اُس کا
بھگتی سمان آدر نہیں کیا۔

گیان ہی بھگتی ہی انتر کیتا۔ سکل کہہو پربھو کرپا نکیتا
سُنِ اُرگاری بچن سکھ ماناَ۔ سادر بولیو کاگ سُجاناَ

ہے کرپا کے گھر! ہے پربھو! گیان اور بھگتی میں کتنا انتر (فرق) ہے
سب مجھ سے کہئے۔ گرڑ جی کے بچن سُن کر کاک بھسنڈی جی بڑے پرسن
ہوئے اور وہ چتر کاک آدر کے ساتھ کہنے لگے۔

بھگتی ہی گیان ہی نہیں کچھ بھیدا۔ اُبھئے ہرہیں بھو سمبھو کھیدا
ناتھ مُنیس کہہیں کچھ انتر۔ ساودھان سوءُ سُنو بہنگ بر

بھگتی اور گیان میں کچھ بھید نہیں ہے۔ سنسار سے پیدا ہوئے
کلیشوں کو دونوں ہی ہر لیتے ہیں۔ ہے ناتھ! مُنیشور ان دونوں میں کچھ
بھید بتلاتے ہیں۔ ہے پنچھی سریشٹھ! اُسے ساودھان ہو کر سُنئے۔

۷

گیان براگ جوگ بگیانا ۔ اے سب پرش سنہو ہری جاتا
پُرش پرتاپ پربل سب بھانتی ۔ ابلا ابل سہج جڑ جاتی

ہے ہری داس! سنئے ۔ گیان، ویراگیہ، یوگ اور گیان یہ سب پرش ہیں کو پرتاپ سب طرح سے ہی بلوان ہوتا ہے اور ابلا (استری کا یا مایا) سہج سبھاؤ سے ہی جڑ اور نربل ہوتی ہے۔

پُرش تیاگ سک ناری ہی جو برکت متی دھیر
نو کامی لشٹے لبس مُکھ جو پد رگھو بیر

جو ویراگیہ وان اور دھیر بدھی پرش ہیں۔ وہی استری کا تیاگ کر سکتے ہیں۔ نہ کہ وہ کامی پرش جو وِشیوں میں اندھے ہو کر ان کا غلام بنے ہوئے شری رگھوویر جی کے چرنوں سے بِمکھ ہیں۔

سو مُنی گیان ندھان مرگ نینی بدھو مکھ نرکھ
بلبس ہوئے ہری جان ناری اشنو مایا پرگٹ

وہ گیان ندھان منی بھی مرگ نینی (چشم آہو) چندر مُکھ استری کو دیکھ کر موہت ہو جاتے ہیں۔ ہے ہری داہن! سنسار میں وشنو بھگوان کی مایا ہی استری روپ سے پرگٹ ہے۔

اہاں نہ پچھ پات کچھ راکھیو ۔ بید پُران سنت مت بھاشیو
موہ نہ ناری ناری کیں روپا ۔ پنّگاری یہ ریتی انوپا

یہاں میں نہ تو بھگتی کا اور نہ گیان کا ہی کچھ پکشپات (طرفداری) کرتا ہوں۔ وید پُرانوں اور سنتوں کا ہی کچھ مت پیش کرتا ہوں۔ ہے سانپوں کے دشمن گرڑ جی! یہ ایک نرالی ریت ہے کہ ایک استری کے روپ پر دوسری استری موہت نہیں ہوتی۔

مایا بھگتی سُنہو تمہہ دوؤ ناری برگ جانے سب کوؤ
پُنی رگھوبیر ہی بھگتی پیاری ۔ مایا کھل نرتکی بچاری

آپ سنئے مایا اور بھگتی یہ دونوں ہی استری جاتی ہیں اسے سب کوئی جانتے ہیں پھر شری رگھوویر جی کو بھی بھگتی پیاری ہے۔ مایا بچاری تو یقیناً ناچنے والی نٹی ہے

بھگتی ہی سانوکول رگھورایا ۔ تاتے تیہی ڈرپتی اتی مایا
رام بھگتی نِروپم نِرُپادھی ۔ بسے جاس اُر سدا ابادھی

شری رگھوناتھ جی بھگتی پر پرسن رہتے ہیں۔ اسی کارن سے مایا بھگتی سے بے حد ڈرتی رہتی ہے۔ جس کے من میں شری رام جی کی بے مثال نروپم بھگتی نا کسی روک ٹوک کے بستی ہے۔

تیہی بلوک مایا سکچائی ۔ کر نہ سکے کچھ نج پربھتائی
اس بچار جے منی بگیانی ۔ جاچہیں بھگتی سکل سُکھ کھانی

اسے دیکھ کر مایا شرما جاتی ہے۔ اور وہ اس پر اپنا کچھ پربھاؤ نہیں ڈال سکتی۔ ایسا وچار کر ہی جو آتم گیانی منی بھی ہیں۔ وہ بھی سب سکھوں کی کھان بھگتی کی ہی یاچنا (التجا) کرتے ہیں

یہ رہسیہ رگھوناتھ کر بیگ نہ جانے کوئے
جو جانے رگھوپتی کرپا سپنیہوں موہ نہ ہوئے

شری رگھوناتھ جی کے اس گوڑھ بھید کو کوئی جلدی نہیں جان پاتا جو پرش شری رگھوناتھ جی کی کرپا سے اسے جان جاتا ہے اسے تو سپنے میں بھی موہ نہیں ہوتا۔

اور گیان بھگتی کر بھید سنہو سپربین
جو سُنی ہوئے رام پد پریتی سدا ابچھین

ہے چتر گرڑ جی! گیان اور بھگتی میں جو اور بھید ہے وہ بھی سنئے جس کے سننے سے شری رام کے چرنوں میں سدا اٹوٹ پریتی ہو جاتی ہے

سنہو تات یہ اکتھ کہانی ۔ سمجھت بنے نہ جائے بکھانی
ایشور انس جیو ابناسی ۔ چیتن امل سہج سُکھ راسی

ہے تات! اس اکتھنیہ (نہ کہنے یوگیہ) کہانی کو سنئے۔ یہ سمجھتے ہی بنتی ہے کہی نہیں جا سکتی جیو ایشور کا ہی انش ہے۔ یہ ادناشی ہے چیتن وشدھ ہے اور سبھاؤ سے ہی آنند سروپ ہے۔

سو مایا بس بھیو گوسائیں ۔ بندھیو کیر مرکٹ کی نائیں

**جڑ چیتن گرنتھی پر گئی۔ جدپی مرشا چھوٹت کٹھنئی**

ہے گرہ مائیں اینہ طوطے اور بندر کی طرح خود ہی مایا کے بندھن ہو کر.. ارتھات مایا کے موہ میں پھنس کر بندھ گیا (طوطے اور بندر کو گلے میں رسی باندھ کر اگر بہت دیر رکھیں اور اس کے بعد ان کے گلے سے رسی کھول لیں تو وہ بھاگتے نہیں۔ انھیں یہ مِتھیا بھرم بنا رہتا ہے کہ ہمارے گلے میں اب بھی رسی بندھی ہوئی ہے) اس پرکار جڑ مایا اور چیتن جیو میں آپس میں گانٹھ پڑ گئی۔ اگرچہ ان دونوں میں یہ گانٹھ (یہ رشتہ) مِتھیا ہی ہے (کیونکہ جڑ چیتن کا ملاپ ہی نہیں ہو سکتا۔ جڑ جڑ ہی رہتا ہے اور چیتن چیتن ہی۔ ششتی اور گتی کی بھانت ان دونوں کا سبھاؤ سے ہی ورودھ ہونے کے کارن ان کا سنجوگ ستیہ نہیں ہو سکتا۔ اب پرنتو اندھکار کی بھانت جیسا سمبندھ ہو سکتا ہے) تو بھی اس گانٹھ کے کھلنے میں بڑی مشکلات ہیں۔

**تب تے جیو بھیو سنساری۔ چھوٹ نہ گرنتھی نہ ہوئے سکھاری**
**شرتی پران بہو کہیو اپائی۔ چھوٹ نہ ادھک ادھک ارجھائی**

تب سے ہی جیو سنساری ہو گیا۔ اب نہ تو یہ مِتھیا گانٹھ کھلتی ہے اور نہ ہی یہ سکھی ہوتا ہے۔ وید اور پرانوں میں بہت سے اپائے کہے گئے۔ پر وہ گانٹھ (یتھارتھ گیان نہ ہونے کے کارن) کھلتی نہیں بلکہ الٹی زیادہ سے زیادہ الجھتی ہے۔

**جیو ہردے تم موہ بسیشی۔ گرنتھی چھوٹ کمے پرے نہ دیکھی**
**اس سنجوگ ایس جب کرئی۔ تبہوں کداچت سو نروارئی**

جیو کے ہردے میں موہ روپی مہا اندھکار چھا رہا ہے۔ اس لئے یہ گانٹھ اسے نظر ہی نہیں آتی۔ پھر کھلے تو کیسے (جب تک جیو اس گانٹھ کو نہیں دیکھ پاتا۔ ارتھات جب تک وہ مایا روپی جڑ شریر کے ساتھ اپنے سنجوگ کو سچا سمجھ کر شریر ہی میں بیٹھا ہے۔ تب تک یہ مِتھیا گانٹھ یعنی مِتھیا سنجوگ کبھی نہیں چھوٹتا۔ کیونکہ مِتھیا وستو تبھی دور ہوتی ہے جب کہ اس کے ستیہ ادھشٹھان کا گیان ہو جائے جیسے سراب کا بھرم تبھی دور ہوتا ہے جب کہ اس کے ادھشٹھان صحرا کی ریت کا یتھارتھ گیان ہو جائے۔ ارتھات اس گانٹھ کا نظر نہ آنا ہی اودیا مایا ہے۔ جب اس کا پتہ چل گیا تو پھر یہ گانٹھ رہتی ہی نہیں۔ کیا سپنے کا پتہ چل جانے پر سپنا رہ سکتا ہے) جب کبھی ایشور (آگے کہا جانے والا) ایسا سنجوگ بنا دیتے ہیں۔ تب بھی وہ شاید و نادر ہی گانٹھ کھل پاتی ہے۔

**ساتوک شردھا دھینو سہائی۔ جوں ہری کرپا ہردے بس آئی**
**جپ تپ برت جم نیم اپارا۔ جے شرتی کہہ سبھ دھرم آچارا**

اگر شری ہری کی کرپا سے ساتوکی شردھا روپی گائے ہردے روپی گھر میں آ کر بس جائے۔ اور بے شمار جپ تپ برت یم اور نیم آدی شبھ دھرم اور آچرن جو وید نے کہے ہیں۔

**تیئی ترن ہرت چرے جب گائی۔ بھاو بچھ سسو پائے پنہائی**
**نوئی نورتی پاتر بسواسا۔ نرمل من اہیر نج داسا**

انہیں دھرم اور آچرن روپی ہرے گھاس کو وہ شردھا روپی گائے کھائے اور آستک بھاؤ روپی چھوٹے بچھڑے کو پا کر وہ گائے پنہائے (گائے کو دودھ دینے پر راضی کرنا) سنسارک وشیوں اور بھوگوں سے نورتی مانو نیار ہے کیونکہ پچھلے پاؤں (باندھے جائیں)۔ وشواس دودھ دوہنے کا برتن ہے۔ دس میں کیا ہوا اپنا ہو کے من اس دودھ کو دوہنے والا گوجر ہے۔

**پرم دھرم مے پے دوہی بھائی۔ اوٹے انل اکام بنائی**
**توش مرت تب چھما جڑاوے۔ دھرتی سم جاون دے جماوے**

اس پرکار اس شردھا روپی گائے سے پرم دھرم مئے دودھ دوہ کر اسے نشکام بھاؤ روپی اگنی پر اچھی طرح اٹاوے، پھر کشما اور صبر روپی ہوا میں اس دودھ کو ٹھنڈا کرے اور دھیرج اور شم (من نگرہ) روپ کھٹائی ڈال کر اس دودھ کو جماوے۔

**مدتا متھے بچار متھانی۔ دم ادھار رجو ستیہ سبانی**
**تب متھ کاڑھ لئی نونیتا۔ بمل براگ سبھگ سپنیتا**

پھر پرسنتا روپی دودھ کے متھنے کے برتن میں آتم وچار روپی متھانی سے دم (اندریہ نگرہ) روپی اپائے کے سہارے نیت روپی اور سُندر بانی روپی رسی سے اس جمے ہوئے دودھ کا منتھن کرے اور اسے اس پرکار

منتھ کر اس ہر بڑے تتوروپ نندر اور سار ویا روپی مکھّن نکالے۔

جوگ اگنی اپر پرکٹ تب کرم سبھ اسبھ لائے

بدھی سرادے گیان گھرت ممتا مل جر جائے

یوگ روپی آگ جلا کر اس آگنی میں سارے شبھ اور اشبھ

دیکھ. یہ کرموں کو جلا کر جب اس دیا آگ روپی مکھّن میں سے ممتا

روپی میل جل جائے تب بچے ہوئے گیان روپی گھی کو نشچے بدھی

سے ٹھنڈا کرے۔

تب بگیان روپنی بدھی لہد گھرت پائی

چت دیا بھر دھرے درڑھ سمتا دیوٹ بنائی

تب وگیان روپی بدھی اس گیان روپی گھی کو پا کر اس سے چت روپی

دیپک کو بھر کر سمتا کی دیوٹ بنا کر اس پر مضبوطی سے چت روپی دیپک

کو رکھ دے۔

تین اوستھا تین گن تیہی کپاس تیں کاڈھی

تول ترییہ سنوار پنی باتی کرے سگاڈھی

تینوں اوستھائیں (جاگرت، سوپن اور سشپتی) اور تینوں گن

روپی دست روج تم) کپاس سے تریا اوستھا روپی روئی کو نکال کر

اس کو خوب سنوار کر کڑی بتی بنادے۔

ایہی بدھی لیسے دیپ تیج راسی بگیان

جاتہیں جاسن سمیپ جرہیں مدآدک سلبھ سب

اس پرکار تیج کے تیج وگیان سے دیپک کو جلا دے جس کے

نزدیک جاتے ہی مدآدی پروانے جل جائیں۔

سو ہم اسمی اتی برتی اکھنڈا دیپ سکھا سوئی پرم پرچنڈا

آتم انوبھو سکھ سپرکاسا تب بھو مول بھید بھرم ناسا

"وہ میں برہم ہوں" (ارتھات برہم میرے آتما میں) یہ جو کبھی نہ ٹوٹنے

والی اکھنڈ ورتی ہے: یہ پرم پرچنڈ دیپک کی لاٹ ہے۔ اس پرکار

جب آتم انوبھو کے آنند کا سندر پرکاش پھیلتا ہے تب سنسار کی جڑ ویدی

بھرم کا ناش ہو جاتا ہے

پربل اودیا کر پریوارا موہ آدی تم مٹے اپارا

تب سوئی بدھی پائے اجیارا۔ ارگرہ بیٹھ گرنتھی نروآرا

اور مہا بلیاں اودیا کے پریوار موہ وغیرہ کا بے حد اندھیرا کا فنا ہو جاتا

ہے۔ تب وہی آتم انو بھو روپی بدھی آتم پرکاش پا کر ہردے آکاش میں بیٹھ

کر اس جڑ چیتن کی منتھیا کا نٹھ کو کھولتی ہے دیکھیا کہ بندگ اپدیش میں بھی

کہا ہے) اس پرہم تتو کا ساکشاتکار ہونے پر اس جیو کی ہردے گرنتھی ٹوٹ

جاتی ہے سارے سنشے نشٹ ہو جاتے ہیں۔ اور سارے کرم بھی لوپ

ہو جاتے ہیں۔ منڈک

چھورن گرنتھی پاو جوں سوئی۔ تب یہ جیو کرتارتھ ہوئی

چھورت گرنتھی جانی کھگ رایا۔ بگھن انیک کرے تب مایا

جب وہ وگیان روپی بدھی اس گرنتھی کو کھولنے تب ہی یہ جیو کرتارتھ

(نہال) اس کے منورتھ سپھل ہوتے ہیں) ہوتا ہے لیکن پنچھی راج گرڑ

جی اس گانٹھ کو کھلتی ہوئی دیکھ کر مایا بے شمار وگھن ڈالتی ہے۔

ردھی سدھی پریرے بہو بھائی۔ بدھی ہی لوبھ دکھاویں آئی

کل بل چھل کر جاہیں سمیپا۔ انچل بات بجھاویں دیپا

ہے بھائی! پھر وہ مایا بہت سی ردھیوں اور سدھیوں کو بھیجتی ہے۔

جو وگیان روپی بدھی کو طرح طرح کے سبز باغ دکھاتی ہے اور کلا بل اور چھل

کر کے نزدیک جا کر اپنے دامن کی ہوا سے اس گیان روپی دیپک کو بجھا دیتی ہیں

ہوئے بدھی جوں پرم سیانی۔ تنہہ تن چتو نہ انہت جانی

جوں تیہی بگھن بدھی نہیں بادھی۔ تو بہوری سر کرہیں اپادھی

اگر بدھی بے حد تیز ہے تو وہ ان ردھی سدھیوں کو نقصان کاری

جان کر ان کی طرف تاکتی بھی نہیں۔ اس پرکار اگر مایا کے ان وگھنوں سے

بدھی بچ گئی تو پھر دیوتا وگھن ڈالتے ہیں۔

اندری دوار جھروکھا نانا۔ تنہہ تنہہ سر بیٹھے کر تھانا

آوت دیکھیں بشے بیاری۔ تے ہٹھ دیہیں کپاٹ اگھاری

اندریوں کے دروازے باہر درُوپی کھڑکیاں بہت سی کھڑکیاں ہیں۔ وہاں دیوتا اپنا اپنا اڈا جمائے بیٹھے ہیں۔ جوں ہی وہ دیو وِشے رُوپی ہوا کو آتے دیکھتے ہیں توں ہی اسے اندر لے جانے کے لئے وہ سب اندری رُوپی کواڑوں کو کھول دیتے ہیں۔

جب سو بیر بھنجن اُرگرہ جائی۔ تبہیں دیپ بگیان بجھائی
گرنتھی نہ چھوٹ مٹا سو پرکاسا۔ بُدھی بکل بھئی بشئے نیا سا

جونہی وہ وِشے رُوپی آندھی ہردے آکاش میں جاتی ہے۔ توں ہی وہ گیان رُوپی دیپک بجھ جاتا ہے۔ گانٹھ بھی کھلنے نہ پائی اور وہ گیان رُوپی پرکاش بھی مٹ گیا۔ وِشے رُوپی ہوا سے بُدھی وِیاکُل ہو گئی

اندریہہ سُر نہہ نہ گیان سوہائی۔ بشئے بھوگ پر پریتی سدائی
بشئے سمیر بُدھی کرت بھوری۔ تیہی بدھی دیپ کو بار بہوری

اندریوں اور دیوتاؤں کو گیان بھاتا نہیں ہے وہ تو سدا وِشے بھوگوں میں ہی پریتی رکھتے ہیں۔ اور بُدھی کو بھی وِشے رُوپی ہوا نے پاگل بنا دیا تب پھر اس دیپک کو پہلے کی بھانت اتنا کٹھن پریشرم کر کے دوبارہ کون جلائے

تب پھر جیو بیدھ بدھی پاوے سنسرتی کلیس
ہری مایا اتی دُستر تری نہ جائے بہگیس

اس پرکار دیپک کے گل ہو جانے پر جیو طرح طرح کے جنم مرن وغیرہ کے دُکھ پاتا ہے۔ ہے پنچھی راج! ہری کی مایا بڑی وِکٹ ہے وہ آسانی سے اُلنگھی نہیں ہوتی۔

کہت کٹھن سمجھت کٹھن سادھت کٹھن بِبیک
ہوئے گھناچھر نیائے جوں پُنی پر تیوہ انیک

گیان کہنے میں بھی کٹھن ہے۔ سمجھنے میں بھی کٹھن ہے۔ اور سادھن میں بھی کٹھن ہے۔ اگر کبھی اپنے آپ ہی دیو یوگ سے (اتفاقیہ) یہ گیان ہو بھی جائے تو پھر اسے سنبھال رکھنے میں بے شمار وِگھن ہیں۔

گیان پنتھ کرپان کے دھارا۔ پرت کھگیس ہوئے نہیں بارا
جوں نِروِگھن پنتھ نِربہئی۔ سو کیولیہ پرم پد لہئی

گیان مارگ دو دھاری تلوار ہے۔ ہے پنچھی راج! اس مارگ سے گرتے دیر نہیں لگتی۔ جو بغیر کسی وِگھن کے اس راستے کو طے کر پائے وہی موکش رُوپی پرم پد کو پاتا ہے۔

اتی دُرلبھ کیولیہ پرم پد۔ سنت پُران نگم آگم بد
رام بھجت سوئی مُکتی گوسائیں۔ اَن اِچھت آوے بری آئیں

سنت، پران، وید اور شاستر سب یہی کہتے ہیں۔ کہ موکش رُوپی پرم پد بے حد دُرلبھ ہے۔ لیکن ہے گوسائیں وہی موکش رُوپی پرم پد شری رام جی کے بھجن کرنے سے بنا چاہے کے بھی اپنے آپ آ دھمکتی ہے۔

جمے تھل بنو جل رہ نہ سکائی۔ کوٹ بھانت کوئی کرے اپائی
تتھا موچھ سکھ سنو کھگ رائی۔ رہ نہ سکے ہری بھگتی بہائی

جیسے زمین کے بغیر جل نہیں ٹھہر سکتا۔ خواہ کوئی کروڑوں طرح کے اُپائے کیوں نہ کرے۔ ہے پنچھی راج! سنئے۔ ویسے ہی موکش آنند بھی ہری بھگتی کو چھوڑ کر کہیں نہیں رہ سکتا۔

اس بچار ہری بھگت سیانے۔ مُکتی نِرادر بھگتی لبھانے
بھگتی کرت بِنو جتن پریاسا۔ سنسرتی مول اودیا ناسا

ایسا وچار کر بُدھیمان ہری بھگت بھگتی پر شیدا ہو کے مُکتی کو ٹھکراتے ہیں۔ بھگتی کرنے سے جنم مرن سنسار کی جڑ اودیا بغیر کسی جتن کے اور کڑی محنت کے اپنے آپ ہی نشٹ ہو جاتی ہے۔

بھوجن کرئیے ترپتی ہت لاگی۔ جمے سو اسن پچوے جٹھراگی
اس ہری بھگتی سگم سکھدائی۔ کو اس موڑھ نہ جاہی سوہائی

جیسے بھوجن تو ترپتی کے لئے کیا جاتا ہے اور اس بھوجن کو جٹھراگنی (حرارت عزیزی) اپنے آپ (بغیر کھانے والے کی کوشش کے) پچا ڈالتی ہے۔ ایسے ہی ہری بھگتی بھی اپنے آپ ہی موکش آنند کو لا ڈالتی ہے ایسی آسان اور پرم سکھ دینے والی ہری بھگتی جسے اچھی نہ لگا ایسا مُوڑھ کون ہوگا۔

سیوک سیبیہ بھاو بِنو بھو نہ تریئے ارگاری
بھجہو رام پد پنکج اس سدھانت بچاری

ہے سا، بینے کے دشمن اگرچہ کئی اسلوک اور مدامی کے بھاؤ کے بنا سنسار روپی سمندر پار نہیں کیا جا سکتا۔ ایسا سدھانت وچار کر شری رام جی کے چرن کملوں کا بھجن کیجئے۔

**چیتن کہیں جڑ کرے اور جڑ ہی کرے چیتنیہ**
**اس سمرتھ رگھوناتھ کا ہی بھجہیں جیو تے دھنیہ**

جو چیتنیہ کو جڑ کرتے ہیں اور جڑ کو چیتن کرتے ہیں۔ ایسے سرد شکتیمان پربھو شری رگھوناتھ جی کا جو جیو بھجن کرتے ہیں۔ وہ دھنیہ ہیں

**کہیوں گیان سدھانت بجھائی۔ سنہو بھگتی منی کے پربھتائی**
**رام بھگتی چنتامنی سندر۔ بسے گرڑ جی جاکے اَنتر**

میں نے گیان کا سدھانت آپ کو سمجھا کر کہا ہے اب بھگتی روپی رتن کی مہما سنئے۔ شری رام جی کی بھگتی سندر چنتامنی ہے۔ ہے گرڑ جی یہ بھگتی جس کے ہردے میں بستی ہے۔

**پرم پرکاش روپ دن راتی۔ نہیں کچھ چہئے دیا گھرت باتی**
**موہ درد نکٹ نہیں آوا۔ لوبھ بات نہیں تاہی بجھاوا**

وہ دن رات پرم پرکاش روپ رہتا ہے۔ اسے دیپک گھی باتی کچھ بھی نہیں چاہیئے (کیونکہ منی سویم پرکاش ہے) موہ اور درد رنا (کنگالی) اس کے نزدیک نہیں آتے (کیونکہ جس کے پاس منی ہو اس کے پاس موہ یعنی اندھیرا اور کنگالی کیسے رہ سکتی ہے) اور لالچ روپی ہوا اس منی کو بجھا نہیں سکتی۔

**پربل اودیا تم مٹ جائی۔ ہاریں سکل سلبھ سمدائی**
**کھل کام آدی نکٹ نہیں جاہیں۔ بسے بھگتی جاکے اُر ماہیں**

اس بھگتی روپی منی کے پرکاش سے اودیا روپی مہابلوان اندھیرا مٹ جاتا ہے اور اہنکاری ٹڈیوں کے سموہ ہار مان جاتے ہیں جس کے ہردے میں بھگتی بستی ہے۔ کام آدک دشمن تو اس کے پاس بھی نہیں پھٹک سکتے۔

**گرل سدھا سم اری ہت ہوئی۔ تیہی منی بنو سکھ پاؤ نہ کوئی**

**بیاپہیں مانس روگ نہ بھاری۔ جنہہ کے بس سب جیو دکھاری**

زہر اس کے لئے امرت اور دشمن دوست بن جاتے ہیں اس منی کے بغیر کوئی سکھ نہیں پا سکتا۔ جن بھاری مانس روگوں کے وش میں ہو کر سب جیو دکھی ہو رہے ہیں وہ مانس روگ اسے نہیں ستاتے۔

**رام بھگتی منی اُر بس جاکیں۔ دکھ لویس نہ سپنہوں تاکیں**
**چتر سرومنی تیہی جگ ماہیں۔ جے منی لاگ سجتن کراہیں**

شری رام بھگتی روپی منی جس کے ہردے میں بستی ہے اسے سپنے میں بھی لیش ماتر دکھ نہیں ہوتا۔ دنیا میں وہی پرش عقلمندوں میں سرتاج ہیں۔ جو اس بھگتی روپی منی کو حاصل کرنے کے لئے جتن کرتے ہیں۔

**سو منی جدپی پرگٹ جگ اہئی۔ رام کرپا بنو نہیں کوؤ لہئی**
**سگم اپائے پائیے کیرے۔ نر ہت بھاگیہ دیہیں بھٹ بھیرے**

اگرچہ وہ منی جگت میں پرگٹ ہے۔ پر شری رام جی کی کرپا کے بنا اسے کوئی پا نہیں سکتا۔ اس کے پانے کے اپائے بھی آسان ہی ہیں لیکن بدقسمتی منش انہیں ٹھکرا دیتے ہیں۔

**پاون پربت بید پرانا۔ رام کتھا رچرا کر نانا**
**مرمی سجن سمتی کداری۔ گیان براگ نین اُرگاری**

وید پران پوتر پربت ہیں۔ شری رام جی کی بہت طرح کی کتھائیں ان پربتوں میں سندر کھانیں (کانیں) ہیں۔ بھگوت بھگت ان کے بھید کو جاننے والے ہیں۔ اور سندر بدھی کدال ہے۔ ہے گرڑ جی گیان اور ویراگیہ یہ دونوں ان کی آنکھیں ہیں۔

**بھاؤ سہت کھوجے جو پرانی۔ پاؤ بھگتی منی سب سکھ کھانی**
**مورین من پربھو اس بسواسا۔ رام تے ادھک رام کر داسا**

جو پرانی شردھا کے ساتھ تلاش کرتا ہے وہ سب سکھوں کی کھان بھگتی روپی منی کو پا جاتا ہے۔ ہے پربھو میرے من میں تو ایسا وشواس ہے کہ شری رام جی کے بھگت شری رام جی سے بھی بڑھ کر ہیں۔

**چوپائی**

رام سِندھو گھن سجن دِھیرا۔ چندن تَرُو ہری سنت سمیرا

سب کر پھل ہری بھگتی سُہائی۔ سو بِنُو سنت نہ کاہوں پائی

شری رام جی سمندر ہیں تو دھیر سنت بادل ہیں۔ شری ہری چندن کے درخت ہیں تو سنت ہوا ہیں۔ سب سادھنوں کا پھل سُندر ہری بھگتی ہی ہے۔ اُسے سنتوں کے بنا کسی نے نہیں پایا۔ (سنت بادل اس لئے ہیں کہ وہ بادلوں کی بھانت شری رام تتو جل کو سبھی پر برساتے ہیں۔ اور وہ ہوا اس لئے ہیں کہ ہوا کی بھانت وہ رام روپی چندن کی سُگندھ کو سب کہیں پہنچاتے ہیں)

اس بچار جو کر ستسنگا۔ رام بھگتی تیہی سُلبھ بہنگا

ایسا وچار کر جو بھی سنتوں کا ست سنگ کرتا ہے۔ ہے گرُڑ جی! اس کے لئے شری رام جی کی بھگتی کا پانا بڑا ہی آسان ہے۔

برہم پیوندھی مندر گیان سنت سُر آہیں
کتھا سُدھا متھ کاڈھہی بھگتی مدھُرتا جاہیں

وید سمندر ہے۔ گیان ہے مندراچل پربت ہے۔ سنت دیوتا ہیں جو اس گیان روپی مندراچل پربت کی متھانی سے اس وید روپی سمندر کا منتھن کر کے اس میں سے کتھا روپی امرت نکالتے ہیں جس میں بھگتی روپی امرت مدھُر رس ہے۔

برتی چرم اس گیان مد لوبھ موہ رِپُو مار
جے پائے سو ہری بھگتی دیکھو کھگیس بچار

ویراگیہ کی ڈھال سے اور گیان کی تلوار سے مد لوبھ اور موہ روپی دشمنوں کو مار کر جو فتح حاصل کرتی ہے وہ ہری بھگتی ہی ہے۔ ہے پنچھی راج! اُسے وچار کر دیکھئے!

پُنی سپریم بولیو کھگ راؤ۔ جو کرپال موہی اُوپر بھاؤ

ناتھ موہی نج سیوک جانی۔ سپت پرسن کہہو بکھانی

پنچھی راج گرُڑ پھر پریم کے ساتھ بولے۔ ہے کرپالُو! اگر آپ کو مجھ سے پریم ہے تو ہے ناتھ! مجھے اپنا سیوک جان کر میرے سات پرشنوں

وِستار سے کہئے۔

پرتھمہیں کہہو ناتھ متی دھیرا۔ سب تے دُرلبھ کون سریرا

بڑ دُکھ کون کون سُکھ بھاری۔ سوؤ سنچھیپہیں کہہو بچاری

ہے ناتھ! ہے دھیر بُدھی! پہلے تو آپ یہ بتلائیے کہ سب سے دُرلبھ کون سا شریر ہے؟ پھر سب سے بڑا دُکھ کون سا ہے؟ اور بڑا سُکھ کونسا ہے؟ وہ بھی بچار کر مختصر سا کہئے۔

سنت اسنت مرم تُمہ جانہو۔ تنہہ کر سہج سُبھاؤ بکھانہو

کون پُنیہ شرُتی بدت بِسالا۔ کہہو کون اگھ پرم کرالا

سنت اسنت دونوں کے بھید کو آپ جانتے ہی ہیں۔ ان دونوں کے سُبھاؤ کا ورنن کیجئے۔ پھر یہ بھی بتلائیے کہ ویدوں میں لکھا ہوا سب سے بڑا پُنیہ کون سا ہے اور سب سے بڑا بھیانک پاپ کون سا ہے

مانس روگ کہہو سمجھائی۔ تمہہ سرگیہ کرپا ادھیکائی

تات سُنہو سادر اتی پریتی۔ میں سنچھیپ کہوں یہ نیتی

پھر مانس روگوں کو سمجھا کر کہئے۔ آپ سب کچھ جانتے ہیں اور مجھ پر آپ کی بڑی بھاری کرپا ہے کاک بھشنڈی جی بولے ہے تات! شردھا اور پریم کے ساتھ سُنئے! میں یہ نیتی مختصر طور سے کہتا ہوں۔

نر تن سم نہیں کونیو دیہی۔ جیو چراچر جاچت تیہی

نرک سورگ اپبرگ نسینی۔ گیان براگ بھگتی سُبھ دینی

منشیہ شریر کے سمان کوئی شریر نہیں ہے۔ چراچر سبھی جیو منشیہ شریر کی مانگ کرتے ہیں۔ یہ منشیہ شریر ہی گیان ویراگیہ اور بھگتی مل سکتی ہے)

سو تن دھری ہری بھجہی نہ جے نر۔ ہوہیں بشے رت مند مندتر

کانچ کرچ بدلیں تے لیہیں۔ کر تے ڈار پرس منی دیہیں

ایسے منشیہ شریر کو پا کر بھی جو لوگ شری ہری کا بھجن نہیں کرتے اور نیچ سے نیچ وشے بھوگوں میں ڈوبے رہتے ہیں۔ وہ تو ایسے پرش ہیں جو پارس منی کو ہاتھ سے پھینک کر اس کے بدلے کانچ کا ٹکڑا اُٹھا لیتے ہیں۔

